بابائے اُردو مولوی عبدالحق سیریز : ۴۷

# مثنویاتِ شوقؔ

[فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق]

## نوّاب مرزا شوقؔ لکھنوی

مُرتّب

رشید حسن خاں



انجمن ترقی اُردو (ہند)، نئی دہلی

سلسلۂ مطبوعاتِ انجمن ترقیِ اردو (ہند) ۱۲۶۳





سنہ اشاعت : ۱۹۹۸ء
قیمت : ۱۳۰ روپے
بہ اہتمام : اختر زماں
طباعت : ثمر آفسٹ پرنٹرز، نئی دہلی

**MASNAVIAT-E-SHAUQ**

*Edited by:*
**Rasheed Hasan Khan**

*Price : Rs.* 130/-
1998

ISBN-81-7160-095-6

ANJUMAN TARAQQI URDU (HIND)
URDU GHAR : 212 ROUSE AVENUE
NEW DELHI-110002

# فہرست

# پیش لفظ

نواب مرزا شوق لکھنوی کی مثنویاں دبستانِ لکھنؤ کے ادبی ذخیرے کا قابلِ قدر حصہ ہیں. یہ ٹھیک ہے کہ کہانی کے لحاظ سے تو اُن کی تینوں مثنویوں [ فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق ] کا احوال ایک سا ہے کہ نہ واقعات کے پیچ وخم ہیں، نہ کردار نگاری کی رنگا رنگی ؛ لیکن زبانِ لکھنؤ کی نفاست اور لطافت کی جیسی آئینہ داری یہ مثنویاں کرتی ہیں، وہ بات دوسروں کے یہاں اُس انداز سے نظر نہیں آتی. لکھنوی تہذیب کی نرمی اور لُوچ اِن مثنویوں کی زبان میں سما گیا ہے. زبانِ خواتین کا ریشمی پن اشعار میں جھلک رہا ہے اور بیان کی لطافت اشعار سے چھلکی پڑتی ہے. بہ قولِ مولانا عبدالماجد دریا بادی :
"محاورات پر یہ عبور، روزمرہ پر یہ قدرت، بیان کی یہ سلاست کیا ہر شاعر کے نصیب میں ہوتی ہے ؟" اور پھر مثنوی زہرِ عشق ہے، جس میں بے ثباتیِ دُنیا کا بیان آج بھی دلوں کو بے طرح متاثر کرتا ہے اور آدمی کچھ دیر کے لیے سب کچھ بھول جاتا ہے.

پھر یہ محض زبان اور بیان کے لحاظ سے قابلِ قدر نہیں، اِن کی بڑی اہمیت یہ ہے کہ یہ مثنویاں لکھنوی تہذیب کے بعض بہت روشن اور تاریک، دونوں پہلو ہمارے سامنے پیش کرتی ہیں. اِس طرح سماجی محرکات اور تہذیب کے اثرات پر کام کرنے والوں کے لیے اِن مثنویوں کا مطالعہ از بس ضروری ہے

رشید حسن خاں نے نہ صرف متنی تنقید کے بنیادی اصولوں پر بڑی تعداد میں مضامین لکھے ہیں بلکہ عملی متنی تنقید کے اعلاترین نمونے بھی پیش کیے ہیں۔ متنی تنقید پر میری تھوڑی بہت نظر ہے، اس لیے وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ اردو میں رشید حسن خاں کے پایے کا کوئی اور متنی نقاد ابھی تک پیدا نہیں ہوا۔ خاں صاحب کو متنی تنقید کے سائنٹفک طریقوں پر قدرت حاصل ہے۔ وہ املا اور تلفّظ کے ماہر ہیں، اسی لیے وہ متن کا جس طرح تنقیدی اڈیشن تیار کرتے ہیں، وہ کوئی اور نہیں کر سکتا۔ انجمن اب تک اُن کے مرتبہ تین کلاسکی متون باغ و بہار، فسانۂ عجائب اور گلزارِ نسیم شائع کر چکی ہے۔ مثنویاتِ شوق اِس سلسلے کی چوتھی کتاب ہے۔

عام شکایت ہے کہ اردو میں کتابیں فروخت نہیں ہوتیں اور یہ حقیقت بھی ہے اس لیے اب اردو ناشر عام طور سے سو ڈیڑھ سو صفحے سے زیادہ کی کتاب شائع نہیں کرتے، لیکن انجمن نے خاں صاحب کی جو کتابیں چھاپی ہیں، اُن میں سے ہر کتاب سات سو سے زیادہ صفحات پر مشتمل ہے۔ اردو کے اہلِ ذوق نے اِن کتابوں کو ہاتھوں ہاتھ لیا ہے۔ ان میں سے دو کتابوں کے دو دو اڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔

اِن کلاسکی متون کو مرتب کرنا لوہے کے چنے چبانا ہے۔ رشید حسن خاں ہی کی ہمت ہے کہ وہ ایسی دشوار منزلوں سے انتہائی کام یابی کے ساتھ گزرتے ہیں، خدا ان کو تندرست اور سلامت رکھے اور اِس طرح کے مزید کام کرنے کا حوصلہ دے۔

خلیق انجم

جنرل سکریٹری انجمن ترقی اُردو [ہند]

# تمہید

"لکھنؤ ہے اور واجد علی شاہ "جانِ عالم" کا لکھنؤ۔ ہر لب پر گُل کا افسانہ، ہر زبان پر بلبل کا ترانہ۔ ہر سر میں عشق کا سودا، ہر سینے میں جوشِ تمنا۔ ہر روز میلوں ٹھیلوں کا ہجوم، ہر شب گانے بجانے کی دھوم۔ یہاں رہس کا سوانگ رچا ہوا، وہاں اندر سبھا کی پریوں کا پرا جما ہوا۔ اِدھر زبان پر ضلع جگت اور پھبتیاں، اُدھر گلے سے نکلی ہوئی تانیں اور ہاتھوں سے بجتی ہوئی تالیاں۔ ہر طرف رندی و سرمستی کا جوش و خروش، ہر گوشۂ بساط "دامانِ باغبان و کفِ گُل فروش"۔ بڑے بڑے متین اور ثقہ، گویّوں اور سازندوں کی سنگت پر مجبور۔ بڑے بڑے مہذب اور مُقطّع، بھانڈوں اور ڈھاڑیوں کا بہروپ بھرے ہوئے۔ اچھے اچھے سفید پوشوں کے دامن ابیر اور گلال کی پچکاریوں سے لالوں لال۔ بھاری بھاری جُبّے اور عمامے پیشوازوں کی گردش پر نثار۔

اِس "جنّتِ نگاہ" و "فردوسِ گوش" کی فضا میں ایک صاحب حکیم تصدّق حسین نامی آنکھیں کھولتے ہیں۔ عالمِ دین نہیں، صوفی و درویش نہیں، مصلحِ معاشرت نہیں؛ ایک یار باش، زندہ دل، رند مشرب آدمی۔ اہلِ بزم کے خوش کرنے کو شعر و شاعری کا ساز لے کر بیٹھے تو اُنگلیاں اُنھیں پردوں پر پڑیں جن کے نغمے کانوں میں رچے ہوئے تھے اور مُنہ سے بول نکلے تو وہی جن کے نقشے آنکھوں میں جمے ہوئے تھے" [مولانا عبدالماجد دریا بادی]۔

نوّاب مرزا شوق کی مثنویاں اُن کی اپنی سرگذشت ہیں، اِس سے تو اختلاف کیا گیا ہے اور بجا طور پر؛ لیکن اِس بات سے شاید ہی کسی نے اختلاف کیا ہو کہ یہ مثنویاں اُس زمانے

کی لکھنوی معاشرت کی بعض جہتوں کی بہترین ترجمان ہیں۔ یہ گویا تمثال دار آئینے ہیں۔ اِن میں تہذیبی روداد اور شاعری کا ارتکاز ایک نقطے پر نظر آتا ہے اور اُس تہذیبی روداد کے پس منظر میں اودھ کی سیاسی تاریخ کے بعض طاقتور اثرات کا بہ خوبی مشاہدہ کیا جاسکتا ہے۔ تفصیل کی یہاں گنجایش نہیں؛ چند اشارے کافی ہوں گے؛ یوں ہی یہ کہانیاں کہی جاتی ہیں۔

اودھ کی حکومت، جس کے آخری فرماں روا جانِ عالم واجد علی شاہ تھے، اُس کے پہلے حکم راں نواب برہان الملک تھے؛ جو نسباً سیّد تھے، مذہباً شیعہ تھے، ایرانی النسل تھے، اولوالعزم، بہادر اور جنگ جو تھے۔ تلوار زندگی بھر اُن کے ہاتھ میں رہی اور زندگی کا بڑا حصّہ میدانِ جنگ میں گزرا۔ مغل دربار میں اُن کی بڑی حیثیت تھی۔ اودھ کی حکومت کی سند حسبِ معمول اُن کو مغل بادشاہ سے ملی تھی؛ مگر سب سے اہم بات یہ تھی کہ ہندستان کی تاریخ میں پہلی بار ایک ایسا علاقہ مل گیا تھا جہاں دہلی کے مغل دربار کی طرح اُمرا کی [خاص کر ایرانی اور تورانی امرا کی] وہ کش مکش نہیں تھی جس نے اورنگ زیب کے کم زور اور نااہل جانشینوں کے زمانے میں مغل حکومت کو اختلاف اور تباہی سے بُری طرح دوچار کر رکھا تھا۔ اِس کش مکش کا نقطۂ آغاز ہمایوں کی ایران سے واپسی کو قرار دیا جاسکتا ہے کہ اُسی زمانے سے مغل دربار میں ایرانی امرا کے اثرات نے خاص طور پر فروغ پانا شروع کیا، جب کہ حکم راں خاندان کا نسب نامہ شیراز و اصفہان سے نہیں؛ ماوراء النہری علاقے سے تعلق رکھتا تھا اور یہ بات ہم سب کو معلوم ہے کہ ایران کی قدیم تاریخ ایرانی اور ماوراء النہری علاقوں کی آویزش اور دشمنی کی کہانیوں سے بھری ہوئی ہے۔

فیض آباد اُس نئی حکومت کا مرکز تھا۔ لکھنؤ کی اُس وقت کیا حیثیت تھی، اِس کا کچھ اندازہ لکھنؤ کے متعلق میر حسن کے اِس شعر سے بھی کیا جاسکتا ہے:

اگر شیعہ کہیں نیک اِس کو، بد ہے[۱]
زبس کوفے سے یہ شہر ہم عدد ہے

---

[۱] یہ شعر میر حسن کی مثنوی "گلزارِ ارم" میں ہے [مثنویاتِ حسن (جلد اوّل) مرتبۂ ڈاکٹر وحید قریشی ص ۱۸۸]۔ اِس مثنوی میں لکھنؤ کی مذمت میں بہت سے شعر ہیں، من جملہ اُن کے یہ دو[۲] شعر بھی

(باقی اگلے صفحے پر)

نوابِ شجاع الدولہ اِس سلسلے کے تیسرے حکم راں تھے۔ وہ بھی تلواروں کے سایے میں مسندِ حکومت پر بیٹھے تھے : مگر بکسر کی لڑائی (۸، ۱۱۷۸ھ/۱۷۶۴ء) میں انگریزوں سے شکست کھانے کے بعد اُن کی اُس مضطرب زندگی کا بڑی حد تک خاتمہ ہوگیا جس نے اُن کو حکومت اور میدانِ جنگ کی تدبیروں میں معروف رکھا تھا۔ تلوار تو اب بھی اُن کے ہاتھ میں تھی اور فوجوں کے پرے بھی جمے ہوئے تھے ؛ لیکن اُن کی زیادہ توجہ فیض آباد کی آراستگی اور طوائفوں کی سرپرستی کی طرف مبذول ہوکر رہ گئی۔ یہاں شررؔ کے الفاظ نقل کرنا مناسب ہوگا :

" شجاع الدولہ کا طبعی میلان مہ جبیں عورتوں اور رقص و سرود کی طرف تھا، جس کی وجہ سے بازاری عورتوں اور ناچنے والے طائفوں کی شہر میں اِس قدر کثرت ہوگئی تھی کہ کوئی گلی کوچہ اُن سے خالی نہ تھا اور نواب کے انعام واکرام سے وہ اِس قدر خوش حال اور دولت مند تھیں کہ اکثر رنڈیاں ڈیرے دار تھیں، جن کے ساتھ دو دو تین تین عالی شان خیمے رہا کرتے اور نواب صاحب جب اضلاع کا دورہ کرتے اور سفر میں ہوتے، تو نوابی خیموں کے ساتھ ساتھ اُن کے خیمے بھی شاہانہ شکوہ سے چھکڑوں پر لد لد کے روانہ ہوتے اور اُن کے گرد دس دس بارہ بارہ تلنگوں کا پہرا رہتا۔

جب حکم راں کی یہ وضع تھی، تو تمام امرا اور سرداروں نے بھی بے تکلف یہی وضع اختیار کرلی اور سفر میں سب کے ساتھ رنڈیاں رہنے لگیں۔ اگرچہ اِس سے بداخلاقی اور بے شرمی کو ترقی ہوگئی، لیکن اِس میں شک نہیں کہ اُن شاہدانِ بازاری کی کثرت اور امرا کی شوقینی سے شہر کی رونق بہ درجہا بڑھ گئی تھی۔"

[ گذشتہ لکھنؤ، مکتبۂ جامعہ اڈیشن، ص ۵۱].

یہیں سے عیش طلبی کی اُس روایت کا آغاز ہوتا ہے جس نے بعد کے حکم رانوں کے زمانے میں خاص کر نصیر الدین حیدر کے زمانے میں بہت فروغ پایا اور مزید ترقی پاکر واجد علی شاہ کے عہد

---

ہیں : زبس یہ ملک ہے بہتر یہ بستا ؞ کہیں اونچا، کہیں نیچا ہے رستا
فراغت سے یہاں کس کا مکاں ہے ؞ ہر اک گھر، نحس کا سا دل یہاں ہے

میں کسی کو کسی اور کام کا رکھا ہی نہیں تھا۔

شجاع الدولہ کے جانشین آصف الدولہ تھے۔ اُن کو ورثے میں تلوار کے بجائے صرف عیش طلبی ملی تھی۔ وہ اپنے اجداد کے عزم و ہمت سے تہی دامن اور مجہول تعیش کے جذبات سے سرشار تھے۔ اُنھوں نے فیض آباد کے بجائے لکھنؤ کو اپنا مستقر اور مرکزِ حکومت بنایا۔ اُس وقت تک تلوار کی جھنکار فضا میں تحلیل ہو چکی تھیں۔ عسکریت اور سخت کوشی کے وہ سارے عوامل ختم ہو چکے تھے جو اِس خاندان کی یادگار تھے اور وہ روایتیں بڑی حد تک بے نور ہو چکی تھیں جو برہان الملک اور اُن کے رفیقوں کے ساتھ دہلی سے آئی تھیں۔ یہ نئی معاشرت، جس کی تشکیل خاص حالات میں ہوئی تھی، نفاست و لطافت کے عطرِ مجموعہ میں بس چکی تھی اور عیش کوشی کی تمنا اِس کی رگوں میں خون بن کر دوڑ رہی تھی۔ تعیش نے کاہلی، ہوس ناکی، نسائیت اور سطحیت کے فروغ کا سامان فراہم کر لیا تھا۔ صناعی اپنی حدوں سے گزر کر تصنع کا روپ دھار چکی تھی؛ لیکن ملمع کا یہ عالم تھا کہ اِن سب پر مرصع آدابِ زندگی کا دھوکا ہوتا تھا، سچے کام کی چھوٹ پڑتی ہوئی معلوم ہوتی تھی۔ زندگی صلابت کے عناصر سے خالی ہو کر صرف نفاست کے رنگ میں رنگتی جا رہی تھی۔ اِس یک رُخے پن کے اثر سے وہ توازن ختم ہو گیا تھا جو زندگی کو لُطف اندوزی اور سخت کوشی دونوں جذبات سے سرشار رکھا کرتا ہے، نسائیت اور مجہولیت کو دور رکھا کرتا ہے اور کسی ایک دائرے کا قیدی نہیں بننے دیتا۔

اودھ کی تاریخ میں ایک اہم موڑ اُس وقت آیا جب انگریزوں نے اپنی تدبیرِ جہاں بانی کے تحت اودھ کے حکمراں غازی الدین حیدر کو بادشاہ کا خطاب عطا کیا۔ برہان الملک کے زمانے سے لے کر اُس وقت تک اودھ کے حکمراں "نواب وزیر" کہلاتے تھے اور اپنے آپ کو رسماً اور روایتاً سلطنتِ دہلی کا ماتحت تصور کرتے تھے۔ یہ لازم تھا کہ اِس کے بعد یہ نئی بادشاہت ہر لحاظ سے یہ کوشش کرے کہ اُس روایتی زیردستی کے سارے نقش مٹ جائیں اور یہاں وہ سب کچھ نئے انداز کا اور اپنے انداز کا ہو جس سے ایک طرف بادشاہت کے تصور کی تکمیل ہوتی ہے اور دوسری طرف ایک متمائز معاشرے کی تشکیل

ہُدتی ہے۔ مشکل یہ تھی کہ عسکریت کی روایت پوری طرح ختم ہو چکی تھی۔ زمین کے مالک تو بہ ظاہر نواب وزیر تھے لیکن زمین کی محافظ فوج کے مالک انگریز تھے۔ رزیڈنٹ بہادر کی مرضی کے خلاف کوئی نیا فرماں روا اِس تختِ بادشاہت پر نہیں بیٹھ سکتا تھا۔ مختصر یہ کہ اہم سیاسی اور فوجی مسائل و معاملات کی وسعت ختم ہو چکی تھی، البتہ مذہبی آزادی پوری طرح باقی تھی اور تہذیبی وسعت بڑھتی جارہی تھی۔ اِس کے بعد یہی ہوسکتا تھا کہ جتنی تبدیلیاں اور ایجادیں اور اضافے ہوں، وہ سب مذہبی رسوم، آدابِ معاشرت اور ادبی روایات سے متعلق رہیں اور یہی ہوا۔ اِس میں شک نہیں کہ جلد ہی لکھنؤ میں ایک نئی معاشرت کا خاکہ تیار ہو گیا، تہذیب کا ایک نیا انداز سامنے آنے لگا، شاعری میں ایک خاص اسلوب نمایاں ہونے لگا اور ایک نئی لسانی روایت بننے لگی؛ مگر تہذیبی مظاہر کی نمود اور تہذیب کی تشکیل و ارتقا کا عمل تو بہت سُست رفتار ہوا کرتا ہے۔ طویل مدت درکار ہوتی ہے مختلف عناصر کو تہ نشیں ہونے کے لیے۔ اگر کوشش کر کے چیزوں کی ظاہری شکل صورت کو بدلا جائے تو پھر مجموعی طور پر تصنع کا اور ساختگی کا رنگ گہرا ہوتا جائے گا۔ سطح پر بہت کچھ ہوگا، جو بہت تابناک ہوسکتا ہے، مگر حقیقتاً عالم وہی ہوگا جیسے سارے نقش ریت پر بنائے گئے ہوں۔

اِس نئی تہذیب اور اِس نئے معاشرے کی جس طرح نمود ہوئی اور جن حالات میں کم سے کم مدت میں اُس کو فروغ حاصل ہو گیا، تو اُس میں اندرونی سطح پر یہی کمی تھی کہ ظاہر سب کچھ تھا کہ اِسی سطح پر ساختگی کے اثرات اپنے آپ کو نمایاں کرسکتے ہیں؛ باطن میں خلا تھا۔ اِس معاشرے میں ظاہر آرائی اور ظاہر داری پر جو اِس قدر زور ملتا ہے، اُس کی وجہ یہی ہے۔

ہاں ایک چیز ضرور ایسی ہے جس نے دیرپا اثرات پیدا کیے اور وہ ہے مذہبیت کی طاقتور روایت، جس کا تعلق حقیقی طور پر باطن سے ہوا کرتا ہے۔ مذہب کے اثرات افراد کے احساس کا جُز ہوتے ہیں اور پورے گروہ کی زندگی پر حاوی رہتے ہیں عمل کتنا ہی کم ہو، عقیدہ ذہن کی تہوں میں پیوست رہا کرتا ہے۔ اودھ میں مذہبیت کا فروغ خاص

حالات میں ہوا تھا اور در پردہ اُس میں بھی دہلی کے مقابلے میں ایک نئی نمود اور آزادیِ اظہار کا احساس شامل تھا۔ اِسی احساس نے مذہبیت کے عناصر کو بھی خارجی زندگی سے قریب تر رکھا اور عرفان سے زیادہ اظہار اُن کا اہم جُزو رہا۔ یہی وجہ ہے کہ یہاں بہت سی ایسی مذہبی رسمیں پیدا ہوگئیں جن کا حقیقتاً شیعہ مذہب سے بالکل تعلق نہ تھا۔ چوں کہ فرماں روایانِ وقت نے اُن کو اختیار کیا تھا، اِس لیے عوام میں اُن کا مقبول ہونا لازم تھا۔ مذہبی عناصر نے، جن کے فروغ کے لیے دہلی کی فضا تنگ معلوم ہوتی تھی اور وہاں ایک کش مکش کا سا عالم رہا کرتا تھا؛ اِس نئی مملکت میں نئے نئے مظاہر اور نئی نئی رسموں کی شکل میں فروغ پایا اور یہ پوری معاشرت پر چھاکر رہ گئے۔ اور یہی وجہ ہے کہ ہندستان کے دوسرے علاقوں کے برخلاف یہاں تولّا اور تبرّا کے بے محابا اظہار کو بہت فروغ ملا، تعزیہ داری کا رواج بڑھا، مرثیہ خوانی تہذیبی اور ادبی زندگی کا جُز قرار پائی اور مجلسوں نے تہذیبی اداروں کی سی اہمیت اختیار کرلی۔ عزاداری، سوز خوانی، امام باڑے، 'کربلا'، درگاہِ حضرت عبّاس، مرثیے کی مجلسیں؛ یہ سب تہذیبی مظاہر کا درجہ رکھتے تھے۔ یہ عجیب بات تھی کہ ایک طرف تو معاشرے میں عیش طلبی اور لذت کوشی اپنی انتہا کو پہنچ چکی تھی اور دوسری طرف عزاداری کا عروج تھا اور اِس سے بھی زیادہ دل چسپ بات یہ ہے کہ اِس سے معاشرے کا حُسن کچھ اور بڑھ گیا تھا۔ اِن عناصر نے بھی تضاد اور 'ثنویت'، یعنی دُہرے پن کو معاشرت کا نہایت حسین جُز بنا دینے میں بہت کامیابی حاصل کی اور تصنع کو فروغ بخشا۔

جیسا کہ ابھی کہا گیا ہے، عسکریت کے فقدان کے سبب معاشرے میں توازن نہیں رہا تھا۔ نفاست نے بڑھتے بڑھتے نسائیت سے اپنے کو قریب تر کر لیا تھا۔ شرر کے الفاظ میں :

"چوں کہ اب سپہ گری و جنگ جوئی کی بہت ہی کم ضرورت باقی تھی، عیش پرستی اور عورتوں کی صحبت بہت بڑھتی جاتی تھی، اِس لیے مَردوں پر عورتوں کی وضع کا اثر پڑنے لگا جو اعتدال سے باہر ہوگیا اور جس قسم کی زینت و آرایش عورتوں کے لیے موزوں ہے، مردوں نے اپنی وضع اور

لباس میں اختیار کرنا شروع کر دی، خصوصاً اُس زمانے سے جب کہ یہاں کے حکم رانوں نے اپنے لیے "نواب" کا لفظ چھوڑ کے "بادشاہ" کا لفظ اختیار کیا۔ نیشاپوری اور سالار جنگی خاندانوں کے لوگ جو معتد بہ وثیقے اور پنشنیں پاتے تھے، بالکل خانہ نشیں کر دیے گئے تو اُن کو سوا عورتوں کے کسی کی صحبت ہی نہ نصیب ہوتی تھی۔ اِس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ اُن کی وضع و لباس ہی میں زنانہ پن نہیں پیدا ہوا، بلکہ اُن کی زبان بھی عورتوں کی سی ہو گئی اور چوں کہ وہی شہر کے رئیس اور وضع دار تصوّر کیے جاتے، لہٰذا اکثر عوام نے بھی اُنھیں کی پیروی شروع کر دی اور بہ خلاف دیگر مقامات کے رئیسوں کے، یہاں لکھنؤ میں یہ عام وضع ہو گئی کہ سر پر مانگ، اُس پر مسلے کی کام دار ٹوپی، کانوں تک بال، جن کی کنگھی کرنے میں ماتھے پر دونوں طرف پٹیاں جمائی جاتیں۔ مُنہ میں پان، ہونٹوں پر لاکھا، پنڈے میں تین تین کمر توئیوں کا چُست انگرکھا، اُس کے نیچے گُل بدن کا ریشمی کھنچا ہوا گھٹنا۔ ہاتھوں میں مہندی، پاؤں میں ٹاٹ بافی یعنی کام دار بوٹ۔ جاڑوں میں انگرکھے کی جگہ نیلی، زرد، یا سبز و سُرخ اطلس یا گرنٹ کا روئی دار دگلا۔"

"مردوں پر عورتوں کی وضع کے غالب آنے کا اثر اگر کپڑوں کی نزاکت اور تیز بھڑکیلے رنگوں تک محدود رہتا تو بہت غنیمت ہوتا۔ یہاں تو بہت سے لوگوں کی یہ حالت ہو گئی کہ میاں بیوی کے دگلوں، دوپٹوں، دُلائیوں، رضائیوں اور پائجاموں میں کسی قسم کا فرق ہی نہیں رہا بجز اِس کے کہ گوٹا پٹھا اور زیور عورتوں کے ساتھ مخصوص رہا۔"

نصیر الدّین حیدر شاہِ اودھ کے متعلق شرر نے لکھا ہے:

"نصیر الدّین حیدر میں عورتوں میں رہتے رہتے اِس درجہ زنانہ مزاجی پیدا ہو گئی تھی کہ عورتوں کی سی باتیں کرتے اور عورتوں ہی کا سا لباس پہنتے۔ زنانہ مزاجی کے ساتھ مذہبی عقیدت نے یہ شان پیدا کر دی کہ ائمہ

اثنا عشر کی فرضی بیبیاں [ اچھوتیاں ] اور اُن کی ولادت کی تقریبیں، جو اُن کی ماں نے قائم کی تھیں، اُن کو اور زیادہ ترقی دی۔ یہاں تک کہ ولادتِ ائمہ کی تقریبوں میں خود حاملہ عورت بن کے زچہ خانے میں بیٹھتے، چہرے اور حرکات سے وضعِ حمل کی تکلیف ظاہر کرتے اور پھر خود ایک فرضی بچہ جنتے، جس کے لیے ولادت، چھٹی اور نہان کے سامان بالکل اصل کی طرح کیے جاتے۔ یہ تقریبیں اِس قدر زیادہ تھیں کہ سال بھر بادشاہ کو انھیں سے فرصت نہ ملتی" [ گذشتہ لکھنؤ، مکتبۂ جامعہ اڈیشن، ص ۹۰ ]۔

نجم الغنی خاں نے تاریخِ اودھ میں دھنیا مہری کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے،

"چار پانسو عورتیں پری پیکر خوب صورت ملازمِ سلطانی اِن مہریوں کی ہمراہی میں تھیں۔ ایک سے ایک حُسن و جمال میں غیرتِ آفتاب و ماہتاب تھی بسن و سال میں کوئی پری رخسار بیس پچیس برس سے زیادہ نہ تھی۔ یہ عورتیں پُر تکلف پوشاکوں اور زیور سے آراستہ رہتی تھیں۔ ہر وقت عطر سے معطر ہوتی تھیں۔ اکثر امرائے تماش بین اُن دل فریبوں سے شب کو پہلو گرم کرتے تھے اور لکھنؤ کے نوجوان طرح دار اُن پر مرتے تھے۔ شہر کی طرح دار رنڈیوں کا بازار ٹھنڈا ہو گیا تھا۔ یہ سب عورتیں بادشاہ کی سواری کے ساتھ رہتی تھیں" [ جلدِ چہارم، ص ۳۰۸ ]۔

یہ سارے کا وا ک انداز اُسی ایک بات کو ظاہر کرتے ہیں کہ معاشرے میں نفاست اور صلابت کے عدمِ توازن نے یک رُخا پن پیدا کر دیا تھا۔ تہذیب محض لطافت و نفاست کا اور بے تہ، ظاہر فریب اور ظاہر آرا اجزا کا مجموعہ بن کر رہ گئی تھی۔ اگر اِس میں مجہول تعیش اور تماش بینی کو زیادہ فروغ ملا تو اِس پر تعجب نہیں ہونا چاہیے۔ یہ تو اُن حالات کا لازمی نتیجہ تھا۔

طوائف کو اِس معاشرے میں تہذیبی نمایندگی کا شرف مل گیا تھا۔ طوائف [ پوری دُنیا کی طرح ] سارے ہندستان میں تھی، دہلی میں بھی تھی؛ مگر وہاں اُس کو وہ حیثیت حاصل نہیں ہو سکی جو اِس معاشرے میں حاصل تھی۔ دہلی تو پھر بھی دور تھی؛ وہ علاقے

جو لکھنؤ سے ملے ہوئے تھے اور حکومتِ لکھنؤ کے ماتحت تھے، جیسے ملیح آباد اور کاکوری؛ وہاں بھی طوائف کو وہ حیثیت حاصل نہیں ہو سکی۔ کہیں اور اُس کو یہ حیثیت حاصل ہو بھی نہیں سکتی تھی۔ وہ حالات ہی کہیں اور کارفرما نہیں تھے، جن سے لکھنؤ کی اُس خاص معاشرت کی صورت گری ہوئی تھی۔ اُس معاشرے میں طوائفوں کی اہمیت اور حیثیت کا اِس سے بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ عزاداری جیسی مذہبی چیز بھی اُن کی دسترس سے باہر نہیں رہی تھی۔ خورشید الاسلام کے الفاظ میں، "عزاداری جو ایک مذہبی فریضہ تھا، اور جس میں حد درجہ سنجیدگی اور متانت واجب تھی، اُس میں طوائفوں نے سوز خوانی کے کمال سے فائدہ اُٹھا کر دخل حاصل کر لیا تھا اور اس طرح دنیا ہی نہیں، آخرت بھی اُن کے ہاتھ میں چلی گئی تھی" [تنقیدیں، طبعِ دوم، ص ۱۳۴۔ بہ حوالۂ حیاتِ شوق، ص ۳۰۸]۔

سرور صاحب نے زہرِ عشق اور بہارِ عشق کی ہیروئنوں کے بارے میں ایک جگہ یہ نہایت عمدہ اور درست رائے ظاہر کی ہے کہ: "مہ جبیں میں کم اور مہ لقا میں زیادہ ہمیں طوائف کی جھلک نظر آتی ہے" [اِس کا حوالہ آگے آ رہا ہے]۔ اِس میں فریبِ عشق کی ہیروئن کو بھی شامل کر لینا چاہیے۔ زہرِ عشق کی ہیروئن کے مقابلے میں اُس میں طوائف پن کی نمود کچھ زیادہ ہے۔ یہ دراصل معاشرے کے اُنھی اجزا کا عکس ہے جن کا کچھ ذکر ابھی آیا ہے۔ اُس تہذیب میں طوائف کو مرکزی حیثیت حاصل ہوتی جا رہی تھی۔ اُس کے اثرات کا بکھرے ہوئے عکسوں کی صورت میں زندگی اور اُس کے مظاہر میں نمایاں ہونا کوئی ایسی تعجب کی بات نہیں۔

شرر نے گذشتہ لکھنؤ میں لکھا ہے:

> "لکھنؤ میں شجاع الدولہ کے زمانے میں رنڈیوں سے تعلقات پیدا کرنے کی جو بنیاد پڑی تو روز بہ روز اُسے ترقی ہی ہوتی گئی۔ امیروں کی وضع میں داخل ہو گیا کہ اپنا شوق پورا کرنے یا اپنی شان دکھانے کے لیے کسی نہ کسی بازاری حُسن فروش سے ضرور تعلق رکھتے ..... اِن بے اعتدالیوں کا ایک ادنا کرشمہ یہ تھا کہ لکھنؤ میں مشہور تھا کہ جب تک انسان کو رنڈیوں

کی صحبت نہ نصیب ہو، آدمی نہیں بنتا۔ آخر لوگوں کی اخلاقی حالت بگڑ گئی۔
رہے عورتوں کے اخلاق و عادات، اِس بارے میں ہمارا عام دعوا ہے کہ
جن لوگوں میں زنا کاری کا شوق ہو، اُن کی عورتیں پارسا نہیں ہوسکتیں۔"

شررؔ کا یہ قول کچھ ایسا غلط نہیں۔ نجم الغنی خاں نے تاریخِ اودھ میں نصیر الدین حیدر اور واجد علی شاہ کے محلات کے جو حالات لکھے ہیں، اُن کو پڑھ کر عبرت ہوتی ہے۔ جب شاہی محلات میں کم درجہ اور بازاری عورتوں کو بارِ عام مل سکتا تھا اور اُس صورت میں اُن عورتوں کے دوسروں سے ناجائز تعلّقات ہو سکتے تھے تو اِس سے معاشرے کی عام حالت پر جو اثرات پڑ سکتے تھے، اُن کا بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ حیدری بیگم نے واجد علی شاہ سے جب یہ کہا تھا:

کہا: حمل ثابت علی خاں کا ہے — خطا کی، خطا کام انساں کا ہے
نہیں میں فقط ایک تقصیر وار — کہ اِس دام میں اور بھی ہیں شکار

[تذکرۂ شوق، ص ۳۰۶]

تو ایک ایسی حقیقت کا اظہار کیا تھا جس سے بہت سے لوگ باخبر تھے۔ اِسی طرح جب نواب مرزا شوقؔ، فریبِ عشق میں یہ کہتے ہیں:

رنڈیاں گو کہ ساری آفت ہیں — بیگمیں اور بھی قیامت ہیں
کھلتا ہر اک پر اِن کا حال نہیں — کون اِن میں ہے جو چھنال نہیں
ڈھونڈتی پھرتی خود حسین ہیں یہ — ہم سے دونی تماش بین ہیں یہ

تو معاشرے کی ایک ایسی تلخ حقیقت کو بیان کیا تھا جس سے لوگ بے خبر نہیں تھے، لیکن اُس کو بیان کرنے کی جرات باقی نہیں رہی تھی، یا یہ کہ وہ معاشرے کا ایسا حصّہ بن چکی تھی کہ اجنبیت اور اعتراض کی گنجایشیں گویا ختم ہو چکی تھیں۔ [آج کے طالبِ علم کے لیے یہ وضاحت ضروری ہے کہ شوقؔ کے پہلے شعر میں "رنڈیاں" عام خواتین کے معنی میں آیا ہے۔ اُس زمانے میں یہ لفظ اِن معنی میں بہ طورِ عموم مستعمل تھا]۔ فریبِ عشق میں شوقؔ نے لکھا ہے:

وضع کی گو تھی سب کو پابندی　　پر، نہ بچتی تھی کوئی نوچندی
دوست جتنے تھے، رہتے تھے ہمراہ　　کربلا میں کبھی، کبھی درگاہ
رہتا تھا تیرھویں کا جلسہ یاد　　شام سے جاتے تھے حسین آباد
دوپہر رات جب گزرتی تھی　　ڈولی پر ڈولی پھر اُترتی تھی

زہرِ عشق میں ہیروئن کا "ملنے کا دستور" یہ بتایا گیا ہے :

پنجشنبے کو جاتی تھی درگاہ　　واں سے آتی تھی میرے گھر وہ ماہ

بہارِ عشق میں ہیروئن کہتی ہے :

ہم بھی درگاہ آج جائیں گے　　ہوگی فرصت، تو واں بھی آئیں گے

اِس طرح ہم کو معلوم ہوتا ہے کہ کربلا اور درگاہِ حضرت عباس، جو عقیدت کے آستانے تھے، تماش بینی کے مرکز بن گئے تھے۔ حسین آباد کے تالاب پر تیرھویں کو جو میلا لگتا تھا، وہ تفریح اور تماش بینی کا بڑا اجتماع بن کر رہ گیا تھا، جہاں شوق کے الفاظ ہیں :

رات ہنس بول کر گزارتے تھے　　صبح سب اپنے گھر سدھارتے تھے

تذکرۂ شوق میں منقول مصحفی کا یہ شعر اِسی صورتِ حال کی ترجمانی کرتا ہے :

نوچندی آئی دھوم سے، چل تو بھی مصحفی　　جاتی ہیں کربلا کو حسینوں کی ڈولیاں

لذّت اندوزی اور عیش کوشی معاشرے کے نمایندہ طبقے پر چھائی ہوئی تھی ؛ مگر یہ کوئی حادثہ نہیں تھا، ایسی بات نہیں تھی جو اچانک واقع ہوئی ہو ؛ یہ تو اُس تہذیبی زندگی کا ایک حصّہ تھا جس نے خاص حالات میں فروغ پایا تھا اور اُن حالات کا لازمی نتیجہ تھا جن کے تحت اِس معاشرے میں مذہبیت کی طاقتور روایت اور عیش پرستی کی سطحیت، دونوں ایک مرکز پر جمع ہو گئی تھیں۔ اِس میں کسی طرح کا تضاد محسوس نہیں ہوتا تھا۔

نواب مرزا شوق کی اِن مثنویوں میں شوخ نگاری پر ہمارے بعض بزرگوں نے اعتراض کیا تھا، خاص کر بہارِ عشق کے بیانِ وصل کے کچھ اشعار پر۔ اِس سلسلے میں اِس بات کو نظر انداز کر دیا گیا کہ فارسی اور اردو، دونوں زبانوں کی متعدد مثنویوں میں اِس انداز کی شوخ نگاری ملتی ہے، وہ مولانا جامی کی یوسف زلیخا ہو یا خواجہ میر اثر کی خواب و خیال۔

یہ روایت بھی اردو کو فارسی سے ملی ہے۔ کم و بیش کے تناسب کے ساتھ یہ انداز ایسی بیش تر مثنویوں میں ملتا ہے، یعنی یہ داستانی اور عشقیہ مثنوی نگاری کی روایت کا ایک حصّہ رہا ہے، سراپا کے بیان کی شکل میں یا بیانِ وصل کی صورت میں۔ یہ اعتراف کیا جانا چاہیے کہ بہارِ عشق کے کچھ اشعار میں بیان کی لطافت برقرار نہیں رہ سکی ہے، اُن میں ابتذال ہے، کُھلا ہوا ابتذال ہے؛ لیکن ایسے اشعار کی تعداد بہت سے بہت ۲۴ یا ۲۵ ہو گی، اِس سے زیادہ نہیں۔ ایسی دوسری مثنویوں کے ایسے ہی اشعار کو اگر یک جا کر دیا جائے، مثلاً اُردو ہی میں میر اثرؔ اور مومنؔ کی مثنویوں کے ایسے اشعار کو؛ تو پھر شوقؔ کا نام اِس سلسلے میں سرِ فہرست نہیں لکھا جا سکے گا، کئی سطریں نیچے لکھا جائے گا۔ جس طرح ہم ایسے اشعار کی بنا پر یوسف زلیخا کو یا میر اثرؔ کی خواب و خیال کو اور مومنؔ کی مثنویوں کو نظر انداز نہیں کرتے، انھیں ادب کا قابلِ ذکر حصّہ مانتے ہیں، اور اُن شاعروں کو فحاشی کا مبلّغ اور بد اخلاقی پھیلانے کا مجرم قرار نہیں دیتے؛ اُسی طرح شوقؔ کی مثنویوں کو بھی ادب کا حصّہ اور شوقؔ کو اپنے معاشرے کا ترجمان مانتے ہیں۔ معاشرہ جیسا ہو گا، ترجمانی بھی ویسی ہی ہو گی اور تصویر بھی ویسی ہی بنے گی۔ کیا آج بڑے سے بڑا مبلّغِ اخلاق اِس کے لیے تیار ہو سکے گا کہ گلستاں کے باب پنجم کی بنا پر، پوری کتاب کو ناقابلِ التفات قرار دے یا اُسے بد اخلاقی کا مجموعہ کہنے کی جرات کر سکے۔ جس زمانے میں گلستاں لکھی گئی تھی، یا مثنوی یوسف زلیخا لکھی گئی تھی، اُس زمانے میں آج سے زیادہ اور بڑے پایے کے مبلّغِ اخلاق موجود تھے اور کسی نے سعدیؔ یا جامیؔ کو فحش نگار نہیں قرار دیا تھا۔

ادبی و شعری روایت کو اور سماجی حقائق کو نظر انداز کر کے ہمیں فیصلے نہیں کرنا چاہیے۔ آج ہم میں سے کون اِس کے لیے آمادہ ہو سکے گا کہ عالمی ادب کے ایسے شاہ کاروں کو دریا بُرد کر دے جن کو مذہب اور اخلاقیات کی بارگاہ سے منظوری کا پروانہ نہیں مل سکا ہے اور نہیں مل سکے گا۔ جو لوگ اِس سلسلے میں کچھ زیادہ رقیق القلب ہوں، اُنھیں چاہیے کہ منٹو اور عصمت پر فحاشی کے تحت جو مقدمے چلائے گئے تھے، اُن کی روداد کو ایک بار پڑھ لیں اور اِس سلسلے میں اُس زمانے کے اساطینِ ادب نے جو بیانات دیے تھے، اُن کا

130/62

مطالعہ کرلیں۔

شوقؔ نے یہ مثنویاں کسی بھی مقصد کے تحت لکھی ہوں، اِن میں سنجیدہ نگاری اور شوخ بیانی کا جو بھی انداز ہو؛ یہ واقعہ ہے کہ یہ ایسے آئینے بن گئے ہیں جن میں اُس معاشرے کے بہت سے عکس محفوظ ہو گئے ہیں۔ یہ عکس بہت شوخ رنگ سہی، لیکن حقیقت کے ترجمان ہیں۔ آپ اِنھیں اُس عہد کی تہذیبی زندگی کے بعض مظاہر کے آنکھوں دیکھے بیانات بھی کہہ سکتے ہیں۔ اِن مثنویوں کی یہ اہمیت آج بھی ہے اور کل بھی رہے گی اور اِس اعتبار سے اُس عہد کی تہذیبی تاریخ کے اچھے طالبِ علم کے لیے اِن کا مطالعہ ناگزیر قرار پائے گا۔

دبستانِ لکھنؤ کی ادبی اور لسانی جہات کا مطالعہ کرنے والوں کے لیے بھی اِن مثنویوں کی اہمیت ہمیشہ برقرار رہے گی۔ عہدِ ناسخؔ کی شعری روایت اور تلامذۂ ناسخؔ کے قواعدِ شاعری سے متعلق بیانات کا جو لوگ جائزہ لینا چاہیں گے، شوقؔ کی یہ مثنویاں اُن کے مطالعے کا لازمی جُز قرار پائیں گی۔ یہ ایک طرف تو لسانی سطح پر عہدِ ناسخؔ میں دہلوی اثرات کی نشان دہی کرتی ہیں اور دوسری طرف ناسخؔ اور تلامذۂ آتشؔ و ناسخؔ کے شعری اسالیب کے مقابلے میں ایک متوازی شعری اسلوب کی آئینہ دار ہیں۔ یہی نہیں "زبانِ محلات" کی ایسی اور اتنی روشن اور دل کش مثالیں اِن مثنویوں میں یک جا ہو گئی ہیں کہ زبانِ لکھنؤ کی لطافت اور نفاست کی پوری روایت نگاہوں کے سامنے آجاتی ہے۔ اِن مثنویوں کو الگ رکھ دیجیے تو پھر اُس نفیس زبان اور اُن لطیف بیانات کا ذخیرہ کچھ کم معلوم ہوگا، ناتمام اور کم رنگ نظر آئے گا۔ بہ قولِ مولانا عبدالماجد دریابادی: "محاورات پر یہ عبور، بیگمات کے روزمرّہ پر یہ قدرت، زبان کی یہ صحت، بیان کی یہ سلاست، جذبات نگاری کی یہ قوت کیا ہر شاعر کے نصیب میں آتی ہے؟" انھی اعتبارات کی بنا پر اِن مثنویوں کو کلاسکی متنوں کی تدوینِ جدید کے سلسلے میں شامل کیا گیا ہے۔

## حالاتِ زندگی

شوقؔ کے سوانحِ زندگی کی اکثر تفصیلات سے آج بھی ہم اچھی طرح واقف نہیں۔ اچھی طرح واقفیت سے میری مراد یہ ہے کہ اُس معلومات کی بنیاد پر قابلِ اعتماد نتیجے نکالے جاسکیں۔ اُن کے پہلے سوانح نگار عطاء اللہ پالوی نے

اپنی کتاب تذکرۂ شوق میں "ذاتی حالات" کے تحت لکھا تھا:

"ہمارے حالات کی حقیقت کسی پہ بھی منکشف نہ ہوگی
جو کوئی سمجھے گا، وہم ہوگا؛ جو کوئی دیکھے گا، خواب ہوگا

یہ شعر شوق لکھنوی کا نہیں، مگر سو فی صدی شوق پر صادق آتا ہے؛ اِس لیے کہ مندرجۂ ذیل حالات، جو صبر آزما مشکلات کے بعد حاصل ہوئے ہیں، وہم و خواب ہی کی حد تک محدود و نامکمل ہیں" (ص ۳۹)۔

پالوی صاحب کی کتاب ۱۹۵۶ء میں شائع ہوئی تھی؛ اب کہ عیسوی سال ۱۹۹۶ء ہے، مجموعی طور پر صورتِ حال میں کوئی بڑی تبدیلی نہیں ہو پائی ہے۔ ۱۹۹۱ء میں ڈاکٹر سید محمد حیدر کا تحقیقی مقالہ حیاتِ شوق کے نام سے شائع ہوا۔ مقالے کو پڑھنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ مقالہ نگار نے ضروری تفصیلات معلوم کرنے کی کوشش کی۔ کچھ باتیں معلوم بھی ہوئیں؛ مگر اُن کی حاصل کردہ معلومات میں بیش تر باتیں محض زبانی روایتوں پر مبنی ہیں، جن کو حتمی طور پر تسلیم کر لینا بہتوں کے لیے آسان نہیں ہوگا؛ میرے لیے بھی آسان نہیں۔ بہ ہر طور، اب تک اِتنی باتیں ضرور معلوم ہو چکی ہیں کہ خاکہ بن سکتا ہے، خواہ اُس میں رنگ آمیزی "محدود اور نامکمل" رہے۔ [پالوی صاحب کی کتاب تذکرۂ شوق میں "ذاتی حالات" ص ۳۹ سے ص ۵۹ تک، اور حیدر صاحب کی کتاب حیاتِ شوق میں ص ۲۹ سے ص ۸۱ تک ہیں]۔

پالوی صاحب نے لکھا ہے: تصدق حسین خاں نام تھا، نسباً پٹھان تھے۔ حیدر صاحب کی تحقیق یہ ہے کہ نام تصدق حسین تھا اور نسباً مغل تھے۔ اُنھوں نے ایک عدالتی کاغذ کا بھی حوالہ دیا ہے جس میں شوق کے نام کے ساتھ "قوم مغل" لکھا ہوا ہے۔ شوق کے والد کا نام "آغا علی خاں" اور چچا کا نام "مرزا علی خاں" تھا۔ یہی حیدر صاحب نے بھی لکھا ہے۔ اِس سے یہ ضرور معلوم ہوتا ہے کہ خاندانی ناموں میں "خاں" شامل تھا[1]۔ "خاں" کا تعلق سلسلۂ نسب سے

---

[1] یہاں یہ وضاحت ضروری معلوم ہوتی ہے کہ شوق کے والد اور چچا کے نام بالترتیب آغا علی خاں اور مرزا علی خاں تھے۔ اگر اِن ناموں میں کوئی لفظ کم نہیں اور یہی مکمل نام ہیں، تو اِس صورت

[باقی اگلے صفحے پر]

تھا یا عطائے خطاب سے، مجھے اِس کا احوال تو معلوم نہیں ؛ لیکن یہ معلوم ہے کہ بہت سے ناموں میں "مرزا" اور "خاں" دونوں لفظ ملتے ہیں۔

مغل اور پٹھان کی اِس بحث سے یہاں قطعِ نظر کرتا ہوں، یوں کہ اصلاً یہ میرے دائرۂ کار میں شامل نہیں اور یوں بھی کہ فی الوقت میں شجرۂ نسب سے متعلق درج کردہ زبانی روایتوں کی نہ تصدیق کرسکتا ہوں نہ تکذیب ؛ البتہ یہ ضرور ہے کہ میں "تصدق حسین خاں" کو ترجیح دوں گا اور اِس کی اصل وجہ یہی ہے کہ اُن کے والد اور چچا کے ناموں میں "خاں" شامل ہے۔ اِس کے لیے میرے سامنے ایک قرینہ بھی ہے۔ بہارِ عشق طبعِ اوّل [ سلطان المطابع ۱۲۶۶ھ] کی نثرِ خاتمہ میں "نامِ نامی اسمِ گرامی تصدق حسین خاں" لکھا ہوا ہے۔ طبعِ دوم [ مطبعِ محمدی ۱۲۶۸ھ] میں بھی یہی الفاظ ہیں۔ [ لیکن اِس سے اُن کے مرزا ہونے کی نفی مقصود نہیں۔ جیسا کہ لکھا جا چکا ہے، بہت سے ناموں میں مرزا اور خاں کے الفاظ ایک ساتھ ملتے ہیں]۔

عرفیت "نواب مرزا" تھی۔ اِسی نسبت سے عام طور پر "نواب مرزا شوق لکھنوی" لکھا جاتا ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ عرفیت نے نام سے زیادہ شہرت پائی تھی۔ بہارِ عشق کے نسخۂ مطبعِ علوی [ ۱۲۷۷ھ ] اور نول کشوری مجموعۂ مثنویات [ ۱۸۷۱ء ] میں نام کے بجائے "حکیم نواب مرزا صاحب" ملتا ہے۔ فریبِ عشق میں اُنھوں نے خود بھی اِس کا حوالہ دیا ہے :

یہ تو سمجھی کہ خوش بیاں ہیں آپ — رکھتے کیا نام، کیا نشاں ہیں آپ
نام جس وقت میں نے بتلایا — قہقہہ مار کر یہ فرمایا
اے تُو میں بھی کہوں سبب کیا ہے — ارے تو ہی نواب مرزا ہے !
ایک مرشد ہو تم، قصور معاف — سُن چکی ہوں میں آپ کے اوصاف

---

میں یہ واضح ہے کہ "مرزا علی خاں" کے نام میں لفظِ "مرزا" نام کا جُز ہے، نسب کا اشارہ نما نہیں۔ دونوں ناموں میں "علی" مشترک ہے، مگر یہاں مطلق یہ لفظ نام نہیں ہو سکتا، ورنہ یہ ماننا ہوگا کہ دونوں بھائیوں کا نام "علی" تھا۔ لامحالہ یہ ماننا ہوگا کہ مرزا علی خاں میں لفظِ "مرزا" اُسی طرح نام کا جُز ہے جس طرح آغا علی خاں میں لفظِ "آغا" نام کا جُز ہے۔

"شوق کی تاریخِ پیدایش معلوم نہیں؛ مگر اودھ اخبار میں، جو نول کشور پریس سے ۱۸۵۹ء میں جاری ہوا تھا، تاریخِ ولادت اور عمر بہ وقتِ وفات[لہ] درج ہے؛ اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ شوق ۱۱۹۷ھ میں پیدا ہوئے تھے...... ۱۲ ربیع الثانی ۱۲۸۸ھ، مطابق ۳۰ جون ۱۸۷۱ء بروزِ جمعہ، لکھنؤ میں بہ عمرِ ۹۱ سال انتقال کیا" [تذکرۂ شوق]۔ اِس اطلاع پر اب تک کچھ اضافہ نہیں ہو سکا ہے۔ اُن کی قبر کہاں ہے، اِس سلسلے میں کئی روایتیں ہیں جو حیاتِ شوق اور تذکرۂ شوق

---

لہ پالوی صاحب نے اُس خاص شمارے کا حوالہ نہیں دیا، اصل عبارت بھی نقل نہیں کی؛ یہ بڑی کمی ہے۔ میرے لیے فی الوقت یہ ممکن نہیں کہ میں اُس شمارے کو تلاش کر کے، حوالے کی تصدیق کر سکوں۔ اودھ اخبار کے شمارے میری دسترس سے باہر ہیں۔ میں نے یہ مان لیا ہے کہ پالوی صاحب نے حوالہ صحیح طور پر دیا ہوگا۔ حیدر صاحب نے بھی اِس سلسلے میں کچھ نہیں لکھا۔

ایک بات اور: انجمن ترقیِ اردو [کراچی] کی شائع کردہ تقویم کے مطابق ۱۲ ربیع الثانی ۱۲۸۸ھ مطابق ہے یکم جولائی ۱۸۷۱ء کے۔ تقویم کے حساب میں یہ دیکھا گیا ہے کہ ایک دن کا فرق کبھی کبھی بڑھ جاتا ہے، اِس لیے اِس عدمِ مطابقت پر تعجب نہیں ہونا چاہیے۔

یہ بات بھی قابلِ توجہ ہے کہ سالِ ولادت تو معلوم ہے، مگر تاریخ اور مہینا معلوم نہیں۔ جب تک یہ دونوں نہ معلوم ہوں، اُس وقت تک قطعیت کے ساتھ "۹۱ سال" کا تعین کرنا احتیاط کے خلاف ہوگا۔ تاریخ اور مہینا اگر معلوم ہو جائے تو یہ بھی ممکن ہے کہ اِس تعین میں چند دنوں کا یا چند ماہ کا فرق واقع ہو جائے۔

پالوی صاحب کی منقولۂ بالا عبارت میں سالِ ولادت ۱۱۹۷ھ ہے۔ یہ ہجری سنہ مشتمل ہے ۸۳-۱۷۸۲ء پر۔ محوّلۂ بالا تقویم کے مطابق یکم صفر ۱۱۹۷ھ مطابق ہے ۶ جنوری ۱۷۸۳ء کے۔ اگر عیسوی سنہ کے حساب سے ۱۷۸۳ء کو سالِ ولادت فرض کر لیا جائے، اُس صورت میں ۱۸۷۱ء میں وفات کے وقت اُن کی عمر تقریباً ۸۸ برس کی ہوگی۔ چوں کہ تاریخ اور مہینا معلوم نہیں، اِس لیے کم و بیش کی وہ نسبت یہاں بھی شامل رہے گی جس کا ابھی ذکر آیا ہے۔ اودھ اخبار میں بہ قولِ پالوی صاحب ۹۱ سال کی عمر کا تعین بھی کیا گیا ہے۔ اِس سے یہ نتیجہ نکالنا غیر مناسب نہ ہوگا کہ اخبار کے نامہ نگار نے ولادت کے ہجری سنہ سے عمر کا حساب لگایا ہے اور یوں اُن کی عمر ۸۸ سال کے بجائے ۹۱ سال ماننا مرجّح ٹھہرے گا۔

میں مندرج ہیں۔ اِن روایتوں کی بابت اعتماد کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ یقین کے ساتھ صرف یہ کہا جا سکتا ہے کہ مدفن لکھنؤ میں ہے۔ پالوی صاحب نے "حلیہ اور شمائل" اور "لباس" کے تحت شوق کی پوری تصویر کھینچ دی ہے، مرقع تیار کر دیا ہے صاحبِ حیاتِ شوق نے اِس کے متعلق لکھا ہے: "شوق کے انتقال کو سو برس سے اوپر گزر چکے ہیں، لہذا کسی ایسے شخص کے زندہ رہنے کا سوال ہی نہیں جس نے شوق کو دیکھا ہو۔" یہ بالکل درست ہے۔ پالوی صاحب نے اپنے ماخذ کا حوالہ دیا نہیں، جس سے معلوم ہوتا کہ تصویر کشی کا یہ مسالا اُنھیں کہاں سے ملا۔ موجودہ صورت میں اِسے خیالی تصویر سازی کہا جائے گا۔ اب رہا اُس زمانے کا عام لباس، سو وہ تو طبقۂ عمائدین و شرفا کا عام لباس ہوگا، اُس میں کسی طرح کی تخصیص کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔

رہیں زبانی روایتیں، تو جیسا کہ میں اِس سے پہلے لکھ چکا ہوں، تصدیق کے بغیر میرے لیے اُنھیں قبول کرنا بہت مشکل ہے۔ حُسنِ اتفاق سے اِسی عنوان یعنی شکل و شمائل کے تحت حیدر صاحب نے دو روایتیں درجِ کتاب کی ہیں، اُنھی سے اِس کا بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ پہلی روایت: "راقم کی ملاقات جناب باقر حسین صاحب رنگین سے ہوئی، درگاہ حضرت عباس کے نزدیک رہتے ہیں۔ عمر سو برس کے قریب ہوگی، لیکن یادداشت میں کوئی کمی نہیں آئی ہے۔ اُنھوں نے بتایا کہ زمانۂ قدیم میں دو ایسے شاعر تھے جن کی خوب صورتی کا عام طور پر چرچا ہوتا تھا۔ ایک تھے جان صاحب، اور دوسرے مرزا شوق۔"

دوسری روایت: "صاحبِ مہذب اللغات جناب مہذب لکھنوی کا بیان اِس سے بہ ظاہر متضاد ہے۔ موصوف نے راقم کو بتایا کہ اُنھوں نے اپنے والد مودب لکھنوی اور خسر حکیم مظفر حسین صاحب طبیب سے یہ سنا ہے کہ مرزا شوق شکل کے اعتبار سے بھونڈے تھے۔" ایسی زبانی روایتیں خواہ اربابِ دہلی کی ہوں یا بزرگانِ لکھنؤ کی، تصدیق کے بغیر قابلِ اعتماد نہیں ہوتیں۔ اِس قماش کی پُرانی لکھنوی روایتوں میں گپ کا عنصر کچھ زیادہ ہی ملتا ہے۔ یہ میرا تجربہ ہے۔

شوق بہ لحاظِ مسلک شیعہ تھے اور اِس میں کچھ اختلاف نہیں۔ یہ بات اُن کے کلام

سے پوری طرح ثابت ہو جاتی ہے۔

خاندانی روایت کے مطابق طبیب بھی تھے۔ کس پایے کے طبیب تھے، یہ معلوم نہیں؛ لیکن جو حالات ہمارے سامنے ہیں اور اُس عہد کے معروف اطبّا سے متعلق جو نوشتے موجود ہیں، اُن کے پیشِ نظر بہ ظاہر یہی خیال ہوتا ہے کہ اِس فن میں وہ اپنے والد، چچا اور چچازاد بھائی حکیم مسیح الدولہ جیسی ممتاز حیثیت نہیں رکھتے تھے۔ حکیم مسیح الدولہ کی رسائی شاہی دربار میں تھی؛ اِس وقت تک جو معلومات ہمارے سامنے ہے، اُس کی بنا پر یہی خیال ہوتا ہے کہ وہ اِس شرف سے محروم رہے۔ کم از کم بہارِ عشق کی تصنیف کے وقت تک تو یہی صورتِ حال تھی اور یہ بات اعتماد کے ساتھ کہی جا سکتی ہے، اِس لیے کہ اُنھوں نے کنایتاً خود اِس کا اظہار کیا ہے۔ مدحِ واجد علی شاہ کے جو اشعار بہارِ عشق میں شامل ہیں، اُن میں آخری شعر یہ ہے:

دل تمنّاے وصلِ او دارد     چہ بلا مشکل آرزو دارد

تذکرۂ شوق اور حیاتِ شوق میں اِس پر مفصّل بحث کی گئی ہے اور یہی نتیجہ نکالا گیا ہے اور میں اُس سے پوری طرح متفق ہوں۔

تذکرۂ خوش معرکۂ زیبا کے موٴلف ناصر نے شوق کے متعلق لکھا ہے:

"ارسطوناں (کذا) فلاطونِ دوراں تصدق حسین خاں عرف حکیم نواب مرزا، خلفِ حکیم آقا علی خاں، برادرِ حکیم الملوک حکیم مرزا علی خاں مرحوم۔ گو فنِ شاعری میں بہرہ نہیں مگر پانچویں سواروں میں نام ملایا ہے۔ پیشِ طبیب منجّم و پیشِ منجّم طبیب کا آپ ہی میں مزہ پایا ہے۔ بے اُستاد، تلمّذِ شعر سے انکار ہے، خود استادیِ ملک الموت کا اقرار ہے، چنانچہ چند غزلیں اور چار مثنوی مسمّی زہرِ عشق و لذّتِ عشق و فریبِ عشق، بہارِ عشق، صاحبِ مسدس و خمسہ، تخلّص ندارد، مقیم لکھنؤ، یہ چند اشعار اُن سے لکھے جاتے ہیں:"

اِس عبارت کے بعد ایک غزل کے تین شعر درج کیے ہیں اور پھر لکھا ہے:

"دیگر مثنویات کہ بزبانِ ریختہ جو کہی ہیں، یہ زبان محلات کی عورات کی

نہیں ہے ہاں اگر زبان حکیم زادیوں کی ہو تو عجب نہیں۔ یہ چند اشعار مثنوی زہرِ عشق کے تحریر ہوتے ہیں۔ شعرِ مثنوی۔" [ خوش معرکۂ زیبا، مرتبہ مشفق خواجہ، جلدِ دوم، ص ۵۳۴ ]۔

ناصر کے قول کے مطابق شوق کو شاعری میں دخل تو ہے نہیں، مگر اپنا شمار شاعروں میں کرتے ہیں۔ طب میں بھی کچھ نہیں جانتے۔ بے استادے ہیں، کسی کے شاگرد نہیں۔ خمسہ اور مسدس لکھا ہے اور چار مثنویاں لکھی ہیں۔ مثنویوں کی زبان اعلا درجے کی خواتین کی زبان نہیں۔ ناصر کی عبارت پڑھنے کے بعد واضح طور پر محسوس ہوتا ہے کہ اُس نے شوق کا حال نہایت درجہ معاندانہ انداز سے لکھا ہے، مضحکہ اُڑایا ہے اور رعایتِ لفظی کے واسطے سے طنز کیا ہے [ جو اُس کا خاص انداز ہے اور اِس تذکرے میں اِس کی مثالیں کم نہیں] اِس لیے ناصر کی عبارت سے کسی بات پر استدلال کرنا درست نہیں ہوگا۔ ناصر نے جو کچھ لکھا ہے، اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ شوق سے متعلق اُس کی معلومات ناقص تھیں۔ اُس نے لکھا ہے: "تخلص ندارد"، مگر دو غزلیں ایسی موجود ہیں جن میں تخلص آیا ہے۔ اِن دونوں غزلوں کے مقطعے یہ ہیں:

نظارہ کیا شوق نے اُس چشم کا جب سے ۔۔۔ نرگس پہ پڑی آنکھ نہ آہو پہ پڑی آنکھ

پھر شوق سے کیا اُس بتِ عیار سے بگڑی ۔۔۔ ہوتے نہیں باہم جو اشارے کئی دن سے

یہ دونوں غزلیں کلیاتِ شوق مرتبۂ شاہ عبدالسلام میں موجود ہیں۔ پہلی غزل تذکرۂ سراپا سخن سے منقول ہے اور دوسری غزل دیوانِ رند سے۔ اِن مقطعوں سے یہ ثابت ہوجاتا ہے کہ شوق تخلص تھا۔

جہاں تک شاگردی کا سوال ہے تو موخر لکھنے والوں نے تو بالتکرار اُن کو آتش کا شاگرد لکھا ہے۔ تذکرۂ سخن شعرا میں نساخ نے بھی اُن کو آتش کا شاگرد لکھا ہے اور یہ تذکرہ شوق کی زندگی میں لکھا گیا تھا۔ اِس سلسلے میں تعجب کی بات یہ ہے کہ شوق کی مثنویوں کے جو قدیم اڈیشن ہیں بہ شمولِ نسخۂ نول کشور، اُن میں سے کسی میں تلمذ کا حوالہ نہیں ملتا۔ یعنی کسی ایک نسخے میں بھی یہ نہیں ملتا کہ شاگردِ خواجہ آتش، جب کہ اُن کی حکمت کے لیے مبالغہ آمیز تعریفی

کلمات لکھے گئے ہیں اور شاعری کی بھی تعریف کی گئی ہے۔ اس سلسلے کی تفصیلات تو ملتی نہیں، اس لیے کچھ کہنا مشکل ہے؛ مگر اس کا اندازہ ضرور ہوتا ہے کہ آتش سے تلمذ ہوگا بھی تو اُس کی حیثیت بھی کچھ خاص نہیں ہوگی اور مدت بھی کچھ ایسی طویل نہیں رہی ہوگی۔ شوق اُس انداز کے شاعر تو تھے نہیں جیسے اُس زمانے میں عام طور پر ہوا کرتے تھے، جیسے آتش و ناسخ کے دوسرے متعارف تلامذہ تھے کہ شاعری ہمہ وقتی مشغلہ ہو۔ گویا شوقیہ شاعر تھے کہ مثنویاں لکھیں، مگر غزلیں دو چار ہی کہیں۔ جب غزل گوئی کا احوال یہ ہو کہ کبھی کبھار کی بات ہو، تو اُستاد سے اصلاح اگر لیتے بھی ہوں گے تو بس یوں ہی سی، کبھی کبھار۔ شاید اسی لیے بہ حیثیتِ تلمیذِ آتش شہرت نہیں ملی، بہ حیثیتِ نواب مرزا شوق شہرت پائی۔

تلمذ کے متعلق یہ جو کچھ لکھا گیا، یہ مان کر لکھا گیا ہے کہ وہ آتش کے شاگرد تھے۔ ناصر نے یہ جو لکھا ہے کہ جو زبان مثنویوں میں لکھی ہے، وہ محلات کی عورات کی زبان نہیں، شاید حکیم زادیوں کی زبان ہو؛ تو صاف طور پر یہ استہزائیہ انداز ہے، محض مضحکہ اُڑانے کے لیے ایک رُخ پیدا کیا گیا ہے، اس لیے ناصر کا یہ قول قابلِ اعتنا نہیں۔

اُس کی معلومات کا حال یہ ہے کہ اُس نے لذتِ عشق کو بھی شوق کی مثنوی بتایا ہے، جب کہ وہ آغا حسن نظم کی تصنیف ہے۔ ایسا شخص جو چاہے لکھ سکتا ہے، مگر اُس کی ہر بات کے لیے یہ ضروری نہیں کہ وہ قابلِ تسلیم بھی ہو۔ غرض کہ شاعری، تلمذ، تخلص اور مثنویوں کی زبان کے متعلق ناصر نے جو کچھ لکھا ہے، اُن میں سے کوئی ایک بات بھی درست نہیں۔

شوق کے اسلاف اور اخلاف کے متعلق حیاتِ شوق میں بہت سی تفصیلات ہیں، اُن کو دیکھا جا سکتا ہے۔ یہاں پھر یہ عرض کر دوں کہ زبانی روایتوں اور سُنی سُنائی کی بنا پر جو باتیں لکھی گئی ہیں، وہ لازماً قابلِ قبول نہیں، اُن کی تصدیق ضروری ہے۔ جب تک ایسی روایتوں کی تصدیق کی کوئی صورت پیدا نہ ہو، اُس وقت تک اُن کی بنیاد پر نتائج نہیں نکالے جا سکتے، ہاں درجِ کتاب کرنے میں کوئی ہرج نہیں۔

یہ بات اعتماد کے ساتھ کہی جا سکتی ہے کہ شوق ایک معزز اور معروف گھرانے کے فرد تھے۔ طبابت میں خواہ اُنھوں نے نشانِ امتیاز حاصل نہ کیا ہو، لیکن اُن کی تلافی شاعری

کے ذریعے سے ہوگئی کہ اِس فنِ شریف نے اُن کے نام کو زندۂ جاوید بنا دیا۔ دوسرے لفظوں میں اِس بات کو ہم یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ شوقؔ اُس عہد کے طبقۂ اشرافیہ کے فرد تھے اور اُس طبقے کے آداب و اطوار سے اُن کو قریب کی نسبت حاصل تھی۔ اُن کی نشوونما اُنھی ادب آداب کے تحت ہوئی تھی، اِس لیے زندگی میں خوش باشی اور لذت کوشی کی اگر اُن کے یہاں اہم ترین حیثیت تھی، اور ذرائعِ حصولِ مسرّت کو برتنے کی سہولت اور آزادی بھی تھی، تو اِس پر ذرا بھی تعجب نہیں ہونا چاہیے۔ ہاں اگر اِس کے برخلاف ہوتا، تب ضرور تعجب ہوتا۔

## مثنویاتِ شوقؔ کی تعداد

اب عام طور پر تسلیم کیا جاتا ہے کہ شوقؔ نے تین[۳] مثنویاں لکھی تھیں: فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق۔ "اب" کی قید یوں لگائی گئی کہ پہلے ہمارے بعض مقتدر اہلِ قلم کا خیال یہ تھا کہ شوقؔ کی چار مثنویاں ہیں۔ تین تو یہی مندرجۂ بالا مثنویاں اور ایک مثنوی لذتِ عشق۔ علاوہ براں، بعض مطبع والوں نے اِس فہرست میں خنجرِ عشق، سوزِ عشق اور قہرِ عشق کا اضافہ کر دیا، مگر قابلِ ذکر لکھنے والوں میں سے کسی نے اِن ناموں کو قابلِ توجہ نہیں سمجھا؛ البتہ لذتِ عشق کا معاملہ مختلف ہے۔ کئی ذمے دار حضرات نے اِس کا شمار مثنویاتِ شوقؔ میں کیا ہے۔ اِس سلسلے میں مولانا حالیؔ کا نام خاص طور پر لیا جا سکتا ہے۔ مقدمۂ شعر و شاعری کے آخر میں، جہاں صنفِ مثنوی پر اظہارِ خیال کیا ہے، لکھا ہے:

> "میر حسنؔ کے بعد نواب مرزا شوقؔ لکھنوی کی مثنویاں سب سے زیادہ لحاظ کے قابل ہیں..... اِن میں سے تین مثنویوں [یعنی بہارِ عشق، زہرِ عشق اور فریبِ عشق] میں اُس نے اپنی بوالہوسی اور کام جوئی کی سرگذشت بیان کی ہے..... اور ایک مثنوی یعنی لذتِ عشق میں ایک قصہ بالکل بدرِ منیر کے قصّے سے ملتا جلتا اور اُسی کی بحر میں لکھا ہے۔"
>
> [مقدمۂ شعر و شاعری، مکتبۂ جامعہ اڈیشن، ص ۲۱۲]

اِس سے پہلے وہ لکھ چکے تھے: "نواب مرزا شوقؔ نے جو چار مثنویاں یعنی بہارِ عشق، زہرِ عشق، لذتِ عشق، فریبِ عشق لکھی ہیں" [ایضاً، ص ۲۱۰]۔ مزید یہ کہ اُنھوں نے لذتِ عشق

کے بہت سے اشعار نقل کر کے، اُن پر اعتراضات کیے ہیں [ ایضاً، ص ۲۱۴ سے ص ۲۱۸ تک ]
اور اِس طرح لذّتِ عشق کے اصل مصنف نظم لکھنوی کی خامیاں شوق کے حساب میں درج ہوگئیں۔
میں یقین کے ساتھ تو نہیں کہہ سکتا، مگر خیال میرا یہ ہے کہ یہ غلط فہمی نول کشور پریس کے چھپے ہوئے مجموعۂ مثنویات سے شروع ہوتی ہے۔ مطبعِ نول کشور لکھنؤ سے ۱۸۶۹ء میں مثنویاتِ شوق کا مجموعہ پہلی بار شائع ہوا تھا۔ اِس مجموعے میں چار مثنویاں شامل ہیں: بہارِ عشق، زہرِ عشق، لذّتِ عشق، فریبِ عشق [اِسی ترتیب کے ساتھ]۔ اِس مجموعے کے آخر میں جو نثرِ خاتمہ ہے، اُس میں اِن چاروں مثنویوں کو واضح الفاظ میں شوق کی تصنیف بتایا گیا ہے:

> "بہارِ عشق، لذّتِ عشق، فریبِ عشق، زہرِ عشق کا مطالعہ کیجیے۔ اِس رباعی کے پردے میں نیرنگ جمالِ حقیقی کا مشاہدہ کیجیے۔ واقع میں یہ محبّت کا مجموعہ ہے، حسن و عشق کا خاتمہ ہے۔ حکیم نواب مرزا صاحب لکھنوی شوق تخلّص نے تصنیف کیا ہے۔"

یہ خیال رہے کہ یہ مجموعہ شوق کی زندگی میں چھپا تھا۔ شوق کی تاریخِ وفات ۲۰، ۲۱ ربیع الثانی ۱۲۸۸ھ مطابق ۳۰، جون ۱۸۷۱ء ہے [تذکرۂ شوق، ص ۵۵]۔ دوسری بار یہ مجموعہ وہیں سے "ماہِ اپریل ۱۸۷۱ء، مطابق صفر ۱۲۸۸ھ دوبارہ چھپا ہے"۔ شوق اُس وقت بھی زندہ تھے۔ غالباً غلط فہمی کا آغاز یہیں سے ہوا۔ نول کشوری مطبوعات سے اہلِ علم بہ طورِ عموم استفادہ کیا کرتے تھے، غالباً اِسی مجموعے کی بنیاد پر مولانا حالی نے لذّتِ عشق کو بھی بلا تکلّف شوق کی مثنوی سمجھ لیا۔

لذّتِ عشق، شوق کی تصنیف نہیں، اُن کے بھانجے آغا حسن نظم کی ہے۔ مثنوی کے آخر میں اُن کا تخلّص موجود ہے:

کرے نظم اب یہ کہاں تک بیاں ∴ ہے کوتاہ عمر اور بڑی داستاں

یہ مثنوی نظم ہی کے نام سے مطبعِ فیضی سے چھپ چکی ہے۔ کب چھپی، اِس کا مجھے علم نہیں۔ یعنی یہ نہیں معلوم کہ مطبعِ فیضی کا نسخہ نول کشوری نسخے سے پہلے کا ہے یا بعد کا۔ شاہ عبدالسلام نے اپنے مرتبہ کلّیاتِ شوق میں اور ڈاکٹر حیدر نے اپنے تحقیقی مقالے حیاتِ شوق میں اِس اشاعت کے

سرورق کا عکس چھاپ دیا ہے۔ سرورق پر یہ عبارت موجود ہے :

• تصنیف شاعر تیز زباں طوطی ہندوستاں آغا حسن متخلص بہ نظم ہمشیر زادۂ حکیم تصدق حسین خاں صاحب دام اقبالہ۔"

اِس کے سالِ اشاعت کی صراحت محولۂ بالا دونوں کتابوں میں نہیں ملتی، شاید مطبعِ فیضی والے نسخے میں اِس کی صراحت نہیں ہوگی۔ شوق کے لیے "دام اقبالہ" کے الفاظ لکھے گئے ہیں، اِن سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اُس وقت وہ زندہ تھے۔ اِس لحاظ سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ جون ۱۸۷۱ء سے پہلے کی اشاعت ہوگی۔ مطبعِ فیضی والا نسخہ تو میں نے نہیں دیکھا، البتہ نول کشوری نسخہ [مشمولۂ مجموعۂ مثنویاتِ شوق] میرے سامنے ہے۔ اِس مثنوی میں واجد علی شاہ کی مدح شامل ہے؛ اِس کی بنیاد پر بہ آسانی یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ یہ مثنوی واجد علی شاہ کے عہدِ حکومت میں تصنیف ہوئی ہے۔ اِس طرح شوق کی مثنوی بہارِ عشق اور نظم کی یہ مثنوی لگ بھگ ایک ہی زمانے کی تصنیفات ہیں۔

چکبست نے بھی لذتِ عشق کو شوق کی تصنیف بتایا ہے۔ اُنھوں نے گلزارِ نسیم والی بحث سے متعلق ایک جوابی مضمون میں لکھا ہے : "نواب مرزا شوق مرحوم اپنی مثنوی موسوم بہ لذتِ عشق میں کہتے ہیں۔" اِس کے بعد اِس مثنوی کے دو۲ شعر بہ طورِ مثال لکھے ہیں میں نے چکبست کے اِس قول کے متعلق یہ وضاحت کی ہے :

> "اِس غلط انتساب پر چکبست کو موردِ الزام نہیں ٹھہرانا چاہیے۔ وجہ اِس کی یہ ہے کہ ۱۸۶۹ء میں، یعنی شوق کی زندگی ہی میں چار مثنویوں کا ایک مجموعہ نول کشور پریس سے شائع ہوا تھا، اُس میں لذتِ عشق بھی شامل ہے؛ اِس بنا پر بہت سے لوگ یہ سمجھتے رہے کہ لذتِ عشق، شوق ہی کی مثنوی ہے۔"
>
> [گلزارِ نسیم، مرتبۂ راقم الحروف، ص ۴۱۲]

یہی بات مولانا حالی کے لیے کہی جاسکتی ہے۔

اِس سلسلے میں ایک قدیم اندراج تذکرۂ خوش معرکۂ زیبا کا بھی ہے شوق کے ترجمے

میں ناصر نے اُن کی چار مثنویاں لکھی ہیں: "چار مثنوی مسمّی زہرِ عشق و لذتِ عشق و فریبِ عشق بہارِ عشق" [خوش معرکۂ زیبا، مرتبہ مشفق خواجہ، جلدِ دوم، ص ۵۲۴]۔ شوق کا ذکر اِس تذکرے کے مخطوطۂ خدابخش لائبریری پٹنہ کے حاشیے پر ہے۔ بہ قولِ مرتب تذکرہ حاشیے کے اندراجات مصنفِ تذکرہ کے قلم سے ہیں۔ اِس حاشیے کے زمانۂ تحریر کا قطعیت کے ساتھ تعین نہیں کیا جاسکتا؛ مگر مرتبِ تذکرہ کے الفاظ میں: "یہ طے ہے کہ نسخۂ پٹنہ کا کوئی حاشیہ ۱۲۸۶ھ کے بعد کا نہیں ہوسکتا" [ایضاً، جلدِ اوّل، ص ۸۴]۔ نول کشوری مجموعۂ مثنویاتِ شوق پہلی بار اپریل ۱۸۶۹ء میں شائع ہوا تھا۔ پہلے یہ واضح کردوں کہ ۱۸۶۹ء کی مذکورہ نول کشوری اشاعت میرے سامنے نہیں۔ میرے پیشِ نظر اِس کی دوسری اشاعت ۱۸۷۱ء والی ہے۔ حُسنِ اتفاق سے ڈاکٹر حیدر نے اپنی کتاب حیاتِ شوق میں طبعِ اوّل کی عبارتِ خاتمہ کا عکس چھاپ دیا ہے، اِس طرح میں اُس سے گویا براہِ راست استفادہ کرسکا۔ طبعِ اوّل کی عبارتِ خاتمہ میں لکھا ہوا ہے، "اپریل ۱۸۶۹ء میں اِس نے زینتِ طبع پائی ہے"۔ انجمن ترقیٔ اُردو [کراچی] کی شائع کردہ تقویم کے مطابق ۱۳ اپریل ۱۸۶۹ء، یکم صفر ۱۲۸۶ھ کے برابر ہے۔ اِس صورت میں یہ کہنا میرے لیے بہت مشکل ہے کہ مصنفِ تذکرہ ناصر نے اِس نول کشوری نسخے کو دیکھا ہوگا یا نہیں دیکھا ہوگا۔ البتہ یہ بات ضرور واضح ہوجاتی ہے کہ ۱۸۶۹ء میں اِس غلط انتساب کی [پہلی] روایت ملتی ہے۔ بعد کو متعدد موخر اہلِ قلم کی تحریروں میں اِس روایت نے جگہ پائی۔ ایسے موخر لوگوں میں نظامی بدایونی اور مولفِ خم خانۂ جاوید بہ طورِ خاص قابلِ ذکر ہیں۔ نظامی نے زہرِ عشق کا جو اڈیشن شائع کیا تھا، اُس کے دیباچے میں لکھا تھا: "یہ مثنوی..... نواب مرزا شوق لکھنوی کی قدیم چار مثنویوں میں سے بہترین ..... ہے"۔ پھر اِس پر یہ حاشیہ لکھا ہے، "اِس مثنوی زہرِ عشق کے سوا تین مثنویات بہارِ عشق، فریبِ عشق اور لذتِ عشق کے نام سے موسوم ہیں"۔

انتخابِ زرّیں میں راس مسعود نے بھی یہی لکھا ہے اور اِس کے متعلق میری رائے یہی ہے کہ یہ قول نظامی کی تحریر پر مبنی ہے۔ انتخابِ زرّیں پہلی بار نظامی بدایونی کے پریس سے ۱۹۲۱ء میں شائع ہوا تھا۔ زہرِ عشق کے ذیل میں لکھا ہوا ہے کہ اِس کا سالِ تصنیف "غمِ دل رُبا"

سے برآمد ہوتا ہے۔ "غمِ دل ربا" کا مادۂ تاریخ نظامی نے اپنے نسخۂ زہرِ عشق کے دیباچے میں لکھا تھا [اِس کی مفصّل بحث "زمانۂ تصنیف" کے عنوان کے تحت آئی ہے]۔ اِسی بنا پر یہ میری رائے ہے کہ راس مسعود نے اِس روایت کے سلسلے میں نظامی کی تقلید کی ہے۔ خم خانۂ جاوید میں شوق کے احوال میں لکھا گیا ہے: "ان کی شہرت کے اربعہ عناصر چار مثنویاں ہیں، یعنی بہارِ عشق، زہرِ عشق، فریبِ عشق، لذّتِ عشق" [جلدِ پنجم، ص ۱۰۳]۔

مولانا عبدالماجد دریابادی نے اپنے مقالے میں لکھا ہے: "مثنویاں منسوب تو اُن کی جانب کئی ایک ہیں، لیکن لذّتِ عشق کی زبان قطعاً شوق کی زبان نہیں" [زہرِ عشق، مرتبۂ مجنوں گورکھپوری، ص ۵۶]۔ اِس پر مجنوں صاحب نے لکھا: "سمجھ میں نہیں آتا کہ جناب عبدالماجد صاحب کن شواہد کی بنا پر یہ کہتے ہیں کہ فریبِ عشق اور لذّتِ عشق کی زبان، شوق کی زبان نہیں ہے" [ایضاً، ص ۸]۔

مشکل یہ ہے کہ بندش کی چستی، زبان کا حُسن، کلام کی پختگی؛ یہ باتیں اور ایسی ہی بعض دوسری باتیں "شواہد" سے ثابت نہیں کی جاتیں، یہ معاملہ سرتاسر ذوقی اور وجدانی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ مجنوں صاحب نے لذّتِ عشق کو صرف اِدھر اُدھر سے دیکھا ہے۔ اِس مثنوی کی زبان اور شوق کی زبان میں اندھیرے اُجالے کا فرق ہے، بہ قولِ گیان چند جین: "اِس کی زبان شوق تو در کنار، اُس عہد کے دوسرے مثنوی نگاروں سے بھی پست ہے...... اِس کی زبان پکار پکار کر انکار کر رہی ہے کہ میں شوق کی تراوشِ خامہ نہیں ہوں" [اردو مثنوی شمالی ہند میں، جلدِ دوم، ص ۱۱۵]۔

احسن لکھنوی، شوق کی نواسی کے لڑکے تھے [حیاتِ شوق، ص ۵۰]۔ اُنھوں نے زہرِ عشق کے متعلق ایک مضمون لکھا تھا، جس کا عنوان تھا: "مثنوی زہرِ عشق کیوں کر وجود میں آئی"۔ یہ مضمون مجنوں کے مرتب کیے ہوئے نسخۂ زہرِ عشق میں شامل ہے۔ [اصلاً یہ مجلّۂ نگار [لکھنؤ] میں شائع ہوا تھا، مگر میں نے وہ شمارہ نہیں دیکھا]۔ اِس مضمون میں احسن صاحب نے لکھا ہے: "ایک اور مثنوی اُنھوں نے قیصر باغ کی تعریف میں لکھی تھی، جو طبع نہیں ہوئی"۔ عطاء اللہ پالوی نے اِس پر مفصّل بحث کی ہے، اُن کا کہنا ہے: "احسن صاحب کا

یہ قول ناقابلِ تسلیم ہے" [تذکرۂ شوق، ص ۲۶]۔ پالوی صاحب کی بات درست معلوم ہوتی ہے اور اس سلسلے کی جو تفصیلات پیش کی گئی ہیں، اُن سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ ایسی کوئی مثنوی نہیں تھی۔ "آج تک اُس کا کہیں پتا نشان اور ذکر کسی کی زبان و تحریر میں نہیں سُنا اور دیکھا گیا"۔ گیان چند جین کے الفاظ میں: "مزید ثبوت کے بغیر احسن کا یہ بیان تسلیم نہیں کیا جا سکتا"۔ پالوی صاحب نے جو تفصیلات لکھی ہیں اور جن متعلقات پر بحث کی ہے، اُن کے پیشِ نظر احسن کا یہ بیان بھی اُن کے پچھلے بیان کی طرح ناقابلِ قبول معلوم ہوتا ہے۔ احسن ڈراما نویس بھی تھے؛ مجھے یہ محسوس ہوتا ہے کہ ڈرامائی انداز کی باتیں کرنا اُن کی طبیعت کا جُز بن گیا تھا۔

عطاء اللہ پالوی نے سب سے پہلے شوق سے غلط طور پر منسوب مثنویوں کا تفصیل کے ساتھ جائزہ لیا ہے۔ اُن کے لکھنے کے مطابق لذتِ عشق کے علاوہ خنجرِ عشق، سوزِ عشق اور قہرِ عشق نام کی مثنویوں کو بھی مختلف تاجرانِ کتب نے شوق سے منسوب کیا ہے۔ آخری دونوں مثنویوں کے متعلق اُنھوں نے لکھا ہے کہ اِن کے "نسخے تو انتہائی کوشش کے باوجود نہ مل سکے"۔ آخر الذکر کے متعلق لکھا ہے:

"اِس وقت میرے پیشِ نظر جو مثنوی خنجرِ عشق ہے، وہ چھوٹے سائز کے ساٹھ صفحات پر محیط ہے، جسے سب سے پہلے شیخ محمد عبدالرحمٰن و محمد عبداللہ تاجرانِ کتب دھام پور ضلع بجنور نے قیومی پریس دھام پور میں چھپوایا ہے۔ اِس کے سرورق پر زہرِ عشق کا یہ مشہور شعر درج ہے:

یاد اِتنی تمھیں دلاتے جائیں ؛ پان کل کے لیے لگاتے جائیں

اور اِس کے بعد یہ بھی لکھا ہوا ہے: "مصنفہ جناب نواب مرزا صاحب شوق لکھنوی"۔ اِسی ورق پر خنجرِ عشق کو "زہرِ عشق حصۂ چہارم" کہا گیا ہے اور آخری ورق پر ایک اعلان یوں درج ہے:

"اگر جناب کو اِس سے اچھا اور دل چسپ مضمون دیکھنے کا شوق ہے، تو اِس سے پہلا حصہ جس میں پورا قصہ دکھلایا ہے، جلد منگوائیے،

یعنی زہرِ عشق، فریبِ عشق، لذتِ عشق، بہارِ عشق، سوزِ عشق،
قہرِ عشق وغیرہ۔"
گویا لذّتِ عشق، خنجرِ عشق، سوزِ عشق اور قہرِ عشق وغیرہ بھی شوق کی مثنویاں
اور مثنوی زہرِ عشق کے ابتدائی حصّے ہیں۔" [تذکرۂ شوق، ص ۶۱-۶۲]

خنجرِ عشق کے متعلق گیان چند جین نے بھی معلومات بہم پہنچائی ہے۔ اُنھوں نے لکھا ہے کہ "یہ مثنوی ابوالحسن حسن کاندھلوی کی تصنیف ہے۔ حسن کا وطن کاندھلہ ضلع مظفر نگر تھا۔ یہ رنگین کی مثنوی چار باغ کے حاشیے پر ۱۲۶۸ھ، ۱۸۵۲ء دلّی میں شائع ہوئی ہے۔" اِس اشاعت میں اِسے حسن ہی کی تصنیف بتایا گیا ہے۔ "مطبعِ صفدری بمبئی نے اِسے شوق کی زہرِ عشق کے ساتھ ایک جلد میں چھاپ دیا اور سرورق پر "مثنوی زہرِ عشق مع مثنوی خنجرِ عشق" لکھ دیا۔ اہلِ مطبع نے مصنّف کا نام نہیں لکھا۔ دیوانہ را ہوئے بس است، پاکستان سے رسالۂ روحِ ادب کا مثنوی نمبر شائع ہوا ہے، اُس میں خنجرِ عشق کو شوق کی تصنیف قرار دیا گیا ہے۔" [اردو مثنوی شمالی ہند میں، جلدِ دوم، ص ۹۲-۱۱۶]۔

مطبعِ تیغ بہادر لکھنؤ سے بہارِ عشق کا جو نسخہ شائع ہوا ہے [اِس کا عکس میرے سامنے ہے] اُس کے آخر میں ایک "اعلان" ہے:

"شوق مرحوم کی دیگر تصانیف یعنی بہارِ عشق، فریبِ عشق، لذّتِ عشق، زہرِ عشق، خنجرِ عشق اُن کی تصنیف سے تھی۔ زہرِ عشق سب سے مشہور و مقبول مثنوی ہے، جس کا خوب صورت اڈیشن حال میں چھپا ہے.....۔"

اِس میں بھی لذّتِ عشق کے ساتھ خنجرِ عشق کو بھی شوق کی تصنیف بتایا گیا ہے۔ مختصر یہ کہ لذّتِ عشق کے ساتھ "خنجرِ عشق کو شوق سے منسوب کرنے میں اہلِ مطبع اور تاجرانِ کتب کا ہاتھ ہے۔" اب تک کی مصدّقہ معلومات کے مطابق شوق کی تین مثنویاں ہیں: فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق۔

## مثنویات کا زمانۂ تصنیف

(۱) فریبِ عشق ـــــــ: اِس مثنوی میں ایسی کوئی صراحت نہیں ملتی جس کی مدد سے اِس کے سنہِ تصنیف یا زمانۂ تصنیف کا تعیّن کیا جا سکے۔ مولانا عبدالماجد دریا بادی نے زبان اور بیان

کی نسبت سے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ شاید یہ ابتدائی زمانۂ شاعری کی تصنیف ہو: "ممکن ہے نومشقی کے زمانے کی ابتدائی تصنیف ہو"۔ [زہرِ عشق، مرتبۂ مجنوں گورکھ پوری، ص ۵۶]

مجنوں گورکھ پوری کی رائے ہیں: "اِس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ فریبِ عشق کی زبان اُتنی پختہ اور کسی ہوئی نہیں جتنی کہ زہرِ عشق اور بہارِ عشق کی ہے؛ مگر اِس کے صرف یہ معنی ہیں کہ زہرِ عشق اور بہارِ عشق بعد کی تصنیفیں ہیں، اِس لیے زبان زیادہ چُست اور رواں ہے" [ایضاً، ص ۹]۔ اِن دونوں حضرات کے خیال کے مطابق شوق کی تینوں مثنویوں میں فریبِ عشق پہلی تصنیف ہے۔ یہ دونوں رائیں قیاس پر مبنی ہیں۔

عطاء اللہ پالوی نے اپنی قابلِ قدر تصنیف تذکرۂ شوق میں شوق کی مثنویوں کے زمانۂ تصنیف کے متعلق تفصیل کے ساتھ اظہارِ خیال کیا ہے۔ میرے علم کے مطابق وہ پہلے شخص ہیں جنھوں نے اِس سلسلے میں مفصل بحث کی ہے۔ مشکل یہ ہے کہ اُنھوں نے قیاس کو دلیل اور ثبوت، دونوں کا مرادف فرض کرلیا ہے۔ فریبِ عشق کے متعلق رائے تو اُن کی بھی یہی ہے کہ یہ شوق کی پہلی تصنیف ہے اور اِس کے لیے اُنھوں نے زمانۂ تصنیف کا تعین کرنا چاہا ہے:

"شوق لکھنوی کی سب سے پہلی مثنوی فریبِ عشق ہے، جو ۱۲۶۱ھ [۱۸۴۶ء] اور ۱۲۶۳ھ [۱۸۴۷ء] کے درمیان لکھی گئی" [تذکرۂ شوق، ص ۱۰۵]۔

لیکن آگے چل کر اُنھوں نے سنہِ تصنیف کا تعین بھی کردیا:

"یہ حال تھا ۱۲۶۵ھ کے لکھنؤ کا۔ فریبِ عشق اِس سے دو سال پہلے کی تصنیف ہے" [ایضاً، ص ۳۰۸]۔

اِس سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ اُن کی رائے میں اِس مثنوی کا سالِ تصنیف ۱۲۶۳ھ ہے۔ پالوی صاحب نے پہلے زمانۂ تصنیف اور پھر سالِ تصنیف کے سلسلے میں جو کچھ لکھا ہے، وہ محض قیاسات کا مجموعہ ہے۔ مثلاً وہ لکھتے ہیں:

"فریبِ عشق میں حمد، نعت اور منقبت کے بعد "مدحِ سلطان" نہیں ہے؛ جس کے یہ معنی ہیں کہ وہ ۱۲۶۳ھ/۱۸۴۷ء سے پہلے کی تصنیف ہے اور اِس تصنیف کے وقت شوق نے ضرورت نہ سمجھی کہ وہ خواہ مخواہ بادشاہ

کی مدح سرائی کریں۔ واجد علی شاہ کے بعد کی یہ تصنیف اِس لیے
نہیں ہو سکتی کہ اُس وقت لکھنؤ لُٹ چکا تھا اور تختِ اودھ خالی
ہو جانے سے لوگوں کے دل پژمردہ ہو چکے تھے اور طبیعتوں میں وہ
رنگینی باقی ہی نہیں رہی تھی، جو فریبِ عشق لکھنے کے لیے ضروری تھی۔"

[ایضاً، ص ۹۵]

کسی کتاب میں فرماں روائے وقت کی مدح کا شامل نہ ہونا، اِس کی دلیل نہیں بن سکتا کہ وہ کتاب اُس بادشاہ کے عہدِ حکومت میں نہیں لکھی گئی۔ اِس کی مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں کہ کتاب کا زمانۂ تصنیف متعین ہے، مگر اُس میں اُس زمانے کے فرماں روا کا ذکر نہیں۔ بہ قولِ گیان چند جین: "مدح کا نہ ہونا کچھ بھی ثابت نہیں کرتا، نہ یہ کہ فریبِ عشق واجد علی شاہ کے دور میں نہیں لکھی گئی، اور نہ یہ کہ امجد علی شاہ کے دور میں لکھی گئی۔ واجد علی شاہ کے دور میں بھی عین ممکن تھا کہ مثنوی لکھی جائے اور اُس میں مدحِ سلطان نہ لکھی جائے۔"

[اُردو مثنوی شمالی ہند میں، جلدِ دوم، ص ۱۱۸]

ایک بات اور: پالوی صاحب نے یہ جو لکھا ہے کہ واجد علی شاہ کی مدح شاملِ مثنوی نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہ "۱۲۶۳ھ سے پہلے کی تصنیف ہے"۔ اُن کا یہ قول، اُنھی کے اِس قول سے مطابقت نہیں رکھتا جس کے مطابق یہ مثنوی "۱۲۶۵ھ سے دو سال پہلے" یعنی ۱۲۶۳ھ کی تصنیف ہے۔ غرض کہ واجد علی شاہ کی مدح شامل نہ ہونے کی بنیاد پر زمانۂ تصنیف کے متعلق قطعیت کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ نہ کسی خاص سنہ کا تعین کیا جا سکتا ہے اور نہ زمانۂ تصنیف کا۔

پالوی صاحب نے مزید لکھا ہے: "فریبِ عشق کو یوں بھی سب سے پہلی تصنیف سمجھنا پڑے گا کہ اُس میں شوق نے علی الترتیب پہلے اپنے لڑکپن کا ذکر کیا ہے، اُس کے بعد عنفوانِ شباب اور الھڑ پن کے زمانے کا...... انسان .... ابتدائی عہدِ شباب میں "عشق" نہیں، ہوس کا شکار رہتا ہے" [تذکرۂ شوق، ص ۹۹]۔

اِس خیال کی بنیاد جس مفروضے پر ہے، اُس کے ناقابلِ قبول ہونے پر غور نہیں کیا

گیا۔ پالوی صاحب نے شوق کا سالِ ولادت ۱۱۹۷ھ لکھا ہے [ ایضاً، ص ۳۹ ] اور فریبِ عشق کا سالِ تصنیف ۱۲۶۳ھ متعین کیا ہے۔ اِس کا سیدھا سا مطلب یہ ہے کہ خود اُن کے حساب کے مطابق فریبِ عشق کی تصنیف کے وقت شوق کی عُمر چھیاسٹھ برس کی تھی۔ کیا ۶۶ برس کی عمر کو "نوجوانی" کا زمانہ کہا جا سکتا ہے ؟ اِس صورت میں اُنھی کے حساب کے مطابق یہ تعین بے بنیاد نظر آئے گا۔ اگر اِس کی تاویل اِس طرح کی جائے کہ مثنوی تو بُڑھاپے میں لکھی تھی، لیکن یہ "واقعہ" نوجوانی میں پیش آیا تھا؛ مگر اِس کا ثبوت کیا ہے ؟ کس بنیاد پر اِس خیال آرائی کو قبول کیا جائے ؟

پھر یہ مفروضہ کہ انسان ابتدائی عہدِ شباب میں عشق کا نہیں، ہوس کا شکار رہتا ہے؛ بہ طورِ قاعدۂ کلیّہ شاید ہی کسی کے لیے قابلِ قبول ہو سکے۔ اِس سے تو یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ابتدائی عہدِ شباب کے بعد وہ ہوس کا شکار نہیں ہو سکتا؛ اِسے عمومی قاعدے کے طور پر کون مانے گا۔ شوق کی مثنوی بہارِ عشق عہدِ واجد علی شاہ کی تصنیف ہے، اِس کی پہلی اشاعت ۱۲۶۶ھ کی ہے۔ لازماً یہ اِس سنہ یعنی ۱۲۶۶ھ سے پہلے لکھی گئی ہے۔ اِس مثنوی میں بُل ہوسی عروج پر نظر آتی ہے، فریبِ عشق اِس لحاظ سے اِس کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں۔ پالوی صاحب کے درج کردہ سالِ ولادتِ شوق [ ۱۱۹۷ھ ] کے حساب سے یہ زمانہ، اُن کے "عنفوانِ شباب" اور "العشرین" کا نہیں تھا؛ اِس صورت میں کیا کہا جائے گا ؟ پالوی صاحب نے لکھا ہے،

> "فریبِ عشق شوق کا کارنامۂ اوّل ہونے کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ لکھنوی پُر تکلّف طرزِ ادا اور پُر تصنّع ماحول و فضا سے متاثر ہو کر شوق نے فریبِ عشق میں ناسخیت قبول کر لی ہے اور غیر ارادی طور سے بعض جگہ فرسودہ رعایتِ لفظی سے کام لے گئے ہیں، مثلاً ؛
>
> مردوا نوج ہوئے اِس گت کا — جیسے ڈھول نگوڑا نوبت کا
>
> سُن کے یہ پھبتی، میں نے اُس سے کہا — اب یہ نوبت ہوئی ہماری بجا
>
> بولی چُپ رہیے، منھ کی کھائیے گا — اک ذرا سینک کر بجائیے گا" [ ایضاً، ص ۹ ]

اِس عبارت سے واضح طور پر یہ مطلب نکلتا ہے کہ فریبِ عشق میں تو شوق "فرسودہ رعایت

لفظی سے کام لے گئے ہیں" اور اُن کی باقی دونوں مثنویوں میں یہ انداز نہیں ملتا، یوں کہ اُس وقت تک وہ ایسے تقلیدی انداز سے آزاد ہو چکے تھے۔ یہ ایسی قیاس آرائی ہے جس کو ایسا کوئی شخص قبول نہیں کر سکتا جس نے اِن مثنویوں کو نظر جما کر پڑھا ہو۔ بہارِ عشق اور زہرِ عشق سے رعایتِ لفظی کی کچھ مثالیں پیش کی جاتی ہیں، اِنھی سے اُن کے "استدلال" کا ناقابلِ قبول ہونا خود بہ خود واضح ہو جائے گا:

ذکرِ اُلفت سے جلتے بھُنتے تھے　　کبھی واسوخت تک نہ سنتے تھے

---

دل سے وہ بحرِ حُسن پیارا تھا　　سیرِ دریا سے خود کنارا تھا

---

باولی ہو جو تیرے فقرے میں آئے　　چاہ میں جان اپنی کون گنوائے

---

مو بہ مو زلفِ یار کا تھا اسیر　　ناتوانی تھی پاؤں کی زنجیر

---

وہ چھُٹے ہم سے، جس کو پیار کریں　　جبر کیوں کر یہ اختیار کریں

مثالیں اور بھی پیش کی جا سکتی ہیں۔ رعایتِ لفظی ایک عام انداز رہا ہے، اُس کی کمی بیشی کی بنا پر کوئی قطعی نتیجہ نکالنا مناسب نہیں ہوگا۔ بہارِ عشق اور فریبِ عشق کا رعایتِ لفظی کے لحاظ سے میں نے تقابلی مطالعہ کیا تو معلوم ہوا کہ بہارِ عشق میں ایسے اشعار زیادہ ہیں جن میں ضلعے کی رعایت یا کوئی اور لفظی مناسبت ہے؛ تو کیا اِس کی بنیاد پر یہ مان لینا درست ہوگا کہ بہارِ عشق پہلے لکھی گئی تھی۔ ظاہر ہے کہ بہارِ عشق کے تقدم کو اِس بنا پر نہیں مانا جا سکتا۔ ایسی باتیں دلیل اور ثبوت کے تحت نہیں آتیں، اِس لیے اخذِ نتائج کے سلسلے میں اُن کو بنیاد نہیں بنایا جا سکتا۔

غرض کہ اِس مثنوی کے سنہ تصنیف سے متعلق پالوی صاحب نے جو کچھ لکھا ہے، وہ قیاس آرائیوں کا مجموعہ ہے، اِس بنا پر اُن کے نتائج کو قبول نہیں کیا جا سکتا۔

ڈاکٹر شاہ عبدالسلام کی کتاب دبستانِ آتش ۱۹۷۷ء میں شائع ہوئی تھی، اُس میں اُنھوں نے کسی طرح کی وضاحت کے بغیر لکھا ہے:

"فریبِ عشق، یہ شوقؔ کی سب سے پہلی مثنوی ہے۔ شوقؔ نے ۱۸۴۶ء
میں اِسے مکمل کیا" [ص ۱۶۲]۔

اِس کے ایک سال بعد اُن کا مرتب کیا ہوا "کلیاتِ نواب مرزا شوقؔ لکھنوی" شائع ہوا۔ اُس میں بھی لفظ بہ لفظ یہی عبارت ملتی ہے۔ ظاہر ہے کہ سند اور ثبوت کے بغیر ایسا کوئی بیان قابلِ قبول ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔

مولانا عبدالماجد دریابادی نے اپنے محوّلۂ بالا مضمون میں لکھا ہے:

"لذتِ عشق کی زبان قطعاً شوقؔ کی زبان نہیں اور فریبِ عشق بھی بہ مشکل اُن کی تسلیم کی جاسکتی ہے؛ ممکن ہے نومشقی کے زمانے کی ابتدائی تصنیف ہو۔"

مجنوںؔ صاحب نے اِس قول پر اِن الفاظ میں تبصرہ کیا ہے:

"سمجھ میں نہیں آتا کہ جناب عبدالماجد کن شواہد کی بنا پر یہ کہتے ہیں کہ فریبِ عشق اور لذتِ عشق کی زبان شوقؔ کی زبان نہیں ..... کم از کم زبان میں کوئی ایسی بات نہیں جس کی بنا پر یہ کہا جائے کہ لذتِ عشق مرزا کی تصنیف نہیں ہے۔ ہاں اِس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ فریبِ عشق اور لذتِ عشق کی زبان اُتنی پختہ اور کسی ہوئی نہیں جتنی کہ زہرِ عشق اور بہارِ عشق کی ہے؛ مگر اِس کے صرف یہ معنی ہیں کہ زہرِ عشق اور بہارِ عشق بعد کی تصنیفیں ہیں، اِس لیے زبان زیادہ چُست اور رواں ہے۔"

[زہرِ عشق، مجنوںؔ اڈیشن، ص ۹]

مجنوںؔ صاحب کے رومان زدہ مزاج کو تحقیق کی مشکل پسندی سے دور کی بھی مناسبت نہیں تھی، اِس لیے یہ بات اُن کی سمجھ میں نہیں آسکی کہ لذتِ عشق کا شوقؔ سے کچھ تعلق نہیں۔ خیر، یہ تو تحقیق کی بات تھی اور اِس سلسلے میں اُن کو معذور سمجھا جاسکتا ہے؛ مگر یہ کہنا کہ زبان میں ایسی کوئی بات نہیں جس کی بنا پر لذتِ عشق کو شوقؔ کی تصنیف نہ مانا جائے، اور یہ قول مجنوںؔ صاحب کا ہو، تو یہ میرے لیے بہت تعجب کی بات ہے۔ لذتِ عشق

کی زبان اور مثنویاتِ شوقؔ کی زبان میں اندھیرے اُجالے کا فرق ہے۔ میں گیان چند جین کی اِس رائے سے پوری طرح متفق ہوں: "اِس کی زبان شوقؔ تو درکنار، اُس عہد کے دوسرے مثنوی نگاروں سے بھی پست ہے۔ اِس کی زبان پکار پکار کر انکار کر رہی ہے کہ میں شوقؔ کی تراوشِ خامہ نہیں ہوں..... اِن اشعار کو شوقؔ سے منسوب کرنا شوقؔ کی توہین ہے"۔

[اُردو مثنوی شمالی ہند میں، جلد دوم، ص ۱۵۱]

لذّتِ عشق کی بات تو بیچ میں نکل آئی، اصل بات فریبِ عشق کی زبان کی تھی۔ پالوی صاحب نے مجنوںؔ صاحب کے متعلقہ قول پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

"اِس سے بھی مجھے انکار ہے کہ فریبِ عشق کی زبان زہرِ عشق اور بہارِ عشق کی حد تک کسی ہوئی نہیں ہے، اِس لیے کہ بہارِ عشق سے زیادہ سلاست و روانی فریبِ عشق کی ہیروئن کے بیان میں ہے۔ چوں کہ بہارِ عشق میں محاورات زیادہ نظم ہوئے ہیں، اِس لیے اُس کی زبان اُنھیں زیادہ کسی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ البتہ یہ ضرور درست ہے کہ فریبِ عشق، شوقؔ کی سب سے پہلی تصنیف ہے؛ کیوں کہ اِن اقوال کے علاوہ اور بھی شواہد ہیں، جن کی بنا پر اِس کی اوّلیّت کا اعتراف ناگزیر ہے"۔

[تذکرۂ شوقؔ، ص ۹۵]

پالوی صاحب کے پیش کردہ اہم "شواہد" کا ذکر اوپر آچکا ہے کہ اُنھوں نے "شواہد" اور "قیاسات" کو ہم معنی سمجھ لیا ہے۔ مولانا ماجد کی رائے کو اگر ایک صاحبِ نظر اور زبان شناس کی رائے سمجھ کر مان لیا جائے تو زیادہ سے زیادہ اِسے قیاس کا درجہ دیا جاسکتا ہے۔ اِس طرح "قیاساً" یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ شوقؔ کی پہلی تصنیف ہوسکتی ہے۔ سنہ تصنیف کا تعین نہیں کیا جاسکتا اور قطعیت کے ساتھ زمانۂ تصنیف کا بھی تعین نہیں کیا جاسکتا۔

**بہارِ عشق** اِس مثنوی میں حمد و نعت و منقبت کے بعد واجد علی شاہ کی مدح موجود ہے۔ ایک اور شعر میں بھی اُن کا نام آیا ہے:

نہ سمجھنا زمانہ اور ہے یہ　　شاہ واجد علی کا دَور ہے یہ

اِس سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ یہ مثنوی اُن کے دورِ حکومت [۱۲۶۳ھ — ۱۲۷۲ھ / ۱۸۴۷ء — ۱۸۵۶ء۔ نجم الغنی خاں، تاریخ اودھ، جلدِ پنجم] میں لکھی گئی تھی۔ اِس مثنوی کا قدیم ترین اڈیشن، اب تک کی معلومات کے مطابق وہ ہے جو مطبعِ سلطان المطابع میں ۱۲۶۶ھ میں چھپا تھا۔ اِس کے خاتمۃُ الطبع کی عبارت بہت اہمیت رکھتی ہے، ذیل میں اُس کو نقل کیا جاتا ہے۔ اِس عبارت کا عنوان "نثرِ خاتمہ" ہے:

"الحمدللہ یہ نسخہ معجون محبت دافع خفقان عاشقان اور مرہم زخم داغ دل ریشان منظومۂ حکیم ارسطوی زمان فلاطون دوران کہ نام نامی اور اسم گرامی تصدق حسین خان اور عرف سامی حکیم نواب مرزا صاحب شاعر شیریں زبان سردفتر سخنوران جہان طوطی ہندوستان بلبل خوش الحان نے حسب استدعای دوستان اور بفرمایش عمدۃ الاکابر نواب ابو تراب خان صاحب بہادر دام اقبالہ کے بحر تفکر میں غواصی کر کے اس درشاہوار اور گوہر آبدار کو رشتۂ نظم میں منسلک کیا اور بہار عشق نام رکھا اگر چشم انصاف سے بغور سیر کیجیے تو حق یون ہے کہ ابتدای اردوی معلیٰ سے آج تک ایسی نظم مسلسل شعرای سابق وحال کی نظر سے بہت کم گزری ہوگی اور کسی نے محاورات مستورات محل کے باین لطافت و فصاحت کبھی نہ سنے ہوں گے حسب فرمان واجب الاذعان نواب صاحب ممدوح یہ نسخہ حیرت افزا بیچ شہر شوال ۱۲۶۶ ہجری کے قالب طبع میں آیا۔"

اِس عبارت سے دو باتیں وضاحت کے ساتھ معلوم ہوتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ یہ مثنوی خاص کر "نواب ابو تراب خاں" کی فرمایش پر لکھی گئی تھی۔ دوسری بات یہ کہ اُنھی کی فرمایش پر یہ مثنوی اِس مطبعے میں چھپی تھی۔ اِس نثرِ خاتمہ کی بنیاد پر اگر اِس اڈیشن کو اِس مثنوی کی پہلی اشاعت مان لیا جائے تو بہ ظاہر اِس میں کوئی قباحت نظر نہیں آتی۔ میری رائے میں اِس اشاعت کو اِس مثنوی کی اشاعتِ اوّل مان لینا چاہیے۔ اِس طرح اِس مثنوی کے زمانۂ تصنیف کی آخری حد کا تعین ہو جاتا ہے، یعنی یہ بات معلوم ہو جاتی ہے یہ مثنوی شوال ۱۲۶۶ھ [اگست ۱۸۵۰ء] سے پہلے لکھی جا چکی

تھی۔ کتنے دن پہلے؟ قطعیت کے ساتھ اِس مدت کا تعین نہیں کیا جاسکتا۔ یہ مدت دو چار یا چار چھے مہینے کی بھی ہوسکتی ہے اور دو چار سال کی بھی۔ ڈاکٹر گیان چند جین کی راے میں:

"چوں کہ یہ مثنوی ایک ذی اقتدار نواب کی فرمایش پر لکھی گئی اور شائع کی گئی، کوئی وجہ نہیں کہ تصنیف کے بعد طباعت میں دیر ہوئی ہو۔ اِس لیے اِس کی تاریخ ۱۲۶۶ھ تسلیم کی جاسکتی ہے۔"

[اُردو مثنوی شمالی ہند میں، جلد دوم، ص ۱۲]

جین صاحب کی بات قرینِ قیاس تو ہے، دل کو لگتی ہوئی بھی معلوم ہوتی ہے؛ مگر اِس قیاس کو حتمی حیثیت نہیں دی جاسکتی۔ یعنی قطعیت کے ساتھ یہ نہیں کہا جاسکتا کہ اِس کی تصنیف اور طباعت کا درمیانی وقفہ کتنا تھا۔ بہ ہر طور ہم اعتماد کے ساتھ یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ مثنوی صفر ۱۲۶۳ھ کے بعد اور شوال ۱۲۶۶ھ سے پہلے لکھی گئی تھی۔ ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ سارے قرائن اِس پر دلالت کرتے ہیں کہ ۱۲۶۶ھ کی مذکورہ اشاعت، اِس مثنوی کی پہلی اشاعت ہے۔ اِسی کے ساتھ قیاساً یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ اِس کی تصنیف اور طباعت میں کوئی لمبا وقفہ حائل نہیں ہوا ہوگا؛ اگرچہ ہم اُس وقفے کا حتمی طور پر تعین نہیں کرسکتے۔

شاہ عبدالسلام نے اپنے مرتبہ کلیاتِ شوق کے مقدمے میں لکھا ہے: "شوق کی دوسری مثنوی بہارِ عشق ہے۔ یہ ۱۸۴۷ء میں منظرِ عام پر آئی" [ص ۲۵]۔ اُن کی دوسری کتاب دبستانِ آتش میں بھی یہی عبارت ہے۔ "منظرِ عام پر آئی" خاصا پہلو دار جملہ ہے۔ اِس کے یہ معنی بھی ہوسکتے ہیں کہ اِس سنہ میں یہ لکھی گئی، اور یہ بھی کہ اِس سنہ میں شائع ہوئی ــــ اگر یہاں مراد اِس مثنوی کی اشاعت ہے، تو یہ درست نہیں، یوں کہ شوال ۱۲۶۶ھ کی مطابقت ۱۸۵۰ء سے ہوتی ہے۔ تقویم [شائع کردۂ انجمن ترقیِ اردو کراچی] کے مطابق یکم شوال ۱۲۶۶ھ، ۸ر اکتوبر ۱۸۵۰ء کے مطابق ہے۔ اگر مراد تصنیف سے ہے، تو یہ اِس بنا پر قابلِ قبول نہیں کہ اب تک اِس مثنوی کے سنہِ تصنیف کا حتمی طور پر تعین نہیں کیا جاسکا ہے۔

پالوی صاحب نے اِس مثنوی کے متعلق لکھا ہے: "بہارِ عشق میں . . . . واجد علی شاہ کی مدح بھی بہ حیثیت بادشاہ کے ہے۔ اِس کا مطلب یہ ہے کہ یہ مثنوی ۱۲۶۳ھ/ ۱۸۴۷ء،

یعنی واجد علی شاہ کی تخت نشینی کے بعد، مگر ۱۲۶۸ھ/۱۸۵۱ء سے پہلے لکھی گئی ہے" [تذکرۂ شوق، ص ۱۰۳]۔

پالوی صاحب کے قول کا پہلا جُز تو ٹھیک ہے، لیکن دوسرا جُز تصحیح طلب ہے۔ اُنھوں نے آخری حد کے طور پر ۱۲۶۸ھ کا تعین اِس بنا پر کیا کہ اُن کو اِس مثنوی کا سب سے پُرانا مطبوعہ نسخہ اِسی سنہ کا ملا تھا۔ اُنھوں نے اِس کی صراحت بھی کردی ہے :

"بہارِ عشق کا سب سے پہلا اور پُرانا جو مطبوعہ نسخہ ملتا ہے، وہ ۱۲۶۸ھ/۱۸۵۱ء کا ہے، جو کان پور سے چھپا ہے۔ اِس کا ایک نسخہ پروفیسر ڈاکٹر عندلیب شادانی کے ذاتی کتب خانے میں موجود ہے" [ایضاً، ص ۱۰۴]۔

سلطان المطابع والا نسخہ جو ۱۲۶۶ھ کا ہے، اُن کو نہیں مل سکا تھا۔ یہ ضروری بھی نہیں کہ کسی کتاب کے سب اہم نسخے کسی شخص کو مل ہی جائیں، لہٰذا اِس سلسلے میں تو پالوی صاحب پر اعتراض نہیں کیا جاسکتا؛ البتہ یہ ضرور کہا جاسکتا ہے کہ ایسے مواقع پر تحقیق کی احتیاط پسندی کو ملحوظ رکھنا چاہیے اور یہ واضح کردینا چاہیے کہ میرے سامنے سب سے قدیم اڈیشن یہ ہے اور اِس طریقۂ کار کے تحت اُنھیں ۱۲۶۸ھ کی اشاعت کو "سب سے پہلا" اڈیشن نہیں لکھنا چاہیے تھا۔

یہ تو تحقیق کے طریقۂ کار کی بات ہوئی۔ اِس سے قطعِ نظر کرکے بھی اُن کے قول کے ناقابلِ قبول ہونے کو واضح کیا جاسکتا ہے۔ ۱۲۶۸ھ والے اڈیشن کے آخر میں جو "نثرِ خاتمہ" ہے، اُس میں یہ لکھا ہوا ہے: "حکیم نواب مرزا صاحب.... نے حسب استدعای بعضے دوستان لطیف.... دوبارہ بحرِ تفکر میں غواصی کرکے اِس درِ شاہوار اور گوہرِ آبدار کو رشتۂ نظم میں منسلک کیا"۔ لفظِ "دوبارہ" واضح طور پر اشارہ کرتا ہے کہ یہ دوسرا اڈیشن ہے، اِس صورت میں اِسے "سب سے پہلا" اڈیشن کہا ہی نہیں جاسکتا۔

ڈاکٹر حیدر نے اپنے تحقیقی مقالے حیاتِ شوق میں مثنویاتِ شوق کے زمانۂ تصنیف کے سلسلے میں نئی بات کہی ہے۔ اُن کا یہ کہنا ہے کہ شوق نے اپنی "مثنویاں محمد علی شاہ کے زمانے سے پہلے، یعنی نصیر الدین حیدر کے عہدِ حکومت ۱۸۲۷ء سے ۱۸۳۷ء میں، مگر ۱۸۳۰ء کے بعد مکمل کی ہیں" [حیاتِ شوق، ص ۲۰۸]۔ مقالہ نگار نے قطعیت کے ساتھ فرض کرلیا ہے

کہ یہ مثنویاں عہدِ نصیر الدین حیدر میں ۱۸۳۰ء اور ۱۸۳۷ء کے درمیان لکھی گئیں۔ اِس مفروضے کو مان لینے کے راستے کی ایک بڑی مشکل یہ تھی کہ بہارِ عشق کے شروع میں واجد علی شاہ کی مدح ہے اور مثنوی میں ایک اور جگہ بھی فرماں روائے وقت کی حیثیت سے اُن کا نام آیا ہے۔ اِس کا بہت آسان حل اُنھوں نے یہ پیش کیا کہ بہارِ عشق میں :

"وقتاً فوقتاً ترمیم و تنسیخ و اضافے ہوتے رہے۔ بہت ممکن ہے کہ واجد علی شاہ سے متعلق تمام اشعار بعد میں ضرورتاً یا مصلحتاً جوڑ دیے گئے ہوں، بالکل اُسی طرح جس طرح "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے ۲۳ شعروں کا اضافہ بعد میں کیا گیا۔ ہم نے مثنوی بہارِ عشق کے اُن مقامات کا بغور مطالعہ کیا جہاں جہاں پر واجد علی شاہ سے متعلق اشعار درج ہیں اور یہ دیکھا کہ اُن اشعار کو اگر درمیان سے نکال دیا جائے تو مثنوی کے تسلسل میں ذرا بھی فرق نہیں آتا" [ایضاً، ص ۲۰۳]۔

"بہت ممکن ہے" اور "ایسا ہوا ہوگا" جیسے کلمات کے ساتھ آپ جو چاہیں، لکھ سکتے ہیں۔ یہاں بھی یہی ہوا ہے۔ مقالہ نگار نے یہ "فرضی لطیفہ" تراشا ہے اور اُسے پیش کیا ہے بہ طورِ واقعہ۔ اُنھوں نے یہ جو لکھا ہے کہ جس طرح "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے ۲۳ اشعار بعد کو شامل کیے گئے، اُسی طرح مدحِ واجد علی شاہ کے اشعار بھی بعد کو جوڑ دیے گئے ہوں گے ؛ مگر اُن کی اِس بات کو اِس بنا پر تسلیم نہیں کیا جا سکتا کہ مدحِ واجد علی شاہ کے اشعار اُس اشاعت میں موجود ہیں [سلطانُ المطابع ۱۲۶۶ھ] جس کو اِس مثنوی کی اشاعتِ اوّل کہنا چاہیے، اور "ترغیبِ عشقِ حقیقی" والے اشعار اُس اشاعت میں شامل ہیں جسے اِس مثنوی کی اشاعتِ ثانی کہنا چاہیے [مطبعِ محمدی کان پور ۱۲۶۸ھ]۔ اِس اشاعت کی "نثرِ خاتمہ" میں یہ صراحت موجود ہے کہ اِس اشاعت میں خود مصنف نے اِن اشعار کا اضافہ کیا ہے۔ یہ خیال کرنا کہ یہ اشعار بعد کو دوسروں نے شامل کر دیے ہوں گے، سراسر خیال آرائی ہے، ایسی خیال آرائی جس کے لیے ادنا درجے کا بھی کوئی قرینہ موجود نہیں۔

اُن کا یہ قول کہ بہارِ عشق میں "وقتاً فوقتاً ترمیم و تنسیخ و اضافے ہوتے رہے" یہ قول

سراسر بے بنیاد ہے۔ اِس کی اشاعتِ ثانی [۱۲۶۸ھ] میں نظرِ ثانی کے تحت ایک اضافہ تو یہ ہوا ہے کہ آخرِ مثنوی میں ۲۳ اشعار "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان سے بڑھائے گئے ہیں۔ یہ اضافہ خود مصنّف نے کیا ہے، خاتمے کی عبارت میں اِس کی صراحت موجود ہے۔ علاوہ براین، نظرِ ثانی کے وقت مثنوی میں ۳۵ اشعار کا اضافہ ہوا ہے اور طبعِ اوّل کے ایک شعر کو حذف کیا گیا ہے۔ [ اِن کی تفصیل "اشعار کی کمی بیشی" کے عنوان کے تحت لکھی گئی ہے] مؤخر اشاعتوں میں اگر طبعِ ثانی کے مقابلے میں [ جو مصنّف کا نظرِ ثانی کردہ نسخہ ہے] کچھ فرق ہے، تو اُس کا تعلق اربابِ مطبع سے ہے، مصنّف سے نہیں۔ بار بار چھپنے والی کتابوں میں ایسے اختلافات بہ طورِ عموم مل جاتے ہیں۔ یہ کہنا کہ اِس مثنوی میں وقتاً فوقتاً ترمیم و تنسیخ و اضافے ہوتے رہے، غلط فہمی پیدا کرنے والا اندازِ بیان ہے۔ اِس سے یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ مصنّف نے مختلف وقفوں میں یہ سب کچھ کیا ہے، حالاں کہ مصنّف نے صرف ایک بار نظرِ ثانی کی، وہ نسخے ہیں، جو ۱۲۶۸ھ میں چھپا ہے، ترمیم و تنسیخ سے کام لیا ہے اور وہ ترمیم و تنسیخ غیر متعین نہیں، اُس کا احوال پوری طرح معلوم ہے۔

حیدر صاحب نے آخری بات تو عجیب بل کہ عجیب تر لکھی ہے۔ اُن کا یہ لکھنا کہ بہارِ عشق کے جن اشعار میں واجد علی شاہ کا نام آیا ہے، اُن کو "اگر درمیان سے نکال دیا جائے تو مثنوی کے تسلسل میں ذرا بھی فرق نہیں آتا" اور یہ اِس کا ثبوت ہے کہ یہ اشعار بعد میں بڑھائے گئے ہیں؛ تو یہ بات بہت ہی حیرت آفریں ہے۔ جن کتابوں میں فرماں روائے وقت کی مدح ہے، یا اُس کا نام آگیا ہے، اُن میں سے اکثر و بیشتر کا احوال یہی ہے کہ اُن اجزا کو درمیان سے نکال دیا جائے، تو اصل کتاب کے تسلسل میں ذرا بھی فرق نہیں آئے گا؛ تو کیا ایسی سبھی کتابوں کے لیے یہ فرض کر لیا جائے گا کہ یہ بعد والوں کی پیوند کاری ہے۔ یہ مشہور قول ہے کہ ایک جھوٹ کو نباہنے کے لیے کئی جھوٹ بولنا پڑتے ہیں۔ یہی احوال ایسے مفروضوں کا ہوتا ہے کہ ایک مفروضے کو واقعے کا مرادف ماننے کے لیے کئی اور مفروضے تراشنا پڑتے ہیں۔ یہاں بھی یہی ہوا ہے۔

## زہرِ عشق

فریبِ عشق کی طرح اِس مثنوی میں بھی ایسی کوئی صراحت نہیں ملتی جس کی مدد سے سنہِ تصنیف یا زمانۂ تصنیف کا تعین کیا جاسکے۔ متعدد کتابوں میں اِس کا سنہِ تصنیف ۱۲۷۷ھ لکھا گیا ہے۔ یہ بھی لکھا گیا ہے کہ اِس کا مادۂ تاریخِ تصنیف "غمِ دل رُبا" ہے، جس سے یہی سنہ [۱۲۷۷ھ] نکلتا ہے۔ اِن لکھنے والوں میں سے بیش تر نے تو اپنے ماخذ کا حوالہ نہیں دیا اور بعض نے اِس بات کو اِس طرح لکھا ہے جیسے اُن کی اپنی دریافت ہو۔ بعض ذمے دار لکھنے والوں نے ثانوی ماخذ کا حوالہ اِس طرح دیا ہے جیسے وہ اوّلین ماخذ ہو۔

نظامی بدایونی[1] [متوفّی: ۸ر جون ۱۹۴۷ء] نے زہرِ عشق کا ایک اڈیشن اپنے مطبع "نظامی پریس بدایوں" سے شائع کیا تھا۔ اِس کا دوسرا اڈیشن میرے سامنے ہے جس پر سالِ طبع "اپریل ۱۹۲۰ء" مرقوم ہے اور یہ بھی لکھا ہوا ہے کہ یہ دوسرا اڈیشن ہے۔ نظامی نے اِس پر "دیباچہ" بھی لکھا تھا، جو اِس دوسرے اڈیشن میں بھی شامل ہے، اِس دیباچے کے آخر میں "۲۴ر ستمبر ۱۹۱۹ء" مرقوم ہے۔ اِس سے میں نے یہ اندازہ لگایا ہے کہ اِس کا پہلا اڈیشن ۱۹۱۹ء میں شائع ہوا ہوگا۔ اپنے دیباچے میں نظامی نے لکھا ہے:

> "مثنوی زہرِ عشق کا صحیح سالِ تصنیف ہمیں مندرجۂ ذیل قطعۂ تاریخ سے معلوم ہوا ہے جو ایک قلمی نسخے میں نظر پڑا تھا۔ یہ قطعۂ تاریخ حافظ حکیم حاجی مجاہدالدین[2] ذاکر بدایونی علیہ الرحمہ نے، جب وہ لکھنؤ میں علم طب

---

[1] نظامی بدایونی کے مفصل حالات کے لیے دیکھیے ڈاکٹر شمس بدایونی کی کتاب: نظامی بدایونی اور نظامی پریس کی ادبی خدمات۔

[2] ذاکر کے مختصر حالات نظامی نے قاموس المشاہیر میں لکھے ہیں۔ اُس میں یہ بھی لکھا ہے: "۲۹ر صفر ۱۳۳۴ھ مطابق ۶ر جنوری سنہ ۱۹۱۶ء بہ عمر ۸۳ سال انتقال کیا۔" ضیا علی خاں اشرفی بدایونی نے اپنی کتاب مردانِ خدا میں نسبتاً تفصیل کے ساتھ اِن کا ذکر کیا ہے:

> "مجاہدالدین نام تھا، شیخ مبارزالدین حیدر متوفی کے فرزند تھے۔ نسلی سلسلہ صدیقی تھا..... ماہِ ذی الحجہ ۱۲۵۱ھ میں بہ مقامِ بدایوں آپ کی ولادت ہوئی

[باقی اگلے صفحے پر]

کی تحصیل کرتے تھے اور نواب مرزا شوق سے رابطۂ اتحاد رکھتے تھے، اُسی وقت جب کہ یہ مثنوی تصنیف ہوئی تھی، مرزا صاحب کے اصرار سے لکھا تھا اور اُن کو سُنانے کے بعد اُس کو قلمی نسخے میں شامل کر لیا تھا، اُس وقت اُس کی طبع کی اجازت نہیں دی تھی۔ قطعۂ تاریخِ تصنیفِ مثنوی زہرِ عشق:

پری تھی جو عشقِ بُتاں کی ستائی — ہوئی سحرِ مومن سے اُس کی رہائی
جو بیٹھا میں اِس غم کی تاریخ لکھنے — "غمِ دلربا" سے ہوئی رونمائی
کیا عرض رو کر کہ اے ربِّ اکبر — یہ تاریخ شاعر نے اچھی نہ پائی
تو رضواں سرِ جانِ و دل کھو کے بولا — "شہیدِ محبت ہے جنّت کو آئی"

۱۲۷۷ - ۷ - ۱۲۸۴ — ۷

---

تھی...... طب کی تعلیم اولاً حکیم محمد اسحاق قادری بدایونی سے حاصل کی۔ بعدہٗ لکھنؤ جا کر حکیم محمد یعقوب خاں لکھنوی، حکیم ثناءالدولہ لکھنوی اور حکیم سیّد دستگیر لکھنوی سے تکملہ کیا۔ علمائے عصر سے علمِ ظاہری کی تکمیل کی تھی۔ طب میں جامعیت رکھتے تھے۔ شعر و سخن سے بھی رغبت تھی، ذاکر تخلص تھا۔ خواجہ بہادر حسین فراق لکھنوی اور نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ دہلوی کے شاگرد تھے۔ قطبِ زماں حضرت سیّد آلِ رسول مارہروی قدس سرہٗ کے مرید ہو کر خرقۂ خلافت حاصل کیا...... ۲۹ صفر ۱۳۳۲ھ کو وصال ہوا۔ خواب گاہ اندرونِ شہر محلّہ سوتھا...... بالینِ مزار پر مادّۂ تاریخ "مزارِ اقدس ذاکر" پتھر پر کندہ نصب تھا۔ وہ پتھر اب نہیں ہے۔"

مردانِ خدا کا یہ اقتباس ضیا علی خاں صاحب نے خود نقل کر کے بھیجا ہے۔ میرے پاس یہ کتاب نہیں تھی۔ عزیزی عرفان زیدی بدایونی کے توسط سے یہ اقتباس مجھ تک پہنچا۔ قاموس المشاہیر کی عبارت شمس بدایونی صاحب نے بھیجی ہے۔ یہ کتاب بھی میرے پاس نہیں تھی۔ شمس صاحب نے اپنے خط میں یہ بھی لکھا ہے: "نظامی اور ذاکر ایک ہی خاندان متوطنان [شیوخِ صدیقی] کے فرد تھے۔ آپس میں قرابت بھی تھی۔ نظامی اُن کو اپنا بزرگ سمجھ کر اُن کے یہاں اکثر و بیشتر جاتے تھے۔ ذاکر کے بیٹے کفیل الدین عالی [ف: ۱۹۶۱ء] نظامی سے نیازمندانہ تعلق رکھتے تھے۔"

اِس قطعے پر گفتگو کرنے سے پہلے، اِس سے متعلق ایک ضمنی بات کی وضاحت ضروری معلوم ہوتی ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ سب سے پہلے اِس قطعۂ تاریخ کو نظامی نے زہرِ عشق کے اپنے محولہ بالا اڈیشن میں پیش کیا تھا، اُس کے بعد دوسرے لوگوں نے بھی اِس کا حوالہ دیا۔ یہ "دریافت" نظامی ہی کی ہے ؛ مگر بعض تحریروں میں اِس کا حوالہ اِس طرح آیا ہے کہ بات بدل گئی۔ اِس کی وضاحت کے لیے دو حوالے کافی ہوں گے۔ عطاءاللہ پالوی نے تذکرۂ شوق میں لکھا ہے :

"زہرِ عشق کا تاریخی نام انتخابِ زریں کے قول کے مطابق "غمِ دل ربا" ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ زہرِ عشق دراصل ۱۲۷۷ھ/ ۱۸۶۰ء میں لکھی گئی ہے۔ سرراس مسعود کی یہ تحقیق صحیح معلوم ہوتی ہے" [ ص ۹۱ ]۔

پالوی صاحب نے یہ جو لکھا ہے کہ زہرِ عشق کا تاریخی نام انتخابِ زریں کے مطابق "غمِ دل ربا" ہے، تو یہ درست نہیں۔ اُنھوں نے مادۂ تاریخِ تصنیف کو "تاریخی نام" سمجھ لیا ہے۔ سرراس مسعود نے یہ نہیں لکھا کہ "غمِ دل ربا" زہرِ عشق کا تاریخی نام ہے۔ انتخابِ زریں کی متعلقہ عبارت یہ ہے :

"شوق ...... زہرِ عشق، بہارِ عشق، فریبِ عشق، لذّتِ عشق کے مصنف تھے۔ اِن مثنویوں کو تصنیف ہوئے قریب ۶۰ سال کے گزرے۔ مثنوی زہرِ عشق کا سالِ تصنیف ۱۲۷۷ھ "غمِ دل ربا" سے برآمد ہوتا ہے"۔

[ انتخابِ زریں، مطبوعہ نظامی پریس بدایوں، بارِ پنجم ۱۹۵۲ء، ص ۹۷ سے ص ۱۰۱ تک ]

"تاریخی نام" پالوی صاحب کا اضافہ ہے، جس نے بات کو بدل ہی نہیں دیا، بگاڑ بھی دیا ہے؛ لیکن اصل بات یہ ہے کہ پالوی صاحب کے لکھنے کے مطابق "غمِ دل ربا" راس مسعود کی تحقیق ہے اور یہ قطعی طور پر درست نہیں۔ ہوا یہ ہے کہ انتخابِ زریں کے مرتب نے [اُس زمانے کی عام روش کے مطابق] اپنے ماخذ کا حوالہ دینے کی ضرورت نہیں سمجھی اور یوں نظامی کی "دریافت" اُن کی تحقیق بن گئی۔ یہ بات اعتماد کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ اِس سلسلے میں انتخابِ زریں کے مرتب کا ماخذ زہرِ عشق کا نسخۂ نظامی ہے۔ انتخابِ زریں پہلی بار نظامی پریس بدایوں سے ۱۹۲۱ء میں شائع ہوا تھا، اور جیسا کہ لکھا جاچکا ہے، نظامی اِس قطعۂ تاریخ

کو ۱۹۱۹ء میں پیش کر چکے تھے۔

پالوی صاحب نے یہ بھی نہیں سوچا کہ راس مسعود کو یہ قطعۂ تاریخ ملا کہاں سے۔ اُنھوں نے یہ فرض کر لیا کہ یہ اُنھی کی تحقیق ہے۔ زہرِ عشق کا نسخۂ نظامی پالوی صاحب کو نہیں ملا تھا [ اُن کی کتاب میں کہیں اُس کا حوالہ نہیں] مگر یہ ایسی بات نہیں جس پر اعتراض کیا جائے۔ یہ ضروری نہیں کہ کسی کتاب کے سبھی ضروری نسخے کسی کو مل ہی جائیں۔ بعض باتوں کا علم مختلف وجوہ سے نہیں ہو پاتا ؛ اِس لیے میں یہ اعتراض تو نہیں کر سکتا کہ اُنھوں نے نسخۂ نظامی کیوں نہیں دیکھا ، یا یہ کہ اُن کو اِس نسخے کا علم کیوں نہیں ہوا ؛ ہاں یہ اعتراض ضرور وارد ہوتا ہے کہ کسی حوالے کے بغیر انتخابِ زرّیں کے اندراج کو اُنھوں نے قبول کیسے کر لیا۔ حوالے کے بغیر یہ قابلِ قبول ہو ہی نہیں سکتا تھا۔

ضمنی طور پر یہ بھی عرض کروں کہ انتخابِ زرّیں کی منقولہ عبارت کا یہ ٹکڑا، "اِن مثنویوں کو تصنیف ہوئے قریب ۶۰ سال کے گزرے" مجموعی طور پر درست نہیں۔ اِن مثنویوں میں شوق کی تینوں مثنویاں آجاتی ہیں اور ظاہر ہے کہ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ [ ۱۹۲۱ء میں، جو انتخاب کی اشاعتِ اوّل کا سنہ ہے] فریبِ عشق اور بہارِ عشق کو تصنیف ہوئے تقریب ساٹھ سال کے گزرے تھے۔

ڈاکٹر گیان چند جین نے لکھا ہے :

> "زہرِ عشق کی تاریخ کے بارے میں قطعی طور پر معلوم ہے کہ یہ ۱۲۷۷ھ کی تصنیف ہے ....... سب سے پہلے سر راس مسعود نے انتخابِ زرّیں میں لکھا کہ زہرِ عشق کی تاریخ "غمِ دل ربا" یعنی ۱۲۷۷ھ ہے۔ عشرت رحمانی صاحب نے دیباچۂ زہرِ عشق میں پورا قطعۂ تاریخ درج کر دیا ہے، جو اُنھیں مثنوی کے ایک قدیم مخطوطے میں ملا۔ یہ قطعہ شوق کے دوست حکیم مجاہد الدّین ذاکر بدایونی نے شوق کی فرمایش پر لکھا۔ چوں کہ یہ شاعرانہ اعتبار سے نہایت کم زور تھا، اِس لیے ذاکر صاحب مُصر تھے کہ اِسے شائع نہ کیا جائے، چناں چہ مطبوعہ نسخے میں اِسے

حذف کر دیا گیا" [اُردو مثنوی شمالی ہند میں، جلدِ دوم، طبع دوم، ص ۱۱۷]۔

یہاں یہ غلط فہمی بہ ظاہر عشرت رحمانی صاحب کے مقدمۂ زہرِ عشق سے پیدا ہوئی ہے، جس میں اِس قطعے کو اِس طرح درج کیا گیا ہے جیسے یہ اُن کی اپنی دریافت ہے۔ عشرت رحمانی کا مرتبہ نسخۂ زہرِ عشق مجھے یہاں نہیں مل سکا۔ ڈاکٹر حیدر نے اپنے تحقیقی مقالے حیاتِ شوق میں اُس کا حوالہ دیا ہے اور عشرت صاحب کی عبارت کا ضروری حصہ بھی نقل کر دیا ہے۔ میں حیدر صاحب کی عبارت نقل کیے دیتا ہوں، اِس سے پوری بات سامنے آجائے گی:

"پالوی صاحب کی کتاب تذکرۂ شوق ۱۹۵۶ء میں چھپی تھی۔ اُس سے قبل عشرت رحمانی نے زہرِ عشق کا ایک اڈیشن اپنے مقدمے کے ساتھ ۱۹۵۳ء میں لاہور سے نکالا تھا۔ تاریخ تصنیف میں جو بات بہت سرسری طور سے لکھی گئی، وہ عشرت رحمانی صاحب نے بہت تفصیل سے پیش کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

"حافظ، حکیم مجاہد الدین ذاکر بدایونی نواب مرزا شوق کے ایک مخلص دوست تھے۔ حکیم صاحب مرحوم اُس زمانے میں لکھنؤ میں مطب کرتے تھے۔ جب یہ مثنوی تصنیف ہوئی، شوق نے حکیم صاحب سے تاریخ کی فرمایش کی اور اُنھوں نے دوست کی تعمیل میں [کذا] یہ قطعہ کہا، جو سب سے پہلے قلمی نسخے میں شامل کیا گیا، لیکن حکیم صاحب کا اصرار تھا کہ اِسے شائع نہ کیا جائے۔ چناں چہ جب یہ مثنوی پہلی بار زیورِ طبع سے آراستہ ہوئی، تو یہ قطعہ شریکِ اشاعت نہیں کیا گیا۔"

عشرت رحمانی صاحب کے حوالے سے وہ قطعہ ہم یہاں نقل کر رہے ہیں۔"

[حیاتِ شوق، ص ۲۷۶]

اِس کے بعد وہ قطعہ نقل کیا گیا ہے۔ قطعے کے بعد ڈاکٹر حیدر نے مزید وضاحت کی ہے:

"عشرت رحمانی صاحب نے یہ بھی اطلاع دی ہے کہ یہ قطعۂ تاریخ اُنھیں

ایک قدیم قلمی نسخے سے حاصل ہوا" [ ایضاً]۔

واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ عشرت رحمانی صاحب کے سامنے نظامی بدایونی والا نسخۂ زہرِ عشق تھا۔ اُنھوں نے اُس کا حوالہ دیے بغیر نظامی کی تحریر کو اِس طرح پیش کیا کہ یہ قطعۂ تاریخ اُن کی دریافت بن گیا۔ عشرت صاحب نے لکھا ہے کہ " ذاکر بدایونی جب لکھنؤ میں مطب کرتے تھے" تب یہ قطعہ لکھا تھا؛ مگر نظامی نے [ جو راویِ اوّل ہیں] یہ لکھا ہے کہ " جب وہ لکھنؤ میں علمِ طب کی تحصیل کرتے تھے "۔ بات ہی بدل گئی۔

نظامی نے لکھا ہے کہ یہ قطعۂ تاریخ " ایک قلمی نسخے میں نظر پڑا تھا"۔ عشرت صاحب مدّعی ہیں کہ یہ قطعہ اُنھیں ایک قلمی نسخے سے حاصل ہوا۔ غالباً عشرت صاحب نے یہ خیال کیا ہوگا کہ نظامی کا مرتبہ نسخۂ زہرِ عشق اب کسی ایک شخص کے پاس نہیں ہوگا، اِس لیے کسی جھجک کے بغیر نظامی کی دریافت کو اپنی دریافت بنایا جاسکتا ہے۔

یہ واقعہ ہے کہ زہرِ عشق نسخۂ نظامی [ طبعِ اوّل ؛ ۱۹۱۹ء] میں پہلی بار اِس قطعۂ تاریخ کا حوالہ آیا ہے۔ میری معلومات کی حد تک اُس کے بعد اِس قطعے کے مادّۂ تاریخ " غمِ دل رُبا" کا حوالہ انتخابِ زرّیں [ طبعِ اوّل: ۱۹۲۱ء] میں آیا ہے، مگر اختصار کے ساتھ اور حوالے کے بغیر۔ اُس کی متعلقہ عبارت یہ ہے: " مثنوی زہرِ عشق کا سالِ تصنیف ۱۲۷۷ھ "غمِ دل رُبا" سے برآمد ہوتا ہے"۔ اِس اختصار سے اور اصل ماخذ کا حوالہ موجود نہ ہونے سے، میری رائے میں غلط فہمی کی بنیاد پڑی۔ نسخۂ نظامی جن لوگوں کی نظر سے نہیں گزرا، وہ بہ آسانی یہ خیال کرسکتے تھے کہ یہ دریافت سراسر مسعود کی ہے۔ عشرت صاحب کی تحریر نے دوسری غلط فہمی کی بنیاد رکھی۔ اُنھوں نے اِس قطعے کو اپنی دریافت کے طور پر پیش کیا۔ یہاں بھی اصل ماخذ یعنی زہرِ عشق نسخۂ نظامی کے پیشِ نظر نہ ہونے سے یہ خیال کیا گیا کہ یہ عشرت صاحب کی دریافت ہے۔ یہ ضمنی بات یہاں ختم ہوئی۔

زہرِ عشق کے زمانۂ تصنیف کے سلسلے میں نظامی کی جو عبارت اوپر نقل کی گئی، اُس میں نہایت ضروری باتوں کی وضاحت شامل نہیں۔ ذاکر کے قطعۂ تاریخ کے لیے اُنھوں نے لکھا ہے کہ: " ایک قلمی نسخے میں نظر پڑا تھا" یہ کون سے قلمی نسخے میں؟ کیا وہ مثنوی زہرِ عشق کا قلمی نسخہ تھا،

یا ذاکر کے دیوان کا خطی نسخہ تھا یا کوئی اور نسخہ تھا؟ نظامی کے مرتب کیے ہوئے نسخۂ زہرِ عشق کا مطالعہ کرنے پر معلوم ہوا کہ یہ اِس مثنوی کی کسی عام اور غیر معتبر اشاعت پر مبنی ہے۔ اِس میں الحاقی اشعار بھی ہیں۔ اِن اشعار کی تفصیل اِسی مقدمے میں "اشعار میں کمی بیشی" کے عنوان کے تحت پیش کی گئی ہے۔ اِن میں آخرِ مثنوی کا یہ شعر بھی ہے:

عشق میں ہم نے یہ کمائی کی　　دل دیا، غم سے آشنائی کی

یہ شعر مصحفی کے ایک شاگرد مہدی علی خاں مہدی کا ہے۔ اگر مثنوی زہرِ عشق کے کسی خطی نسخے میں نظامی کو یہ قطعۂ تاریخ ملا ہوتا تو وہ خطی نسخہ بعد کے عام بازاری نسخوں سے یقیناً مختلف ہوتا اور نسخۂ نظامی کا متن بھی اُسی پر مبنی ہوتا۔ ذاکر کی نظامی سے قرابت داری تھی، ملاقات بھی ہوتی رہتی تھی؛ کیا یہ فرض کر لیا جائے کہ خود ذاکر نے نظامی کو یہ ساری تفصیل بتائی تھی؟ غرض موجودہ مواد کی روشنی میں نظامی کے اِس بیان کے متعلق میرے لیے کچھ کہنا بہت مشکل ہے۔ یہ قطعہ نظامی کو کہاں ملا تھا؟ یہ سوال تشنۂ جواب رہتا ہے۔ موجودہ صورت میں یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ اِس قطعے سے متعلق جو تفصیل نظامی نے لکھی ہے، وہ اُن کو کہاں سے معلوم ہوئی۔ قطعہ تو کسی خطی نسخے میں نظر پڑا تھا، اُس سے متعلق تفصیل کہاں ملی؟ کیا یہ ذاکر کا بیان ہے؟ نظامی نے اِس سے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ ذاکر کے سوا یہ تفصیل اور کسے معلوم ہوگی؟ بہ ظاہر حالات کسی کو بھی نہیں اور اِس صورت میں ذاکر ہی کو راوی ماننا ہوگا۔

ایک یہ خیال ذہنوں میں آ سکتا ہے کہ نظامی نے خود یہ قطعہ کہہ کر شاملِ مقدمۂ مثنوی کر دیا اور اِسے منسوب کر دیا ذاکر سے، جو لکھنؤ میں رہے تھے اور حسبِ قولِ نظامی وہ شوق سے "رابطۂ اتحاد رکھتے تھے"؛ لیکن مجھے اِس کے ماننے میں بہت تامل ہے۔ نظامی کی زندگی کی اکثر تفصیلات ہمارے سامنے ہیں۔ اُنھوں نے ایک دو نہیں، بہت سی ادبی کتابوں کو شائع کیا اور خاص اہتمام کے ساتھ اور کہیں بھی اُن سے متعلق ایسی کوئی روایت نہیں ملتی، نہ کوئی ایسی مثال ملتی ہے۔

ذاکر کا قطعۂ تاریخ کہنا اور اُس قطعے کا شاملِ مثنوی نہ ہونا اور بعد کو اُس کا کسی یادداشت وغیرہ میں نظامی کو مل جانا؛ اِن میں سے کوئی بات ناممکن الوقوع نہیں؛ لیکن

کسی بات کے ممکن ہونے اور اُس کے واقع ہونے میں جو فرق ہے، اُسے ضرور پیشِ نظر رہنا چاہیے۔ اِس صورت میں قطعیت کے ساتھ میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔

یہاں ایک یہ بات بھی ہمارے سامنے رہنا چاہیے کہ شوق کی کسی مثنوی میں کوئی قطعۂ تاریخ شامل نہیں۔ اِس صورت میں مجھے یہ بات قریبُ الوقوع نہیں معلوم ہوتی کہ شوق نے ذاکر سے، جن کی اُس وقت کوئی شاعرانہ حیثیت نہیں تھی [اور اُس کے بعد بھی نہیں تھی] اِس مثنوی کے لیے قطعۂ تاریخ کی فرمایش کی ہو۔ اِس امکان سے میں انکار نہیں کرتا کہ ذاکر نے از خود قطعۂ تاریخ کہا ہو اور اُسے اپنی یادداشت کے طور پر کہیں لکھ لیا ہو۔ اور وہ نوشتہ نظامی کے سامنے آیا ہو اور تفصیل خود ذاکر نے بیان کی ہو۔

اِس قطعے سے زہرِ عشق کا جو سالِ تصنیف نکلتا ہے [۱۲۷۷ھ] اُسے شاہ عبدالسلام، گیان چند جین، عشرت رحمانی اور عطاءاللہ پالوی نے تسلیم کیا ہے۔ انتخابِ زرّیں میں راس مسعود نے بھی یہی سنہ لکھا ہے، صرف ڈاکٹر حیدر نے اِس کو ناقابلِ اعتبار بتایا ہے۔ مشکل یہ ہے کہ حیدر صاحب نے اِس کے ناقابلِ قبول ہونے کی جو "دلیلیں" لکھی ہیں، وہ محض قیاسات ہیں۔ اُنھوں نے لکھا ہے:

> "غمِ دل ربا کی جو روایت ہے، وہ کوئی مستند روایت نہیں ہے۔ یہ پوری روایت گڑھی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ کسی مستند تذکرہ نگار نے اِس کا ذکر نہیں ہے۔ عشرت رحمانی نے ایک قلمی نسخے کا ضرور حوالہ دیا، لیکن یہ نہیں بتایا کہ یہ نسخہ اُن کو کہاں سے حاصل ہوا۔
>
> ذاکر بدایونی کے جو اشعار ہیں، اُن کا معیار بھی از خود ظاہر ہے۔ اِس کے علاوہ "غمِ دل ربا" اور "شہیدِ محبت سے جنت کو آئی" کے اعداد میں مطابقت نہیں ہے اور یہ نہیں معلوم ہوتا کہ اِن دونوں میں سے تاریخ کس سے برآمد کی گئی، اور "سرِ جان و دل کھو کے بولا" میں ج اور د کے اعداد کم ہوں گے یا جوڑے جائیں گے لفظ "کھو" سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ کم ہوں گے، مگر عشرت صاحب نے ۱۲۷۷ھ

میں ے جوڑ کر لکھے ہیں۔ ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ "جان" کا سر یعنی ج
کے عدد اور "دل" کے پورے کے پورے عدد لیے جائیں۔ بہ ہر حال،
نہ عشرت صاحب نے کوئی صراحت اِس سلسلے میں کی اور نہ اِن اشعار سے
صحیح صورتِ حال سامنے آسکی اور یہ معاملہ غیر واضح ہونے کے سبب
گنجلک ہوگیا۔

اِس کے علاوہ شوق کا قطعۂ تاریخ کے لیے فرمایش کرنا اور اُس
کو شاملِ اشاعت نہ کیا جانا کچھ عجیب سا ہے" [حیاتِ شوق، ص ۲۷۸]۔

حیدر صاحب کی پہلی بات تو درست ہے؛ مگر عشرت رحمانی بتاتے بھی کیا ! اُنھوں نے تو نظامی بدایونی کی عبارت کو اور اُن کی "دریافت" کو اپنا بنا کے پیش کیا ہے۔ زہرِ عشق کا نظامی اڈیشن اگر حیدر صاحب کے سامنے ہوتا تو یہ بات خود بہ خود واضح ہو جاتی۔

اب رہی اعدادِ تاریخ کی بات، تو یہاں مقالہ نگار نے خاصی بے پروائی سے کام لیا ہے، بلکہ یوں بھی کہا جاسکتا ہے کہ تاریخ نگاری سے کم آشنائی کا اظہار کیا ہے۔ "سرِ جان و دل کھو کے بولا" میں "جان" اور "دل" کے حروفِ اوّل [ ج ۔ د ] کا تخرجہ ہے۔ یہ تو نہایت معمولی اور سامنے کی بات ہے، اِس میں تو کسی طرح کی اُلجھن ہونا ہی نہیں چاہیے تھی۔ بہ ہر طور، اعدادِ تاریخ کے بارے میں اُنھوں نے جو کچھ لکھا ہے، وہ یکسر ناقابلِ اعتنا ہے۔

اِسی طرح یہ بھی ناممکن نہیں کہ کسی فرمایشی قطعے کو شاملِ کتاب نہ کیا جائے، قطعہ واقعتاً کم زور ہے۔ شوق اور ذاکر کی عمر کے فرق کو اگر نظر میں رکھا جائے تو اِس کو یہ خوبی ممکن کہا جاسکتا ہے کہ ایک بزرگ اپنے خُرد کی تاریخ کو رکھ تو لے مگر شاملِ کتاب نہ کرے۔ اِس میں ناممکن والی کوئی بات نہیں۔ [ اِس میں ضرور مجھے شک ہے کہ شوق نے قطعۂ تاریخ کی فرمایش کی ہو]۔

جیسا کہ میں اوپر لکھ چکا ہوں، نظامی کے پیش کیے ہوئے زیرِ بحث قطعۂ تاریخ کو ماننے کے لیے تحقیق کے نقطۂ نظر سے جس وضاحت اور ثبوت کی ضرورت ہے، وہ

موجود نہیں ؛ البتہ ۱۲۷۷ھ کو ممکن تاریخِ تصنیف مان لینے کے لیے ایک قرینہ ضرور موجود ہے۔ اب تک کی معلومات کے مطابق اِس مثنوی کا قدیم ترین اڈیشن وہ ہے جو مطبعِ شعلۂ طور کان پور سے جنوری ۱۸۶۲ء میں شائع ہوا تھا۔ قطعۂ تاریخ کا سنہ ۱۲۷۷ھ مشتمل ہے ۱۸۶۰-۱۸۶۱ء پر۔ ۱۲۷۷ھ کو اگر سالِ تصنیف مان لیا جائے یا فرض کر لیا جائے، تو سنۂ تصنیف اور سنۂ اشاعت میں بہت کم وقفہ رہتا ہے۔ یہ بہ خوبی ممکن ہے کہ یہ مثنوی ۱۸۶۱ء کے وسط میں لکھی گئی اور ۱۸۶۲ء کے آغاز میں چھپ کر سامنے آ گئی۔ ظاہر ہے کہ یہ محض قیاس ہے، اسے واقعے کا درجہ نہیں دیا جا سکتا ؛ مگر بہ ظاہر یہ قرینہ ناقابلِ قبول نہیں معلوم ہوتا۔ حیدر صاحب نے جو اِس سنۂ تصنیف سے انکار کیا ہے، تو اُن کے انکار کی اصل وجہ یہ ہے کہ اُنھوں نے یہ مفروضہ پیش کیا ہے کہ شوق کی تینوں مثنویاں عہدِ نصیر الدین میں لکھی گئی تھیں۔ اِس مفروضے کے بعد وہ مجبور تھے کہ بہ ہر صورت ۱۲۷۷ھ کو ناقابلِ قبول قرار دیں۔ چوں کہ اُن کا وہ مفروضہ بجائے خود بے اصل ہے، اِس لیے اُن کا یہ انکار بھی قابلِ توجہ نہیں رہتا۔ اِس کی تفصیل درجِ ذیل ہے :-

ڈاکٹر حیدر نے اپنے تحقیقی مقالے میں شوق کی تینوں مثنوں کے زمانۂ تصنیف کے متعلق سب سے مختلف رائے ظاہر کی ہے اور نئی بات کہی ہے۔ اُن کا کہنا ہے کہ شوق کی سبھی مثنویاں عہدِ نصیر الدین حیدر میں لکھی گئی ہیں :

> "عبد الحلیم شرر کے بیانات کو وقعت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے..... شاہی خاندان سے جو اُن کا ربط تھا، وہ سب کو معلوم ہے۔ اُنھوں نے ایک مقام پر لکھا ہے : " واجد علی شاہ نے بھی ان مثنویوں یعنی نواب مرزا شوق کی مثنویوں کو دیکھا اور چوں کہ ماشاءاللہ خود شاعر تھے، اُس رنگ کو اختیار کر کے اپنے بہت سے عشقوں اور عنفوانِ شباب کی صدہا رندانہ بے اعتدالیوں کو خود ہی موزوں کر کے ملک میں پھیلا دیا اور اخلاقی دُنیا میں اقراری مجرم بن گئے۔"
>
> [گذشتہ لکھنؤ]

واجد علی شاہ کے دادا محمد علی شاہ نے ۱۸۳۷ء سے ۱۸۴۲ء تک حکومت کی اور اُسی زمانے میں واجد علی شاہ نے یہ مثنویاں شوق کی مثنویوں کو دیکھ کر تصنیف کی تھیں۔ ظاہر ہے کہ شرر نے یہ بات رواداری [رواروی؟] میں نہیں لکھی ہے جو نہ مانی جائے۔ ہم جب جگہ جگہ پر اُن کے دوسرے اقتباسات بہ طورِ ثبوت پیش کرتے ہیں، تو اِس بیان کو نظر انداز کیسے کر سکتے ہیں، لہٰذا ہم یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ شوق کی سبھی مثنویاں محمد علی شاہ کے زمانۂ حکومت سے قبل کی ہیں، یعنی نصیر الدین حیدر کے دور میں لکھی گئی ہیں۔"

[حیاتِ شوق، ص ۲۷۹-۲۸۱]

اِسی سلسلے میں اُنھوں نے دو باتیں اور لکھی ہیں جن کو بہ ظاہر دلیل کی حیثیت سے پیش کیا گیا ہے۔ نصیر الدین حیدر کے متعلق لکھتے ہیں،

"اودھ کے تمام نواب وزیر یا بادشاہوں میں یہی ایک ایسے فرماں روا تھے جو سب سے زیادہ رنگین مزاج واقع ہوئے تھے۔ اُنھیں کے دور میں جنسی بے راہ روی کو بے حد عروج حاصل ہوا۔ خود بادشاہ عورتوں کی پوشاک کی طرح بدلتے تھے [کذا] اور اُن کو ہر وقت عورتوں میں رہنا زیادہ پسند تھا۔ نواب مرزا شوق کی مثنویوں کے لیے یہ آب و ہوا نہایت اچھی تھی" [ایضاً، ص ۲۸۳]۔

اُن کا دوسرا "استدلال" یہ ہے:

"زمانۂ تصنیف کے سلسلے میں سب سے آخری بات یہ کہنا ہے کہ شوق کی مثنویات کا ذکر سعادت خاں ناصر نے خوش معرکۂ زیبا میں کیا ہے.... خوش معرکۂ زیبا کے قدیم کئی نسخے ہیں۔ شوق کا ذکر نسخۂ پٹنہ کے حاشیے پر ملتا ہے۔

سعادت خاں ناصر نے خوش معرکۂ زیبا شروع سال ۱۲۶۱ھ میں لکھنا شروع کیا اور آخر سال ۱۲۶۲ھ/۱۸۴۶ء میں اِس کو اختتام تک پہنچایا۔

پٹنے کا نسخہ مصنف کی اصل تالیف کے ایک سال بعد ۱۲۶۳ھ میں تیار کیا گیا
اِس نسخے کے حاشیوں پر جو اضافے کیے گئے، اُن کی بابت ڈاکٹر شمیم
اُنھونوی نے لکھا ہے کہ معلوم ہوتا ہے یہ اضافے خود مصنف نے کیے ہیں۔
ایسا معلوم ہوتا ہے مصنف نے اِس کی تیاری کے بعد کچھ باتیں جو
رہ گئی تھیں، اُن کا اضافہ کر دیا..... اِس لیے اِس کی تیاری اور اضافے
کے درمیان کوئی زیادہ وقفہ حائل نہیں ہوا۔ پھر بھی ممکن ہے دو چار
سال گزر گئے ہوں۔ ہم اِس اضافہ کرنے کے وقفے کو کچھ اور بڑھا لئے
دیتے ہیں۔ اب اگر اِس کو آٹھ سال بھی مان لیں، یعنی ۱۸۵۴ء تک،
تو بھی اِس میں فریبِ عشق اور بہارِ عشق کا ذکر تو خیر ہو سکتا تھا، لیکن
زہرِ عشق کا تو کسی حالت میں نہیں ہونا چاہیے تھا، اِس لیے کہ اِس کا زمانۂ
تصنیف بہ قولِ عطاء اللہ پالوی کے ۱۸۵۵ء اور ۱۸۶۲ء کے درمیان ہے۔
غرض اِنھی سب باتوں کی بنا پر ہم یہ کہتے ہیں کہ شوق کی سبھی مثنویاں
عہدِ نصیر الدین حیدر میں ۱۸۳۰ء اور ۱۸۳۷ء کے درمیان لکھی گئیں اور
بہت عرصے بعد چھپ کر منظرِ عام پر آئیں " [ ایضاً، ص ۲۹۱]۔

اِن میں سے کوئی بات بھی ایسی نہیں جو دلیل کی حیثیت رکھتی ہو اور جس کی بُنیاد پر کوئی نتیجہ نکالا جا سکے۔ پہلے قول کو لیجیے: شرر کا شاہی خاندان سے یہ رابطہ تھا کہ اُنھوں نے واجد علی شاہ کا آخری زمانہ دیکھا تھا؛ شرر کے والد شیخ تفضل حسین شاہی دفترِ انشا میں ملازم تھے۔ جب واجد علی شاہ کلکتے بھیج دیے گئے تو یہ بھی اُن کے ساتھ گئے؛ شرر کا لڑکپن مٹیا برج میں گزرا۔ پندرہ سال کی عمر میں منشی السلطان کی ماتحتی میں ملازم ہو گئے۔ [ یہ تفصیلات مولانا عبدالرزاق کان پوری کی کتاب یادِ ایّام سے ماخوذ ہیں]۔ شاہی خاندان سے اُن کا کوئی "ربط" نہیں تھا۔ شرر نے ایک سرسری بات لکھی ہے، کوئی تحقیقی بیان نہیں دیا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ کسی مصنف کے سارے بیانات کو محض اِس بنا پر تسلیم کر لیا جائے کہ اُس کے کچھ بیانات کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ تحقیق کے نقطۂ نظر سے ایسا ہر بیان بجائے خود تصدیق طلب

ہوتا ہے۔ مختلف کتابوں میں اِس طرح کے بہت سے بیانات ملتے ہیں ؛ جب کسی امر کے متعلق تحقیقی گفتگو کی جاتی ہے، تو یہ لازم ہوتا ہے کہ یہ دیکھ لیا جائے کہ اُس بحث میں اُس قول کی حیثیت کیا ہے۔

مثلاً شررؔ کے اِسی بیان کو لیجیے۔ حیدرصاحب نے شررؔ کی جو زیرِبحث عبارت نقل کی ہے، اُس سے متعلق ایک حصّہ اور بھی ہے جسے اُنھوں نے نقل نہیں کیا۔ وہ عبارت یہ ہے :

"نوّاب مرزا شوقؔ نے بہارِ عشق، زہرِ عشق، فریبِ عشق لکھیں ۔ ۔ ۔ ۔
اِس سے پیش تر کے زمانے میں کسی صاحب نے مثنوی میرحسنؔ کے جواب میں لذّتِ عشق نام کی ایک مثنوی لکھی تھی۔ وہ نوّاب مرزا شوقؔ کی مثنویوں کے ساتھ شائع ہونے کی وجہ سے اُنھیں کی جانب منسوب ہوگئی ؛ لیکن حقیقت میں نہ وہ اُن کی ہے اور نہ اُن کے زمانے کی ہے۔"
[گذشتہ لکھنؤ، مکتبۂ جامعہ اڈیشن، ص ۱۳۲]

تو کیا شررؔ کے اِس بیان کی بنیاد پر یہ مان لیا جائے گا کہ ① لذّتِ عشق، شوقؔ کے زمانے کی تصنیف نہیں ؟ اور ② شررؔ کے الفاظ "کسی صاحب نے" سے یہ مان لیا جائے گا کہ لذّتِ عشق کا مصنّف نامعلوم ہے ؟ اور ③ کیا اِن بیانات کی بنا پر شررؔ کے باقی بیانات کو بھی اِنھی کی طرح ناقص اور مشکوک مان لیا جائے گا ؟ ظاہر ہے کہ اِس طرح کا کوئی "اجتماعی جرمانے" جیسا فیصلہ نہیں کیا جائے گا۔ ہر بیان کو اُس کے سیاق و سباق میں رکھ کر اُس کی حیثیت کے متعلق فیصلہ کیا جائے گا۔

بہارِ عشق میں واجد علی شاہ کا نام بادشاہِ وقت کی حیثیت سے ایک جگہ آغاز میں مدحیہ اشعار میں اور ایک جگہ قصّے کے درمیان آیا ہے ؛ اِس کے پیشِ نظر شررؔ کے اِس قول کی کوئی حیثیت باقی نہیں رہتی۔ یوں کہ واجد علی شاہ کی مثنویاں، جن کا حوالہ حیدرصاحب نے دیا ہے، اُن کے قول کے مطابق زمانۂ تخت نشینی سے پہلے کی ہیں۔ اِس مشکل کا اُنھوں نے یہ حل نکالا ہے کہ واجد علی شاہ کی مدح کے سب اشعار، اور اُس مقام کے تین اشعار

جہاں دوسری بار حکمرانِ وقت کی حیثیت سے اُن کا نام آیا ہے، یہ سب اشعار بعد کو بڑھائے گئے ہیں۔ یہ دعوائے بے دلیل کسی طور پر بھی تسلیم کیے جانے کے قابل نہیں: ایسی بے اصل قیاس آرائی کے ساتھ آدمی جو دعوا چاہے، کرسکتا ہے، مگر اُس کا قابلِ قبول ہونا دوسری بات ہے۔ ایسی خیال آرائیاں تحقیق کے نقطۂ نظر سے قابلِ قبول نہیں ہوتیں۔

حیدر صاحب کی دوسری "دلیل" کہ عہدِ نصیرالدین حیدر میں جنسی بے راہ روی زیادہ تھی، یہ بھی قیاسِ محض ہے اور بے اصل۔ نصیرالدین حیدر سے پہلے کے زمانے سے لے کر واجد علی شاہ کے آخرِ عہد تک عیش پرستی اور جنسی بے راہ روی کی طاقتور لہریں رواں دواں رہی ہیں۔ سماجی حالات نہ اچانک بنا کرتے ہیں اور نہ اچانک بدلا کرتے ہیں۔ شرر کو حیدر صاحب معتبر راوی مانتے ہیں، شرر کے الفاظ میں "نصیرالدین حیدر میں، عورتوں میں رہتے رہتے اِس درجہ زنانہ مزاجی پیدا ہو گئی تھی کہ عورتوں کی سی باتیں کرتے اور عورتوں ہی کا سا لباس پہنتے۔" ایسے "ادھورے شخص" اور زنانہ مزاج فرد کا بھلا واجد علی شاہ سے کیا مقابلہ جو اِس لحاظ سے "پورے مرد" تھے۔

اور بالفرض ذرا سی دیر کے لیے اُن کی بات کو مان بھی لیا جائے، تو فریبِ عشق اور بہارِ عشق کو اِس حساب سے عہدِ نصیرالدین حیدر کی جنسی بے راہ روی کے خاص دور کی تصنیفیں ہوسکتی ہیں، لیکن زہرِ عشق کے لیے کیا کہا جائے گا؟ کیا یہ مثنوی بھی، پہلی دو مثنویوں کی طرح اپنے عہد کی جنسی بے راہ روی کی عکاس ہے؟ ظاہر ہے کہ اِس بات کو کوئی بھی نہیں مان سکتا۔ بہارِ عشق اور زہرِ عشق کی فضا میں اندھیرے اُجالے کا فرق ہے۔ مفروضوں کی مشکل یہ ہوتی ہے کہ ایک تو وہ بہت دور تک ساتھ نہیں دے پاتے اور دوسرے یہ کہ ایک مفروضے کو برحق ثابت کرنے کے پھیر میں کئی اور مفروضے تراشنا پڑتے ہیں اور حیدر صاحب کو یہی کرنا پڑا ہے۔

اُن کی تیسری "دلیل" تذکرۂ خوش معرکۂ زیبا کے حواشی سے تعلق رکھتی ہے اور یہ دلیل بھی بے اصل قیاس کا دوسرا نام ہے۔ "ایسا ہوا ہوگا"، "فلاں وقت لکھے گئے ہوں گے" ایسے

کلمات کے تحت جو اندراجات ہوتے ہیں، اُن کا لکھنا تو بہت آسان ہوتا ہے، لیکن اُن کو ثبوت کا درجہ دینا آسان نہیں ہوتا۔

اِس تذکرے کے ایک مرتب شمیم انھونوی کی رائے اُنھوں نے نقل کی ہے کہ نسخۂ پٹنہ کے حواشی مصنفِ تذکرہ کے قلم سے ہیں۔ یہی رائے اِس تذکرے کے دوسرے مرتب مشفق خواجہ کی ہے۔ خواجہ صاحب نے مفصل بحث کے بعد لکھا ہے: "بہ ہر حال یہ طے ہے کہ نسخۂ پٹنہ کا کوئی حاشیہ ۱۲۸۶ھ کے بعد کا نہیں ہو سکتا" [خوش معرکۂ زیبا، مرتبہ مشفق خواجہ، ص ۸۴]۔ یا تو یہ ثابت کیا جائے کہ شوق کا احوال حیدر صاحب کے مفروضہ سنہ ۱۸۵۴ء تک لکھا جا چکا تھا۔ اگر یہ ثابت نہیں کیا جا سکتا [اور یہ واقعہ ہے کہ ثابت نہیں کیا جا سکتا] اِس صورت میں یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ یہ اضافے ۱۸۵۴ء تک کے تو ہو سکتے ہیں، اِس سنہ کے بعد کے نہیں ہو سکتے۔ اِن اضافوں کے لیے، جیسا کہ مشفق خواجہ نے مفصل بحث کے بعد لکھا ہے [اور صحیح طور پر لکھا ہے کہ] ۱۲۸۶ھ [۷۰-۱۸۶۹ء] تک کی حد مقرر کی جا سکتی ہے۔ اِس کے بعد کوئی اضافہ بہ خطِ مصنف نہیں ہو سکتا تھا۔ اِس طرح یہ نہیں کہا جا سکتا کہ شوق کی دو مثنویوں [فریبِ عشق اور بہارِ عشق] کے نام حاشیے میں ۱۸۵۴ء ہی تک لکھے جا سکتے تھے۔ اُن کا یہ قول قطعی طور پر قابلِ قبول نہیں، یوں کہ اِس کی کچھ بنیاد نہیں، کوئی ثبوت نہیں، کوئی قرینہ بھی نہیں۔ چوں کہ مقالہ نگار نے پہلے ایک رائے قائم کر لی اور ایک بے اصل قیاس کو واقعے کا مرادف فرض کر لیا، اِس لیے وہ مجبور ہوئے ہیں کہ ایسے سارے مقامات پر ایسی ہی قیاس آرائی سے کام لیں۔ اِس سلسلے کی اُن کی پوری بحث مفروضات کا مجموعہ ہے۔

خوش معرکۂ زیبا نسخۂ پٹنہ کے حاشیے پر شوق کا حال کب لکھا گیا، اِس موضوع پر عطاء اللہ پالوی نے بھی گفتگو کی ہے۔ پالوی صاحب [حیدر صاحب کے برخلاف] یہ مانتے ہیں کہ بہارِ عشق عہدِ واجد علی شاہ میں لکھی گئی ہے اور فریبِ عشق اُس سے پہلے کی تصنیف ہے اور زہرِ عشق ۱۲۷۷ھ کی تصنیف ہے؛ مگر اُن کا بھی یہی خیال ہے کہ اِس تذکرے میں شوق سے متعلق عبارت مصنفِ تذکرہ کے بجائے کسی اور کی لکھی ہوئی ہے، وہ لکھتے ہیں:

"اِس تذکرے کے دیکھنے سے ہی صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ تذکرے کی تالیف کے بہت زمانے بعد، بلکہ مولّف کی وفات کے چند سال بعد شوقؔ لکھنوی کا ذکر اُس میں شامل کیا گیا ہے اور جس نے یہ اضافہ کیا ہے، وہ نہ مولّف کے اصولِ تالیف سے باخبر تھا اور نہ قرارِ واقعی ادبی دانست و واقفیت رکھتا تھا۔ وہ نہ پوری طرح شوقؔ سے واقفیت رکھتا تھا اور نہ شوقؔ سے اُس کے تعلقات اچھے تھے"۔

اُنھوں نے اِس کے کئی "وجوہ" لکھنے کے بعد خاتمۂ کلام کے طور پر لکھا ہے:

"بہ ہر حال اِن وجوہ کی بنا پر میرا خیال ہے کہ خود مولّفِ تذکرہ نے شوقؔ کی رذالت و بدنامی اور اپنی ثقاہت و خوش نامی کے پیشِ نظر شوقؔ کے تذکرے سے قصداً اور قطعاً گریز کیا تھا۔ جب ۱۲۸۰ھ/ ۱۸۶۳ء میں ناصرؔ صاحب کا انتقال ہو گیا تو وہ تذکرہ ناصرؔ صاحب کے کسی ایسے عزیز، شاگرد یا ارادت مند کے ہاتھ لگا جو شوقؔ کی غیر معمولی شہرت کی بنا پر حد درجہ اُس کا مخالف تھا، اور جب ۱۲۸۶ھ/ ۱۸۶۹ء میں، جب کہ شوقؔ زندہ تھے، نول کشور پریس نے مثنویاتِ شوقؔ کو ...... شائع کیا تو موصوف کو اُس کی غیر معمولی ...... لہٰذا اُن صاحب نے حاشیے پر شوقؔ کا ذکر چڑھا کے اپنے طل کو جھوٹی تسلی دے لی" [ ایضاً، ص ۱۰۶ــ۱۱۰]۔

پالویؔ صاحب نے اِس پر غور نہیں کیا کہ نسخۂ پٹنہ کے حاشیے پر متعدد مقامات پر اندراج ہیں۔ ۹ شاعروں کے تراجم حواشی میں اضافہ کیے گئے ہیں اور کہیں متن کی عبارتوں میں اضافہ کیا گیا ہے [مشفق خواجہ، مقدمۂ تذکرۂ خوش معرکۂ زیبا، ص ۸۲]۔ صرف شوقؔ کا حال حاشیے پر نہیں، کئی شاعروں کے تراجم حاشیوں پر ہیں تو کیا اِن حضرات سے متعلق عبارتیں بھی دوسروں کی لکھی ہوئی ہیں؟ بہ ادنا تامّل معلوم کیا جا سکتا ہے کہ پالویؔ صاحب کا قیاس محض مفروضہ ہے، حقیقت سے اُس کا کچھ تعلق نہیں۔

اِس بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ ① مثنوی فریبِ عشق کا سنہ تصنیف معلوم نہیں ۔ زمانۂ تصنیف بھی حتمی طور پر معلوم نہیں ۔ زبان اور بیان کے ہلکے پن کے لحاظ سے بعض اہلِ قلم اور اہلِ نظر نے یہ کہا ہے کہ یہ مثنوی شوق کی ابتدائی [یعنی پہلی] تصنیف ہے۔ اگر اِس بات کو مان لیا جائے [اور بہ ظاہر اِس کو تسلیم کرنے میں کوئی بات مانع نہیں معلوم ہوتی] تو اُس کا مطلب یہ ہوگا کہ یہ مثنوی بہارِ عشق سے پہلے لکھی گئی تھی۔ کتنی پہلے، اِس کا قطعیت کے ساتھ تعیّن فی الوقت نہیں کیا جاسکتا۔

② بہارِ عشق میں واجد علی شاہ کی مدح بہ حیثیتِ شاہِ وقت موجود ہے۔ اِس کی بنیاد پر اعتماد کے ساتھ یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ مثنوی اُن کے دورِ حکومت میں لکھی گئی۔ اِس کا پہلا اڈیشن ۱۲۶۶ھ کا موجود ہے، اِس بنا پر یہ کہا جائے گا کہ یہ صفر ۱۲۶۳ھ کے بعد اور شوال ۱۲۶۶ھ سے پہلے لکھی گئی تھی۔

③ زہرِ عشق میں ایسی کوئی صراحت نہیں جس کی مدد سے اِس کے سنہ تصنیف یا زمانۂ تصنیف کا تعیّن کیا جاسکے۔ اِس کا قدیم ترین مطبوعہ نسخہ جنوری ۱۸۶۲ء کا ملتا ہے۔ اِس سے پہلے کے کسی مطبوعہ نسخے سے ہم واقف نہیں۔ نظامی بدایونی کے پیش کیے ہوئے قطعۂ تاریخ سے اِس کا سنہ تصنیف ۱۲۷۷ھ برآمد ہوتا ہے۔ قطعی طور پر تو صرف یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ مثنوی جنوری ۱۸۶۲ء سے پہلے لکھی جاچکی تھی اور قیاساً یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ ممکن ہے اِس کا سالِ تصنیف ۱۲۷۷ھ [۶۱-۱۸۶۰ء] ہو۔

## منعِ اشاعت

شوق کی تینوں مثنویوں [فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق] پر یا اِن میں سے کسی ایک پر حکومت نے کبھی پابندی لگائی تھی؟

اِس سوال کا جواب دینا بہت مشکل ہے۔ مشہور یہی ہے کہ پابندی لگی تھی؛ لیکن تحقیق کی نظر میں شہرت، صداقت کی مرادف نہیں ہوتی۔ اِسی طرح مجہول الاحوال راویوں سے منسوب روایتوں پر، خیال آرائی اور محض قیاس پر مبنی کسی دعوے کو بہ طورِ واقعہ قابلِ قبول نہیں قرار دیا جاسکتا۔ اِس کے ساتھ ساتھ یہ بات بھی نظر میں رہنا چاہیے کہ کسی بات کا ممکن ہونا اور اُس کا واقع ہونا، یہ دو مختلف باتیں ہیں۔ بہت سی صورتوں میں امکان سے انکار نہیں کیا جاتا،

لیکن امکان کو واقعے کا درجہ نہیں دیا جا سکتا۔ امکان اور واقعہ، یہ دو مختلف چیزیں ہیں۔

میرے علم کی حد تک اِس سلسلے کی قدیم ترین مگر ناتمام اور مبہم سی یادداشت گارساں دتاسی کے ایک مقالے [۱۸۷۰ء] میں ملتی ہے، جس میں فحاشی کے تحت محض ضمنی طور پر بہارِ عشق اور زہرِ عشق کا نام آگیا ہے۔ اِس پر ذرا آگے چل کر گفتگو کی جائے گی۔ قدیم ترین حوالہ، جس میں واضح طور پر پابندی کا ذکر ہے، میرے علم کی حد تک مقدمۂ شعروشاعری میں ملتا ہے۔ مولانا حالی نے اِس کتاب کے آخر میں، جہاں مثنویوں پر رائے ظاہر کی ہے، مثنویاتِ شوق کے متعلق لکھا ہے:

"اِن مثنویوں میں اکثر مقامات اِس قدر اِم مُورل اور خلافِ تہذیب ہیں کہ ایک مدت سے اِن تمام مثنویوں کا چھپنا حکماً بند کر دیا گیا ہے۔"

"اِس قدر اِم مُورل اور خلافِ تہذیب ہیں" سے نمایاں طور پر یہ مترشح ہوتا ہے کہ یہ پابندی قانونِ انسدادِ فحشیات کے تحت لگائی گئی ہوگی۔ [مقدمۂ شعروشاعری مع دیوانِ حالی پہلی بار ۱۸۹۳ء میں شائع ہوا تھا] مولانا عبدالسلام ندوی نے بھی شعرالہند میں یہی بات لکھی ہے [یا یوں کہیے کہ مولانا حالی کے قول کو دُہرایا ہے]:

"شوق کی مثنویاں اگرچہ اِس قدر غیر مہذب ہیں کہ ایک مدت سے اُن کا چھپنا قانوناً بند کر دیا گیا ہے [شعرالہند، جلدِ دوم، طبعِ چہارم[1]، ص ۱۹۶]۔

اِس عبارت سے بھی واضح طور پر یہی بات معلوم ہوتی ہے کہ غیر مہذب [یعنی فحش] ہونے کی بنا پر شوق کی مثنویوں کا چھپنا حکماً بند کر دیا گیا تھا۔ معروف تذکرے خُم خانۂ جاوید کی پانچویں جلد ۱۹۴۰ء میں شائع ہوئی تھی، اُس کے مرتب تھے پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفی؛ شوق کی مثنویوں کے متعلق اُس میں یہ عبارت ملتی ہے:

"یہ مختصر مثنویاں گویا اُس زمانے کی رندیت اور عیاشانہ زندگی.... کا دفتر ہیں۔ مدت تک اِن مثنویوں کی نشرواشاعت حکماً بند رہی۔

---

[1] جناب ضیاءالدین اصلاحی [دارالمصنفین اعظم گڑھ] نے مطلع کیا ہے کہ شعرالہند کا پہلا حصہ پہلی بار ۱۹۲۵ء میں اور دوسرا حصہ ۱۹۲۶ء میں شائع ہوا تھا۔

اب یہ قید اٹھادی گئی ہے" [ص ۱۰۳]۔

حوالے تو اور بھی پیش کیے جاسکتے ہیں ؛ لیکن میرا خیال ہے کہ اظہارِ مدعا کے لیے یہ تین اقتباس ہی کافی ہوں گے. مولانا حالیؔ نے اپنے ماخذ کی اطلاع دینا ضروری نہیں سمجھا، معلوم نہیں کیوں. شاید یہ خیال کیا ہو کہ یہ بات اِس قدر مشہور ہے کہ گویا مسلّمات کے درجے میں آتی ہے؛ اِس کے لیے ماخذ کا حوالہ کیا دیا جائے اور تصدیق کو کیوں ضروری سمجھا جائے۔ بعد والوں نے بھی یہی سوچا ہوگا۔ اگر اِن تینوں اہم اقتباسات کے الفاظ پر نظر رکھی جائے تو بہ آسانی یہ خیال ذہن میں پیدا ہو سکتا ہے کہ آخری دونوں اقتباسات مولانا حالیؔ کی تحریر کی صدائے بازگشت ہیں۔ حوالہ دینے کی ضرورت راویِ اوّل نے نہیں سمجھی تھی تو یہ لوگ کیوں اُسے ضروری سمجھتے۔

اِس طرح دو باتیں ہمارے سامنے آتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ ۱۸۹۳ء سے ۱۹۴۰ء تک متعدد مقتدر اربابِ قلم یہ لکھتے رہے ہیں کہ شوقؔ کی سب مثنویاں ممنوع الاشاعت تھیں۔ دوسری بات یہ کہ اِس کی وجہ تھی اُن مثنویوں کا غیر مہذب اور اِم مورل ہونا۔

سر سید رضا علی کی کتاب اعمال نامہ خود نوشت سوانح عمریوں میں قابلِ ذکر کہی جاتی ہے [اشاعتِ اوّل دسمبر ۱۹۴۳ء]۔ سید صاحب نے اِس کے بارھویں باب میں شوقؔ کی مثنویوں کا بھی کچھ ذکر کیا ہے۔ اُن کی تحریر میں ایک بات ایسی ہے جو اِس بحث میں ہمارے کام کی ہے۔ متعلقہ عبارت نقل کی جاتی ہے :

> "مولانا حالیؔ نے زہرِ عشق کو تو پسند فرمایا، مگر بہارِ عشق اور فریبِ عشق کی عریانی سے اِس درجہ متاثر ہوئے کہ شوقؔ کے روز مرہ، بے ساختگی، شیریں بیانی اور معاملہ بندی کو علی گڑھ کی اصلاحی پاک دامنی کی قربان گاہ پر ذبح کر ڈالا...... افسوس ہے کہ اصلاحی پاک دامنی کے جوش و خروش نے موصوف کو اتنا موقع نہ دیا کہ سحر البیان اور اور فریبِ عشق یا بہارِ عشق کے اشعار کا، جو ایک ہی مضمون پر ہیں، مقابلہ فرماتے...... فریبِ عشق اور بہارِ عشق میں بلا کی آمد ہے۔

کے ساتھ متعین ہو جاتا ہے کہ یہ نظرِ ثانی شدہ نسخہ، جو اِس مثنوی کی دوسری اشاعت ہے، اُنھی کی فرمایش پر چھاپا گیا تھا۔

اِس نسخے میں کُل آٹھ سو بیالیس [۸۴۲] شعر ہیں۔ یہ لکھا جا چکا ہے کہ طبعِ اوّل میں آٹھ سو ستّرہ [۸۱۷] شعر ہیں۔ اشعار کی کمی اور بیشی کی ضروری تفصیل اِسی مقدمے کے ایک عنوان "اشعار کی کمی بیشی" کے تحت ملے گی۔

اِن تفصیلات کا حاصل یہ ہے کہ سلطان المطابع کی اشاعت ۱۲۶۶ھ اِس مثنوی کی اشاعتِ اوّل ہے اور مطبعِ محمدی کا نسخۂ ۱۲۶۸ھ اشاعتِ ثانی ہے۔ یہ دوسری اشاعت مصنّف کی نظرِ ثانی کے بعد سامنے آئی ہے، اِس لیے اصولِ تدوین کے مطابق اِس اشاعتِ ثانی [یعنی نسخۂ ۱۲۶۸ھ] کو بنیادی نسخہ قرار دیا جائے گا اور متن میں اُسی کی مطابقت اختیار کی جائے گی؛ کیوں کہ ہم ایسے کسی نسخے سے واقف نہیں جو اِس نسخے کے بعد مصنّف کی نظرِ ثانی کے ساتھ چھپا ہو۔ اب تک کی معلومات کے مطابق مصنّف کا نظرِ ثانی کردہ یہ واحد نسخہ ہے، اِسی بنا پر اِسی نسخۂ ۱۲۶۸ھ کو متن کی بنیاد بنایا گیا ہے۔ اِس نسخے کے لیے "م" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

اِن دو [۲] قدیم ترین نسخوں کے ساتھ ساتھ ضمنی طور پر اِس مثنوی کے مندرجۂ ذیل نسخے بھی پیشِ نظر رہے ہیں:

۳۔ نسخۂ مطبعِ علوی ـــــ: اِس کے سرورق پر یہ صراحت موجود ہے: "در مطبعِ علوی ۱۲۷۷ علی بخشخاں رونق طبع یافت"۔ آخر میں مختصر سی عبارتِ خاتمہ ہے جس کی آخری دو [۲] سطریں میرے عکس میں نہیں آسکی ہیں، سیاہی پھری ہوئی ہے۔ شاید اصل نسخے میں یہی صورت ہو۔ یہ عبارت خوانا ہے: "الحمدللہ والمنہ کہ نسخۂ بہارِ عشق من تصنیف حکیم نواب مرزا صاحب در شہر کانہ پور بمطبعِ علوی علی بخش..... "۔ سرورق کی تحریر سے یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ ۱۲۷۷ھ کا مطبوعہ ہے۔ مثنوی کا متن حوض میں بھی ہے اور حاشیے پر بھی ہے۔ حوض کا مسطر تیئیس [۲۳] سطری ہے۔ کُل صفحات بیس ہیں۔ متن کے لحاظ سے یہ اشاعتِ ثانی [۱۲۶۸ھ] کے مطابق ہے۔ اصل نسخہ رضا لائبریری رام پور میں ہے اور عزیزِ مکرم ڈاکٹر شعائر اللہ خاں

کی عنایت سے اُس کا عکس میرے سامنے ہے۔ اِس کے لیے "رخ" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

مولانا عبدالماجد دریابادی نے اپنے طویل مضمون میں، جو زہرِ عشق مرتبۂ مجنوں گورکھپوری میں شامل ہے، بہارِ عشق کے بہت سے اشعار نقل کیے ہیں؛ اِس سلسلے میں لکھا ہے:

"بہارِ عشق میں افسانے کا انجام شادی پر ہوتا ہے۔ پیشِ نظر نسخہ کان پور کے مطبعِ علوی علی بخش خاں کا ۱۲۷۷ھ کا چھپا ہوا نسخہ ہے، جو نسبتاً صحیح ہے۔ حال کے مطبوعہ نسخے، علاوہ بہت زائد اغلاطِ مطبعی کے، آخر سے ناقص بھی ہیں، شادی کا ذکر اُن میں غائب ہے۔"

۴۔ نسخۂ مطبعِ گلزارِ اودھ ــــــ : عبارتِ خاتمہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ۱۲۸۳ھ کا چھپا ہوا ہے:

"الحمدللہ والمنہ کہ ان دنوں مثنوی بہارِ عشق تصنیف بلبل شیوا زبان طوطی ہندوستان شاعر یکتا حکیم نواب مرزا حسب فرمایش محمد عبدالستار خاں کارندہ محمد عبدالرحمن خاں صاحب مہتمم..... ربیع الاول ۱۲۸۳ ہجری کو مطبع گلزار اودھ لکھنؤ اہتمام خدا بخش خاں میں زیورِ طبع سے آراستہ ہو کر پسند خاطر نازک خیالان باریک بیں ہوئی فقط۔"

جہاں نقطے رکھے گئے ہیں، اُس مقام پر پیشِ نظر نسخے میں کاغذ کٹ گیا ہے۔ یہ مصوّر نسخہ ہے، تصویریں بہت معمولی ہیں۔ مسطر پچیس سطری ہے اور صفحہ چار کالمی ہے، یعنی ہر سطر میں چار مصرعے ہیں۔ اِس نسخے کا کاتب خاصا محتاط معلوم ہوتا ہے، غلطیاں کم سے کم ہیں ــ اغلاطِ کتابت کی تصحیح میں اس نسخے سے خاص طور پر مدد ملی ہے۔ یہ نسخہ سیّد مسعود حسن رضوی مرحوم کے ذخیرۂ کتب میں تھا، اِسے ازراہِ لطف نیّر مسعود صاحب نے میرے پاس بھیجا ہے۔ اِس نسخے کے آغاز سے پہلے ایک سادہ ورق کے پہلے صفحے پر مسعود حسن رضوی مرحوم کی یہ یادداشت مندرج ہے:

"میں نے مثنوی بہارِ عشق کا وہ نسخہ عبدالباری آسی کے پاس دیکھا

ہے جو مطبعِ محمدی کان پور میں ۱۲۶۸ھ میں چھپا تھا۔ اُس میں اصل قصے کے خاتمے پر ترغیبِ عشقِ حقیقی کے عنوان سے وہ ابیات درج ہیں جو اِس نسخے کے آخر میں بھی موجود ہیں۔ اُس نسخے کے خاتمے کی نثر سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف نے وہ اشعار بعد کو بڑھا دیے تھے۔ اِس کی تائید اِس سے بھی ہوتی ہے کہ میرے پاس اِس مثنوی کا وہ نسخہ جو پہلی مرتبہ ۱۲۶۶ھ میں چھپا تھا، موجود ہے اور اُس میں یہ ابیات درج نہیں۔ سید مسعود حسن رضوی ۲۲ جون ۱۹۴۳ء"

اِس نسخے کے لیے "گلزار" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

۵۔ نسخۂ نول کشور ــــــــ : مثنوی فریبِ عشق کے مطبوعہ نسخوں کے تعارف کے تحت نول کشوری مجموعۂ مثنویات کا ذکر آچکا ہے اور اُس کی عبارتِ خاتمہ بھی نقل کردی گئی ہے۔ یہ مصور نسخہ ہے، تصویریں معمولی اور بھدی ہیں۔ متن کے لحاظ سے بہ طورِ عموم نسخۂ طبعِ ثانی کے مطابق ہے۔ اِس نسخے کے لیے ل، نول کشور، نسخۂ نول کشور یا نول کشوری اڈیشن کے الفاظ بہ طورِ نشان استعمال کیے گئے ہیں۔

۶۔ نسخۂ افضل المطابع محمدی ــــــــ : یہ ناقص الآخر نسخہ ہے۔ صحتِ کتابت اور حسنِ طباعت کے لحاظ سے شاید یہ سب سے اچھا نسخہ ہے۔ مسطر پچیس سطری چار کالمی ہے۔ سرورق پر "در مطبع افضل المطابع محمدی رونق طبع یافت" مرقوم ہے۔ سالِ طبع یہاں مندرج نہیں۔

۷۔ نسخۂ مطبعِ تیغ بہادر لکھنؤ ــــــــ : اِس اڈیشن میں سالِ طباعت مرقوم نہیں۔ سرورق کی عبارت یہ ہے: "مثنوی/ بہارِ عشق/ مصنفہ/ جناب نواب مرزا صاحب شوق لکھنوی مرحوم ومغفور/ حسب فرمائش ظہور احمد تاجر کتب/ با ہتمام نور احمد مالک مطبع/ محمد تیغ بہادر سبحان نگر لکھنؤ۔ قیمت فی جلد ......" قیمت کے اعداد مٹے ہوئے ہیں۔ خاتمۃ الطبع کی عبارت موجود نہیں۔ معمولی نسخہ ہے، بس خاص بات یہ ہے کہ مثنوی اِس شعر پر ختم ہو جاتی ہے:

کرکے آپس میں اِس طرح کے کلام — بھیجے شادی کے پھر پیام وسلام

اِس کے بعد کا یہ شعر:

تھی جو قسمت میں ہوئی آبادی — ہوگئی دھوم دھام سے شادی

اِس میں موجود نہیں۔ اِسی طرح "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے تحت جو اشعار دوسرے نسخوں میں ملتے ہیں، وہ بھی اِس میں موجود نہیں۔ نسخۂ س اور نسخۂ م سے مقابلہ کرنے پر معلوم ہوا کہ کئی شعر اور بھی اِس نسخے سے غائب ہیں اور اِس لحاظ سے یہ غیر معتبر نسخہ ہے۔ اغلاطِ کتابت بھی کم نہیں ہیں۔ مسطر اٹھارہ سطری ہے۔ ص ۲۵ کی گیارھویں سطر پر مثنوی ختم ہو جاتی ہے۔ اُس کے نیچے جلی قلم سے "تمام شد" لکھا ہوا ہے۔ یہ نسخہ خدا بخش لائبریری پٹنہ میں ہے اور اُس کا عکس میرے سامنے ہے۔

۸۔ نسخۂ شاہ عبدالسلام ——— ، فریبِ عشق کے مطبوعہ نسخوں کے تعارف کے تحت شاہ عبدالسلام کے مرتب کیے ہوئے کلیاتِ شوق کا حوالہ آچکا ہے ؛ بہارِ عشق بھی اُس میں شامل ہے۔ شاہ صاحب کے مرتب کیے ہوئے اِس متن اور دونوں بنیادی نسخوں [مطبوعۂ ۱۲۶۶ھ، ۱۲۶۸ھ] کے متن میں بہت سے اختلافات ملتے ہیں۔ یہ ایسے اختلافات ہیں جنھوں نے اُن کے پیش کیے ہوئے متن کو غیر معتبر بنا دیا ہے۔ طوالت کی بنا پر یہاں اُن کی تفصیل پیش کرنا غیر مناسب ہوگا۔ ضمیمۂ تشریحات میں ہر شعر کے تحت ایسی تفصیلات ملیں گی۔ اِس نسخے لیے "ع" بطورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

زہرِ عشق :

۱۔ اِس مثنوی کے چھے نسخے پیشِ نظر ہیں۔ قدیم ترین مطبوعہ نسخہ جو میرے علم میں ہے، وہ ۱۲۷۸ھ/۱۸۶۲ء کا چھپا ہوا ہے۔ اِس کے سرورق کی عبارت یہ ہے:

"خدای خالق دوجہاں کی توفیق سے / مثنوی زہرِ عشق / مطبع شعلۂ طور کانپور میں رونق گزین طبع ہوئی۔"

آخر میں مختصر سی عبارتِ خاتمہ ہے:

تمت / الحمدللہ والمنۃ کہ مثنوی زہرِ عشق بتاریخ بست و نہم جنوری ۱۸۶۲ء /

بمطبع شعلۂ طور کانپور باہتمام شیخ عبداللہ/ پرنٹر کارخانہ مذکور حلیہ
طبع پوشید۔"

عطاء اللہ پالوی نے تذکرۂ شوق میں لکھا ہے :

"زہرِ عشق کے جس سب سے قدیم مطبوعہ نسخے کا پتا ملتا ہے، وہ ۱۲۷۹ھ/ ۱۸۶۲ء کا چھپا ہوا ہے اور غالباً یہی نسخہ یورپ پہنچا تھا، جس کا ذکر گارساں دتاسی نے اپنے اٹھارویں خطبے مورخہ ۷ دسمبر ۱۸۶۸ء میں کیا ہے" [ص ۹۱]۔

شاہ عبدالسلام نے اپنے مرتبہ کلیات کے مقدمے میں لکھا ہے :

"سب سے قدیم اڈیشن کا حوالہ گارساں دتاسی نے ۱۸۶۲ء کا مطبوعہ بتایا ہے۔ غالباً سب سے پہلا اڈیشن یہی ہوگا، مگر آج تک مذکورہ نسخے کا منظرِ عام پر آنا ثابت نہیں ہوا" [ص ۲۹]

شاہ صاحب نے بہ ظاہر پالوی صاحب کے لکھے کو دُہرا دیا ہے حوالے کے بغیر۔ اگر وہ حوالہ دے دیتے، تو اُس سے یہ فائدہ ہوتا کہ غلط بیانی کا الزام اُن پر نہ آتا۔ اُنھوں نے اگر گارساں دتاسی کے اُس خطبے کو دیکھا ہوتا، یا دیکھ لیا ہوتا، تو اُن کو معلوم ہوجاتا کہ دتاسی نے ایسی کوئی بات لکھی ہی نہیں۔ جس خطبے کا پالوی صاحب نے حوالہ دیا ہے، اُس میں دتاسی نے یہ لکھا ہے :

"اردو کتابیں جو مجھے موصول ہوئی ہیں یا جنھیں میں نے پڑھا ہے، اُن میں...... مثنوی زہرِ عشق اور چراغِ ہدایت بھی قابلِ ذکر ہیں۔ اول الذکر باتصویر شائع ہوئی ہے۔ ثانی الذکر......" [خطباتِ گارساں دتاسی، انجمن ترقیِ اردو اورنگ آباد (دکن) ۱۹۳۵ء۔ اٹھارواں خطبہ، ص ۲۱۷]۔

دتاسی نے کسی سنہ کا حوالہ نہیں دیا۔ اُس نے ایک باتصویر نسخے کا ذکر کیا ہے۔ معلوم نہیں وہ کون سا نسخہ تھا۔ ۱۸۶۲ء کا جو نسخہ میرے سامنے ہے، وہ باتصویر نہیں۔ معلوم نہیں پالوی صاحب نے یہ بے بنیاد بات کیوں لکھی۔ اِس وقت تک کی صورتِ حال یہ ہے کہ

مطبعِ شعلۂ طور کان پور کے محولۂ بالا نسخہ مطبوعہ سے پہلے کا کوئی مطبوعہ نسخہ سامنے نہیں آسکا ہے۔ اِسے یقین کے ساتھ اور قطعیت کے ساتھ اشاعتِ اوّل تو قرار نہیں دیا جاسکتا، یوں کہ ایسی کوئی شہادت موجود نہیں؛ لیکن یہ ضرور کہا جاسکتا ہے کہ اب تک اِس سے پہلے کے کسی نسخے کا احوال کسی کو معلوم نہیں ہوسکا ہے۔ اگر [ایک قول کے مطابق] اِس مثنوی کا سالِ تصنیف ۱۲۷۷ھ مان لیا جائے، تو اُس صورت میں یہ اُس سے قریب تر اشاعت ہوگی۔

ہندستان اور پاکستان میں اِس کا ان پوری اشاعت کے کسی دوسرے نسخے کا موجود ہونا معلوم نہیں؛ اِس سے اِس نسخے کے نایاب کی حد تک کم یاب ہونے کا بہ خوبی اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ یہ مکمل نسخہ ہے۔ کتابت کی غلطیاں کم سے کم ہیں۔ مسطر انیس ۱۹ سطری ہے۔ کُل مکتوبہ صفحات اکتیس ۳۱ ہیں۔ ص ۳۱ کی پندرھویں سطر پر مثنوی ختم ہو جاتی ہے۔ اُس کے بعد ایک سطر کے درمیان "تمت" لکھا ہوا ہے اور اُس کے بعد عبارتِ خاتمۃ الطبع ہے، جسے نقل کیا جاچکا ہے۔ املا کی وہ سب خصوصیات اِس میں بھی ہیں جن کا حوالہ فریبِ عشق کے نسخۂ مطبعِ آغا جان کے تحت دیا جاچکا ہے۔ اِس نسخے کے لیے "ش" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

محض احتیاطاً یہ وضاحت شاید بے جا نہ ہوگی کہ پالوی صاحب کی عبارت میں اِس نسخے کے سالِ طبع کے سلسلے میں عیسوی سنہ کی ہجری سنہ سے مطابقت صحیح طور پر نہیں کی گئی۔ اِس میں دو باتیں محلِ نظر ہیں۔ پہلی بات یہ ہے کہ پالوی صاحب نے پہلے ہجری سنہ لکھا ہے اور پھر اُس کی مطابقت عیسوی سنہ سے کی ہے، حالاں کہ اِس نسخے میں صرف عیسوی سنہ مرقوم ہے۔ چوں کہ ہجری اور عیسوی سنین میں فرق ہوتا ہے، اِس بنا پر اگر پہلے ہجری سنہ لکھا جائے گا تو عیسوی سنہ مطابقت میں آئے گا، یوں اِس کا امکان رہے گا کہ پہلے اگر عیسوی سنہ لکھ دیا جائے تو ہجری سنہ بدل جائے۔ مثلاً اِسی سنہ کو لیجیے۔ مہینا اور تاریخ معلوم نہ ہونے کی صورت میں اگر عیسوی سنہ کو پہلے لکھا جائے تو ہجری سنہ سے اُس کی مطابقت اِس طرح ہوگی: ۱۸۶۲ء مطابق ۷۹ ـ ۱۲۷۸ھ۔ اگر ہجری سنہ پہلے لکھا جائے [جس طرح

پالوی صاحب نے لکھا ہے] اُس صورت میں ۱۲۷۹ھ مطابق ۶۳-۱۸۶۲ء لکھا جائے گا اور اِس طرح ایک عیسوی سنہ کا تعین ختم ہو جائے گا۔ دوسری بات یہ ہے کہ اگر تاریخ معلوم ہے، تو اُس صورت میں مطابقت کے لیے صرف ایک سنہ لکھا جائے گا۔ یہاں تاریخ [۲۹ جنوری] معلوم ہے، اِس لیے ایک ہجری سنہ لکھا جائے گا، یعنی ۱۲۷۸ھ۔ پالوی صاحب کی تحریر سے یہ بات قطعی طور پر واضح ہے کہ اِس کان پوری اشاعت کو تو اُنھوں نے دیکھا نہیں تھا، مگر یہ معلوم نہیں ہوتا کہ اِس نسخے سے متعلق اُنھوں نے جو کچھ لکھا ہے، وہ کہاں سے ماخوذ ہے۔ تعلیقِ سنہ کی یہ غلطی بھی اِسی وجہ سے ہوئی کہ اصل نسخہ دیکھا نہیں [کیوں کہ وہ دسترس میں نہیں تھا] اور جس ماخذ سے کام لیا ہے، اُس کا حوالہ نہیں دیا اور اُس پر غور نہیں کیا گیا۔

۲۔ نول کشوری اڈیشن ــــــــ: مثنوی فریبِ عشق کے مطبوعہ نسخوں کے بیان کے تحت نول کشوری مجموعۂ مثنویات [سالِ طبع: ۱۸۷۱ء] کا حوالہ آچکا ہے۔ زہرِ عشق بھی اُس مجموعے میں شامل ہے۔ ضمیۂ تشریحات میں نول کشوری نسخے کے حوالے آئے ہیں اور ضروری اختلافات کو درج کیا گیا ہے۔

۳۔ نسخۂ نظامی بدایونی ــــــــ: نظامی پریس بدایوں کا چھپا ہوا جو نسخۂ زہرِ عشق میرے سامنے ہے، سرورق کی صراحت کے مطابق یہ دوسری اشاعت ہے۔ سالِ طبع: ۱۹۲۰ء۔ اِس کے شروع میں نظامی کا دیباچہ شامل ہے، جس کے آخر میں "۲۴ ستمبر ۱۹۱۹ء" مندرج ہے۔ اِس سے بہ آسانی یہ قیاس کیا جاسکتا ہے کہ پہلا اڈیشن ۱۹۱۹ء میں شائع ہوا ہوگا۔ چھوٹے سائز [اصطلاحاً: پاکٹ سائز] کے کُل چھتیس ۳۶ صفحے ہیں۔ مثنوی ص پانچ ۵ سے شروع ہوتی ہے اور صفحہ پینتیس ۳۵ پر ختم ہو جاتی ہے۔ ص چھتیس ۳۶ پر اِس مطبعے کی مختلف کتابوں کا اشتہار ہے۔ تعدادِ اشعار اور صحتِ متن کے لحاظ سے تو یہ ویسا ہی معمولی اور کم درجہ اڈیشن ہے جیسے اِس مثنوی کے اور بہت سے اڈیشن شائع ہوئے ہیں؛ اِس کی اہمیت اِس وجہ سے ہے کہ اِس کے دیباچے میں نظامی بدایونی نے اِس مثنوی کی منعِ اشاعت کا خاص طور پر ذکر کیا ہے اور اُس گورنمنٹ آرڈر کا حوالہ دیا ہے جس کے مطابق، بہ قول اُن کے، وہ ممانعت منسوخ کی گئی اور منسوخی کے بعد اُنھوں نے اِس کا پہلا اڈیشن [۱۹۱۹ء میں]

شائع کیا [ اِس پر مفصّل بحث "منبعِ اشاعت" کے عنوان کے تحت کی گئی ہے ]۔

اِس نظامی اڈیشن کا مسطر اُنتیس سطری ہے۔ اِس میں متعدد الحاقی شعر بھی شامل ہیں اور بعض معتبر شعر شامل نہیں۔ ضمیمۂ تشریحات میں اِس سے متعلق مکمل تفصیلات ملیں گی۔ نظامی نے اپنے دیباچے میں یہ نہیں بتایا کہ اُنھوں نے اِس مثنوی کے کس نسخے [یا نسخوں کو] اپنے متن کی بنیاد بنایا ہے اور زائد شعر اُن کو کہاں ملے۔

اِس اڈیشن کی دوسری اہمیت یہ ہے کہ اِس میں پہلی بار اِس مثنوی کا سنہ تصنیف (۱۲۷۷ھ) بتایا گیا ہے اور ذاکر بدایونی کے ایک قطعے کا حوالہ دیا گیا ہے جس کے مطابق "غمِ دل رُبا" مادّۂ تاریخِ تصنیف ہے۔ اِس کی بحث "مثنویات کا زمانۂ تصنیف" کے تحت ملے گی۔

نسخۂ نظامی کی اشاعتِ اوّل [ ۱۹۱۹ء ] بہت سی تلاش کے باوجود مجھے نہیں ملی۔ دوسری اشاعت [ ۱۹۲۰ء ] پیشِ نظر ہے۔ یہ بھی کم یاب ہے۔ محبّی شمس الرّحمان فاروقی کے پاس اِس اشاعت کا نسخہ تھا، اُنھوں نے ازراہِ لطف اُس کا عکس بھیج دیا۔ اُس کے بعد اصل نسخہ عزیزی سیّد عرفان زیدی نے کہیں سے تلاش کر کے بھجوا دیا۔ اِس طرح اِس کم یاب اشاعت کے دو نسخے یک جا ہو گئے۔ اِس نسخے کے لیے "ن" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

۴۔ نسخۂ مجنوں گورکھپوری ـــــــــ : اِس کے سرورق پر یا آخر میں کہیں بھی سنہ طباعت مندرج نہیں۔ مجنوں صاحب کے مقدمے کے آخر میں "۲۰ ستمبر ۱۹۳۰ء" لکھا ہوا ہے، اِس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ میں نے اِسی بنا پر یہ فرض کر لیا ہے کہ یہ نسخہ ۱۹۳۰ء کے اواخر میں شائع ہوا ہو گا۔ متن کے لحاظ سے بے حد معمولی، بل کہ یوں کہوں کہ غیر معتبر نسخہ ہے، یوں تدوین کے نقطۂ نظر سے اِس کی کچھ حیثیت نہیں۔ اِس کی جو کچھ بھی اہمیت ہے، وہ محض اِس وجہ سے ہے کہ اِس مثنوی سے متعلق احسن لکھنوی، نیاز فتح پوری اور مولانا عبدالماجد دریابادی کے مضامین یک جا مل جاتے ہیں۔ ویسے اِن مضامین سے استفادہ دشوار ہوتا۔ خود مجنوں کا مفصّل مضمون بہ طورِ مقدمہ شاملِ کتاب ہے۔ اِسی بنا پر اِس نسخے کو سامنے رکھا گیا ہے۔ متن کے سلسلے میں مجنوں صاحب نے اپنے مقدمے میں لکھا ہے :

"مجھے نہایت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ باوجود سعی و جستجو کے زہرِ عشق کا کوئی پُرانا قلمی نسخہ نہ مل سکا۔ مجبوراً چند معمولی قلمی نسخوں اور چھپے ہوئے نسخوں کو ملا کر تصحیح و ترتیب کے بعد مثنوی کو شائع کر رہا ہوں" [ص ۳۸]۔

اب یہ نسخہ بھی کم یاب ہوتا جارہا ہے۔ ڈاکٹر گیان چند جین کے پاس یہ محفوظ تھا، اُنھوں نے اُسے میرے پاس بھیج دیا۔ اِس طرح میں تلاش کی زحمت سے بچ گیا۔ ہاں اِس نسخے میں کئی رنگین تصاویر شامل ہیں۔ تعداد یوں نہیں لکھ سکتا کہ اِس کا امکان ہے کہ ایک دو تصویریں کم ہوگئی ہوں۔ [رنگین تصویریں شاملِ کتاب ہوں، تو کبھی کبھی ایسا ہوجایا کرتا ہے۔ اقبال کا شعر یاد آگیا :

اُڑائے کچھ ورق لالے نے، کچھ نرگس نے، کچھ گُل نے      چمن میں ہر طرف بکھری ہوئی ہے داستاں میری]

۵۔ نسخۂ شاہ عبدالسّلام ——— : شاہ عبدالسّلام کے مرتبہ کلیاتِ شوق کا حوالہ اِس سے پہلے آچکا ہے۔ زہرِ عشق بھی اُس میں شامل ہے۔ بہ لحاظِ متن اِس نسخے کو معتبر نہیں کہا جاسکتا اُنھوں نے فریبِ عشق کے بیان میں لکھا ہے کہ ۱۸۶۹ء کا نول کشوری مجموعۂ مثنویاتِ شوق اُن کے سامنے رہا ہے [ص ۲۲]۔ اِس کا بہ ظاہر مطلب یہی ہے کہ اُنھوں نے متن کی بنیاد اُسی کو بنایا ہے ؛ مگر اُن کے نسخۂ زہرِ عشق میں ایسے شعر بھی شامل ہیں جو معتبر نسخوں میں نہیں ملتے اور نول کشوری اشاعتِ ۱۸۷۱ء میں بھی شامل نہیں۔ متن کے اختلافات بھی ہیں ضمیمۂ تشریحات میں ایسی جملہ تفصیلات لکھی گئی ہیں۔ اشعار کی کمی بیشی سے متعلق کچھ ضروری باتیں "اشعار کی کمی بیشی" کے عنوان کے تحت بھی ملیں گی۔ اِس نسخے کے لیے "ع" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

۶۔ خدا بخش لائبریری پٹنہ سے اِس مثنوی کے ایک مطبوعہ نسخے کا عکس موصول ہوا جس پر سنہِ طباعت کہیں مندرج نہیں۔ سرورق پر اِس کا نام "زہرِ عشق با تصویر" لکھا ہوا ہے اور اُس کے نیچے صرف یہ عبارت ہے : "در مطبع نامی گرامی طبع شد"۔ آخر میں خاتمے کی کوئی عبارت نہیں۔ تصویریں معمولی درجے کی ہیں۔ کُل چونسٹھ صفحات ہیں۔

مسطر گیارہ سطری ہے۔ قلم معمول کے مقابلے میں جلی ہے۔ ہر صفحے کے حاشیے پر گُل کاری ملتی ہے۔ واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ اِسے بہت اہتمام کے ساتھ چھاپا گیا ہے۔ صحتِ متن کے لحاظ سے یہ اچھا نسخہ ہے۔ اِس میں کوئی غیر معتبر شعر شامل نہیں۔ اِس کے لیے لفظِ "نامی" بہ طورِ نشان استعمال کیا گیا ہے۔

## ذیلی عُنوانات

فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق؛ اِن تینوں مثنویوں کے جو قدیم نسخے میرے سامنے ہیں، اُن میں سے کسی میں ذیلی عُنوانات موجود نہیں۔ بہارِ عشق کے پہلے اڈیشن [سلطان المطابع ۱۲۶۶ھ] میں بھی کوئی ذیلی عنوان نہیں۔ اِس کے دوسرے اڈیشن میں، جو مصنف کی نظرِ ثانی کے بعد شائع ہوا تھا [مطبعِ محمدی ۱۲۶۸ھ] اُس کے آخر میں "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان سے ۲۲ اشعار کا اضافہ کیا گیا۔ یہ عنوان خود مصنف [شوقؔ] کا قائم کیا ہوا ہے۔ اِس ایک عنوان کے سوا کوئی دوسرا عنوان اِس نسخے میں نہیں پایا جاتا۔

اِن مثنویوں کے جو موخر نسخے پیشِ نظر ہیں، اُن میں سے زہرِ عشق کے نسخۂ نظامی [سالِ طبع ۱۹۲۳ء] نسخۂ مجنوںؔ گورکھ پوری [سالِ طبع غالباً ۱۹۳۰ء] میں متعدد ذیلی عنوانات موجود ہیں۔ شاہ عبدالسلام کے مرتبہ کلیات میں شوقؔ کی تینوں مثنویاں شامل ہیں [سالِ طبع ۱۹۷۸ء]۔ اِن تینوں مثنویوں میں بھی ذیلی عنوانات موجود ہیں۔ مجنوںؔ نے زہرِ عشق کے دیباچے میں لکھا ہے:

> "مثنوی میں جو عنوانات ہیں، اُن میں کچھ ترمیم کی گئی ہے۔ مثلاً عام نسخوں میں "رخصتی ملاقات کا پہلا موقع"، "رخصتی ملاقات کا دوسرا موقع" اور پھر "رخصتی ملاقات" کے عنوان ملیں گے۔ میں نے اِن سب کو ملا کر رخصتی کا ایک عنوان رکھا ہے۔ ...... بعض نسخوں میں "چغلی کھانا ایک عورت کا دُختر کے والدین سے" کی بھی ایک سُرخی ہے، لیکن بعض نسخوں میں اِس کا اشارہ تک نہیں ہے۔ میں نے بھی اِس ٹکڑے کو نکال دیا ہے۔" [زہرِ عشق، مجنوںؔ اڈیشن، ص ۳۹]۔

جس قدر ذیلی عنوانات موخر نسخوں میں ملتے ہیں، اُن کا مصنف سے کچھ تعلق نہیں۔ انھیں مختلف مطبع والوں نے یا ایسے مرتبین نے شامل کیا ہے جنھیں تحقیق سے کوئی علاقہ نہیں۔

جدید نسخوں میں سے اگر زہرِ عشق کے مجنوں ایڈیشن میں ذیلی عنوانات موجود ہیں، تو مجھے اُس پر تعجب نہیں؛ یوں کہ مجنوں صاحب کے مزاج کو تحقیق سے دور کی بھی مناسبت نہیں تھی۔ تعجب ہے شاہ عبدالسلام کے طریقِ کار پر، خاص کر یوں کہ اُنھوں نے اپنے مرتبہ کلیاتِ شوق کے دیباچے میں یہ صراحت کردی ہے کہ ۱۸۶۹ء کا شائع شدہ مثنویات کا نول کشوری اڈیشن پیشِ نظر ہے [ص ۱۸]۔ نول کشور پریس سے یہی مجموعہ دوبارہ ۱۸۷۰ء میں شائع ہوا تھا، اُس میں ذیلی عنوانات موجود نہیں۔

مثنوی زہرِ عشق کے نسخہ ہائے نظامی بدایونی، مجنوں گورکھپوری اور شاہ عبدالسلام [مشمولۂ کلیاتِ شوق] میں شامل ذیلی عنوانات کی تفصیل یہ ہے:

(۱) نسخۂ نظامی بدایونی: دنیا کی بے ثباتی کا نقشہ اور آخری وصیت، آخری ملاقات۔ لڑکی کے غم میں والدین کی پریشانی کا منظر، جنازے کا نظارہ، عالمِ تنہائی میں قبر پر آہ وزاری۔ عاشق کی سخت جانی اور قصّے کا خاتمہ [کُل چھے۶ عنوانات]۔

(۲) نسخۂ مجنوں: حمد، نعت، منقبت، بیانِ عشق، آغازِ داستاں، نامۂ معشوقہ نامۂ عاشق، جوابِ نامۂ عاشق، دو مہینے بعد معشوقہ کا پھر آنا، رخصتی ملاقات، جواب عاشق کا، جوابِ معشوق کی طرف سے، رخصتی ملاقات، معشوقہ کا جنازہ۔ [کُل چودہ۱۴ عنوانات]۔

(۳) نسخۂ شاہ عبدالسلام: حمد، نعت، منقبت، بیانِ عشق، آغازِ داستاں، نامۂ معشوق، نامۂ عاشق، جوابِ نامۂ عاشق، دو مہینے کے بعد معشوقہ کا پھر آنا، دُنیا کی بے ثباتی اور آخری وصیت، عاشق کا جواب، جواب معشوق کی طرف سے، رخصتی ملاقات، معشوقہ کا جنازہ، خواب۔ [کُل پندرہ۱۵ عنوانات]۔

اِن تینوں مرتبین میں سے کسی نے یہ صراحت نہیں کی کہ اُن کے پیشِ نظر مطبوعہ نسخوں میں کون کون سے عنوانات تھے۔ میرے لیے یہ متعین کرنا ممکن نہیں کہ اِن میں سے کتنے عنوانات

مختلف نسخوں سے منقول ہیں اور کن عنوانات کا اضافہ مرتبین نے کیا ہے۔ جو بھی صورت ہو، تدوین کے نقطۂ نظر سے ایسے اضافوں کو قابلِ قبول نہیں قرار دیا جا سکتا۔ یہ پھر عرض کر دوں کہ شوقؔ کی تینوں مثنویوں میں سے کسی ایک مثنوی کے پرانے اور معتبر نسخوں میں [ بہارِ عشق کے "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے ایک عنوان کے سوا] کوئی عنوان نہیں پایا جاتا۔ یہ سب بعد والوں کے اضافے ہیں اور ناقابلِ قبول۔

یہاں ضمنی طور پر یہ عرض کروں کہ دوسرے کے کلام پر اپنے پسندیدہ عنوانات چسپاں کرنے کی سب سے بڑی مثال کلیاتِ قلی قطب شاہ میں ملتی ہے [ "سب سے بڑی مثال" عنوانات کی کثرت کے اعتبار سے لکھا گیا ہے ] اس کلیات کو سب سے پہلے ڈاکٹر محی الدین قادری زورؔ نے مرتب کیا تھا۔ اِس کا واحد خطی نسخہ حیدر آباد میں ہے۔ حیدر آباد کے زمانۂ قیام میں ڈاکٹر مسعود حسین خاں نے اُسے دیکھا تھا۔ میرے استفسار پر اُنھوں نے مطلع کیا:

> "آپ نے محمد قلی قطب شاہ کے سلسلے میں میرے جس قول کا حوالہ دیا ہے، وہ میری مرتب کردہ تالیف "محمد قلی قطب شاہ : حیات اور شاعری" شائع کردہ ساہتیہ اکیڈمی دہلی کے دیباچے میں دیکھا جا سکتا ہے۔ یہ امرِ واقعہ ہے کہ محمد قلی کے اصل دیوان میں غزل کی ہیئت میں تمام نظمیں ہیں، جنھیں عنوانات ڈاکٹر زورؔ نے عطا کیے ہیں" [ مکتوب بہ نامِ راقم الحروف ]۔

زورؔ صاحب ہوں یا دوسرے لوگ، یہ عنوان تراشی کسی کے لیے جائز نہیں ہو سکتی اور اس طریقِ کار کو قطعی طور پر ناقابلِ قبول قرار دیا جائے گا۔

## ہیروئنوں کے نام

جس طرح مثنویوں میں ذیلی عنوانات کا اضافہ کیا گیا، اُسی طرح شوقؔ کی تینوں مثنویوں کی ہیروئنوں کے نام بھی رکھ لیے گئے۔ اِن مثنویات سے متعلق جو تحریریں میرے سامنے ہیں، اُن کے مطابق اِس سلسلے میں مجنوںؔ گورکھپوری نے پہل کی ہے:

"ماہ جبیں [ میں نے اِس کو لڑکی کا نام سمجھ لیا ہے ] کی داستان

محرومی کو میں نے بھی اُسی عمر میں پڑھا، جس میں لوگ عموماً پڑھا کرتے ہیں" [زہرِ عشق، مجنوں اڈیشن، ص ۱۰]۔

اِس عبارت سے یہ تو معلوم ہو جاتا ہے کہ "مہ جبیں" مجنوں صاحب کا رکھا ہوا نام ہے، لیکن یہ معلوم نہیں ہوتا کہ ایسا کیوں کیا گیا۔

لفظِ "ماہ جبیں" اور اِس کا مخفف "مہ جبیں" مثنوی زہرِ عشق میں تین جگہ ملتا ہے اور ہر جگہ واضح طور پر بہ طورِ کلمۂ صفت آیا ہے۔ یہ داستانِ غم ایک سوداگر کے ذکر سے شروع ہوتی ہے:

جس محلّے میں تھا ہمارا گھر ⁂ وہیں رہتے تھے ایک سوداگر

اِس کے بعد تیسرا شعر ہے:

ایک دُختر تھی اُن کی ماہ جبیں ⁂ شادی اُس کی نہیں ہوئی تھی کہیں

اِس شعر میں "ماہ جبیں" کلمۂ صفت کے طور پر آیا ہے، نام کے طور پر نہیں اور اِس میں کسی طرح کے اشتباہ کی گنجایش نہیں۔ مجنوں صاحب نے بہ قولِ خود اِس کلمۂ صفت کو نام سمجھ لیا ہے؛ اگر اُنھوں نے اِس شعر کی بنا پر یہ فرض کیا ہوتا تو "ماہ جبیں" لکھتے جو اِس شعر میں آیا ہے۔ اُنھوں نے "مہ جبیں" لکھا ہے اور اِس لفظ کی یہ مخفف شکل دو ۲ شعروں میں ملتی ہے۔ پہلا شعر یہ ہے، جس میں زہرِ عشق کے ہیرو کی ماں اپنے بیٹے سے پوچھتی ہے:

یہ کہو، مہ جبیں ملا ہے کون؟ ⁂ تم کو ایسا حسیں ملا ہے کون؟

صاف طور پر یہ لفظ بہ طورِ صفت آیا ہے۔ دوسرا شعر جس میں "مہ جبیں" آیا ہے، یہ ہے:

غیرتِ حور، مہ جبیں نہ رہے ⁂ ہیں مکاں گر، تو وہ مکیں نہ رہے

یہ خود زہرِ عشق کی ہیروئن کا قول ہے۔ میرا خیال یہ ہے کہ مجنوں صاحب نے پہلے شعر [ ایک دُختر تھی اُن کی ماہ جبیں...] ہی کی بنیاد پر اِس کلمے کو نام مان لیا ہے۔ شعر میں تو "ماہ جبیں" آیا ہے؛ لیکن زبانوں پر "مہ جبیں" زیادہ آتا ہے، خاص کر نام کے طور پر؛ اِس بنا پر اِسے "مہ جبیں" بنا لیا گیا۔

حیاتِ شوق میں پروفیسر آلِ احمد سرور کی کتاب تنقیدی اشارے کی یہ عبارت ایک جگہ نقل کی گئی ہے :

"مہ جبیں میں کم اور مہ لقا میں زیادہ ہمیں طوائف کی جھلک نظر آتی ہے۔" [ص ۳۹۹]

یعنی سرور صاحب نے بھی "مہ جبیں" کو زہرِ عشق کی ہیروئن کا نام مانا ہے۔ مجنوں صاحب نے تو صراحت کردی تھی کہ اِسے نام میں نے سمجھ لیا ہے، مگر سرور صاحب کی عبارت میں ایسی کوئی صراحت نہیں، اِس وجہ سے اُن کی عبارت میں "مہ جبیں" گویا حقیقی نام کے طور پر آیا ہے۔ پڑھنے والا یہی سمجھے گا کہ زہرِ عشق کی ہیروئن کا نام "مہ جبیں" تھا۔ اِس کے ساتھ اُنھوں نے [از خود یا کسی کی تقلید میں] مثنوی بہارِ عشق کی ہیروئن کا نام "مہ لقا" فرض کر لیا ہے اور یہاں بھی پڑھنے والا مبتلائے غلط فہمی ہوگا کہ ایک فرضی نام کو حقیقی نام سمجھے گا۔ لفظِ "ماہ لقا" مثنوی بہارِ عشق کے قصے کے شروع ہی میں اِس شعر میں آیا ہے :

ایک دن جو برائے سیر اُٹھا ؛ دیکھی کوٹھے پہ ایک ماہ لقا

قطعی طور پر واضح ہے کہ اِس شعر میں "ماہ لقا" نام کے طور پر نہیں، کلمۂ صفت کے طور پر آیا ہے۔

ڈاکٹر سید محمد حیدر نے اپنے تحقیقی مقالے حیاتِ شوق میں مہ جبیں، ماہ لقا، مہ پارہ؛ اِن تین صفاتی کلمات کو حقیقی ناموں کے طور پر استعمال کیا ہے، لیکن اِس صراحت کے ساتھ "ضرورتاً یہاں پر ماہ لقا بہ طور نام کے استعمال کیا جارہا ہے"؛

"یہ حقیقت ہے کہ مہ پارہ اور ماہ لقا میں طوائف کی جھلک ہے، لیکن ماہ جبیں غلط راستے پر چلنے کے باوجود غلط نظر نہیں آتی۔"

[حیاتِ شوق، ص ۳۹۹]

لفظِ "مہ پارہ" مثنوی فریبِ عشق کے اِس شعر میں آیا ہے :

خیمہ استادہ اک نظر آیا ؛ میں ٹہلتا ہو اُدھر آیا
دیکھا، اُس میں ہے ایک مہ پارا ؛ خیمہ روشن ہے حُسن سے سارا

یہاں بھی "مہ پارہ" واضح طور پر بہ طورِ کلمۂ صفت آیا ہے۔ شوق کی تین مثنویاں ہیں، اُن

کے لحاظ سے تین ہیروئنوں کے نام [ فرودتا ] تراشے لیے گئے۔ ہم کو یہ بات واضح طور پر سمجھ لینا چاہیے کہ اصلاً کسی مثنوی کی ہیروئن کا کوئی نام نہیں۔ مہ پارہ، مہ جبیں، ماہ لقا ؛ فرضی نام ہیں، اِس کی وضاحت کی جانا چاہیے۔ وضاحت کے بغیر ایسے مفروضات اور ایسی ایجادات سے بہت غلط فہمی پھیلتی ہے۔ اضافے اِسی طرح ہوا کرتے ہیں اور بعد کو وہ خوش گمان حضرات کے طفیل واقعے کی حیثیت حاصل کر لیتے ہیں۔

## اشعار کی کمی بیشی

① فریبِ عشق ــــــ : عطاء اللہ پالوی نے تذکرۂ شوق میں لکھا ہے کہ اِس مثنوی کے "بہت سے نسخے شائع ہوئے ہیں، علاحدہ بھی اور دوسری مثنویوں کے ساتھ بھی، مگر اُن میں زیادہ اختلاف نہیں ہے، اِلّا یہ کہ بعض نسخوں میں مجھے یہ شعر فاضل ملا :

مفت کی جاں کہاں سے لائے کوئی ؛ فقرے بازوں پہ جو گنوائے کوئی

ممکن ہے یہ شعر الحاقی ہو...... بعضے نسخے میں یہ شعر بھی نہیں ملتا :

راہ میں لُوٹتے تو ڈرتی ہوں ؛ دیکھو گھر چل کے کیا میں کرتی ہوں" [ص ۱۱۸]۔

اِن میں سے کوئی شعر الحاقی نہیں۔ یہ دونوں شعر نسخۂ ف [ مطبع آغا جان ۔ ۱۲۷۲ھ ] میں موجود ہیں۔ یہ نسخہ تعدادِ اشعار اور متنِ اشعار کے لحاظ سے اصل حیثیت اور بنیادی حیثیت رکھتا ہے۔ بہارِ عشق اور زہرِ عشق کے مقابلے میں یہ مثنوی علاحدہ سے نسبتاً کم چھپی ہے، اس لیے اِس میں اختلافات کا احوال وہ نہیں جو اُن دونوں مثنویوں میں ملتا ہے، خاص کر زہرِ عشق میں، جو سب سے زیادہ چھپی ہے۔

② بہارِ عشق ــــــ : اِس مثنوی کے پیشِ نظر نسخوں میں متعدد اشعار کا اختلاف ملتا ہے۔ نسخۂ س [ طبعِ اوّل سلطانُ المطابع ۱۲۶۶ھ ] میں یہ تین شعر موجود نہیں :

سینے پر دونوں چھاتیاں اَن مُول ؛ اونچی، چکنی، کڑی، کراری، گول [۴۷]

دور بھی ہو کہیں یہاں سے نکل ؛ ارے تیری تو ہو گئی یہ مثل [۹۶۳]

جان جائے گی کس خرابی سے ؛ ہاتھ اُٹھے گا نہ اِس رکابی سے [۹۶۴]

یہ تینوں شعر اشاعتِ ثانی [ محمدی ۱۲۶۸ھ ] میں شامل ہیں ؛ اِس کا مطلب یہ ہے کہ

مصنف نے نظرِ ثانی میں اِن کا اضافہ کیا ہے۔
آغازِ داستاں میں سراپا کے جو اشعار ہیں، اُن میں یہ شعر بھی ہے :

سرو ساقد، تو گُل سے رُخسارے ⁂ شانے، بازو بھرے بھرے سارے

اِس کے بعد طبعِ اوّل میں یہ شعر بھی ہے :

فندقیں، سرخ سرخ کلیاں تھیں ⁂ اُنگلیاں، لُوبیے کی پھلیاں تھیں

نسخۂ طبعِ ثانی [ محمدی ۱۲۶۸ھ ] میں یہ شعر موجود نہیں ؛ یعنی نظرِ ثانی میں اِسے حذف کر دیا گیا۔ اِس مثنوی کے جو اَور نسخے پیشِ نظر ہیں، اُن میں بھی یہ موجود نہیں۔
مثنوی کے آخر میں "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان کے تحت تیئیس شعر ہیں۔ طبعِ اوّل [ س ] میں یہ موجود نہیں۔ طبعِ ثانی [ م ] میں شامل ہیں۔ طبعِ ثانی کے آخر میں جو نثرِ خاتمہ ہے، اُس میں صراحت کر دی گئی ہے کہ اِن اشعار کا اضافہ مصنف نے اِسی اشاعت میں کیا ہے۔ نسخۂ مطبعِ تیغ بہادر لکھنؤ میں یہ اشعار شامل نہیں، لیکن پیشِ نظر دوسرے نسخوں میں یہ موجود ہیں۔
اب صورتِ حال یہ ہوئی کہ طبعِ اوّل میں ایک شعر ایسا ہے جو طبعِ ثانی میں نہیں، اور طبعِ ثانی میں چھتیس[۳۶] شعر ایسے ہیں جو طبعِ اوّل میں نہیں [ اِن اشعار کا اضافہ مصنف نے نظرِ ثانی کردہ نسخۂ طبعِ ثانی [ مطبعِ محمدی ۱۲۶۸ھ ] میں کیا ہے۔ اِس طرح طبعِ اوّل [ س ] میں کُل آٹھ سو سترہ[۸۱۷] شعر ہیں اور طبعِ ثانی [ م ] میں کُل اشعار کی تعداد آٹھ سو بیالیس[۸۴۲] ہے۔ یہ دو[۲] شعر :

فرطِ غم سے جگر دو پارا ہے ⁂ کس نے ایسا جوان مارا ہے [ ص۵۵۱ ]
ہم نے تو یہ سنا تھا مرتا ہے ⁂ ہاتا ہائی یہ کون کرتا ہے [ ص۸۲۵ ]

س اور م میں موجود ہیں، نول کشوری نسخے اور نسخۂ مطبعِ علوی [ خ ] میں بھی شامل ہیں، لیکن نسخۂ شاہ عبدالسّلام [ ع ] میں موجود نہیں۔
عام مطبوعہ نسخوں میں بہت سے اختلافات مل جائیں گے۔ مثلاً پالوی صاحب نے لکھا ہے کہ کچھ نسخوں میں مدحِ واجد علی شاہ میں شامل یہ فارسی شعر نہیں ملتا :

دل تمنائے وصلِ او دارد :: چہ بلا مشکل آرزو دارد

"بعض اڈیشن ایسے ہیں، جس میں نظامی پریس کا مصدقہ اڈیشن بھی شامل ہے، جو اِس شعر پر ختم ہوجاتے ہیں:

کرکے آپس میں اِس طرح کے کلام :: بھیجے شادی کے پھر پیام وسلام"

[تذکرۂ شوق، ص ۱۸۹]۔ یعنی اِن نسخوں میں یہ آخری شعر:

تھی جو قسمت میں ہوئی آبادی :: ہوگئی دھوم دھام سے شادی

موجود نہیں۔ نسخۂ مطبعِ تیغ بہادر لکھنؤ کا بھی یہی احوال ہے۔ ڈاکٹر حیدر نے مرتضائی پریس آگرہ سے چھپی ہوئی مثنوی کے لیے لکھا ہے کہ وہ بھی اِسی شعر پر ختم ہوجاتی ہے، یعنی آخری شعر [تھی جو قسمت میں .....] اُس میں بھی موجود نہیں [حیاتِ شوق، ص ۱۸۹]۔

عام مطبوعہ نسخوں میں جو بہت سے اختلافات ملتے ہیں، وہ سب قابلِ لحاظ نہیں اور ایسے جملہ اختلافات کا گوشوارہ بنانا ضروری نہیں۔ تعدادِ اشعار اور متنِ اشعار کے لحاظ سے اِس مثنوی کا صرف نسخۂ اشاعتِ ثانی [مطبعِ محمدی ۱۲۶۸ھ] بنیادی نسخے کی حیثیت رکھتا ہے اور نسخۂ طبعِ اول [سلطان المطابع ۱۲۶۶ھ] کی حیثیت معاون نسخے کی رہے گی۔ باقی سب نسخے بہ شمولِ نول کشوری اڈیشن ضمنی حیثیت رکھتے ہیں۔

(۳) زہرِ عشق ______ : اِس مثنوی میں اختلافِ اشعار کا تناسب کچھ زیادہ ہے اور یہ بات خلافِ معمول نہیں۔ اُن دونوں مثنویوں کے مقابلے یہ زیادہ چھپی ہے [در بہ قولِ مجنوں گورکھ پوری: "اردو زبان میں نورنامے کے بعد جتنی یہ مثنوی پڑھی گئی ہے، شاید ہی کوئی دوسری نظم پڑھی گئی ہو"] اِس لیے اِس میں اختلاف کا تناسب کچھ زیادہ ہونا ہی چاہیے تھا۔ مندرجۂ ذیل تین شعر:

سچ ہے، کس طرح جی اُداس نہ ہو :: کوئی ہم راز بھی جو پاس نہ ہو [م ۱۳۸۰]

نہ رُکا اُس کے رُکے سے دلِ زار :: جی میں باقی رہا نہ صبر و قرار [م ۱۳۸۱]

یوں تسلی تری کرے گا کون :: میری صورت بھلا مرے گا کون [م ۱۶۰۲]

نسخۂ ع [مرتبۂ شاہ عبدالسلام، مشمولۂ کلیاتِ شوق] میں موجود نہیں۔ نسخۂ نول کشور میں

جو شاہ صاحب کا اصل ماخذ ہے، یہ موجود ہیں۔ آخری شعر کا دوسرا مصرع نول کشوری نسخے میں اِس طرح ہے : میری صورت سے پھر مرے گا کون۔

شعر ۱۶۰۲ کے بعد نسخۂ نظامی میں یہ شعر بھی ہے :

کون یوں خوش کرے گا دل تیرا ⁛ دل ہے اِس غم سے مضمحل میرا

یہ شعر نسخۂ نول کشور میں بھی ہے، مگر نسخۂ شعلۂ طور کان پور [ش] اور نسخۂ شاہ عبدالسلام [ع] میں موجود نہیں۔ [ اِسے شاملِ متن نہیں کیا گیا ]۔

دردِ پہلو کچھ ایسا بیرہن ہے ⁛ حرکت تک بھی دستِ غیر میں ہے [۱۴۱۹]

یہ شعر نسخۂ نظامی [ ن ] میں موجود نہیں۔

شعر ۱۴۵۰ کے بعد نسخۂ نظامی میں یہ پانچ شعر بھی ہیں :

لو مری جان جاتی ہوں اب تو ⁛ یاد رکھیے گا میری صحبت کو
جو خدا پھر ملائے گا تم سے ⁛ تو کہوں گی پھر حال آتم سے
سُن کے میں نے دیا یہ اُس کو جواب ⁛ نہ کرو دل کو اِس قدر بے تاب
کہتی تم کیا ہو یہ خدا نہ کرے ⁛ یہ ستم ہووے کبریا نہ کرے
عمر بھر ہم وفا نہ توڑیں گے ⁛ زندگی بھر نہ مُنہ کو موڑیں گے

اِن میں سے شروع کے چار شعر ع میں بھی شامل ہیں [ ص ۱۸۰ ]۔ یہ شعر پیشِ نظر کسی اور نسخے میں موجود نہیں [ نسخۂ نول کشور میں بھی نہیں ]۔ کسی اناڑی شاعر نے اِن کو بنایا ہے۔ چوتھا مصرع تو بحر سے بھی خارج ہے۔ آخری شعر میں " وفا نہ توڑیں گے " بھی نظر طلب ہے۔ تیسرے شعر کی اصل صورت یہ ہے :

سُن کے میں نے دیا یہ اُس کو جواب ⁛ میرے دل کو بس اب کرو نہ کباب [۱۴۱۹]

یہ شعر پیشِ نظر سب نسخوں میں موجود ہے، بہ شمولِ نسخۂ نظامی و شاہ عبدالسلام۔ [ نسخۂ نظامی میں دوسرے مصرعے کا پہلا ٹکڑا اِس طرح ہے : دل کو میرے ]۔

دوسرے شعر کی اصل شکل یہ ہے :

مجھ پہ یہ دن تو کبریا نہ کرے ⁛ تم مرو، میں جیوں، خدا نہ کرے [۱۴۲۲]

آخری شعر بہارِ عشق کے اِس شعر کی مسخ کردہ صورت ہے :

تم تو کہتے تھے منہ نہ موڑیں گے ⁂ ساتھ تا حشر ہم نہ چھوڑیں گے [۵۲۹]

مندرجۂ ذیل شعر نسخۂ نظامی [ن] میں موجود نہیں :

دل عجب کچھ مزہ اُٹھاتا تھا ⁂ قبر اُس کی گلے لگاتا تھا [۱۸۰۵]

یہ دو[۲] شعر :

تھے جو خود سر جہان میں مشہور ⁂ خاک میں مل گیا سب اُن کا غرور [۱۴۸۸]

گردشِ چرخ سے ہلاک ہوئے ⁂ استخواں تک بھی اُن کے خاک ہوئے [۱۴۹۰]

نسخۂ نول کشور میں موجود نہیں۔

نسخۂ نظامی [ن] اور نسخۂ شاہ عبد السلام [ع] میں مثنوی زہرِ عشق کا آخری شعر یہ ہے :

عشق میں ہم نے یہ کمائی کی ⁂ دل دیا، غم سے آشنائی کی

پالوی صاحب نے اِس شعر کے متعلق لکھا ہے :

"تذکرے میں یہ شعر مجھے مصحفی کے ایک جواں مرگ شاگرد نواب جلال الدولہ مہدی علی خاں بہادر مہدی کے نام ملا ہے۔"

[تذکرۂ شوق، ص ۱۲۰]

اُنھوں نے تذکرے کا نام نہیں لکھا۔ ڈاکٹر اکبر حیدری نے مثنویاتِ شوق سے متعلق ایک مضمون میں یہ لکھا کہ یہ شعر مصحفی کے تذکرے ریاض الفصحا، میں ہے۔ اُنھوں نے مہدی کی پوری غزل نقل کر دی، جس کا یہ مطلع ہے۔ غرض کہ یہ شعر [عشق میں ہم نے ....] شوق کا نہیں مہدی کا ہے۔ زہرِ عشق کے قدیم نسخوں میں [بہ شمولِ نسخۂ نول کشور] یہ شعر شامل نہیں۔ یہ بعد کا اضافہ ہے۔ حیاتِ شوق میں اِس شعر کے سلسلے میں ڈاکٹر حیدر نے لکھا ہے :

"نواب مرزا شوق پر اِس سلسلے میں سرقے کا الزام عائد کرنا درست نہیں ہے۔ یقیناً یہ غزل اُس زمانے میں بہت مشہور ہوئی ہوگی اور اِس کے اشعار ہر خاص و عام کی زبان پر ہوں گے ..... لہٰذا اِس کو شوق نے اپنی مثنوی کے آخر میں شامل کر دیا ہوگا" [ص ۲۷۴]۔

مقالہ نگار کا یہ خیال قطعی طور پر درست نہیں کہ شوق نے اِس شعر کو مثنوی کے آخر میں شامل کیا ہوگا۔ یہ بعد والوں کی کرم فرمائی ہے۔ نسخۂ مطبع شعلۂ طور [۱۸۶۲ء] میں یہ شعر موجود نہیں ؛ یہاں تک کہ نول کشوری نسخہ بھی اِس شعر سے خالی ہے۔ حیدر صاحب نے خود ہی اِسی مقالے میں لکھا ہے ؛

"زہرِ عشق کے شروع سے اب تک اِتنے زیادہ اڈیشن بازار میں آتے رہے جن کا شمار کرنا مشکل ہے۔ اِن نسخوں میں صحت کا بہت کم خیال کیا گیا جس سے الفاظ اور اشعار میں فرق آ گیا۔ الحاقی اشعار کی وجہ سے بہت سے نسخے مشتبہ اور مشکوک ہو گئے۔" [ایضاً، ص ۲۶۳]

ایسے ہی مشتبہ اور مشکوک نسخوں میں یہ شعر ملتا ہے۔

عطاء اللہ پالوی نے تذکرۂ شوق میں لکھا ہے ، "بعض مطبوعہ نسخے میں منقبت کا یہ شعر ؛

مدحِ حیدر میں کھولے جو دہن ؏ اِس سے آگے نہیں ہے جائے سخن

اور وصیت کا یہ شعر :

پھر ملاقات دیکھیں ہو کہ نہ ہو ؏ آج دل کھول کر گلے مل لو

اور وصیت ہی کے سلسلے میں ہیروئن کے جوابُ الجواب کا یہ شعر ؛

نوعِ انسان بے حمیت ہو ؏ آدمی کیا نہ جس کو غیرت ہو

نہیں پایا جاتا۔ کان پور سے جو نسخے چھپے ہیں ، اُن میں بالعموم آغازِ داستاں کے یہ دو شعر ؛

رُخ پہ گیسو کی لہر آفت تھی ؏ جو ادا اُس کی تھی ، قیامت تھی

سارا گھر اُس پہ رہتا تھا قربان ؏ روح گر ماں کی تھی ، تو باپ کی جان

نہیں ملتے۔ کان پور ہی کا چھپا ہوا بعض نسخہ ایسا ہے جس میں نامۂ عاشق کا بھی یہ شعر نہیں پایا جاتا :

ہجر میں مر کے زندگانی کی ؏ اب بھی پوچھا تو مہربانی کی

مجنوں صاحب نے زہرِ عشق کا جو نسخہ ..... شائع کیا ہے اُس میں بھی آغازِ داستاں کے تذکرۂ

بالا دونوں شعر نہیں ملتے۔ نیز اُس میں تشویشِ عاشق کے سلسلے کا بھی یہ شعر موجود نہیں ہے:

دل میں کس نے یہ اُس کے بل ڈالا
جو مرے عیش میں خلل ڈالا" [تذکرۂ شوق، ص ۱۲۰]۔

مندرجۂ بالا سب اشعار اِس مثنوی کے بُنیادی نسخے [مطبوعۂ مطبعِ شعلۂ طور کان پور] میں موجود ہیں اور اِس متن میں شامل ہیں۔

**تکرار** تینوں مثنویوں کے متعدد شعروں میں خیال اور بیان کا اشتراک ملتا ہے۔ لفظوں کا اشتراک کچھ اِس انداز کا ہوتا ہے کہ یادداشت بے اختیار ویسے ہی کسی دوسرے شعر کو دُہرا دیتی ہے۔ مثال کے طور پر اِن چار شعروں کو دیکھیے۔ پہلا شعر فریبِ عشق کا ہے اور دوسرا زہرِ عشق کا۔ تیسرا شعر فریبِ عشق کا ہے اور چوتھا بہارِ عشق کا:

نہ رہی درمیاں میں جب تکرار    ہوگیا وصل بعدِ قول و قرار [ف ۴۰۸]
ہوئے اُس گُل سے وصل کے اقرار    اُٹھ گئی درمیاں سے سب تکرار [ب ۱۴۳۶]

---

میرے آگے سوا نہ بڑبڑ کر    چل پچخے مردوے حواس پکڑ [ز ۳۷۹]
مجھ سے باتیں نہ اب زیادہ بنا    چل پچخے مردوے حواس میں آ [ب ۹۳۰]

یا جیسے یہ اشعار۔ اِن میں پہلا اور چوتھا شعر بہارِ عشق کا ہے، دوسرا زہرِ عشق کا ہے اور تیسرا فریبِ عشق کا۔ اِن میں لفظوں کا اشتراک اور مصرعوں کی تکرار توجہ طلب ہے:

گو مجھی پر نہیں ہے یہ اُفتاد    سب کے ماں باپ ہوتے ہیں جلّاد [ب ۱۳۲۱]
کچھ تمھیں پر نہیں ہے یہ اُفتاد    سب کے ماں باپ ہوتے ہیں جلّاد [ب ۱۶۲۹]

---

کیا چُھپایا تھا دم معاذ اللہ    میرے تو ہوش اُڑ گئے واللہ [ز ۳۰۷]
بل بے نقرہ ترا معاذ اللہ    میرے تو ہوش اُڑ گئے واللہ [ب ۸۲۶]

مزید وضاحت کے لیے ایسی بعض اور مثالیں پیش کرنا غیر مناسب نہ ہوگا۔ اِن میں پہلا، چوتھا اور چھٹا شعر زہرِ عشق کا اور دوسرا، تیسرا اور پانچواں شعر بہارِ عشق کا ہے:

اُس پہ پیدل جو آیا مجبور     رنگ چہرے کا ہو گیا کافور [۱۶۹۵]
دیکھ کر دونوں عارضِ پُر نور     رنگ چہرے سے ہو گیا کافور [۹۳۶]

---

ہو گئی دل کی ایسی حالت زار     جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار [۱۱۴۳]
ہو گئی پھر تو ایسی حالت زار     جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار [۱۳۲۷]

---

روتے ہیں سب، نہیں خبر تم کو     کھا گئی کون سی نظر تم کو [۵۵۰]
کچھ نہیں ماں کی اب خبر تم کو     کس کی یہ کھا گئی نظر تم کو [۱۴۵۸]

نیچے تین شعر نقل کیے جاتے ہیں۔ پہلا شعر فریبِ عشق کا ہے، دوسرا بہارِ عشق کا اور تیسرا زہرِ عشق کا۔ اِن تینوں شعروں میں ہر شعر کے دوسرے مصرعے کا لفظی اشتراک بہت دل چسپ ہے:

ارے چل بیٹھ، اپنا منہ بنوا     ہوش کی لے خبر، حواس میں آ [۲۲۲]
آدمی کے لباس میں آؤ     ہوش پکڑو، حواس میں آؤ [۸۹۱]
سن کے، ماں باپ کیا کہیں گے، بتاؤ     ہوش پکڑو، ذرا حواس میں آؤ [۱۷۰۷]

یہی صورت اِن دو شعروں کی ہے کہ آخری مصرعوں میں لفظوں کی تکرار پر نظر رُک جاتی ہے۔ پہلا شعر فریبِ عشق کا ہے اور دوسرا بہارِ عشق کا:

وہ بھی جاؤں گی گر میں آج کی رات     وہ نہیں ہوگی، تم جو سمجھے ہو بات [۳۸۸]
لاکھ منت کرو، بلائیں لو     وہ نہیں ہوگا، تم جو سمجھے ہو [۹۳۲]

اِس طرح کی مثالیں تو اور بھی پیش کی جا سکتی ہیں، مگر یہاں اِتنی ہی مثالوں پر اکتفا کرتا ہوں۔ مقصد یہ نہیں کہ ایسی سب مثالوں کو جمع کیا جائے، مقصد یہ ہے کہ اِس نکتے کی طرف اشارہ کر دیا جائے، تاکہ خوش ذوق پڑھنے والے کی نظر ایسے مقامات پر خود رُک جائے۔

پالوی صاحب نے تذکرۂ شوق میں ایسی بہت سی مثالیں جمع کر دی ہیں [ص ۸۲ سے ص ۸۵ تک] اور چند مثالیں حیاتِ شوق میں بھی پیش کی گئی ہیں [ص ۲۸۲، ۲۸۳]۔ پالوی صاحب نے جوشِ بیان ایسی مثالوں کو بھی شامل کر لیا ہے جن میں دراصل اِس انداز کی تکرار

ہی نہیں۔ میں محض نمونے کے طور پر اُن کی پیش کی ہوئی یہ مثالیں نقل کرتا ہوں:

گھر نہ جاؤں گی کبریا کی قسم　　یہیں رہ جاؤں گی خدا کی قسم
جان دے دو گی تم جو کھا کر سَم　　میں بھی مر جاؤں گا خدا کی قسم

---

میں تو ہنستی تھی، تو خیال نہ کر　　اپنے دل میں تو یہ ملال نہ کر
آزماتی تھی تجھ کو کستی تھی　　میں ترے چھیڑنے کو ہنستی تھی

---

ہم کو پیٹے، سواری گر منگوائے　　ہم کو بے بے کرے، جو گھر کو جائے
ہم کو پیٹے، اگر مڑوڑے ہاتھ　　ہم کو کفنائے، گر نہ چھوڑے ہاتھ

اگر محض ایک دو لفظوں کی تکرار سے یہ مان لیا جائے کہ بیان اور خیال کی تکرار ہے، تو پھر اردو کی آدھی شاعری اِسی ذیل میں آجائے گی۔ مثلاً "خدا کی قسم" بہت عام کلمہ ہے، اِس کی تکرار بھی عام ہے؛ جہاں یہ کلمہ آیا ہے، وہاں دونوں شعروں کا مطلب بالکل الگ الگ ہے، اِس لیے ایسے اشعار تکرار کے ذیل میں نہیں آتے۔ پالوی صاحب کی پیش کی ہوئی بہت سی مثالوں میں سے تقریباً آدھی اِسی قبیل کی ہیں۔ اِس سے قطعِ نظر کرتے ہوئے اِس پہلو پر غور کرنا ضروری ہے کہ جن اشعار میں واقعتاً خیال یا بیان کی تکرار ہے، اُس کی وجہ کیا ہے۔ آخر اِس کا سبب کیا ہے کہ ذہن مختلف وقفوں میں اپنے ہی پچھلے بیانات کو دُہرانے لگتا ہے۔ چوں کہ اِس کا سرا ایک اور موضوع سے مل جاتا ہے، اِس لیے میں نے مناسب یہ خیال کیا ہے کہ اُس موضوع کے تحت اِس سوال پر غور کیا جائے، اِس سے نتیجہ نکالنے میں آسانی ہوگی؛ اِسی لیے اِس سوال پر "مثنویاتِ شوق کے مآخذ" کے تحت گفتگو کی جائے گی۔

## مثنویاتِ شوق کے مآخذ

جس طرح یہ سوال اُٹھا تھا کہ شوق کی مثنویاں کیا اُن کی اپنی سرگذشت ہیں، یعنی اُن مثنویوں کے ہیرو خود شوق ہیں؟ اُسی طرح یہ سوال بھی اُٹھتا ہے کہ کیا شوق نے دوسری مثنویوں سے استفادہ کیا ہے؟ دل چسپ بات یہ ہے کہ میری معلومات کی حد تک اِس طرف بھی سب سے

پہلے مولانا حالی نے توجہ کی تھی۔ مقدمۂ شعر و شاعری میں حالی نے جہاں صنفِ مثنوی پر رائے ظاہر کی ہے، وہاں شوق کی مثنویوں کا بھی ذکر آیا ہے، اِس سلسلے میں لکھا ہے:

"یہ بات تعجب سے خالی نہیں کہ نواب مرزا شوق کو، اپنے اسکول کے برخلاف، مثنوی میں ایسی صاف اور بامحاورہ زبان برتنے کا خیال کیوں کر پیدا ہوا؛ کیوں کہ جب سوسائٹی کا رُخ دوسری طرف پھرا ہوتا ہے، تو اُس کے مخالف رُخ بدلنے کے لیے کسی خارجی تحریک کا ہونا ضروری ہے۔ ظاہراً ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خواجہ میر درد کے چھوٹے بھائی خواجہ میر اثر دہلوی نے جو ایک مثنوی لکھی ہے، جس کا نام خواب و خیال رکھا تھا اور جس کی شہرت ایک خاص وجہ سے پورب میں ہوئی تھی، اُس مثنوی میں، جیسا کہ ہم نے اپنے بعض احباب سے سنا ہے، تقریباً ۴۰، ۴۵ شعر اِسی قسم کے ہیں جیسے شوق نے بہارِ عشق میں اختلاط کے موقعے پر اُن سے بہت زیادہ لکھے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے شوق کو ایسی صاف زبان برتنے کا خیال اُس مثنوی کو دیکھ کر پیدا ہوا اور چوں کہ وہ ایک شوخ طبع آدمی تھا اور بیگمات کے محاورات پر بھی اُس کو زیادہ عبور تھا، اُس لیے اپنی مثنوی کی بنیاد خواب و خیال کے اُنھی ۴۰، ۴۵ شعروں پر رکھی اور اُن معاملات کو جو خواجہ میر اثر کے ہاں ضمناً مختصر طور پر بیان ہوئے تھے، اپنی مثنوی میں زیادہ وسعت کے ساتھ بیان کیا اور جس قسم کے محاوروں کی اُنھوں نے بنیاد قائم کی تھی، شوق نے اُس پر ایک عمارت چُن دی۔ اِس کا بڑا ثبوت یہ ہے کہ خواب و خیال کے اکثر مصرعے اور شعر، تھوڑے تھوڑے تفاوت سے بہارِ عشق میں موجود ہیں، جن میں سے ایک دو شعر ہم کو بھی یاد ہیں؛ مگر اِس میں شک نہیں کہ موجودہ حالت میں خواب و خیال کو بہارِ عشق سے کچھ نسبت نہیں۔"

اِس عبارت سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ میر اثرؔ کی مثنوی خواب و خیال حالیؔ کی نظر سے نہیں گزری تھی۔[1] اُنھوں نے اُس کے متعلق اپنے احباب سے سنا تھا کہ بہارِ عشق میں اختلاط کے موقعے پر شوقؔ نے جیسے شعر لکھے ہیں، اُسی انداز کے ۴۰، ۵۰ شعر خواب و خیال میں بھی ہیں۔ "جن میں سے ایک دو شعر ہم کو یاد بھی ہیں" اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ اُن احباب نے کچھ شعر سنائے تھے، جن میں سے ایک دو شعر اُن کو یاد رہ گئے؛ لیکن اِس عبارت کے ساتھ اُنھوں نے بہ طورِ مثال کوئی شعر نہیں لکھا؛ البتّہ اِس سے ذرا پہلے، جہاں اِس پر گفتگو کی ہے کہ جو باتیں چھپانے کی ہیں، اُنھیں کُھلّم کُھلّا بیان کرنا اچھّا نہیں، وہاں میر اثرؔ اور شوقؔ کا ایک ایک شعر لکھا ہے۔ اُن کی عبارت یہ ہے:

"خواجہ میر اثرؔ دہلوی اپنی مثنوی خواب و خیال میں اختلاط کے موقعے پر کہتے ہیں:

ہاتھا پائی میں ہانپتے جانا ∴ کُھلتے جانے میں ڈھانپتے جانا

دوسرے مصرعے میں اِس بات کی کچھ تصریح نہیں کی گئی کہ کیا چیز کُھلتی تھی اور کس چیز کو بار بار "ڈھانپا جاتا تھا..." اِسی مطلب کو نواب مرزا شوقؔ نے بہارِ عشق میں اِس طرح ادا کیا ہے:

ہاتھا پائی میں ہانپتے جانا ∴ چُھوٹے کپڑوں کو ڈھانپتے جانا

شوقؔ نے اِتنا پردہ تو رکھ لیا ہے کہ لباس ہی کے نام پر اکتفا کیا ہے"

---

[1] میر اثرؔ کی مثنوی خواب و خیال پہلی بار مولوی عبدالحق مرحوم کے مقدمے کے ساتھ انجمن ترقیِ اردو اورنگ آباد کی طرف سے ۱۹۲۶ء میں شائع ہوئی تھی۔ اِسے مولوی عبدالحق نے مرتب کیا تھا۔ اِس کا دوسرا اڈیشن ۱۹۵۰ء میں انجمن ترقیِ اردو کراچی کی طرف سے شائع ہوا۔ مولوی عبدالحق کا وہی مقدمہ اِس اشاعت میں بھی شامل ہے جو اشاعتِ اوّل میں شامل تھا۔ حالیؔ کا مقدمہ ۱۸۹۳ء میں چھپا تھا، اُس وقت تک یہ مثنوی غیر مطبوعہ تھی اور کم یاب۔ مولوی صاحب نے اپنے مقدمے میں لکھا ہے کہ بہت تلاش کے بعد اُن کو اِس کا ایک نسخہ ملا تھا اور دوسرا نسخہ نجیب اشرف ندوی صاحب نے بھیجا تھا۔ کُل دو نسخے اُس وقت تک ملے تھے۔ اگر حالیؔ کو یہ مثنوی نہیں مل سکی، تو اِس میں تعجب کی کوئی بات نہیں، یہ واقعتاً کم یاب تھی۔

سینے وغیرہ کا نام نہیں لیا، مگر پردہ ایسا باریک ہے کہ اُس میں بدن جھلکتا نظر آتا ہے۔"

مختصر یہ کہ حالی نے احباب سے خواب وخیال کے کچھ اشعار سُن کر یہ رائے قائم کی کہ شوق کی مثنوی بہارِ عشق میں اختلاط کے موقعے پر اِسی انداز کے اُن سے زیادہ شعر ہیں، مگر اُس عبارت کے ساتھ مثال کے طور پر کوئی شعر نہیں لکھا۔ یہاں یہ سوال کیا جاسکتا ہے کہ کسی کتاب کو دیکھے بغیر محض اُس کے متعلق کچھ سن کر کوئی رائے قائم کرنا صحیح طریقۂ کار ہے؟ اصولاً یہ اعتراض درست ہے، غالباً یہی وجہ ہے کہ حالی نے قطعیت کے ساتھ کوئی بات نہیں کہی، "بہ ظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے" لکھ کر اپنی رائے لکھی ہے۔ اِسے اتفاق کہا جائے یا حالی کی ذہانت اور سخن فہمی کی اعلا صلاحیت کہ اُن کی یہ رائے غلط نہیں۔ اِس کا امکان ہے کہ خواب وخیال کو وہ دیکھ لیتے تو شاید اپنی رائے کچھ تفصیل کے ساتھ لکھتے۔

اِس سلسلے میں مزید کچھ کہنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایک غلط فہمی کا ازالہ کردیا جائے۔ عطاء اللہ پالوی نے اپنی کتاب تذکرۂ شوق میں یہ لکھا ہے کہ حالی نے شوق کے ایسے دو شعر پیش کیے ہیں جن کا مضمون میر اثر کے اشعار سے ماخوذ ہے۔ اُن کی عبارت یہ ہے:

"حالی کا یہ کہنا!! اور اندازہ کہ شوق نے میر اثر کی خواب وخیال کو نمونہ بنایا، تمام مثنویوں کے متعلق تھا، مگر ثبوت میں اُنھوں نے صرف دو[2] شعر پیش کیے تھے جو بہارِ عشق کے تھے" [ص ۲۲۲]۔

معلوم نہیں پالوی صاحب نے یہ کیسے لکھ دیا کہ حالی نے ثبوت کے طور پر دو شعر لکھے تھے۔ حالی نے بہ طورِ ثبوت کوئی شعر نہیں لکھا۔ بہارِ عشق کا جو ایک شعر حالی نے لکھا ہے، وہ ایک دوسری بحث میں پیش کیا گیا ہے، اُس کا اِس بحث سے کچھ تعلق نہیں۔

حالی کی جو عبارت اِس عنوان کے تحت شروع میں نقل کی گئی ہے، اُس میں ایک مقام ضرور محلِ نظر ہے۔ حالی نے یہ جو لکھا ہے کہ: "خواب وخیال کے اکثر مصرعے اور شعر تھوڑے تھوڑے تفاوت سے بہارِ عشق میں موجود ہیں" تو یہ بات کسی بھی لحاظ سے درست

نہیں۔ پہلی بات تو وہی ہے کہ حالؔی نے خواب وخیال کو دیکھا ہی نہیں تھا، پھر وہ "اکثر مصرعے اور شعر" جیسی بات کیسے لکھ سکتے تھے۔ دوسرے یہ کہ اِس میں "اکثر" کا لفظ بات کو بگاڑ رہا ہے، یہ واقعے کے خلاف ہے۔ یہاں اگر "بعض" یا "چند" جیسا کوئی لفظ لکھا جائے، تب مفہوم کی صحیح طور پر ترجمانی ہو سکے گی۔

مجنوں گورکھپوری نے اِسی سلسلے میں لکھا ہے:

"یہ تو مسلّم ہے کہ مرزا شوقؔ نے بہارِ عشق، خواب وخیال کو پڑھ کر لکھی تھی؛ کیوں کہ دونوں مثنویوں میں سراپا اور اختلاط کے اشعار بے طرح مشابہ ہیں؛ لیکن میرا خیال ہے کہ مرزا شوقؔ کی ہر مثنوی میں ...... خواب وخیال کے کچھ عناصر موجود ہیں۔"

[نکاتِ مجنوں، کتابستان الٰہ آباد، ص ۱۰۰]

بہارِ عشق میں تو سراپا موجود ہی نہیں۔ ہاں خواب وخیال میں سراپا ہے اور بہ قولِ مولوی عبدالحق: "سراپا میں کوئی عضو نہیں چھوڑا اور اِس دُھن میں وہ حد سے آگے نکل گئے ہیں" [مقدمۂ خواب وخیال]۔ بہارِ عشق میں جو اشعار ہیروئن کی تعریف میں ہیں [کُل اٹھارہ شعر] وہ عمومی انداز کے تعریفی اشعار ہیں۔ سراپا بالکل دوسری چیز ہے جس میں محبوب کے مختلف اعضا و اجزاے بدن کی تعریف میں اشعار لکھے جاتے ہیں ایک ایک عضوِ بدن کی صراحت کے ساتھ۔ جب بہارِ عشق میں سراپا موجود ہی نہیں تو یہ کہنا کہ خواب وخیال اور بہارِ عشق کے سراپا کے اشعار بے طرح مشابہ ہیں، کوئی معنی نہیں رکھتا۔

مجنوں صاحب کی جو عبارت اوپر نقل کی گئی ہے، اُسی سلسلۂ بیان میں اُنھوں نے مثنوی خواب وخیال کا یہ شعر بھی نقل کیا ہے:

نہ رہا لطف زندگانی کا      کچھ نہ پایا مزہ جوانی کا

اور لکھا ہے: "اِس وقت بے ساختہ زہرِ عشق کا یہ شعر یاد آرہا ہے:

پھل اُٹھایا نہ زندگانی کا      نہ ملا کچھ مزہ جوانی کا"

اِس سے اُن کے اِس قول کی پوری طرح تائید ہوتی ہے کہ "مرزا شوقؔ کی ہر مثنوی میں

خواب و خیال کے کچھ عناصر موجود ہیں۔"

مولوی عبدالحق نے مقدمۂ خواب و خیال میں بہارِ عشق اور خواب و خیال کے ایسے چار چار شعر پیش کیے ہیں جو باہم مماثل ہیں اور اُن چار اشعار کی مماثلت کی بنیاد پر یہ نتیجہ نکالا ہے :

> " اگر دونوں مثنویوں کے اس قسم کے اشعار برابر برابر رکھ کر پڑھے جائیں تو صاف معلوم ہو جائے گا کہ مرزا شوق نے خواب و خیال ہی کو اپنا نمونہ بنایا۔"

"خواب و خیال ہی کو اپنا نمونہ بنایا ہے" کا واضح طور پر مطلب یہ ہے کہ مولوی صاحب کے خیال کے مطابق صرف یہی مثنوی شوق کے سامنے تھی اور اسی مثنوی کو سامنے رکھ کر شوق نے اپنی مثنویاں لکھی ہیں؛ مگر یہ قطعیت اور یہ حد بندی درست نہیں۔ اصل بات تو ٹھیک ہے کہ میر اثر کی مثنوی خواب و خیال شوق کے پیشِ نظر ضرور رہی ہے، لیکن یہ بات درست نہیں کہ اکیلی وہی مثنوی شوق کے سامنے تھی۔

عطاء اللہ پالوی نے اپنی کتاب تذکرۂ شوق میں اس موضوع پر خاصی تفصیل کے ساتھ اظہارِ خیال کیا ہے۔ پالوی صاحب کا کہنا یہ ہے کہ شوق نے دراصل مومن کی مثنویوں سے فائدہ اُٹھایا ہے۔ اُنھوں نے اس بحث کے آخر میں لکھا ہے، " اصل حقیقت یہ ہے کہ مثنویاتِ شوق کا ماخذ مثنویاتِ مومن ہیں" [ ص ۴۷ ]۔ پالوی صاحب نے مومن اور شوق کی مثنویوں کے بہت سے اشعار کا تقابلی مطالعہ کیا ہے اور واقعہ یہ ہے کہ اُن کی یہ دریافت بہت شان دار اور اہم ہے کہ شوق کے سامنے مومن کی مثنویاں رہی ہیں۔ اُنھوں نے اس سلسلے میں جو اشعار پیش کیے ہیں، اُن سے یہ بات پوری طرح واضح ہو جاتی ہے؛ لیکن اُن کا یہ خیال کہ شوق نے صرف مثنویاتِ مومن کے اثرات کو قبول کیا ہے، ترمیم طلب ہے۔

اِس سلسلے میں گیان چند جین نے اپنی کتاب میں جس کا نام اردو مثنوی شمالی ہند میں ہے، اِس بحث کو آگے بڑھایا ہے۔ مختلف مثنویوں کے اشعار کا تقابلی مطالعہ کرنے کے

بعد اُنھوں نے لکھا ہے :

"حقیقت یہ ہے کہ شوق نے اپنی مثنویوں کا موضوع خود ہی اختراع کیا۔ محض وصل کے بیان میں اُس نے دوسرے شعرا کے کلام کو پیشِ نظر رکھا۔ بہارِ عشق میں میر کے انداز میں توصیفِ عشق بھی ہے۔

یہ خیال کرنا صحیح نہیں کہ شوق نے کسی ایک شاعر سے متاثر ہو کر یہ مثنویاں لکھیں؛ بلکہ اُس نے میر، اثر، مومن اور شاید قلق، سب کے شعلے سے اپنا چراغ روشن کیا" [جلدِ دوم، ص ۱۲۱]۔

یہ بیان بہت متوازن اور درست ہے؛ البتہ قلق کی مثنوی کے متعلق اعتماد کے ساتھ یہ بات نہیں کہی جاسکتی کہ وہ بھی شوق کے پیشِ نظر تھی۔ اِس کا قوی امکان ہے کہ مفصل جائزے کے بعد اور قلق کی مثنوی طلسمِ الفت کے زمانۂ تحریر و طباعت کے تعین کے بعد یہ بات سامنے آئے کہ قلق نے شوق سے استفادہ کیا تھا۔ بہر حال طلسمِ الفت کا نام اِس بحث میں نہیں آنا چاہیے تھا۔ جین صاحب نے خود بھی "شاید" کا لفظ غالباً اِسی بنا پر لکھا ہے۔ اِس سے قطعِ نظر، جین صاحب کی یہ رائے بہت صائب ہے کہ شوق کے سامنے متذکرۂ بالا شعرا کی مثنویاں رہی ہیں اور شوق نے اُن سے فائدہ اُٹھایا ہے۔ اور سب سے زیادہ فائدہ مومن کی مثنویوں سے اُٹھایا ہے :

"مومن اور شوق کی مماثلت محض وصل کے اشعار تک محدود نہیں۔ یہ محض الفاظ یا متفرق اشعار کی مماثلت نہیں، بلکہ مفہوم اور موضوع کی یکسانی ہے، جس سے کوئی شبہہ نہیں رہتا کہ شوق نے مومن کی تمام مثنویوں کا مطالعہ کیا تھا، اُن کے خیالات اور الفاظ اُس کے دماغ میں گھومتے رہتے تھے، لیکن شوق کی کوثر سے دُھلی ہوئی زبان، وحدتِ تاثر اور شدتِ جذبات اُس کی مثنویوں کو مومن سے کہیں آگے بڑھا دیتی ہیں" [ایضاً]۔

مختلف مثنویوں کے مماثل اشعار کا تقابل پالوی صاحب اور جین صاحب کر چکے ہیں

اور اُس میں اضافے کی گنجائش بہت کم ہے؛ اِس لیے اُن متقابل اشعار کو یہاں نقل کرنا محض تکرار ہوگی اور بے جا تطویل، اِس لیے اِس سے قطعِ نظر کرتا ہوں۔ جو صاحبان متقابل اشعار کو دیکھنا چاہیں، وہ محوّلۂ بالا دونوں کتابوں کی طرف رجوع کرسکتے ہیں۔

جین صاحب نے واجد علی شاہ کی مثنوی بحرِ الفت کو بھی شوق کے ماخذ میں شمار کیا ہے۔ اُنھوں نے لکھا ہے: "واجد علی شاہ کی داستانی مثنویاں ولی عہدی کے زمانے کی تصنیف ہیں، اِس لیے بہارِ عشق کے مندرجۂ ذیل اشعار واجد علی شاہ کی بحرِ الفت سے ماخوذ ہیں" [ایضاً ص ۱۳۴]۔ اِس کے بعد بحرِ الفت اور بہارِ عشق کے متعدد اشعار پیش کیے گئے ہیں۔ نمونے کے طور پر میں صرف تین شعر نقل کرتا ہوں:

| بحرِ الفت | بہارِ عشق |
|---|---|
| تو بڑی چیز بھی اگرچہ اٹھائے<br>تو بھی دل کو مرے یقین نہ آئے | تو بڑی روٹی بھی اگرچہ اٹھائے<br>ستیاناس ہو جو باور آئے |
| مجھ سے بھونڈا نہ اختلاط کرو<br>یہ کہیں اور ارتباط کرو | آدمیت سے ارتباط کرو<br>ایسا بھونڈا نہ اختلاط کرو |
| میں تو قائل ہوں اِس ڈھٹائی کی<br>اور اِس دیدے کی صفائی کی | بولی قائل ہوں میں ڈھٹائی کی<br>اے لو خوبی تری صفائی کی |

اِن اشعار [اور ایسے دیگر اشعار] میں مماثلت واضح ہے۔ میں فی الوقت اِس سلسلے میں کچھ نہیں کہہ سکتا، دو وجوہ سے۔ ایک تو یہ کہ واجد علی شاہ کی یہ مثنوی میرے سامنے نہیں۔ دوسرے یہ کہ اب تک یہ بات بحث طلب اور تحقیق طلب ہے کہ واجد علی شاہ نے یہ مثنوی کب لکھی تھی، بہارِ عشق سے پہلے یا اُس کے بعد۔ اِس سلسلے میں جو کچھ لکھا گیا ہے، وہ میری نظر سے فرود

گزرا ہے؛ لیکن میری راے میں یہ بحث اب تک ناتمام ہے۔ جب تک اِس مثنوی کے زمانۂ تصنیف سے متعلق کوئی واضح راے نہ قائم کی جاسکے، اُس وقت تک اخذ و استفادے کی بابت بھی کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ اِس سلسلے میں ایک بات ضرور میرے ذہن میں اُلجھن پیدا کرتی ہے۔ جین صاحب نے جو اشعار تقابل میں پیش کیے ہیں، اُن سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ ایک نے دوسرے سے استفادہ کیا ہے۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ واجد علی شاہ کی مثنوی پہلے لکھی گئی تھی، اور شوق نے اُس مثنوی سے استفادہ کیا ہے [جیسا کہ جین صاحب کا خیال ہے] اِس صورت میں یہ سوال ذہن میں پیدا ہوتا ہے کہ شاہِ وقت کے کلام سے اِس طرح استفادہ کرنا اور پھر اُس مثنوی کا اُس بادشاہ کے زمانۂ حکومت میں شائع ہونا، یہ بات آسانی سے سمجھ میں نہیں آتی۔ شاہی کلام سے اِس طرح استفادہ کیا جائے کہ ایک شعر دوسرے شعر کا چربہ معلوم ہو، اور بادشاہ سلامت تخت پر جلوہ افروز ہوں؛ میں یہ نہیں کہتا کہ ایسا ہونا ممکن نہیں، میں صرف یہ کہنا چاہتا ہوں کہ یہ بات توجہ طلب ضرور ہے۔

واجد علی شاہ کی مثنوی دریاے تعشق کا حوالہ گلزارِ نسیم میں آیا ہے۔ یہ مثنوی بھی میرے پاس نہیں تھی۔ نیّر مسعود صاحب نے اس کے متعلق یہ اطلاع دی تھی:

"واجد علی شاہ نے یہ مثنوی اپنے دادا محمد علی شاہ کے عہدِ سلطنت [۱۲۵۳ھ تا ۱۲۵۸ھ] میں لکھی تھی، اُس وقت امجد علی شاہ ولی عہد تھے۔ پہلا اڈیشن غالباً اُسی زمانے میں مطبعِ سلطانی میں چھپا تھا۔ بادشاہ ہونے کے بعد اُنھوں نے اِس پر نظرِ ثانی کی اور ترمیم شدہ صورت میں اِس کو دوبارہ شائع کیا۔"

اِس کا حوالہ اِس سلسلے میں آیا تھا کہ لفظِ "حَمَل" [بہ فتحِ اوّل و دوم] کی سند میں میں نے اِس مثنوی کا یہ شعر پیش کیا تھا:

گھر میں میرے بھی اے خوش اطوار ⁂ آثار حمل کے ہیں نمودار

نیّر مسعود کی تحریر کے مطابق اشاعتِ اوّل میں اِس شعر کی صورت یہ تھی:

اُس نے بھی یہ عرض کی کہ شاہا ⁂ ہے حمل کا میرے گھر میں دھوکا

دوسرے سلطانی اڈیشن میں یہ شعر اِس طرح ہے :

گھر میں میرے بھی اے خوش اطوار ؛ آثار ہیں حمل کے نمودار

اور اِس مثنوی کے نول کشوری اڈیشن میں اِس طرح ملتا ہے :

گھر میں میرے بھی اے خوش اطوار ؛ آثار حمل کے ہیں نمودار

[ یہ پوری تفصیل گلزارِ نسیم، مرتبۂ راقم الحروف میں ص ۹۹۔۴ پر موجود ہے ] مطلب یہ ہے کہ واجد علی شاہ نے مثنوی دریائے تعشّق لکھی تو بہت پہلے، مگر بعد کو اُس پر نظرِ ثانی بھی کی۔ کیا یہی صورت اِس زیرِ بحث مثنوی کی بھی ہے ؟ غرض کہ جب تک پوری طرح اِن سب امور کا جائزہ نہ لیا جائے اور واقعی صورتِ حال کا تعین نہ کیا جائے، اُس وقت تک کچھ کہنا مشکل ہے۔

## الف : کیا یہ مثنویاں شوق کی سرگذشت ہیں؟

## ب : وجہِ تصنیف۔

---

یہ سوال زیرِ بحث رہا ہے کہ شوق کی مثنویات کا ہیرو کون ہے۔ چوں کہ اِن مثنویوں کی وجہِ تصنیف بھی اِسی سوال سے وابستہ ہے، اِس لیے اِس پر گفتگو کرنا ضروری ہے۔ یہ سوال خاص کر یوں اُٹھا ہے کہ بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ اِن مثنویوں میں شوق نے اپنی سرگذشت بیان کی ہے۔ جو تحریریں میرے سامنے ہیں، اُن کے مطابق اِس سلسلے میں سب سے پہلے مولانا حالی نے اظہارِ خیال کیا ہے ؛ لیکن حالی کی احتیاط پسندی نے کچھ ایسا اندازِ بیان اختیار کیا ہے کہ قطعیت کے ساتھ کسی خیال کو اُن سے منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ مقدمۂ شعر و شاعری میں جہاں اُنھوں نے صنفِ مثنوی پر رائے ظاہر کی ہے، وہاں شوق کی مثنویوں کا بھی ذکر آگیا ہے، لکھتے ہیں :

> "میر حسن کے بعد نواب مرزا شوق لکھنوی کی مثنویاں سب سے زیادہ لحاظ کے قابل ہیں۔ اُن میں سے تین مثنویوں میں اُس نے اپنی

بوالہوسی اور کام جوئی کی سرگذشت بیان کی ہے، یا یوں کہو کہ اپنے اوپر افترا باندھا ہے۔"

"یا یوں کہو" لکھ کر حالؔی نے اپنے پہلے قول "تین مثنویوں میں اُس نے اپنی بوالہوسی اور کام جوئی کی سرگذشت بیان کی ہے" کی صراحت کو ختم کر دیا۔ "اپنے اوپر افترا باندھا ہے" کا صاف مطلب یہ ہے کہ اپنے آپ کو ہیرو بنا کر پیش کیا ہے۔ اِس عبارت کی بنیاد پر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ حالؔی نے خود شوقؔ کو اُن مثنویوں کا ہیرو بتایا ہے۔ حالؔی نے ایسا اندازِ بیان اختیار کیا ہے جس میں کسی خیال کو قطعیت حاصل نہیں۔

جن لوگوں نے یہ کہا ہے کہ حالؔی نے خود شوقؔ کو اِن مثنویوں کا ہیرو مانا ہے، اُنھوں نے حالؔی کے قول کے دوسرے جز کو نظر انداز کر دیا اور یوں مبتلائے غلط فہمی ہوئے۔ اِس سلسلے میں دو قول پیش کرنا کافی ہوگا۔ عطاء اللہ پالوی نے تذکرۂ شوق میں لکھا ہے: "حالؔی نے "مقدمہ" میں مثنویاتِ شوقؔ کا ہیرو خود شوقؔ کو بتایا ہے" [ص ۱۱۱] اور اِس کے بعد مقدّمے کی وہی عبارت نقل کر دی ہے جسے اوپر درج کیا گیا ہے۔ مجنوںؔ گورکھ پوری نے مقدمۂ زہرِ عشق میں لکھا ہے:

> "حالؔی نے نہ جانے کس واعظانہ دُھن میں زہرِ عشق کو بھی بہارِ عشق اور فریبِ عشق کی طرح شوقؔ کی ہوس کاریوں کا ایک دفتر سمجھا ہے ..... قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ فریبِ عشق، بہارِ عشق، زہرِ عشق کا ہیرو ایک ہی شخص ہے۔ میں حالؔی کی طرح یہ کہنے کی جرات نہیں رکھتا کہ یہ حضرت خود مرزا شوقؔ تھے، حالاں کہ اِس خیال کی تردید بھی مشکل سے ہو سکتی ہے۔"

اِن دونوں حضرات [پالوی اور مجنوںؔ] نے حالؔی سے قطعیت کے ساتھ وہ بات منسوب کی ہے جسے خود حالؔی کی عبارت کی روشنی میں اُن سے منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ حالؔی نے اپنی طبیعت اور اپنے مزاج کے عین مطابق ایک بَین بَین بات لکھی ہے، جو "یوں بھی ہو سکتا ہے اور یوں بھی" کے تحت آتی ہے۔ اُس سے کوئی قطعی نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا۔

حالیؔ کے برخلاف مولانا عبدالماجد دریابادی نے واضح لفظوں میں یہ کہا ہے کہ یہ مثنویاں شوقؔ کی اپنی سرگذشت ہیں۔ بہارِ عشق اور زہرِ عشق کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

"دونوں میں نہ کوئی پلاٹ ہے نہ طلسم کشائی۔ نہ شاعر منبر پر بیٹھ کر اخلاق کا وعظ کہہ رہا ہے نہ کالج کے لکچر روم میں تحلیلِ نفسیاتی کر رہا ہے۔ اُسے محض اپنی سیہ کاری و بوالہوسی کی کہانی سنانی ہے اور یہی وہ خوب مزے لے لے کر سنا رہا ہے۔ پھر چوں کہ محض آپ بیتی سنانی ہے، اس لیے جگ بیتی سنانے والوں کی طرح کسی دوسرے کو عاشق فرض کرنے کی بھی ضرورت نہیں پیش آئی" [ اردو کا ایک بدنام شاعر، مثنوی زہرِ عشق مجنوں اڈیشن، ص ۵ ]۔

مصنفِ شعر الہند نے تو اس سلسلے میں کوئی رائے ظاہر نہیں کی، لیکن خم خانۂ جاوید کے مولف نے اس پر اظہارِ خیال کیا ہے۔ انھوں نے مثنویاتِ شوقؔ کی بابت لکھا ہے :

" یہ مختصر مثنویاں گویا اُس زمانے کی رندیت اور عیاشانہ زندگی کا کھیپ (کذا) عشق بازی کا دفتر ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ ان مثنویوں کا موضوع خیالی مضمون آرائی نہیں، بلکہ آپ بیتی وارداتیں ہیں۔"

[ جلدِ پنجم، ص ۱۰۳ ]

اس عبارت سے ہماری معلومات میں کچھ اضافہ نہیں ہوتا۔ مولف نے "کہا جاتا ہے" لکھ کر اپنا دامن صاف بچا لیا ہے، کوئی رائے نہیں دی، اِس طرح اُن کی عبارت اِس بحث میں ہمارے کام نہیں آسکتی۔

حالیؔ نے جو کچھ لکھا تھا اور جس طرح لکھا تھا، وہی بات بدلی ہوئی شکل میں کئی جگہ ملتی ہے۔ میں بس ایک حوالے پر اکتفا کروں گا، بقیہ کو اِسی پر قیاس کیا جاسکتا ہے :

"شوقؔ کی مثنویوں کے بارے میں بعض لوگوں کا خیال ہے کہ وہ اُن کا اپنا واقعہ ہے جس کو نظم کر دیا گیا ہے۔ اُن کے حالات زیادہ

نہیں معلوم ہیں۔ اِس لیے کوئی بات یقین کے ساتھ نہیں کہی جا سکتی؛ لیکن شوق نے آپ بیتی کا رنگ اختیار کر کے قصّے کو اِتنا اصل بنا دیا ہے کہ کہیں واقعے کا شبہہ ہونے لگتا ہے۔"

[خواجہ احمد فاروقی۔ بہ حوالۂ تذکرۂ شوق، ص ۱۱۲]

انشا پردازی کی رنگ آمیزی سے قطعِ نظر کر لیں تو پھر اِس عبارت میں کوئی نئی بات نہیں کہی گئی ہے۔ حالی نے جو بات ایک جملے میں سادگی کے ساتھ لکھی تھی، اُس کو کئی جملوں میں آرایشی انداز سے لکھ دیا گیا ہے۔ اِس عبارت اور ایسی دوسری عبارتوں کی بنیاد پر کوئی رائے قائم نہیں کی جا سکتی۔

شوق پر سب سے پہلی مفصّل اور قابلِ قدر کتاب عطاء اللہ پالوی کی تذکرۂ شوق ہے [ناشر: مکتبۂ جدید لاہور۔ سالِ طبع: ۱۹۵۶ء۔ یہ پہلا اڈیشن ہے اور میری معلومات کی حد تک یہ کتاب دوبارہ نہیں چھپی]۔ پالوی صاحب نے اپنی کتاب میں بہت شدّومد کے ساتھ لکھا ہے کہ یہ مثنویاں دراصل شوق کی آپ بیتیاں ہیں، وہ خود اِن کے ہیرو ہیں۔ اُن کے اِس اصرارِ بے حد کی اصل وجہ یہ ہے کہ اُن کی رائے میں شوق نے یہ مثنویاں لکھنؤ کے بگڑے ہوئے معاشرے کی اصلاح کے لیے لکھی تھیں۔ بات میں اثر پیدا کرنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ وہ بہ طورِ مثال اپنی سرگذشت لکھتے۔ اُن کے الفاظ یہ ہیں:

"شوق کو یہ واقعے عوام پر ظاہر کر کے، لکھنوی طریقِ زندگی اور اُس وقت کی معاشرت کی درستی کے پہلو نکالنا تھا اور اِس طرح کی واشگاف گفتاری اور برملا نگاری صرف ایسی ہی ذات کے لیے ممکن تھی جو یا تو اِس قدر پست ہو کہ سوسائٹی میں اپنی بے عزّتی کا کوئی احساس نہ رکھتا ہو، یا پھر اِتنا بلند ہو کہ ایک طرف تو شاہی عتاب اور امراے لکھنؤ کے انتقام کی زد سے محفوظ رہ سکے اور دوسری جانب وہ عوام و خواص میں اِتنا اثر رکھتا ہو کہ باہمہ تلخ نوائی اُس کی

طرف اُنگلی نہ اُٹھائی جا سکے۔ ظاہر ہے کہ ایسی ذات خود شوق ہی
کی تھی ؛ لہذا اُنھوں نے بلا تکلّف اور بغیر جھجک اپنے ہی
واقعات بہ تفصیل پیش کر دیے، تاکہ کذب و افترا کہہ کر ٹال دینے
کی گنجایش بھی نہ رہ سکے " [ص ۱۱۴]۔

اِس کے بعد اُنھوں نے اپنے اِس خیال کی مزید توضیح اِن الفاظ میں کی ہے :

"اخلاق کا مسلّمہ مسئلہ ہے کہ احتساب خود اپنی ذات، اپنی جماعت،
اپنی قوم اور اپنی سرزمین سے شروع کرنا چاہیے۔ اِس لحاظ سے جب
شوق نے اپنے شہر کی بداخلاقیوں کو طشت از بام کرنا چاہا، تو سب
سے پہلے اپنی ذاتی روئداد پیش کی اور باتوں ہی باتوں میں سارا
راز کھول کر رکھ دیا " [ایضاً، ص ۱۱۵]۔

شوق نے یہ مثنویاں معاشرے کی اصلاح کے لیے لکھی تھیں اور اِسی کی خاطر اُنھوں نے اپنے ہی واقعات کو نظم کیا ہے ؛ اِس مفروضے پر رائے ظاہر کرنے سے پہلے، مناسب یہ ہوگا کہ اِس بحث کے ایک اور اہم پہلو پر غور کر لیا جائے ، اِس سے صحیح صورتِ حال کے تعیّن میں مدد ملے گی۔

اِس سے اتّفاق کیا گیا ہے کہ زبان کی خوبی اور بیان کے حُسن کے لحاظ سے شوق کی مثنویوں میں بہارِ عشق کو افضلیت حاصل ہے۔ فحش نگاری اور "ام مورل" ہونے کا جو الزام شوق پر لگایا گیا ہے، وہ بھی دراصل اِسی پر مبنی ہے۔ وصل بالجبر کی جیسی تفصیلات بہارِ عشق میں ہیں اور جیسا بے محابا اندازِ بیان اُس میں اختیار کیا گیا ہے، فریبِ عشق میں تو اُس کا عُشرِ عشیر بھی نہیں۔ اور زہرِ عشق کا تو عالم ہی جدا ہے، وہ تو دُنیا ہی دوسری ہے۔ ہاں یہ ٹھیک ہے کہ فریبِ عشق میں بیانِ وصل کی تفصیلات کی جگہ جو طویل مکالمہ ہے، بل کہ یوں کہا جائے کہ ہیروئن کی زبان سے عاشق کی فیل بازی اور جعل سازی بہ خاص خواتین کی زبان میں جو کچھ کہلوایا گیا ہے، اُس کی حیثیت جانِ سخن کی ہے۔ اِس لحاظ سے بہارِ عشق کو مرکزی حیثیت حاصل ہے، کیوں کہ شوق پر جس قدر اعتراضات

کیے گئے ہیں اور اُسے مطعون کیا گیا ہے، اُن سب کا مرکز یہی مثنوی ہے۔ اِس لیے یہ مناسب طریقِ کار ہوگا کہ اِس مثنوی کی وجہِ تصنیف کا تعین کرلیا جائے، اِس سے صورتِ حال واضح ہوجائے گی۔

بہارِ عشق کی پہلی اشاعت [سلطانُ المطابع ۱۲۶۶ھ] کے آخر میں دو نثری عبارتیں ہیں جو بعد کے نسخوں میں نہیں ملتیں۔ اِس مثنوی کی وجہِ تصنیف کے تعین میں اِن عبارتوں کی بنیادی حیثیت ہے۔ چوں کہ یہ عبارتیں اِس مثنوی کی بعد کی اشاعتوں میں شامل نہیں ہوسکیں، اِس لیے بیش تر لوگ اِن کے مطالب سے بے خبر رہے ہیں۔ اِس مثنوی کی واقعی وجہِ تصنیف معلوم نہ ہونے کی سب سے بڑی وجہ یہی رہی ہے کہ یہ عبارتیں نگاہوں کے سامنے نہیں رہیں۔ پہلی عبارت کا عنوان ہے: "نثرِ مصنّف"۔ یہ آٹھ سطری عبارت ہے، اِس کا ابتدائی حصّہ نقل کیا جاتا ہے:

> "اِس ذرّۂ بے مقدار کو منظور یہ تھا کہ محاوراتِ صاحباتِ محل اور نوچندی کے لوگوں کے کچھ بیان کرے، لہٰذا یہ مثنوی مخصوص اِسی واسطے کہی اور الفاظِ غلط کہ اُن لوگوں کے محاورات میں جاری تھے، موزوں کیے اور موافق قول اساتذہ کے اُن کو صحیح سمجھ کر جاری رکھا۔"

[مکمل عبارت اِسی مقدمے میں "مطبوعہ نسخے" کے تحت نقل کی گئی ہے]۔ مصنّف کا اپنا بیان یہ ہے کہ میں نے یہ مثنوی اِس غرض سے لکھی ہے کہ صاحباتِ محل اور نوچندی میں شرکت کرنے والوں کے محاورات، یعنی اُن کی بول چال اور طرزِ گفتگو کو بیان کیا جائے۔ اُس نے وضاحت کے ساتھ، بل کہ تاکیدی وضاحت کے ساتھ لکھا ہے کہ "یہ مثنوی مخصوص اِسی واسطے کہی"۔ اب یا تو کوئی ایسی دلیل لائی جائے جس کے سامنے مصنّف کا یہ واضح بیان باطل ٹھہرے اور ناقابلِ قبول قرار پائے۔ اگر ایسا نہیں ہوسکتا، اور یہ واقعہ ہے کہ ایسی کوئی دلیل موجود نہیں، اِس صورت میں اِس بیان کو تسلیم کرنا ہوگا۔

دوسری عبارت: اِسی نسخۂ طبعِ اوّل کے آخر میں "نثرِ خاتمہ" کے عنوان سے بھی

ایک عبارت ہے، اُس کے یہ اجزا توجہ طلب ہیں :

"حکیم نواب مرزا صاحب ..... بے حسبِ استدعائے دوستاں اور بہ فرمایشِ عمدۃ الاکابر نواب ابو تراب خاں صاحب بہادر ..... اِس دُرِ شاہوار اور گوہرِ آبدار کو رشتۂ نظم میں منسلک کیا اور بہارِ عشق نام رکھا ...... حق تو یوں ہے کہ ابتدائے اردوے معلّیٰ سے آج تک ایسی نظمِ مسلسل شعرائے سابق وحال کی نظر سے بہت کم گزری ہوگی اور کسی نے محاورات مستوراتِ محل کے بہ ایں لطافت و فصاحت کبھی نہ سُنے ہوں گے ..... حسبِ فرمانِ واجبُ الاذعانِ نواب صاحب ممدوح یہ نسخہ قالبِ طبع میں آیا۔"

[مکمل عبارت اِسی مقدمے میں "مثنویات کا زمانۂ تصنیف" کے تحت نقل کی گئی ہے]۔

اِس عبارت سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہ مثنوی بعض احباب، خاص کر نواب ابو تراب خاں کی فرمایش پر لکھی گئی تھی اور پہلی بار اُنھی کے حکم کے مطابق شائع ہوئی تھی۔ محاوراتِ مستوراتِ محل کی صراحت یہاں بھی موجود ہے۔

اِن دونوں عبارتوں سے اِس مثنوی کی وجہِ تصنیف واضح طور پر معلوم ہو جاتی ہے۔ جب تک اِن بیانات کی تردید نہ کی جا سکے، اُس وقت تک اِنھیں لازماً تسلیم کیا جاتا رہے گا۔ اِس طرح یہ کہنا کہ شوق نے یہ مثنویاں لکھنوی معاشرے کی اصلاح کے لیے لکھی تھیں، کوئی معنی نہیں رکھتا اور ضمنی طور پر یہ بات بھی بے اصل ٹھہرتی ہے کہ یہ اُن کی اپنی سرگذشت ہیں۔

اِن دونوں باتوں سے بڑھ کر ایک اور بات ہے۔ بہارِ عشق میں ایک پہلو ایسا ہے جس کی طرف کسی نے بھی توجہ نہیں کی اور اِس پر مجھے بہت تعجب ہے۔ یہ ایسی بات ہے جس کی بنیاد پر بہ آسانی یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ سرگذشت شوق کی اپنی تو ہو ہی نہیں سکتی۔ مثنوی کے آخر میں یہ کہا گیا ہے کہ کسی شادی میں شوق بھی مدعو تھے اور وہ خاتون بھی وہاں آئی ہوئی تھیں۔ شوق زیرِ دیوار جا پہنچے اور دونوں میں شکوے شکایت ہونے

لگے۔ ہیروئن کے گھر والے "دیکھ یہ حال ہو گئے حیراں"۔ جب اور کچھ نہ بن آئی تو یہ مشورہ کیا گیا کہ : "شادی اِن دونوں کی جو ہو جائے :: کچھ تو منہ سے سیاہی دھو جائے"۔ آخر کار "ہو گئی دھوم دھام سے شادی"۔ یعنی وہ خاتون جن کو گھیر گھار کر لایا گیا تھا اور وصل کا اہتمام کیا گیا تھا اور اُس کی تفصیلات کو مزے لے لے کر بیان کیا گیا تھا ؛ وہ کوئی اور نہیں، خود شوق کی بیگم صاحبہ تھیں۔ اگر یہ مانا جائے [جیسا کہ پالوی صاحب نے مانا ہے] اِن مثنویوں میں شوق نے اپنی سرگذشت بیان کی ہے، اُس صورت میں اِس بات کو بھی لازماً ماننا ہوگا۔ مجھے یقین ہے کہ نواب مرزا شوق ہوں یا ویسا ہی کوئی دوسرا شخص، اِس کا اعلان کرنا کبھی پسند نہیں کرے گا کہ اُس کی بیوی وہی ہے جس کے ساتھ زنا بالجبر کیا جا چکا ہے۔

اگر اِس مفروضے کو مان لیا جائے کہ شوق نے آپ بیتی بیان کی ہے، اُس صورت میں کیا عقلِ سلیم یہ ماننے پر آمادہ ہو سکتی ہے کہ طبقۂ اشرافیہ کا ایک فرد شادی کے بعد بہ بانگِ دہل یہ اعلان کرے کہ یہ جو ہماری بیگم صاحبہ ہیں، یہ وہی ہیں جن سے ناجائز تعلقات رہ چکے تھے۔ وہ پورے قصّے کو دُہرائے، جنسی عمل کی تفصیلات لکھے اور یہ بتائے کہ اِن محترمہ کا ماضی کیا تھا۔ بہ قائمیِ ہوش و حواس اِس کو ماننا بہت مشکل ہے۔ شوق تو طبقۂ اشرافیہ سے تعلق رکھتے تھے ؛ اُس زمانے کا ہو یا اِس زمانے کا، کوئی اوسط درجے کا شخص بھی اپنی بیوی کے متعلق ایسی باتیں نہیں لکھ سکتا۔

بہارِ عشق، فریبِ عشق اور زہرِ عشق ؛ تینوں مثنویوں میں شوق نے ایک ہی پیرایۂ اظہار اختیار کیا ہے کہ اپنے آپ کو ہیرو بنا کر پیش کیا ہے اور پوری کہانی سنائی اِس طرح ہے جیسے آپ بیتی ہو۔ یہ بیان کا ایک خاص انداز ہے۔ اِس طرح کہانی میں حقیقت کا رنگ نمایاں ہو سکتا ہے اور سننے والوں پر زیادہ اچھا اور گہرا اثر پڑ سکتا ہے۔ اِس پیرایۂ بیان کو حقیقت بیانی پر محمول کرنا اور سچ مچ اُسے بیان کرنے والے کی آپ بیتی سمجھ لینا' اندازِ بیان کے اسرار و رموز سے ناآشنائی کا اعلان کرنا ہے۔

اگر یہ درست ہے کہ بہارِ عشق میں شوق نے جو کچھ لکھا ہے، وہ اُن کی اپنی سرگذشت

نہیں، اُس صورت میں یہ بات خود بہ خود واضح ہو جائے گی کہ باقی دونوں مثنویوں میں بھی بیان کا یہی انداز ہے۔ فریبِ عشق میں جب ہیروئن کہتی ہے: "ارے تو ہی نواب مرزا ہے"، تو اِسے ادائے مفہوم کا ایسا انداز ماننا چاہیے جس نے اُس پیرایۂ اظہار کی گویا تکمیل کردی ہے اور اِس طرزِ ادا کو شوق کے خاص محاسن میں شمار کرنا چاہیے۔

ایک بات اور: بہارِ عشق میں ہیروئن کہتی ہے:

نہ سمجھنا زمانہ اور ہے یہ ؛ شاہ واجد علی کا دور ہے یہ

یعنی [اگر یہ واقعہ ہے تو واجد علی شاہ کے عہدِ حکومت کا ہے]۔ واجد علی شاہ ۱۲۶۳ھ [۱۸۴۷ء] میں تخت نشیں ہوئے تھے [نجم الغنی خاں: تاریخِ اودھ]۔ شوق کا سالِ ولادت ۱۱۹۷ھ بتایا گیا ہے [تذکرۂ شوق]۔ یعنی جس سال واجد علی شاہ تخت نشیں ہوئے تھے، اُس وقت شوق کی عمر کم و بیش چھیاسٹھ ۶۶ برس کی ہوگی۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ یہ حقیقتاً واقعہ تھا اور اِس کے ہیرو خود شوق تھے، تو کیا ۶۶ برس کی عمر میں وہ سب کچھ ہوا تھا جس کی تفصیل اِس مثنوی میں لکھی گئی ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ بات ماننے کے قابل نہیں۔ شاعر نے [جو دراصل راوی ہے] خود لکھا ہے کہ یہ ہیرو کی جوانی کے زمانے کا قصہ ہے۔ بات وہی ہے کہ شوق نے اندازِ بیان ایسا اختیار کیا ہے کہ کہانی نے واقعے کی سی حیثیت اختیار کرلی ہے۔ یہ نہ آپ بیتی ہے نہ کوئی حقیقی واقعہ؛ یہ محض ایک قصہ ہے جس میں اُس زمانے کے ایسے واقعات کا عکس اُتر آیا ہے۔ گویا یہ اُس زمانے کی جگ بیتی ہے۔

شوق نہ تو واعظ تھے نہ ریفارمر۔ وہ تو اُس طبقے سے تعلق رکھتے تھے جس میں لذت اندوزی زندگی کا اصل مقصد بن کر رہ گئی تھی۔ وہ اُس معاشرے میں رہتے تھے جس میں حصولِ لذت کے وسائل کم نہیں تھے۔ حسین آباد کا جلسہ ہو یا درگاہِ حضرت عباس میں شب بیداری اور عبادت کے نام پر آنے والی مہ جبینوں کے جمگھٹے، یہ سارے مقامات اُن کے دیکھے بھالے تھے۔ وہ جس طرح حسینوں کے انداز و اطوار سے خوب واقف تھے، اُسی طرح اُن کے روزمرہ اور محاورے کے اور گھات کی باتوں کے بھی خوب رمز شناس تھے۔ مزاج بھی تماش بینوں والا پایا تھا۔ اردو کی معروف عشقیہ مثنویاں پڑھ چکے تھے، خاص طور پر مومن

کی مثنویاں، جن میں جسم اور جنس کا بیان بہت لذت بخش تھا، خاص کر وصل کے بیانات۔ پھر خواجہ میر درد کے چھوٹے بھائی میر اثر کی مثنوی خواب و خیال تھی، جس میں سراپا کے تحت اندامِ نہانی تک کی تفصیل موجود تھی اور مواصلت کی تفصیلات تو تھیں ہی؛ ہاتا پائی میں ہانپتے جانے اور ڈھانپتے ڈھانپتے میں کھل جانے کا بھی بیان تھا۔ کچھ دوستوں کی ترغیب، کچھ ابوتراب خاں جیسے رئیس کی فرمایش، اِن سب پر مستزاد مذکورۂ بالا مثنویوں کی شہرت اور مقبولیت کا طاقتور احساس؛ ان سب نے مل کر ایسی مثنوی لکھنے کی تحریک پیدا کی جس میں نوچندی میں آنے والی خواتین کے محاوروں اور روزمرّہ کا زیادہ سے زیادہ بیان سما جائے۔ ساتھ ہی نوچندی، درگاہ اور حسین آباد کی وہ جھلکیاں بھی نگاہوں کے سامنے آجائیں جن سے وہ راتیں رنگین بن جایا کرتی تھیں۔ شاعر بیگانہ آشنا یا دور کا تماشائی نہیں تھا، رنگ و رامش کے اُن دھندلکوں کے اسرار سے خوب واقف تھا اور فضا ایسی تھی جس میں ایسے بیانات کے سرسبز ہونے اور مقبولِ عام ہونے کے سارے اسباب موجود تھے۔

یہ جو کہا گیا ہے کہ شوق کی مثنویوں میں پلاٹ تو ہی نہیں اور جو کچھ بیان کیا گیا ہے، اُس میں بھی جگہ جگہ نظر رکتی ہے، تو یہ کچھ غلط نہیں۔ مثال کے طور پر، بہارِ عشق میں اُس موقعے کے بیان کو لیجیے جب اُن کے دوست ہیرو ئن کے گھر پہنچتے ہیں، پیغام سنتے ہی وہ صاحبہ خود چلی آتی ہیں اور گفتگو شروع ہو جاتی ہے۔ دو چار یا دس بیس جملوں پر مشتمل نہیں، یہ خاصی لمبی بات چیت ہے۔ اُن کے دوست نے: "کچھ کہا چھپکے، کچھ پکار پکار"۔ وہ صاحبہ پہلے تو آگ بگولا ہو گئیں اور سُنانے پر آئیں تو سُنائیں بھی خوب، خیر پھر اُن کا دل پسیجا۔ مثنوی کے آغاز میں یہ کہا گیا ہے کہ وہ خود امیرزادی ہے، یعنی کسی معمولی خاندان کی لڑکی نہیں۔ ایسی صورت میں یہ کیسے ممکن ہے کہ ایک اجنبی سے دروازے پر کھڑے کھڑے ایک شریف خاندان کی بن بیاہی لڑکی اتنی دیر تک ایسی باتیں کرتی رہے۔ کیا گھر میں کوئی اور تھا ہی نہیں۔

بعض اور مقامات بھی ہیں؛ مگر بات وہی ہے کہ مثنوی لکھنے والے کا مقصد باضابطہ

کہانیاں لکھنا تھا ہی نہیں، اُس کا مقصد تو یہ تھا کہ صاحباتِ محل اور صاحباتِ لونچندی کے زیادہ سے زیادہ محاورے یک جا ہو جائیں اور اُن کی زبان کے زیادہ سے زیادہ لفظ جمع کر دیے جائیں اور اس میں وہ کامیاب رہا ہے۔

اِن مثنویوں میں خواتین شروع سے آخر تک محوِ سخن طرازی ملتی ہیں۔ مثلاً بہارِ عشق میں ہیروئن جب باغ میں آجاتی ہے، اُس کے بعد وہی بولتی رہتی ہے۔ یہ حصّہ غیر ضروری حد تک طویل ہے، اِس کی طوالت کھٹکتی بھی ہے؛ مگر شاعر کا مقصد ہی یہ تھا کہ ایسے مواقع پر صاحباتِ محل کے زیادہ سے زیادہ محاورے بیان میں آجائیں اور زیادہ سے زیادہ الفاظ اُس کی زبان سے ادا ہوں۔ ایسے مقامات جہاں عورت کوسنے دے سکتی ہے، بُرا بھلا کہہ سکتی ہے اور الفاظ میں بیزاری کا اظہار کر سکتی ہے، شاعر نے وہاں خاص کر طوالت سے کام لیا ہے۔ مثلاً فریبِ عشق میں سوالِ وصل پر انکار اور اعتراض اور پھر اظہارِ ناراضی والا حصّہ خاصا طویل ہے۔ بہارِ عشق میں بھی یہی حصّہ بہت طویل ہے۔ کیسے کیسے کوسنے دیے گئے ہیں، قسمیں دی گئی ہیں، منّت کی گئی ہے، غصّہ کیا گیا ہے، ڈرایا دھمکایا گیا ہے۔ یہ حصّہ غیر ضروری بل کہ غیر مناسب حد تک طویل ہے؛ لیکن اسی حصّے میں اور ایسے ہی حصّوں میں تو عورتوں کی زبان کے جوہر کُھلتے ہیں اور لفظوں کی کاٹ تلوار کی آبداری کی حریف بن جاتی ہے، اِسی لیے شاعر نے دانستہ یہ طریقۂ کار اختیار کیا ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ اِن حصّوں میں خواتین کی زبان کے جوہر خوب کُھلے ہیں اور اِنھی حصّوں کی وجہ سے اِن مثنویوں نے فروغ پایا ہے۔ اِسی بنا پر ایسے اجزا کی طوالت پر یا اُن کی شوخ بیانی پر اعتراض نہیں کیا جانا چاہیے۔ یہ سمجھ لینا چاہیے کہ یہی شاعر کا اصل مقصد تھا۔ شوخ نگاری اور تفصیل نگاری کا یہ انداز نہ ہوتا تو یہ مثنویاں زبان و بیان کی روشن اور متحرک تصویریں بھی نہیں بن پاتیں۔

فریبِ عشق میں مثنوی کا سب سے طویل حصّہ وہی ہے جہاں ہیروئن وصل سے پہلے محوِ گفتگو ہے۔ ڈانٹ رہی ہے، کوس رہی ہے، قسمیں دے رہی ہے، ڈرا دھمکا رہی ہے اور بہت سے واسطے دے رہی ہے۔ سچّی بات تو یہ ہے کہ اِس مثنوی میں اِس حصّے کے علاوہ اور کچھ ہے ہی نہیں۔ زبان اور بیان کی بہت سی خوبیاں اِس حصّے میں یک جا ہو گئی ہیں۔ زبان

مستورات بہت کچھ وسعت، توانائی اور روایتی حُسن کے ساتھ یہاں سامنے آجاتی ہے۔ پھر بھی بہارِ عشق میں اِسی قبیل کا جو حصّہ ہے، وہ اِس سے زیادہ طویل، اِس سے زیادہ حسین اور اِس سے زیادہ بھرپور ہے۔ اِس کی وجہ یہی ہے کہ فریبِ عشق پہلا نقش ہے اِسی انداز کا۔ محاوراتِ صاحباتِ محل اور نوچندی کے لوگوں کی زبان کی اِس میں بھی اصل حیثیت ہے، مقصد وہی ہے، مگر یہ مشقِ سخن کا نقشِ اوّل ہے اور بہارِ عشق اُس کا نقطۂ عروج ہے۔ اب شاعر کی زبان میں پختگی ہے، بیان پر حاکمانہ قدرت ہے اور مشق نے روانیِ سخن کو بڑھا دیا ہے۔ مولانا عبدالماجد دریا بادی نے اپنے محولۂ بالا مضمون میں یہ جو لکھا ہے:

"فریبِ عشق بھی بہ مشکل ہی اُن کی تسلیم کی جاسکتی ہے، ممکن ہے نومشقی کے زمانے کی ابتدائی تصنیف ہو" تو یہ بات کچھ ایسی غلط نہیں۔ فریبِ عشق ہے تو بالیقین شوقؔ ہی کی، مگر بات وہی ہے کہ اِس میں زبان اور بیان کی اُتنی پختگی اور رکساوٹ نہیں جو بہارِ عشق اور پھر زہرِ عشق میں ہے۔ اِس میں تو ذرا بھی شک نہیں کہ فریبِ عشق میں بھی خواتین کی زبان اپنی بہار دکھا رہی ہے، لیکن اُس کا کمال بہارِ عشق میں نظر آتا ہے۔

زہرِ عشق کے آغاز میں یہ اشعار بھی ہیں:

ایک قصّہ غریب لکھتا ہوں　　داستانِ عجیب لکھتا ہوں
تازہ اِس طرح کی حکایت ہے　　سُننے والوں کو جس سے حیرت ہے

کیا اِن اشعار سے یہ مترشح نہیں ہوتا کہ یہ ایک قصّہ اور ایک سنی ہوئی حکایت ہے۔ اِس کے بعد راوی کا بیان شروع ہوتا ہے:

جس محلّے میں تھا ہمارا گھر　　وہیں رہتے تھے ایک سوداگر

جو راوی ہے، اُس کو ہیرو مان لینا نہ ضروری ہے نہ مناسب۔ میں جب بھی اِس مثنوی کے اِن اشعار کو پڑھتا ہوں، مجھے یہی محسوس ہوتا ہے کہ راوی نے بیان کا ایک خاص ڈھنگ اختیار کیا ہے کہ ایک عجیب قصّے اور ایک تازہ حکایت کو آپ بیتی بنا کر پیش کیا ہے اور یہ اُس کا خاص انداز ہے کہ پچھلی دونوں مثنویوں میں بھی اِسی تکنک سے کام لیا گیا تھا۔

حالی نے مقدمے میں لکھا ہے: " افسوس ہے شوق کی مثنویوں کی اِس سے زیادہ اور کچھ داد نہیں دی جا سکتی کہ جو شاعری اُس نے ایسی اِم مورل مثنویوں کے لکھنے میں صرف کی ہے، اگر وہ اُس کو اچھی جگہ صرف کرتا اور روشنی کے فرشتے سے تاریکی کے فرشتے کا کام نہ لیتا، تو آج اردو زبان میں اُس کی مثنویوں کا جواب نہ ہوتا۔"

اِس سے ذرا پہلے شوق کی مثنویوں کے متعلق وہ یہ لکھ چکے تھے کہ یہ مثنویاں " حشو اور بھرتی کے الفاظ سے بالکل پاک ہیں..... اُن میں مردانے اور زنانے محاوروں کو اِس طرح برتا ہے کہ نثر میں بھی ایسی بے تکلفی سے آج تک کسی نے نہیں برتا..... جو کچھ اُس نے بیان کیا ہے، وہ مورل ہو یا اِم مورل، اُس میں حُسنِ بیان کا پورا پورا حق ادا کر دیا ہے۔"

حُسنِ بیان کا حق اِسی لیے ادا ہو پایا ہے کہ شاعر نے مورل اور اِم مورل جیسی اضافی پابندیوں پر توجہ کرنے کے بجائے، زبان اور بیان پر توجہ مرکوز رکھی ہے۔ شوق نے جو پیرایۂ اظہار اختیار کیا ہے، اُس میں اِتنی وسعت اور گنجایش ہے کہ مردانے اور زنانے محاوروں کو زیادہ سے زیادہ جگہ مل جائے۔ اگر روشنی کے فرشتے سے نیک کموری کی روشنی پھیلانے ہی کا کام لیا جاتا اور شاعر افلاطونی عشق ہی بگھارتا رہتا، تو اِس کا امکان تو ہو سکتا تھا کہ یہ مثنویاں مولانا حالی کے اصلاحی نقطۂ نظر کے مطابق " اِم مورل " نہ ہوتیں، مگر یہ طے شدہ ہے کہ " محاورات صاحباتِ محل اور نوچندی کے " اِس رنگارنگی اور کثرت کے ساتھ معرضِ بیان میں نہیں آپاتے۔ لطفِ زبان اور حُسنِ بیان کے یہ مرقعے تیار نہیں ہو سکتے تھے اور زبانِ لکھنؤ کے نہایت حسین، دل کش اور وسیع الذیل پہلو سے ہم ناآشنا رہتے۔

یہاں ذرا سی دیر کے لیے رُک کر ایک اور سوال پر غور کر لینا غیر مناسب نہ ہوگا۔ شوق کی دو مثنویاں فریبِ عشق اور بہارِ عشق تو ایک انداز کی ہیں اور تیسری مثنوی زہرِ عشق [جو سارے قرائن کے مطابق آخری تصنیف ہے] اِن دونوں سے مختلف ہے۔ اِس میں نہ تو محاوراتِ صاحباتِ محل و نوچندی کو جمع کیا گیا ہے اور نہ بیانِ ملاقات اور بیانِ وصل

کی وہ تفصیلات ہیں جو اُن دونوں مثنویوں کے اصل اجزا ہیں۔ آخر ایسا کیوں ہے۔

قطعی طور پر تو اِس سلسلے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا، لیکن ایک بات سامنے کی ہے اور میری رائے میں وہی اصل وجہ اور حقیقی سبب ہے اِس فرق کا۔ جیسا کہ "اشعار کی کمی بیشی" کے عنوان کے تحت لکھا گیا ہے، بہارِ عشق کی دوسری اشاعت، یعنی اِس مثنوی کے نظرِ ثانی شدہ اڈیشن [مطبع محمدی ۱۲۶۸ھ] کے آخر میں "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان سے تیئیس[۲۳] اشعار کا اضافہ ملتا ہے۔ یہ اشعار اشاعتِ اوّل [۱۲۶۶ھ] میں نہیں تھے۔ طبعِ ثانی کے آخر میں جو "نثرِ خاتمہ" ہے، اُس میں یہ صراحت ملتی ہے کہ اِن اشعار کا اضافہ مصنّف نے اسی اشاعت میں کیا ہے۔ متعلقہ عبارت یہ ہے:

"... نواب مرزا صاحب شاعرِ شیریں زباں ..... نے حسب استدعاے بعضے دوستان لطیف کچھ خیال انجام اندیشی کر دنیاے فانی کو ناچیز سمجھ کر اصل حقیقت کو بیان کیا تا اینکہ عارفان صافی دل اس کو ملاحظہ کرکے لذتِ حسنِ حقیقی اٹھاویں لہذا دوبارہ بحرِ تفکر میں غواصی کرکے اس درِ شاہوار اور گوہرِ آبدار کو رشتۂ نظم میں منسلک کیا اور بہارِ عشق صادق نام رکھا۔"

[مکمل عبارت اِسی مقدمے میں "مطبوعہ نسخے" کے تحت نقل کی گئی ہے]۔ خیال میرا یہ ہے کہ جب بہارِ عشق پہلی بار [۱۲۶۶ھ میں] چھپ کر لوگوں کے سامنے آئی، تو کچھ خاص لوگوں یا حلقوں کی طرف سے اِس پر اعتراضات کیے گئے، خاص کر بیانِ وصل میں عریاں نگاری پر اور کہیں کہیں جو ابتذال پیدا ہوگیا ہے، اُس پر۔ مثنوی تو چھپ کر سامنے آچکی تھی، عام پڑھنے والوں نے پسند بھی کیا تھا، زبان اور بیان کے حُسن کے لوگ قائل تھے ہی اور عام پڑھے لکھے لوگوں کے لیے ایسی عریاں نگاری کچھ زیادہ قابلِ اعتراض بھی نہیں ہوسکتی تھی، کیوں کہ اِس طرح کی باتیں فارسی اور اردو، دونوں زبانوں کی شاعری میں کچھ کم نہیں تھیں اور اُن پر کسی نے اعتراض بھی نہیں کیا تھا؛ اِس لیے طریقہ یہ اختیار کیا گیا کہ آخر میں عشقِ حقیقی کی ترغیب کا چھوٹا سا بیان شامل کر دیا جائے۔ اِس طرح گویا

پہلے بیانات کا کفارہ ادا ہو جائے گا۔ یہ وہی تکنیک تھی جسے شوق سے پہلے خواجہ میر آثر استعمال کر چکے تھے۔ مثنوی خواب و خیال میں سب کچھ کہہ دینے، یعنی سراپا میں ایسے شعر لکھنے کے بعد:

پکھ نہ کہہ زیرِ ناف کیسا ہے　　رفتہ وشستہ صاف کیسا ہے
دیکھتے واں نگاہ پھیلے ہے　　بے طرح آگے راہ پھیلے ہے
جو کہ ہاتھ اُس طرف بڑھاتے ہیں　　ہاتھ پے کر وہ سر چڑھاتے ہیں
تنگ میں یوں نپٹ ہے تیرا دہاں　　نہیں تنگی میں کم پہ یہ بھی مکاں
اُسی انداز پر دہانا ہے　　دونوں کا ایک شامیانا ہے
فرق چھوٹے نہ کچھ بڑے کا ہے　　یہی بس آڑے اور کھڑے کا ہے

اور بیانِ وصل میں یہ کہنے کے بعد:

وہ ترا دونوں ہاتھ کر کے اُوٹ　　میری رانوں پہ رکھو، بچانا چوٹ
دامن ایدھر اُدھر سے لے آنا　　ڈھانپتے ڈھانپتے میں کھل جانا
ہاتھا پائی سے ہانپتے جانا　　کھلتے جانے میں ڈھانپتے جانا
وہ ترا ڈھیلے چھوڑنا بے بس　　وہ ترا سست ہو کے کہنا، بس

کہتے ہیں:

حق مرا خاتمہ بخیر کرے　　دور سب دوستی غیر کرے
اِن بتوں کے خیال میں نہ مروں　　اپنے اللہ کو میں یاد کروں
میرے صاحب کے نام کا صدقہ　　اور اُس کے کلام کا صدقہ
کون معشوق، کون شاہد ہے　　اب سخن کا خدا ہی شاہد ہے

اِس کے بعد میر آثر نے جو کچھ لکھا ہے، وہ سب گویا بے اثر ہو جاتا ہے۔ بابائے اردو مولوی عبدالحق مرحوم لکھتے ہیں:

"اگرچہ اِس مثنوی میں ایک آدھ مقام ایسا آگیا ہے جہاں حیا اور شرم کو بالائے طاق رکھ دیا ہے، مگر میر آثر کی زندگی ایسی پاک صاف

اور درویشانہ تھی کہ اس پر کسی کا وہ گمان نہیں ہو سکتا جو شوق کی
مثنویاں پڑھ کر ہوتا ہے۔ یہاں صاف گنتی کے چند شعر ہیں اور
وہاں دفتر کا دفتر اِسی سے سیاہ کیا ہے۔"

[مقدمہ مثنوی خوابِ و خیال، کراچی ۱۹۵۰ء]

یہی طریقہ شوق نے اختیار کیا کہ مثنوی کے آخر میں "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان سے ۲۲ اشعار کا اضافہ کردیا، جس میں یہ بھی لکھ دیا:

کوئی الفت نہ بے وفا سے کرے  عشق کرنا ہو، تو خدا سے کرے
چار دن کی یہ زندگانی ہے  جو ہے اِس کے سوا، وہ فانی ہے

۱۲۶۸ھ میں بہارِ عشق کا یہ دوسرا اڈیشن شائع ہوا، اُس کے چار سال بعد ہی اودھ کی حکومت بدل گئی، یعنی واجد علی شاہی دور ختم ہوگیا، گویا زمانہ بدل گیا۔ محاوراتِ صاحباتِ محل و گفتگوے مردانِ نوچندی کو فریبِ عشق اور بہارِ عشق میں لکھ ہی چکے تھے، یعنی اب وہ موضوع باقی ہی نہیں رہا تھا، دوسری طرف صورتِ حال میں بھی بہت کچھ تبدیلی آچکی تھی اور پچھلی بے محابا نگاری پر کچھ با اثر لوگوں کے ردِّ عمل کا احساس بھی کارفرما تھا؛ ایسے حالات میں اب جو مثنوی لکھی تو اُس میں دوسرا قصہ بیان کیا ذرا دوسرے ڈھنگ سے، اگرچہ اصل کردار ذرا بھی نہیں بدلا تھا نہ ہیرو کا نہ ہیروئن کا۔ ہیروئن یہاں بھی:

پنجشنبے کو جاتی تھی درگاہ  واں سے آتی تھی میرے گھر وہ ماہ

اور ساری رات رہتی تھی۔ کردار بدلتے بھی کیسے، زمانہ ضرور بدلنے لگا تھا، لیکن لکھنے والا تو نہیں بدلا تھا، وہ معاشرہ نہیں بدلا تھا، وہ رسمیں نہیں بدلی تھیں۔ پچھلی دونوں مثنویوں [فریبِ عشق اور بہارِ عشق] کی طرح اِس مثنوی میں بھی اصلاً ہیروئن ہی محوِ گفتگو ہے، مگر کہانی کا انداز چوں کہ بدل گیا ہے، اِس لیے اُس کی گفتگو بھی بدلی ہوئی ہے۔ ایک بڑا فرق یہ ہے کہ اُن دونوں مثنویوں میں ہیروئنیں شروع سے آخر تک اپنی زبان میں باتیں کرتی ہیں اور "محاوراتِ صاحباتِ محل" کی بہترین مثالیں سامنے آجاتی ہیں۔ اِس مثنوی

[ زہرِ عشق ] میں وہ بات نہیں۔ کہیں کہیں تو یہ محسوس ہوتا ہے کہ شوق نے اپنی زبان ہیروئن کے منہ میں رکھ دی ہے۔ محض بطورِ مثال اِن چند اشعار کو دیکھیے :

کوئی لیتا بھی اب نہیں یہ نام — کون سی گور میں گیا بہرام
اب نہ رستم نہ سام باقی ہے — اک فقط نامِ نام باقی ہے
تھے جو مشہور قیصر و مغفور — باقی اُن کا نہیں نشانِ قبور
ہر گھڑی منقلب زمانہ ہے — یہی دُنیا کا کارخانہ ہے
ہے نہ شیریں نہ کوہ کن کا پتا — نہ کسی جا ہے نل دمن کا پتا
ہوے الفت تمام پھیلی ہے — باقی اب قیس ہے نہ لیلی ہے
صبح کو طائرانِ خوش الحان — پڑھتے ہیں کُلُّ مَن عَلَیھا فَان
زندگی بے ثبات ہے اِس میں — موت، عینِ حیات ہے اِس میں

یہ ایک الھڑ لڑکی کی زبان نہیں ؛ یہ شوق کی آواز ہے ، اُنھیں کے الفاظ ہیں، اُنھی کا طرزِ گفتگو ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ بہارِ عشق میں "فرمائشِ احباب" یا یوں کہیے کہ فہمائشِ احباب کی بنا پر اُن کو آخر میں عشقِ حقیقی کے سایے تلے پناہ لینا پڑی تھی ، وہ بات بھی کھٹک رہی ہوگی۔ غرض کہ اِس آخری مثنوی [ زہرِ عشق ] کا موضوع بھی بدل گیا ، زبان بھی اور اندازِ بیان بھی۔ اب یہ اتّفاق ہے ، حُسنِ اتّفاق کہ یہ آخری کاوش اُن کا شاہ کار قرار پائی۔ تخلیقی عمل کی نیرنگیاں کب کیا گُل کھلائیں گی اور کون سا ادب پارہ وجود میں آئے گا ، یہ تو تخلیق کار کو بھی معلوم نہیں ہوتا۔

عشقِ حقیقی کی فرضی چہار دیواری میں پناہ گزیں ہونے پر مجبور ہونے سے پہلے اُنھوں نے زبانِ مستورات ، محاوراتِ صاحباتِ محل اور گفتگوے نو دمانِ نوچندی کے ایسے مرقعے تیار کر دیے تھے جو زبان اور بیان ، دونوں کے حُسن کے لحاظ سے اپنی دل کشی کو کم سے کم طویل زمانے تک اور شاید ہمیشہ محفوظ رکھ سکیں گے اور آخر میں ایک شاہ کار ایسا بھی پیش کر دیا جس میں اصل خوبی زبان کی نہیں ، بیان کی ہے۔ مثنوی میں آخری ملاقات والا حصّہ بہت جان دار ، بہت پُر اثر اور بہت دل کش ہے۔

ناپایداریِ دنیا اور زندگیِ فانی کے مفہوم کو شاعر نے ایک لڑکی کی زبان سے ادا کرایا ہے، جس کے لیے یہ بھری پُری دُنیا واقعتاً آنی فانی ہے، جس کو معلوم ہے کہ صبح طلوع ہونے کے ساتھ ہی اُس کی زندگی کا سورج غروب ہو جائے گا۔ اِس طرح ادائے خیال کے لیے وہ سارے لوازم اور پوری فضا موجود ہے جن کی مدد سے زورِ بیان اشعار میں سرایت کر جاتا ہے اور جہاں تاثیر کا رنگ چمک اُٹھتا ہے۔ سب الفاظ عورت کی زبان سے ادا ہو رہے ہیں، اُن میں سے بہت سے الفاظ اُس کے اپنے نہیں۔ اُس کی زبان پر رواں ہیں لیکن اُس کی زبان کے نہیں ہیں۔ یہاں وہی بات ہے : دریں آئنہ طوطی صفتم داشتہ اند۔ البتہ ایک حصّہ اِس پُر درد بیان کا یقیناً ایسا ہے جہاں عورت اپنی زبان میں باتیں کر رہی ہے۔ اِس حصّے میں تاثیر کی فراوانی اِتنی اور ایسی ہے کہ دوسرے حصّے میں زبان اور بیان کے اختلاف کی طرف ذہن منتقل ہی نہیں ہو پاتا۔ تنقید اور تجزیے کی صلاحیت بے کار ہو کر رہ جاتی ہے۔

یہ بات کہ واقعتاً کوئی ایسا حادثہ پیش آیا تھا، اِس کی کچھ زیادہ اہمیت نہیں ہو سکتا ہے اِس سے ملتا جلتا کوئی واقعہ سُننے میں آیا ہو' اور یہ بھی بہ خوبی ممکن ہے کہ شاعر کے ذہن میں ادائے مفہوم کا ایک خاکہ سا بن گیا ہو۔ ہر صورت میں یہ لازم نہیں کہ یہ کسی کی واردات ہو، اِس لیے یہ بحث یہاں اُٹھنا ہی نہیں چاہیے کہ اِس مثنوی کا ہیرو کون تھا۔ آخر میں جس طرح ہیرو کو زہر کھلایا گیا ہے، اُس نے اُس حصّے میں ساختگی اور تصنّع کی فضا پیدا کر دی ہے اور غالباً اِسی سے متاثر ہو کر ڈاکٹر گیان چند جین نے یہ سخت بات کہی ہے، "زہرِ عشق کا انجام اِتنا نامعقول ہے کہ وہ کسی کی سرگذشت نہیں ہو سکتی" [اردو مثنوی شمالی ہند میں، جلدِ دوم، ص ۱۲۷]۔ یہ فرض کر لینا کہ زہرِ عشق کے ہیرو خود شوق تھے، کسی بھی لحاظ سے قابلِ قبول ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ کوئی بھی مثنوی ہو، شوق محض راوی ہیں۔ اِس سے شوق کا درجہ ذرا بھی کم نہیں ہوتا۔ یہ روایتیں اِس قدر دل چسپ، دل کش، نظر فریب اور سماجی حقیقتوں کی سچّی ترجمان ہیں کہ بہت سی اچھی سرگذشتیں بھی اِن کے سامنے بے نور ہو کر رہ جائیں گی۔

اِس بحث کا حاصل یہ ہے کہ اِن مثنویوں کے متعلق یہ رائے قائم کرنا کہ یہ شاعر کی سرگذشت ہیں اور شوقؔ خود ہیرو تھے اِن مثنویوں کے، درست نہیں۔ یہ خیال بھی صحیح نہیں کہ شوقؔ نے یہ مثنویاں لکھنوی معاشرے کی اصلاح کے لیے لکھی تھیں۔ شوقؔ اگر زندہ ہوتے اور اُن پر یہ الزام لگایا جاتا، تو مجھے یقین ہے کہ وہ ازالۂ حیثیتِ عرفی کا مقدمہ ضرور دائر کردیتے۔ وہ اُس طبقۂ اشرافیہ کے ایک فرد تھے جو ایسے جلسوں کو اور ایسی لطف اندوزیوں کو اور ایسی جنسی کامیابیوں کو تہذیبی زندگی کا جُز مانتا تھا۔ آج ہم اپنے زمانے میں بیٹھ کر جو بھی کہیں اور اخلاقیات کے جس سبق کو چاہیں دُہراتے رہیں، مگر اُس معاشرے کے آداب واطوار بالکل مختلف تھے۔ اُس تہذیب میں ایسے سارے مظاہر کی حیثیت زندگی کے لازمی حسین اجزا کی تھی اور اِن سے لطف اندوز ہونا خوش ذوقی کی پہچان تھی۔ شوقؔ اِس قدر تنگ نظر، تہذیب ناآشنا اور زندگی بیزار نہیں تھے کہ اُس معاشرے میں ناصحِ ناداں اور واعظِ کم فہم بن کر اپنی بد ذوقی کا اعلان کرتے۔ راہِ نجات لکھنے والے اور فریبِ عشق اور بہارِ عشق لکھنے والے الگ الگ راہوں کے راہی ہوتے ہیں۔ معاشرے میں گنجایش دونوں کے لیے ہوتی ہے، لیکن یہ واقعہ ہے کہ شاعر کی حیثیت واعظ سے برتر ہوتی ہے۔ معاشرے کی عکاسی شاعری میں مل سکتی ہے، پند و وعظ میں نہیں اور اِس لحاظ سے شوقؔ کی برتری مسلّم ہے کہ وہ اپنے معاشرے کے بعض حسین ترین اجزا کا بہترین عکاس ہے۔ اُس کی شاعری جیسی بھی ہے، ہے وہ سچّی کہ اپنے معاشرے کی آئینہ داری کرتی ہے۔ جیسا وہ معاشرہ تھا، اِس شاعری کو بھی ویسا ہی ہونا چاہیے تھا اور یہ ویسی ہی ہے۔ اِسے رسمی اخلاقیات کے پیمانے سے ناپنا خوش ذوقی کی جان پر ستم ڈھانا ہے۔ ہاں اِس میں ذرا بھی شک نہیں کہ شوقؔ کی یہ مثنویاں اپنے زمانے کی معاشرت کی آئینہ دار ہیں۔ اُس زمانے میں لذّت کوشی اور عیش اندوزی معاشرے کا جُز بن چکی تھی۔ گفتگوے صاحباتِ محل کے پس منظر میں اُس معاشرت کے وہ سارے انداز جھلکتے نظر آتے ہیں جو تہذیب کا چمک دار حصّہ تھے اور یہ اِن مثنویوں کا بہت روشن پہلو ہے اور یہ بڑے کمال کی بات ہے کہ شاعر کا اصل مقصد تو صرف خواتین کی زبان و بیان کی بہار دکھانا تھا، مگر شاعرانہ صداقت کے نتیجے میں سماجی حقیقت نگاری کے مرقعے تیار ہوگئے۔

## زبان اور بیان

شوق کی زبان پر گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے ہمیں چند باتوں کو ذہن میں ضرور رکھنا چاہیے۔ ایک تو یہ کہ شوق اور اُن کی قبیل کے دوسرے لکھنوی مثنوی نگار شعرا [جیسے قلق] کی زبان، اُس عہد کے دوسرے لکھنوی شاعروں، خاص کر غزل گو شاعروں کی زبان سے مختلف ہے۔ غزل ہی نہیں یہ مرثیے کی زبان کے عمومی انداز سے بھی مختلف ہے۔ مرثیے سے یہاں میری مراد میر انیس کے مرثیوں سے ہے۔ اہلِ ذوق کا اِس پر اتفاق ہے کہ انیس کے مرثیوں میں زبان کا اور بیان کا جو انداز ہے؛ وہ سلاست، فصاحت اور حُسنِ بیان کے لحاظ سے منفرد ہے اور شوق کی مثنویوں کی زبان اُس سے بھی مختلف ہے۔ زبانِ لکھنؤ کے جس لوچ، جس نزاکت اور لطافت کا حوالہ دیا جاتا ہے، وہ دراصل شوق [اور اُن جیسے لکھنوی مثنوی نگار شعرا] کی زبان سے تعلق رکھتا ہے۔ اِس زبان میں صلابت کے اجزا نہ ہونے کے برابر ہیں۔ اِس میں وسعتِ بیان کے امکانات کم سے کم ہیں؛ لیکن ایک چھوٹے سے دائرے کے اندر یہ زبان لطیف تر، حسین تر اور نفیس تر ہے۔

لکھنؤ کی یہ نئی لسانی روایت، یا یوں کہیے کہ شعری روایت اُس دہلوی روایت سے بھی مختلف ہے جو میر اثر اور مومن کی مثنویوں میں سامنے آتی ہے۔ موضوع کے لحاظ سے دیکھا جائے تو میر اثر اور مومن کی مثنویوں میں اور شوق کی مثنویوں میں زیادہ فرق نہیں، یوں کہ اِن سب کا محور اور مرکزی نقطہ جسم اور جنس ہی ہے۔ اِس کے باوجود بیان اور زبان کے لحاظ سے بہت فرق ہے۔ دونوں دہلوی شاعروں کی مثنویوں میں عورتوں کے مکالمے کم نہیں؛ مگر وہ خود عورتوں کی زبان میں کم ہیں، مومن اور اثر کی زبان اور طرزِ گفتگو اُن پر چھایا ہوا ہے۔ اختلاط کے بیان میں مومن کے یہاں تفصیل نگاری عمدہ ہے، لیکن شوق کے یہاں "زبانِ صاحباتِ محل" کی جو وسعت ہے، نسوانی لہجے کا جو ریشمی پن ہے، جیسی لچک ہے، جو لوچ ہے، وہ وہاں نہیں۔

لکھنؤ کی لسانی روایت کا سلسلہ عام طور پر ناسخ سے جوڑا جاتا ہے۔ یہاں دوسرے متعلقات سے قطعِ نظر کرتے ہوئے صرف اِس طرف توجہ دلانا ہے کہ زبانِ لکھنؤ کی جس نرمی،

شفافیت اور لطافت کا حوالہ دیا جاتا ہے، وہ دراصل شوق [اور اُن کے ہم مشرب شاعروں] کے یہاں ملتی ہے۔ ناسخ اور اُن کے تلامذہ اور متبعین کے یہاں نہیں۔ ناسخ اور اُن کے متعلقین اور مقلدین کی زبان، غزل کی زبان ہے جس میں صلابت زیادہ ہے، ثقالت بھی ہے اور لوچ نہ ہونے کے برابر ہے۔ ناسخ کی مثنویوں کا بھی یہی احوال ہے۔ یہ نرمی اور یہ نفاست شوق کی مثنویوں کے واسطے سے زبانِ لکھنؤ کا مجزبنی ہے۔ اِسی بات کو سُرور صاحب نے اپنے انداز سے یوں کہا ہے، "لکھنؤ کی تہذیب کا تکلف ناسخ کے یہاں، اُس کی مذہبیت انیس کے یہاں اور اُس کا لوچ اور اُس کی نزاکت شوق لکھنوی کے یہاں ہے" [مسرت سے بصیرت تک، ص ۴۸]۔

یہ تو مسلمات میں سے ہے کہ لکھنؤ میں ابتداً شعری زبان کا عمومی انداز وہی تھا جو دہلی سے آیا تھا۔ بادشاہت کے آنے کے ساتھ یہاں زندگی کے ہر شعبے میں نمایاں امتیازات کی نمود ہوئی اور فروغ حاصل ہوا۔ شعری روایتوں کا بھی یہی احوال رہا، اِس کے باوجود عظیم المرتبت مہاجر شعراے دہلی کے واسطے سے دہلوی زبان کے اثرات بالکل ختم نہیں ہوئے، بعض گوشوں میں وہ ذرا سے تغیر کے ساتھ کارفرما ہے۔ شوق کی مثنویوں کے لسانی مطالعے سے واضح طور پر یہ بات سامنے آتی ہے کہ اُن کے یہاں آخر تک تقریباً وہ سارے عناصر کارفرما ہے جن کو زبانِ دہلی یا زیادہ بہتر لفظوں میں طرزِ دہلی سے قریب کی نسبت حاصل تھی۔ [ضمیمہ ۲ میں ایسے اجزا کو وضاحت اور تفصیل کے ساتھ دیکھا جاسکتا ہے]۔

دوسری طرف میر اثر کی مثنوی اور مومن کی مثنویوں میں روزمرہ کا وہ لطف، محاورے کی وہ چٹک اور بیان کی وہ لطافت نہیں ملتی جو شوق کی مثنویوں کے خصوصی حوالے سے اِس لکھنوی روایت کا خاص حصّہ ہے۔ اِس اعتبار سے شوق کی زبان دہلی اور لکھنؤ کے بہترین لسانی اجزا کا مرکب ہے اور عطرِ مجموعہ۔

یہ بات خاص طور پر کہنے کی ہے کہ لکھنؤ کی یہ نئی لسانی روایت مثنویوں میں پھلی پھولی۔ اِسے فریبِ عشق اور بہارِ عشق جیسی مثنویوں ہی میں فروغ حاصل ہوسکتا تھا، یوں کہ خواتین کی گفتگو کے جس قدر اجزا ایسی مثنویوں میں شامل ہوسکتے تھے، وہ

کسی اور صنف میں شامل نہیں ہو سکتے تھے اور اِنھی اجزا نے بیان میں لطافت اور نفاست کو سمویا ہے۔ میں ایک مثال سے اِس کی وضاحت کرنا چاہوں گا۔ تاثیر کے لحاظ سے زہرِ عشق کا مرتبہ باقی دونوں مثنویوں سے بلند اور بلند تر ہے۔ یہ درد وغم کی کہانی ہے۔ اِس کا آخری حصّہ، جو دُنیا کی ناپایداری کے بیان پر مشتمل ہے، جانِ سخن کی حیثیت رکھتا ہے؛ لیکن زبان اور بیان کے لحاظ سے یہ باقی دونوں مثنویوں کے برابر کی نہیں۔ زبان کے حُسن اور بیان کی خوبی کے لحاظ سے بہارِ عشق درجۂ اوّل کی مثنوی ہے، اُس کے بعد فریبِ عشق ہے۔ فریبِ عشق میں بھی مکالماتی حُسن کی کمی نہیں، اُس میں بھی روزمرّہ اور محاورے کی چاشنی ہے؛ لیکن بہارِ عشق کے مقابلے میں یقیناً کم ہے۔ وجہ اِس کی یہی ہے کہ بہارِ عشق کے بڑے حصے پر ہیروئن کے مکالمے چھائے ہوئے ہیں۔ اِس وسعت اور طول کلامی نے خواتین کے روزمرّہ اور محاورے کے لیے زیادہ گنجایش پیدا کر دی ہے۔ فریبِ عشق میں ہیروئن کے مکالمے بہارِ عشق کے مقابلے میں کم ہیں، اُسی نسبت سے اُس میں محاورے اور روزمرّہ کا حصّہ بھی کم ہے۔ مکالمے فریبِ عشق کے بھی برجستہ اور عمدہ ہیں، خواتین کی زبان کا حُسن اُس میں بھی کم نہیں، مگر ہیروئن کے بیانات نے بہارِ عشق کے مقابلے میں کم جگہ پائی ہے، اِس لیے زبان اور بیان کی خوبیوں کا دائرہ بھی چھوٹا رہا ہے۔

میں یہاں مثنویاتِ شوق سے حُسنِ بیان اور لطفِ زبان کی مثالیں پیش کرنا غیر ضروری سمجھتا ہوں۔ مثنویاں موجود ہیں، اُنھیں کہیں سے دیکھ لیا جائے، اِس کی وضاحت ہو جائے گی۔ اِس کے بجائے میں شوق کی زبان اور بیان کے بعض اور اجزا کی طرف نہایت اختصار کے ساتھ اشارے کرنا چاہوں گا اور محض اظہارِ مدعا کے لیے چند مثالیں بھی پیش کی جائیں گی۔ اِس سلسلے میں یہاں کم سے کم مثالوں سے اِس لیے کام لیا گیا ہے کہ ضمیمہ؎ میں بہت سی مثالیں یک جا کر دی گئی ہیں۔

شوق کی تینوں مثنویوں میں نمایاں رعایتِ لفظی کی مثالیں کم ہیں۔ جو مثالیں ملتی ہیں، اُن میں سے بیش تر فریبِ عشق اور بہارِ عشق میں ہیں۔ اِن میں اکثر مثالیں ضلع کی ہیں۔ شوق نے جو زمانہ پایا تھا، اُس میں لفظی مناسبات کا چلن عام تھا۔ اِس کے باوجود شوق

کے یہاں صنائعِ لفظی و معنوی اور مناسباتِ لفظی نے کم سے کم جگہ پائی اور یہ اچھا ہی ہوا۔ اگر اِن کی کثرت ہوتی تو پھر وہ خو بیاں بے نور ہو جاتیں جنھوں نے اِن مثنویوں میں زبان اور بیان کے حُسن کو چمکایا ہے۔ شاعری میں صنعت گری کا اوسط جب بڑھ جاتا ہے، تو حُسنِ بیان اور روانیِ کلام کا رنگ بگڑ جاتا ہے۔ ایسی قابلِ ذکر مثالیں درجِ ذیل ہیں:

باولی ہو جو تیرے فقرے میں آئے — چاہ میں جان اپنی کون گنوائے [ص۹۸۵]

کسی یوسف کی تھی نہ ہرگز چاہ [ص۴۳۶]

دل سے وہ بحرِ حسن پیارا تھا — سیرِ دریا سے خود کنارا تھا [ص۵۸۲]

رنج کس شعلہ رو کا کھاتے ہو — شمع کی طرح پگھلے جاتے ہو [ص۱۳۳۶]

ذکرِ الفت سے جلتے بھُنتے تھے — کبھی واسوخت تک نہ سنتے تھے [ص۴۴۶]

دامِ الفت میں ہم نہ پھنستے تھے [ص۴۴۸]

دل اُلجھتا تھا ذکرِ گیسو سے [ص۴۴۱]

لطفِ گلشن سے ہر شجر ہے نہال — [شجر، نہال۔ گلشن، شجر، نہال] [ص۱۱۲]

تازہ گُل پھولا، خوش کمال ہوئی — باغ میں آکے میں نہال ہوئی [ص۳۱۸]

حال اوّل سے یہ نہ تھا ظاہر — کہ اِسی غم میں ہوں گے ہم آخر [ص۲۵۵]

کوئی گل رو جو دیکھا پھول گئے [ت۹]

گوشِ فریادِ قلب سُننے لگے — خود بہ خود ہاتھ پاؤں دُھننے لگے [ص۱۳۴۲]

سر بہ سر ہاتھ پاؤں دُھنتے تھے [ص۱۱۷۲]

مو بہ مو زلفِ یار کا تھا اسیر — ناتوانی تھی پاؤں کی زنجیر [ص۱۱۳۶]

عیشِ باغِ جہاں کے بھول گئے — دفعۃً ہاتھ پاؤں پھول گئے [ص۴۸۵]

سب خزاں تھی بہار آنکھوں میں — سارا گلشن تھا خار آنکھوں میں [ص۵۸۳]

مردوا ہوئے نوج اِس گت کا — جیسے ڈھوتا نگوڑا نوبت کا [ص۳۳۵]

سن کے یہ پھبتی میں نے اُس سے کہا — اب یہ نوبت ہوئی ہماری، بجا [ص۳۳۶]

بولی، چپ رہیے، منہ کی کھائیے گا — اک ذرا سینک کر بجائیے گا [ص۳۳۷]

نام افیوں کا سُن، وہ لالہ عذار　　بولی: اچھے نہیں ہیں یہ کردار　[ص۱۲۷]

"لالہ" معروف سُرخ پھول ہے جس سے رخسارِ محبوب کو تشبیہ دی جاتی ہے۔ "لالہ عذار" میں یہی تشبیہی نسبت ہے۔ اِس کے ساتھ ساتھ "لالہ" پوستے کے پھول کو بھی کہتے ہیں، وہ بھی سرخ ہوتا ہے اور اُس کے ڈوڈے میں سیاہ مادّۂ افیون جمع ہوتا ہے۔ اِس شعر میں "افیون" اور "لالہ" میں یہی نسبت ہے۔ رجب علی بیگ سُرور نے فسانۂ عجائب کے دیباچے میں لکھا ہے: "افیون فیض آبادی گلاب باڑی والے لالے کی وہ رنگین جس نے تریاکِ مصر کے نشے کرکرے کیے" [فسانۂ عجائب، مرتبۂ راقم الحروف، طبعِ دوم، ص ۹]۔

ایک قابلِ ذکر بات یہ بھی ہے کہ مرکّبات اِن مثنویوں میں اچھی خاصی تعداد میں ملتے ہیں۔ کچھ مرکّبات میں تو اُردو پن نمایاں ہے اور عورتوں کی گفتگو میں ذرا بھی بے جوڑ نہیں لگتے، بل کہ اِن سے زبان کا لطف بڑھ گیا ہے، جیسے: فیل باز، سیر باز، نقرے باز، نقرے بازیاں، دیدہ دانستہ، دیدہ دَلیل، فیلیاپن، ہر دیگی چمچہ۔ مگر اِن کی تعداد زیادہ نہیں۔ عام فارسی مرکّبات اچھی خاصی تعداد میں ملتے ہیں اور یہ عموماً راوی کے بیان [یعنی مردانہ گفتگو] میں آئے ہیں، جیسے: عشقِ جاں گداز (۱۱)، قفسِ طائرانِ تیز زباں (۱۱۸)، گنہ گاریِ خدا (۵۴)، خضرِ طریقِ عشق (۶۲)، خوش غلاف (۱۳۹)، طالبِ صورتِ حسیں (۳۷۷)، تاجِ فرقِ ہمبرانِ سلف (۳)، اختلالِ حواس (۱۱۳۴)، گریۂ چشمِ خوں چکاں (۶۲۲)، خندۂ زخمِ عاشقاں (۶۲۲)، پوشاکِ جسمِ دلبر (۶۲۳)، نگاہِ وحدت بیں (۱۲۵۰)، آفتِ روزگار (۸۴)، خوش اسلوب (۳۱)، خوش جمالی (۲۷)، خوش ظاہر (۲۵)، بعدِ قول وقرار (۴۰۸)۔

زہرِ عشق میں ایک خاص بات یہ ہے کہ ایسی فارسی ترکیبیں ہیروئن کی زبان سے ادا کرائی گئی ہیں جو بہ طورِ عموم خواتین کی زبان میں نہیں ملتیں۔ ایسی ترکیبیں مثنوی کے نصفِ آخر میں، جہاں ناپائداریِ دنیا کا بیان ہے، آئی ہیں۔ اِس کی وجہ یہ ہے کہ شوق نے اپنی زبان ہیروئن کے منہ میں رکھ دی ہے۔

صُبح کو طائرانِ خوش الحان　　پڑھتے ہیں کُلُّ مَن علیہا فان

ایسے شعر پڑھ کر صاف صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہاں شوق بول رہے ہیں ؛ مگر پڑھنے والے کے ذہن میں کھٹک نہیں پیدا ہوتی۔ اِس کی بہ ظاہر دو وجہیں معلوم ہوتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ مثنوی کا یہ حصّہ اِس قدر پُر اثر ہے کہ اِس کو پڑھتے وقت آدمی اور سب کچھ بھول جاتا ہے۔ دوسری وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ یہ موضوع بجائے خود ایسا ہے جس کو "گفتگوے صاحباتِ محل" میں اچھی طرح ادا کرنا مشکل ہے۔ اِسی لیے اِس حصّے میں فارسی ترکیبوں کا اوسط کچھ زیادہ ہے، مگر اِنھی وجوہ سے وہ بے جوڑ نہیں معلوم ہوتیں۔ [اِس سلسلے میں مزید دیکھیے اِسی مقدمے میں "کیا یہ مثنویاں شوق کی سرگذشت ہیں" کے تحت]۔

مصدر کے ساتھ اگر اسمِ مونث ہے تو علامتِ مصدر "نا" بدل کر "نی" کی شکل میں ملتی ہے، جیسے : رات کٹنی۔ دہلی میں شروع ہی سے یہی قاعدہ کارفرما رہا ہے کہ اسمِ مذکر و مونث کی نسبت سے علامتِ مصدر "نا" یا "نی" آتی ہے جیسے، پانی پینا اور چاے پینی۔ لکھنؤ میں بھی شروع میں یہی صورت تھی۔ بعد کو بیش تر اساتذۂ لکھنؤ کا عمل یہ رہا ہے کہ علامتِ مصدر "نا" کسی بھی شکل میں نہیں بدلے گی، جیسے : کتاب پڑھنا اور خط پڑھنا۔ [اِس سلسلے میں ضروری وضاحت کے لیے دیکھیے مقدمۂ نور اللغات جلدِ اوّل، بحثِ متروکات؛ اور فرہنگِ اثر بحثِ متروکات]۔ داغ کے مشہور شاگرد جوہر گوالیاری کے دیوان شعاعِ مہر میں ایک طرحی مشاعرے کی غزل ہے جس کے ردیف و قوافی سحر ہونا، خبر ہونا، اثر ہونا وغیرہ ہیں، اُس کا مقطع ہے :

یہاں ہیں جوہر اہلِ لکھنؤ بھی اہلِ دہلی بھی　　یہ کہتے ہیں سحر ہونی، وہ کہتے ہیں سحر ہونا

شوق کے یہاں پُرانا دہلوی انداز ملتا ہے کہ اسمِ مونث کے ساتھ "نا" علامتِ مصدر "نی" بن گئی ہے، مثلاً :

تھی جو قسمت میں ہونی آبادی [۱۲۳۷]

عمر کٹنی تھی ایسے صدمے میں [۱۶۷۳م]

رات کٹنی محال ہوتی ہے [۶۴۴م]

مندرجۂ ذیل شعر میں "تے" کا استعمال پُرانے دہلوی انداز کی یاد دلاتا ہے :

سُن کے معاملے میں نے یہ تقریر ؎ چپ رہا پہلے صورتِ تصویر [۱۱۹۹]

["نے" کا اِس طرح استعمال اُس عہد کی بعض دیگر لکھنوی تصنیفات میں بھی ملتا ہے، مثلاً "شہزادۂ عالی تبار نے آب و طعام دیکھ کر رو دیا" [فسانۂ عجائب، مرتبۂ راقم الحروف، ص ۲۶۸]۔

آشنا، دوست آ گئے جو کبھو ؎ جس نے دیکھا، نکل پڑے آنسو [۳۱۸]

"کبھو" بھی زبانِ دہلی کی یادگار ہے۔ اعلانِ نون کی جو مثالیں ملتی ہیں، وہ بھی دراصل زبانِ دہلی کی یادگار ہیں، تشنۂ خون ہو گئیں فی الفور [۲۵۸]، صبح کو طائرانِ خوش الحان [۱۳۹۷]۔

سمجھو اِس کو شبِ برات کی رات ؎ ہم ہیں مہماں تمھارے رات کی رات [۱۵۶۳]۔

"شبِ برات کی رات" کا بہ ظاہر تو جواز نظر نہیں آتا، لیکن یہ ٹکڑا ہیروئن کی زبان سے ادا ہوا ہے اور اِس نسبت سے شوق کے اُس قول کا یہاں حوالہ دیا جا سکتا ہے کہ زنانِ صاحبات محل میں جو الفاظِ غلط اُن کی زبان پر تھے، اُن کو اُسی طرح نظم کیا گیا ہے اور اُنھیں صحیح سمجھا گیا ہے [اِسی مقدمے میں "مطبوعہ نسخے" کے ذیلی عنوان کے تحت شوق کی مکمل عبارت نقل کر دی گئی ہے]۔

نہیں قابو میں ہے کسی کا دل ؎ بیٹھتے سب ہیں صاحبانِ محل [۱۶۹۳]

"دل" اور "محل" کا قافیہ کہیں اور نظر سے نہیں گزرا۔ اِس کے جواز میں شاید یہ کہا جا سکے کہ لفظِ "مَحَل" عام طور پر زبانوں پر اِس طرح آتا ہے کہ "ح" میں کسرے کی لہر شامل ہو جاتی ہے [اِس کی ایک بہت اچھی مثال لفظِ "بہن" ہے، جو اصلاً بہ فتحِ سوم ہے، مگر زبانوں پر عموماً یہ بہ کسرِ سوم آتا ہے]۔ قافیے کا یہ انداز بھی دہلوی انداز کی یاد دلاتا ہے۔

فریبِ عشق کے متعلق مولانا عبدالماجد دریابادی نے اپنے محولۂ بالا مضمون میں یہ رائے ظاہر کی ہے: "ممکن ہے نومشقی کے زمانے کی ابتدائی تصنیف ہو"۔ میں اِسے نومشقی کے زمانے کی تصنیف تو نہیں کہہ سکتا، اِس لیے کہ ہیروئن کے مکالمے [جو اصل چیز ہیں] وہ کم جان دار نہیں؛ ہاں یہ ضرور ہے کہ سستیِ بندش، لفظی تعقید، الفاظ کے غیر مناسب استعمال اور محذوفات کا تناسب اِس میں کچھ زیادہ ہے۔ محض مثال کے طور پر اِن چند اشعار کو دیکھیے۔ پہلی دو مثالوں میں محذوف الفاظ کی کمی بُری طرح کھٹکتی ہے:

کہتی تھیں، وہ ہر اک سے ہنستا ہے　　بات کرنے میں اُس سے پھنستا ہے [ص ۱۹۵]
بعد، احمد کی مدح کر تحریر　　کہ وہ دُنیا میں ہے خدا کا وزیر [ص ۳۰]
جبتلک دل سے مبتلا ہیں یہ　　نہیں پھر کس کی آشنا ہیں یہ [ص ۲۶۰]
لطفِ صحبت ذرا نہیں تم کو　　کیا غضب ہے، مزا نہیں تم کو [ص ۲۰۸]
خالی اِس جرم سے حضور ہیں وہ　　سچ تو یہ ہے کہ بے قصور ہیں وہ [ص ۱۳۱]
جائے شکوہ ہے نہ شکایت ہے　　اِس میں بھی اپنی اپنی قسمت ہے [ص ۵۱]
خوش گزرتے تھے اِس طرح ایام　　عیش رہتا تھا صبح سے تا شام [ص ۲۰]
حکم احکام سب بجاتی ہے　　وہی ہر بار آتی جاتی ہے [ص ۷]
بس خرابی نہ کر زیاد اپنی　　فصد لے بانیِ فساد اپنی [ص ۲۳۱]

لفظی تعقید اِن سب مثنویوں میں جگہ جگہ ملتی ہے اور کچھ مقامات پر تو بہت ناگوار گزرتی ہے، مثلاً:

تیرِ اُلفت جو تھا لگا کاری [ص ۱۳۰۷]
ہوئی میری جو اُس کی چار نگاہ [ص ۱۳۰۴]
دل کو اپنے کرو ملول نہیں [ص ۱۵۴۴]
واسطے جس کے نالے کرتے ہو [ص ۵۹۲]
تیرے پیچھے کی تلخ سب اوقات [ص ۱۳۴]

کئی جگہ "نہ" کے محل پر "نہیں" ملتا ہے۔ میں صرف دو مثالوں پر اکتفا کرتا ہوں:

جھوٹ سمجھیں اِسے حضور نہیں [ص ۱۴۱۶]
دل کو اپنے کرو ملول نہیں [ص ۱۵۴۴]

کئی شعروں میں افعال کا استعمال توجہ طلب ہے، صرف ایک مثال:

تُکے سمجھائے گا بجھائے گا کون　　اِس طرح سے گلے لگائے گا کون [ص ۱۵۹۸]

اب "سمجھانا بجھانا" ایک ساتھ آتا ہے۔ ممکن ہے اُس زمانے میں اِس طرح بھی استعمال میں آتا ہو، مگر کوئی مثال میری یادداشت میں محفوظ نہیں۔ اِس کے علاوہ، الفاظ اور

افعال کی بہت سی پُرانی شکلیں اِن مثنویوں میں اچھی خاصی تعداد میں ملتی ہیں۔ ضمیمہ ۳ میں ایسی اکثر مثالیں یک جا کر دی گئی ہیں، اُسے دیکھا جا سکتا ہے۔ علاوہ بریں، متعدد لفظوں کو جس طرح لایا گیا ہے، اب اُن معنوں میں اُس طرح نہیں لاتے۔ صرف ایک مثال:

جو کہا تھا، ادا کیا اُس نے وعدہ اک دن وفا کیا اُس نے [۱۴۴۷]

وعدہ وفا کیا کے لیے "ادا کیا" میری نظر سے کہیں نہیں گزرا۔

جال میں اک نک تو آئے گا کوئی تو اِس میں رحم کھائے گا [۹۹۱]

دوسرے مصرعے میں "اِس میں" پر نظر رُکتی ہے۔ "اس پر" کا محل ہے۔ یہ عجیب بات ہے کہ اِن مثنویوں میں متعدد مقامات پر زبان اور بیان کے لحاظ سے عجزِ شاعرانہ کی ایسی مثالیں ملتی ہیں کہ نظر اُن پر رُک جاتی ہے۔ میں یہاں صرف ایک مثال سے اِس کی وضاحت کروں گا۔ مثنوی زہرِ عشق کا شعر ہے:

آگ لگ جاتی وہ گھڑی کم بخت بام پر آئی تھی میں کون سے وقت [۱۲۶۶]

"وہ گھڑی کم بخت آگ لگ جاتی" یہاں بیان میں بہ ظاہر کچا پن ہے مگر اِس کے لیے بھی یہ کہا جا سکتا ہے کہ خواتین کی زبان میں یہ اِسی طرح آتا ہے۔ ضمیمہ ۴ میں ایسی متعدد مثالوں کو دیکھا جا سکتا ہے۔ اِن مثنویوں کا یہ پہلو بھی توجہ طلب ہے اور نظر میں رکھنے کا ہے۔ شوق کے یہاں حسنِ بیان اور لطفِ زبان کی کمی نہیں، اُن کی شاعری کی عمومی سطح بہت روشن ہے، بندشیں چست ہیں اور روزمرہ کی چمک کم نہیں؛ البتہ کچھ مقامات، مستثنا مقامات کی حیثیت رکھتے ہیں اور اُن کو بھی نظر میں رہنا چاہیے۔ شاید اِس کی ایک وجہ یہ ہو کہ شوق صرف شوقیہ مثنوی نگار شاعر تھے، اُس زمانے کے معروف غزل گو شعرا کی طرح اُستادانہ حیثیت نہیں رکھتے تھے اور زبان و بیان کے ریاض پر اُنھوں نے اُس قدر وقت صرف نہیں کیا تھا جس کی روایت اُس زمانے میں عام تھی۔ اِن سب باتوں کے باوجود، یہ واقعہ ہے کہ شوق کی زبان میں مجموعی طور پر جو لوچ، نرمی اور نفاست ہے، اُس کی مثال لانا مشکل ہے۔ مولانا حالی جیسے شخص نے، جو اِن مثنویوں کے "اَن مورل" ہونے پر بہت ناراض تھے، لکھا ہے: "جو کچھ اُس نے بیان کیا ہے، خواہ وہ مورل ہو، خواہ ان مورل،

اُس میں حُسنِ بیان کا پورا پورا حق ادا کر دیا ہے۔ شاید ایسے ہی مواقع پر کہا جاتا ہے: جادو وہ جو سر چڑھ کے بولے۔ اِس زبان کی اہمیت یہ ہے کہ لکھنؤ میں جو زمانہ طرزِ ناسخ کے فروغ کا ہے، اُس زمانے میں شوق نے اُس کے متوازی اُس طرز کو فروغ بخشا جس میں طرزِ ناسخ کے برخلاف لطافت اور لچک ہے۔ یہ معمولی کارنامہ نہیں۔ طرزِ ناسخ کی ہمہ گیری سے جو لوگ اچھی طرح واقف ہیں، اُن کو اندازہ ہوگا کہ عہدِ ناسخ میں کسی دوسرے طرز کے فروغ کے امکانات کس قدر کم تھے۔

## طریقِ کار

کلاسکی متون کی تدوین کے اِس سلسلے کی کتابوں [فسانۂ عجائب، باغ و بہار، گلزارِ نسیم] میں مقدمے کے مباحث کے لیے جن حدود کا تعین کیا گیا تھا، اِس کتاب میں بھی اُن کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔ یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اختصار کے ساتھ اُس بیان کے ضروری اجزا کو دُہرایا جائے۔ اِس سلسلے کی پہلی کتاب فسانۂ عجائب تھی، اُس کے مقدمے میں لکھا گیا تھا: تدوین کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کسی متن کو ممکن حد تک منشائے مصنف کے مطابق پیش کرنے کی کوشش کی جائے۔ اِس میں بنیادی حیثیت صحتِ متن کی ہوتی ہے۔ یہ بات ضرور ذہن میں رہنا چاہیے کہ عبارت ہو، یا ایک جملہ، یا جملے کا ایک ٹکڑا؛ یہ سب الفاظ کا مجموعہ ہوتے ہیں۔ اِس اعتبار سے ہر لفظ کا تعین مرتب کی ذمے داری ہے۔ لفظ مجموعہ ہوتا ہے حرفوں کا، اور یوں یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہر حرف کا تعین اِس ذمے داری میں شامل ہے۔ اِس لحاظ سے دیکھیے تو معلوم ہوگا کہ اجزاے الفاظ اور اُن کی صورت نگاری کے تعین کی صحتِ متن میں اصل حیثیت ہوتی ہے۔

متن کی کماحقہٗ تصحیح اور متعلقاتِ متن کی ترتیب کے لیے یہ بھی ضروری سمجھا گیا کہ تنقیدی مباحث کو شاملِ کتاب نہ کیا جائے۔ ویسے بھی تنقید اور تدوین دو الگ الگ موضوع ہیں، متضاد تو نہیں، مختلف ضرور ہیں۔ عام طور پر اِس خلطِ مبحث سے، یعنی مقدمۂ کتاب میں طویل تنقیدی مباحث کو شامل کرنے سے یہ نقصان ضرور ہوتا ہے کہ تنقید اور تدوین، دونوں کا حق ادا نہیں ہو پاتا۔ مرتب کا اصل کام یہ ہے کہ وہ متن کو صحیح طور پر پیش کرے اور اُس متن سے متعلق بحثوں کو مناسب تفصیل کے ساتھ لکھے، جس میں قابلِ ذکر حصہ تشریحی اور لسانی مباحث کا

ہوگا۔ اُس کے فرائض میں یہ شامل نہیں کہ وہ تنقیدی رائے بھی دے۔ اِسی لیے یہ ضروری سمجھا گیا کہ اِس سلسلے کی زیرِ ترتیب کتابوں کے مقدّمے میں مفصل تنقیدی مباحث کو شامل نہ کیا جائے۔ موضوع کی مناسبت سے ایسی کچھ ضروری باتیں اگر زیرِ تحریر آئیں، تو اُن کی حیثیت ضمنی ہے۔

تحقیق اور تدوین کا چولی دامن کا ساتھ ہے، مگر اِس سلسلے میں ایک بات خاص کر پیشِ نظر رہنا چاہیے کسی متن کی تدوین کے سلسلے میں اور کسی مصنّف پر مستقل طور پر تحقیقی مقالہ لکھنے کے سلسلے میں جو تحقیقی بحثیں کی جائیں گی، اُن کی وسعت کے دائرے مختلف ہوں گے۔ اِسی طرح یہ بات بھی کہ جو تحقیقی بحثیں اِس سے پہلے کی جا چکی ہوں اور وہ قابلِ قبول بھی ہوں اور اُن پر اضافہ بھی نہ کیا جا سکتا ہو، تو یہ مناسب نہیں ہوگا کہ اُن سب بحثوں کی مقدّمے میں تکرار کی جائے۔ اُن کا حوالہ کافی ہو سکتا ہے۔ اگر یہ طریقہ اختیار کیا جائے کہ صرف نہایت ضروری باتوں کو اختصار کے ساتھ لکھا جائے اور تفصیلات کے لیے اصل مآخذ کا حوالہ دے دیا جائے، تو یہ طریقۂ کار بالکل درست ہوگا۔ اِس کتاب کے مقدّمے میں بھی یہی طریقۂ کار اختیار کیا گیا ہے، خاص کر مصنّف کے حالاتِ زندگی کے ذیل میں۔ شوق کے خاندانی حالات اور اُن کے سوانح لکھنا میرا مقصد نہیں، اِس لیے اِس سلسلے میں چند ضروری باتیں لکھ کر حوالے دے دیے گئے ہیں، البتہ ضمیمۂ تشریحات میں اشعار کے متعلقات کو ضروری وضاحتوں کے ساتھ لکھا گیا ہے۔

مثنوی فریبِ عشق کے متن کی بنیاد نسخۂ مطبعِ آغا جان [۱۲۷۲ھ] کو بنایا گیا ہے۔ اِس مثنوی کا اِس سے بہتر اور اِس سے قدیم مطبوعہ نسخہ موجود نہیں، یعنی ہمارے علم میں نہیں۔ مثنوی بہارِ عشق کے نسخۂ مطبعِ محمدی [۱۲۶۸ھ] کو بنیاد بنایا گیا ہے۔ یہ مصنّف کا نظرِ ثانی کردہ نسخہ ہے، ایسے کسی اور نسخے کا علم نہیں۔ نسخۂ مطبعِ سلطان المطابع [۱۲۶۶ھ] کو، جو اِس مثنوی کی اشاعتِ اوّل ہے، معاون نسخے کے طور پر سامنے رکھا گیا ہے۔ مثنوی زہرِ عشق کا نسخۂ مطبعِ شعلۂ طور کان پور [۱۸۶۲ء] اب تک کی معلومات کے مطابق اِس مثنوی کا قدیم

ترین مطبوعہ نسخہ ہے۔ صحتِ متن کے لحاظ سے بھی یہ بہتر اور معتبر نسخہ ہے، اِس بنا پر اِسی نسخے کو اساسی نسخے کی حیثیت سے سامنے رکھا گیا ہے۔

کتابت کی غلطیاں کم و بیش کی نسبت کے ساتھ ہر نسخے میں موجود ہیں۔ اُن کی تصحیح دوسرے نسخوں کی مدد سے کی گئی ہے۔ ضمیمۂ تشریحات میں ایسی ہر تصحیح کی لازماً نشان دہی کی گئی ہے اساسی نسخوں میں جو شعر موجود نہیں، اُنھیں شاملِ متن نہیں کیا گیا۔ ایسے جملہ اشعار کی نشان دہی ضمیمۂ تشریحات میں کی گئی ہے۔ اساسی اور ضمنی، جملہ نسخہ ہائے مثنویات کی تفصیل مقدمے کے عنوان "مطبوعہ نسخے" کے تحت پیش کی گئی ہے۔

اشعار پر نمبر شمار لکھے گئے ہیں، اِس کے دو مقصد ہیں۔ ایک تو یہ کہ ضمیمۂ تشریحات میں اشعار کا حوالہ دیا جا سکے اور شعر کو نقل کرنا ضروری نہ ہے۔ دوسرے یہ کہ اِس طرح جملہ اشعار کی صحیح تعداد بھی بہ یک نظر سامنے آسکے۔ یہ نمبر شمار ہر شعر کے آغاز میں دائروں کے اندر ہیں۔ مثنوی فریبِ عشق کے آخری شعر تک تو ایک ہی نمبر شمار ہے۔ مثنوی بہارِ عشق سے دُہرے نمبروں کا سلسلہ شروع ہوتا ہے، اِس طرح کہ ہر دس شعروں کے بعد دائرے میں اوپر کا نمبر، مسلسل نمبر شمار ہے اور نیچے کا نمبر اُس مثنوی کا نمبر شمار ہے۔ مثلاً مثنوی بہارِ عشق کے آغاز ہی میں ایک شعر پر نمبر شمار اِس طرح مرقوم ہے، (۴۲۸/۱۰)۔ اِس کا مطلب یہ ہے کہ یہ شعر مسلسل شمار کے لحاظ سے اِس مجموعے کا چار سو اٹھائیسواں شعر ہے اور مثنوی بہارِ عشق کا دسواں شعر ہے۔ ضمیمۂ تشریحات میں اشعار کے مسلسل نمبر شمار درج کیے گئے ہیں۔ اِس سے متعلقہ شعر کو تلاش کرنے میں آسانی ہوگی۔

ضمیمۂ تشریحات میں خاص کر بہت سے مقامات پر مثنویات کے اہم نسخوں کے حوالے کے لیے مخففات کو بھی استعمال کیا گیا ہے، اُن مخففات کی تفصیل یہ ہے:

۱۔ فریبِ عشق، نسخۂ مطبعِ آغا جان فیضی، ۱۲۷۲ھ : ف
۲۔ بہارِ عشق، نسخۂ سلطان المطابع، ۱۲۶۶ھ : س
۳۔ " " ، نسخۂ محمدی، ۱۲۶۸ھ : م

۴۔ بہارِ عشق، نسخۂ مطبعِ علوی علی بخش خاں، ۱۲۷۷ھ : خ
۵۔ " " نسخۂ مطبعِ گلزارِ اودھ ، ۱۲۸۳ھ : گلزار
۶۔ مثنوی زہرِ عشق، مطبعِ شعلۂ طور کان پور ، ۱۸۶۲ء : ش
۷۔ " " نسخۂ نظامی بدایونی ، ۱۹۲۰ء : ن
۸۔ " " مطبعِ نامی گرامی : نامی
۹۔ مجموعۂ مثنویاتِ شوق ، نول کشور لکھنؤ ، ۱۸۷۱ء : نول کشور/نسخۂ نول کشور، نول کشوری اڈیشن : ل۔
۱۰۔ کلیاتِ شوق، مرتبۂ شاہ عبدالسلام ، ۱۹۷۸ء : ع

مثنویاتِ شوق کے پُرانے نسخوں میں، اُس زمانے کی عام روش کے مطابق، آخرِ لفظ میں واقع یائے معروف و مجہول، نیز ہائے ملفوظ و مخلوط کی کتابت میں امتیاز کو ملحوظ نہیں رکھا گیا ہے۔ اکثر صورتوں میں آخرِ لفظ میں واقع نونِ غنہ پر نقطہ ملتا ہے۔ اعراب بالحروف کے پُرانے قاعدے کے مطابق زائد واؤ اور ی بھی ملتے ہیں [جیسے: اوس کو (اُس کو) آئینہ (آئنہ)، میرے (مرے)، پہونچا (پہنچا) وغیرہ]۔ لفظوں کو ملا کر اور الگ الگ لکھنے کے سلسلے میں بھی کسی طرح کا التزام نہیں ملتا۔ اضافت کے زیر عموماً نہیں ملتے اور یہی حال تشدید کا ہے اور رموزِ اوقاف بھی بہ طورِ عموم نظر نہیں آتے۔

ایسے جملہ مقامات پر ضروری امتیازات کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔ ہائے مخلوط کو لازماً دو چشمی شکل میں لکھا گیا ہے۔ اِسی طرح آخرِ لفظ میں واقع معروف اور مجہول ی میں کتابت کے امتیاز کی پابندی کی گئی ہے۔ نونِ غنہ کو جو آخرِ لفظ میں ہو، التزاماً نقطے کے بغیر لکھا گیا ہے۔ اضافت کے زیر پابندی کے ساتھ لگائے گئے ہیں اور مشدد حرفوں پر تشدید کو بھی التزام کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ "اوس" اور "اون" کو "اُس" اور "اُن" لکھا گیا ہے۔ اِسی طرح اِس، اِسے، اِن، اِن کو [وغیرہ]۔ مرکبات کو الگ الگ لکھا گیا ہے، جیسے: دل کشا، دل چسپ [وغیرہ]۔ اِسی طرح اس کو، ان کے لیے، مجھ کو، مجھ سے [وغیرہ]۔

جن لفظوں کے آخر میں ہائے مختفی ہے [جیسے: درجہ، مرتبہ] مخرف صورت میں التزام کے ساتھ اُس ہ کی جگہ ے لکھی گئی ہے [جیسے: درجے میں، مرتبے کا]۔ ہائے ملفوظ متصل کے شوشہ [جو اُس کی پہچان ہے] ضرور لگایا گیا ہے [جیسے: ہونا، توجہ، بہت]۔

ضروری مقامات پر اعراب بھی لگائے گئے ہیں اور معروف، مجہول، غنہ آوازوں کے تعین کے لیے حسبِ ضرورت علامات کو بھی استعمال کیا گیا ہے۔ اِن علامات کی تفصیل یہ ہے:

درمیانِ لفظ واقع یائے معروف کے نیچے چھوٹی سی کھڑی لکیر، جیسے میل۔

یائے لین کے لیے حرفِ ماقبل پر زبر، جیسے: مَیل۔

یائے مجہول کے لیے حرفِ ماقبل کے نیچے زیر، جیسے: مِیل۔

یائے مخلوط کے لیے اُس پر آٹھ کے ہندسے جیسا نشان، جیسے: پیار۔

واوِ معروف پر اُلٹا پیش، جیسے: چور۔

واوِ مجہول کے لیے حرفِ ماقبل پر پیش، جیسے: چُور۔

واوِ معدولہ کے لیے اُس کے نیچے لکیر، جیسے: خویش۔

واوِ ماقبل مفتوح کے لیے حرفِ ماقبل پر زبر، جیسے: جَور۔

درمیانِ لفظ واقع نونِ غنہ پر قوس کا اُلٹا نشان، جیسے: مانند۔

تخلص کا متعارف نشان ضرور لگایا گیا ہے، جیسے: شوق۔ خاص ناموں پر خط لازماً کھینچا گیا ہے، جیسے: حیاتِ شوق، لکھنؤ، عطاءاللہ پالوی، نور اللغات۔

علامتوں کے سلسلے میں اِس تصوّر کو پیشِ نظر رکھا گیا ہے کہ وہ کم سے کم ہوں اور صرف ضروری مقامات پر اُن سے کام لیا جائے۔ یہی صورت اعراب کی ہے۔

توقیف نگاری کا التزام بھی ملحوظ رہا ہے۔ اِس سلسلے میں مندرجۂ ذیل رموزِ اوقاف سے کام لیا گیا ہے: سکتہ، یعنی کاما (،)، وقفہ، یعنی سیمی کولن (؛)، بیانیہ، یعنی کولن (:)، ندائیہ [ندا، تحسین، تاسف اور تعجب کے لیے] (!)، استفہامیہ (؟) اور ختمہ، یعنی ڈیش (۔)۔ جن لفظوں کے اعراب، تلفظ یا املا میں کوئی بات قابلِ ذکر یا وضاحت طلب ہے، اُن سے متعلق ضمیمۂ تلفظ و املا میں ضروری صراحت کر دی گئی ہے۔

**قیاسی تصحیح** ـــــ : اِس سلسلے میں میرا طریقۂ کار یہ رہا ہے کہ ممکن حد تک اصل متن میں مداخلت نہ کی جائے۔ اگر مفہوم نکل سکتا ہے یا ذرا سی تاویل کے ساتھ اُس کا تعین کیا جاسکتا ہے، تو پھر اصل متن میں کسی طرح کی تبدیلی نہیں کی جانا چاہیے۔ اگر واضح طور پر غلطیِ کتابت ہو تو یقیناً اُس کی تصحیح کی جانا چاہیے، کیوں کہ صحیح متن پیش کرنا مرتب کی ذمّے داری ہے یا پھر متعلقاتِ متن [مختلف لفظی اور معنوی نسبتیں اور رعایتیں بھی اِس میں شامل ہیں] کسی مقام پر مختلف نسخوں میں سے کسی خاص نسخے کے متن کی ترجیح کو نمایاں کر رہے ہوں، اُس صورت میں اگر اساسی نسخے [یا نسخوں] کے مقابلے میں کسی دوسرے نسخے کے متن کو ترجیح دی جائے، تو مقدمے میں یا حواشی میں اُس کی مکمل طور پر نشان دہی کی جانا چاہیے۔ کتابت کی غلطی کی تصحیح ہو یا متن کی ترجیحی صورت ہو، دونوں کی مکمل نشان دہی لازماً کی جانا چاہیے۔

یہ دیکھا گیا ہے کہ قیاسی تصحیح بہت سی صورتوں میں ذاتی پسند بن کر نمایاں ہوتی ہے۔ یہ قطعی طور پر ناقابلِ قبول ہے۔ زمانے کے گزرنے اور زبان اور ذوق کی تبدیلیوں کے نتیجے میں شخصی پسند و ناپسند کو قدیم متنوں میں اگر جگہ مل جائے تو اصل متن میں تبدیلیوں کے امکانات بہت بڑھ جائیں گے اور تدوین کی زبان میں اُسے تحریف کہا جائے گا۔ مرتب کو اِس کا حق حاصل نہیں کہ موجودہ زبان اور ذوق کی رعایت سے وہ قدیم لفظوں کو یا عبارتوں کو بدل دے۔ مثلاً "بادشائی" کو اگر "بادشاہی" سے بدل دیا جائے [اور ایسا کیا گیا ہے، دیکھیے اختلافِ نسخ] تو اِسے قطعی طور پر ناقابلِ قبول قرار دیا جائے گا، یا ایسی ہی اور تبدیلیاں۔

میں نے اِس بات کا خاص طور پر لحاظ رکھا ہے کہ ممکن حد تک اساسی نسخوں کے متن کو نہ بدلا جائے، اُس میں کوئی ترمیم یا تبدیلی نہ کی جائے۔ ہاں جن مقامات پر واضح طور پر غلطیِ کتابت ہے، تو دوسرے نسخوں کی مدد سے اُس کی تصحیح کی گئی ہے اور اختلافِ نسخ یا ضمیمۂ تشریحات میں اُس کی لازمی طور پر نشان دہی کی گئی ہے۔ اِسی طرح جن چند مقامات پر نہایت درجہ واضح طور پر اساسی نسخوں کے مقابلے میں دوسرے قابلِ ذکر

نسخوں کا متن ترجیحی حیثیت رکھتا ہے، ایسے مقامات پر ترجیحی صورت کو اختیار کیا گیا ہے اور ضمیمۂ تشریحات میں اُس کی وضاحت کی گئی ہے؛ لیکن اِس کا لحاظ رکھا گیا ہے کہ اساسی نسخوں کے متن کو ممکن حد تک برقرار رکھا جائے اگر مفہوم کے تعین کی صورت نکل سکتی ہو۔ قیاسی تصحیح سے میں نے بہت کم کام لیا ہے، اِس لیے کہ یہ میرا تجربہ ہے کہ قیاسی تصحیح اکثر صورتوں میں شخصی پسند و ناپسند کی دوسری شکل ہوتی ہے اور میرے لیے یہ ناقابلِ قبول ہے۔ مرتّب کو تصحیح کا حق ہے، اصلاح کا نہیں۔ یہ دُو بالکل مختلف چیزیں ہیں۔ تصحیح، غلطی کی ہوتی ہے اور اصلاح، تبدیلی کا دوسرا نام ہے۔ مرتّب کو اصلاح کا حق کسی بھی شکل میں حاصل نہیں، وہ صرف ضروری مقامات پر تصحیح کر سکتا ہے اور یہ اُس کی ذمّے داری ہوگی کہ جملہ تصحیحات کی نشان دہی کرے۔ اِس سلسلے کی پچھلی تین کتابوں [باغ و بہار، فسانۂ عجائب، گلزارِ نسیم] میں اِسی طریقِ کار کو اپنایا گیا تھا اور اِس کتاب میں بھی اِس کی پابندی کی گئی ہے۔

مثنویاتِ شوق کے مختلف موخر نسخوں میں بہت سے ذیلی عنوانات بھی ملتے ہیں [اِن کا ذکر اِسی مقدمے میں آچکا ہے]۔ قدیم نسخوں میں یہ عنوانات موجود نہیں۔ یہ بعد والوں کی کارگزاری ہے کہ عام پڑھنے والوں میں دل چسپی پیدا کرنے کے لیے ذیلی عنوانات قائم کیے۔ چوں کہ قدیم نسخے اِن سے خالی ہیں، اِس لیے ایسے کسی ذیلی عنوان کو شامل نہیں کیا گیا؛ البتہ یہ ضرور کیا گیا ہے کہ مختلف مقامات پر، جہاں ایک بات ختم ہوتی ہے اور دوسری بات شروع ہوتی ہے، وہاں ایک سطر کی جگہ خالی چھوڑ دی گئی ہے تاکہ وصل اور فصل کی نشان دہی خود بہ خود ہو جائے اور متن میں کسی طرح کا اضافہ بھی نہ ہو۔

اِن مثنویوں میں کئی مقامات پر ایسی کچھ باتیں مذکور ہیں جن کا تعلق شیعہ عقائد یا روایات سے ہے۔ اِس کی اصل وجہ یہ ہے کہ شاعر مذہباً شیعہ تھا۔ میں نے محض ازراہِ احتیاط ایسے مقامات کی وضاحت کے سلسلے میں یہ مناسب بل کہ ضروری خیال کیا کہ کسی راسخ العقیدہ شیعہ سے معلومات حاصل کروں۔ کسی شیعہ عالم یا فقہِ جعفری کے ماہر سے میرے روابط نہیں۔ ایسے خاصگانِ بارگاہِ خداوندی سے ایک گناہ گار کے روابط

ہو بھی کیسے سکتے ہیں اور احتیاط کے تقاضوں کی پاس داری بھی لازم تھی۔ میرے حلقۂ متعلقین میں نیّر مسعود صاحب اِس لحاظ سے بھی متعارف حیثیت رکھتے ہیں۔ میں ایسے مقامات کے متعلق اُن سے دریافت کرتا رہا اور ضمیمۂ تشریحات میں اُنھی کے خطوں کی متعلقہ عبارتوں کو درج کر دیا۔ یہ سب عبارتیں واوین میں ہیں۔ ہر جگہ حوالہ کیا دیا جاتا، اِس لیے یہاں یہ وضاحت کی جاتی ہے کہ ضمیمۂ تشریحات میں جو تشریحی عبارتیں واوین میں مقید ہیں اور کسی کا حوالہ مندرج نہیں، وہ سب نیّر مسعود صاحب کے خطوں کے اقتباسات ہیں۔ اِس طرح دُہرا فائدہ ہوا، یہ اطمینان ہو گیا کہ صحیح باتیں لکھی جائیں گی اور بہت سے جھگڑوں سے بھی بچ گیا۔ مجھے مولانا حالؔی کا یہ شعر یاد تھا:

جھگڑوں میں اہلِ دیں کے نہ حالؔی پڑیں بس آپ
قصّہ حضور سے یہ چُکایا نہ جائے گا

متن کے بعد چار ضمیمے شامل کیے گئے ہیں۔ پہلا ضمیمہ تشریحات کا ہے، جس میں مختلف اشعار سے متعلق ضروری وضاحتیں شامل کی گئی ہیں۔ دوسرا ضمیمہ متن میں شامل خاص خاص الفاظ کے تلفظ اور املا سے متعلق ہے۔ تیسرا ضمیمہ اختلافِ نسخ کا ہے اور چوتھا ضمیمہ الفاظ اور طریقِ استعمال سے متعلق ہے۔ شوقؔ کی مثنویاں لسانی مباحث کے نقطۂ نظر سے یوں خاص اہمیت اور حیثیت رکھتی ہیں کہ زبان اور بیان کے لحاظ سے یہ لکھنؤ کی اُس لسانی روایت سے ہم آہنگ نہیں جس کا سلسلۂ نسب ناسخ سے ملایا جاتا رہا ہے۔ دہلوی اثرات اِن میں نمایاں ہیں اور اِس لحاظ سے اِن مثنویوں کا لسانی جائزہ دل چسپ کام ہو سکتا ہے۔ اِس مختصر سے ضمیمے کو اِس ضرورت کا اشارہ نما سمجھنا چاہیے۔ اِس ضمیمے میں خاص خاص الفاظ، افعال اور جملے کے ٹکڑوں کو شامل کیا گیا ہے۔ اِس طرح ایک نظر میں مثنویاتِ شوقؔ کی لسانی صورتِ حال اور اُس کے مشتملات کا اندازہ کیا جا سکے گا۔ اِس ضمیمے سے متعلق بعض باتیں مقدمے کے ایک ذیلی عنوان "زبان و بیان" کے تحت بھی بیان میں آ گئی ہیں، اُنھیں بھی اِسی ضمیمے کا حصّہ سمجھنا چاہیے۔ ہاں یہ صراحت ضروری ہے کہ تیسرے ضمیمے "اختلافِ نسخ" میں متنِ اشعار کے اُن اختلافات کو شامل نہیں کیا گیا ہے جو ضمیمۂ تشریحات میں زیرِ بحث

آ گئے ہیں۔

آخر میں فرہنگ ہے۔ اکثر الفاظ کے سامنے قوسین میں اُس شعر کا نمبر شمار لکھ دیا گیا ہے جس میں وہ لفظ آیا ہے۔ جو لوگ شاملِ فرہنگ الفاظ کے محلِ استعمال کو دیکھنا چاہیں گے، اِس طرح اُن کو وہ شعر آسانی کے ساتھ مل جائے گا۔ یہ وضاحت کی جاتی ہے کہ فرہنگ میں الفاظ کے وہی معنی لکھے گئے ہیں جن معانی میں وہ متعلقہ اشعار میں استعمال میں آئے ہیں۔

عزیزوں اور دوستوں کی مدد شاملِ حال نہ ہوتی تو اِس کام کا تکمیل کو پہنچنا مشکل تھا، اِس لیے اُن کا شکریہ ادا کرنا من جملۂ واجبات ہے۔ نیّر مسعود صاحب نے مثنویات کے کئی اہم نسخے بلا تکلّف میرے پاس بھیج دیے اور خطوں کے جواب پابندی سے لکھتے رہے۔ ڈاکٹر عابد رضا بیدار نے خدا بخش لائبریری پٹنہ میں محفوظ مطلوبہ نسخوں کے عکس بھیجے۔ رضا لائبریری رام پور میں اِن مثنویوں کے کئی نسخے ہیں۔ اِس کتاب خانے کا آج کل جو احوال ہے، اُس کے پیشِ نظر اُن نسخوں سے استفادہ میرے لیے گویا ناممکن تھا۔ اِس مشکل کو حل کیا عزیزِ مکرّم ڈاکٹر شعائر اللہ خاں نے کہ مطلوبہ نسخوں کے عکس بنوا کر بھیج دیے۔ اُن کا خاص طور پر شکر گزار ہوں۔ گلزارِ نسیم کی تدوین میں بھی اِسی طرح اُنھوں نے بہت مدد کی تھی اور متعدد نسخوں کے عکس بھیجے تھے۔ مثنوی زہرِ عشق کا نظامی اڈیشن اب کم یاب ہے۔ محبّی شمس الرحمان فاروقی صاحب کے پاس اُس کی اشاعتِ ثانی کا ایک نسخہ تھا، میری فرمائش پر موصوف نے بہت اہتمام کے ساتھ اُس کا عکس بنوا کر بھیجا۔ نیز الٰہ آباد کے اسٹیٹ آرکائوز میں زہرِ عشق سے متعلق کاغذات کے سلسلے میں معلومات بہم پہنچائی۔

سیّد عروج زیدی بدایونی مرحوم میرے خاص کرم فرما تھے، اُن کے صاحب زادے عزیزی عرفان زیدی نے [جو اب رام پور کے ہو کر رہ گئے ہیں] معلوم نہیں کہاں سے زہرِ عشق کے نظامی اڈیشن [اشاعتِ ثانی] کا ایک نسخہ ڈھونڈ نکالا اور میرے پاس

بھیج دیا۔ ذاکر بدایونی کے احوال سے میں بے خبر تھا، بس یہ معلوم تھا کہ نظامی بدایونی نے قاموس المشاہیر میں اُن سے متعلق کچھ لکھا ہے۔ شمس بدایونی صاحب نے میری درخواست پر قاموس المشاہیر کی متعلقہ عبارت نقل کر کے بھیج دی تھی۔ اِس سلسلے میں بھی عزیزی عرفان نے مدد کی۔ جناب ضیا علی خاں اشرفی بدایونی نے اپنی کتاب مردانِ خدا میں ذاکر کا حال نسبتاً تفصیل کے ساتھ لکھا ہے۔ میں اِس کتاب سے بے خبر تھا۔ عرفان زیدی کی فرمایش پر ضیا علی خاں صاحب نے مردانِ خدا سے متعلقہ عبارت خود نقل کر کے بھیجی۔ عرفان زیدی کا شکریہ کیا ادا کروں، وہ تو میرے لیے عزیزِ قریب کی حیثیت رکھتے ہیں؛ اُن کی سعادت مندی اور دل سوزی کا اعتراف کرتا ہوں اور ضیا علی خاں صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں زحمت فرمائی کے لیے۔

محبِ مکرم اسلم محمود صاحب نے بہت دل چسپی اور تعلقِ خاطر کے ساتھ لکھنؤ کے اسٹیٹ آرکائوز میں زہرِ عشق سے متعلق کاغذات کی تلاش میں حصّہ لیا۔ اسلم محمود صاحب جیسے مخلص اب کم یاب ہیں۔ ڈاکٹر اکبر حیدری نے ایک طویل مضمون کا عکس بھیجا اور ایک قلمی مجموعہ ''مثنویاتِ شوق'' بھیجا۔ ڈاکٹر گیان چند جین اور ڈاکٹر عقیل رضوی نے بعض ضروری کتابیں فراہم کیں۔ جین صاحب نے شروع ہی سے اِس سلسلے کی کتابوں کی ترتیب میں دل چسپی لی ہے اور ہمیشہ آمادۂ تعاون رہے ہیں، میں اُن کا ممنون ہوں۔ ایم۔ حبیب خاں صاحب نے کئی کتابوں کی تلاش میں اور کئی مثنویوں کے عکس کے حصول میں مدد کی۔ اُن کی کوششوں کا اعتراف کرتا ہوں اور شکر گزار ہوں۔ اِن سب احباب کی مدد شاملِ حال نہ ہوتی تو یہ کام اِس انداز سے مکمل نہیں ہو سکتا تھا۔

میں ڈاکٹر خلیق انجم کا بہ طورِ خاص شکریہ ادا کرتا ہوں۔ دہلی جیسے بے کراں اور بے اماں شہر میں اُن کی غم گساری میرے لیے وجہِ تسکین رہی ہے۔ اِس سلسلے کی کتابوں کی تیاری پر وہ جس طرح مسلسل اصرار کرتے رہے اور بہت سی آسانیاں فراہم کرتے رہے، اُس سے کام کی رفتار مدھم نہیں ہونے پائی۔ اُنھوں نے جس اہتمام کے ساتھ اِس سلسلے کی کتابوں کو شائع کرنے کا انتظام کیا ہے، اُس سے کام کرنے کا حوصلہ بڑھا ہے۔ میں

اُن کے پُرخلوص طرزِ عمل کا معترف ہوں۔

اِس سلسلے کی تین کتابیں اِس سے پہلے چھپ چکی ہیں، فسانۂ عجائب، باغ و بہار، گلزارِ نسیم۔ اہلِ نظر نے اُن کو توجہ کی نظر سے دیکھا تھا۔ فسانۂ عجائب اِس سلسلے کی پہلی کتاب تھی جو ۱۹۹۰ء میں شائع ہوئی تھی۔ اِس سال یعنی ۱۹۹۶ء کے اوائل میں اُس کا دوسرا اڈیشن سامنے آگیا ہے۔ اِس سے بھی اِس سلسلے کی کتابوں کی مقبولیت کا تھوڑا بہت اندازہ تو لگایا ہی جا سکتا ہے۔ توقع کرتا ہوں کہ اُسی سلسلے کی یہ چوتھی کتاب بھی اہلِ نظر کی پسندیدگی سے محروم نہیں رہے گی۔

کلاسکی متون کی تدوین کے اِس پروگرام میں مثنوی سحر البیان، نوطرزِ مرصّع، قصائدِ سودا کا مجموعہ، امراؤجان ادا اور غرائبُ اللغات شامل ہیں؛ توقع کرتا ہوں کہ یہ کتابیں بھی اِسی انداز سے مرتب ہو سکیں گی [اگر عمر اور صحت نے رفاقت میں کوتاہی نہ کی] اور کلاسکی متنوں کی تدوین کی وہ روایت، اُردو میں جس کا آغاز مولانا امتیاز علی خاں عرشی سے ہوتا ہے، اُن کے ایک تلمیذِ معنوی کے واسطے سے اُس روایت میں توسیع کے نئے اجزا شامل ہوتے رہیں گے۔

کیست کز کوششِ فرہاد نشاں باز دہد
مگر آں نقش کہ از تیشہ بہ خارا ماند

رشید حسن خاں
۱۶۷۔ بازلوزئی دوم، شاہ جہاں پور
۳۰؍ جون ۱۹۹۶ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱ اے قلم! پہلے لکھ تو بسم اللہ — بعدہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ
۲ بعد، احمد کی مدح کر تحریر — کہ وہ دُنیا میں ہے خُدا کا وزیر
۳ پایا آدم نے ہے اُسی سے شرف — تاجِ فرقِ پیمبرانِ سلف
۴ سچ کہ محبوبِ کبریا ہے وہ — خلق میں نائبِ خُدا ہے وہ
۵ بعدِ احمد، علی کے لکھ اوصاف — نہ رُکی تیغ جس کی روزِ مصاف
۶ آبرو دونوں نے برابر دی — تیغ حق نے، نبی نے دُختر دی
۷ دھوم اُس تیغ کی ہے عرش تلک — ضربِ حیدر سے کانپتے ہیں ملک
۸ جب کیا فتح قلعۂ خیبر — تھی یہی ذُوالفقار زیبِ کمر
۹ بھولی احمد کو پھر نہ یادِ علی — آئی جس روز سے کہ "نادِ علی"
۱۰ ماسوا اس کے، کیا یہ اوج ہے کم — دوشِ احمد پہ تھے علی کے قدم
۱۱ مدحِ حیدر، نہیں بشر کی مجال — اب سنو عشقِ جاں گداز کا حال

(۱۲) داغِ اُلفت ہر اک کے دل میں ہے — عشق، انساں کی آب و گِل میں ہے

(۱۳) اِس میں ڈوبا ہوا ہے سَر تا سَر — خالی اِس سے نہیں ہے کوئی بش

(۱۴) میں بھی تھا کم سِنی سے عاشق تن — پالے طفلی میں کھیلنے کو ہر

(۱۵) دل سے چالاکی اُن کی بھاتی تھی — پیاری آنکھوں پہ جان جاتی

(۱۶) کھیلتا تھا اُسی سے مَیں غم گیں — کوئی ہم جُولی ہوتی تھی جو حسی

(۱۷) دیکھ کر، پھر نہ واں سے ٹلتا تھا — اچھی صورت پہ دم نکلتا تھا

(۱۸) رفتہ رفتہ جو میں جوان ہوا — اور ہی اور دل میں دھیان ہوا

(۱۹) زر خُدا نے دیا تھا کثرت سے — مالِ دُنیا مِلا تھا حکمت سے

(۲۰) خوش گزرتے تھے اِس طرح ایّام — عیش رہتا تھا صُبح سے تا شا

(۲۱) جمع رہتے تھے بزم میں وہ حسیں — نہ ہوئے ہیں، نہ ہُوئیں گے جو کہیں

(۲۲) خوب رُو کوئی، نازنیں کوئی — خوش رَوِش کوئی، مَہ جبیں کوئی

(۲۳) شوخ، چالاک، خوش مزاج، ذہین — سِن جوانی کا، سب کے سب شوقین

(۲۴) خوش نُما، خوش مزاج، خوش اُسلوب — ایک ایک اپنے طرز پر محبوب

(۲۵) عاشقی کے فنون سے ماہر — سب کے سب خوش جمال، خوش ظاہر

(۲۶) آشنا، دوست، سب کے سب ہم راز — خوش بیاں کوئی، کوئی خوش آواز

(۲۷) شُہرہ پایا تھا خوش جمالی سے — سب کے سب خاندانِ عالی سے

(۲۸) شوخ ہر ایک کی طبیعت تھی — طُرفہ، یادش بہ خیر، صُحبت تھی

(۲۹) شوق ہر ایک فن کا رہتا تھا — چرچا شعر و سُخن کا رہتا تھا

(۳۰) کھانا بے دل لگی نہ پچتا تھا — میلا ٹھیلا کوئی نہ بچتا تھا

(۳۱) رُوز رہتا تھا لُطفِ سیر و شکار    شب کو بجتی تھی بین، دن کو ستار

(۳۲) وَضع کی گو تھی سب کو پابندی    پَر، نہ بجتی تھی کوئی تُو چندی

(۳۳) دوست جتنے تھے، رہتے تھے ہمراہ    کربلا میں کبھی، کبھی درگاہ

(۳۴) رہتا تھا تیرھویں کا جلسہ یاد    شام سے جاتے تھے حُسین آباد

(۳۵) لوگ پہلے سے واں پہ جاتے تھے    فرش تالاب پر بچھاتے تھے

(۳۶) دُوپہر رات جب گزرتی تھی    ڈُولی پر ڈُولی پھر اُترتی تھی

(۳۷) صُحبتِ عیش گرم رہتی تھی    کچھ نہ آپس میں شرم رہتی تھی

(۳۸) رات ہنس بُول کر گزُارتے تھے    صُبح سب اپنے گھر سِدھارتے تھے

(۳۹) ہُوش باقی نہ رہتا تھا تن کا    آتا تھا جب مہینا ساون کا

(۴۰) دل کے ارمان سب نکالتے تھے    جھولے باغوں میں جاکے ڈالتے تھے

(۴۱) جَمع ہوتے تھے سیکڑوں محبوب    خوش گلو، خوش مزاج، خوش اُسلوب

(۴۲) لذتِ زندگی اُٹھاتے تھے    ہنستے تھے، گاتے تھے بجاتے تھے

(۴۳) خوش گلو جب کہ تان لیتے تھے    دل تو کیا چیز، جان لیتے تھے

(۴۴) پُرزے پُرزے اُڑاتے تھے دل کے    کُوکتے تھے مثال کوئل کے

(۴۵) دل میں لوگوں کے جو بھرا تھا مذاق    رہتے تھے ایسی بزم کے مشتاق

(۴۶) لُطف صُحبت کا جو اُٹھاتے تھے    بِن بُلائے سب آپ آتے تھے

(۴۷) جَمع ہونے لگے جو غیرتِ حور    صُحبت اپنی بھی ہو گئی مشہور

(۴۸) دیکھ اِس طرح ہم فقیروں کو    رشک آنے لگا امیروں کو

(۴۹) تھا مزہ جن کی کچھ طبیعت میں    کہتے تھے اپنی اپنی صُحبت میں

(۵۰) رشک بے جا ہے، گر رقیب کرے — یہ تو جس کو خدا نصیب کر

(۵۱) جائے شکوہ ہے، نہ شکایت ہے — اِس میں بھی اپنی اپنی قسمت

(۵۲) ہو وہ موجود جو کہ جی میں ہے — زندگی کا مزہ اِسی میں

(۵۳) دیکھ کر ایسا بزم کا جوبن — کہتے تھے بعضے عقل کے دش

(۵۴) گو گنہ گارِ خدا تو ہے — کیوں نہ آئے، حسد کی جا تو

(۵۵) حق تو یہ ہے کہ جائے حسرت تھی — کچھ عجب نکھری نکھری صحبت تھ

(۵۶) حال ابتر تھا بد نصیبوں کا — رشک بے جا نہ تھا رقیبوں ک

(۵۷) اِسی صورت سے گزرے جب کئی سال — ہو گیا ہم کو اِس ہنر میں کمال

(۵۸) رہے جب ایسے کارخانے میں — ایک شہرہ ہوا زمانے میں

(۵۹) ظلم جب سہہ چکے حسینوں کے — ہوئے مرشد تماش بینوں کے

(۶۰) تھا جو اِس فن میں دخل حد سے زیاد — ہم نشیں ہم کو کہتے تھے اُستا

(۶۱) بحرِ اُلفت کے ہوتے تھے جو غریق — سیکھتے تھے سب آ کے اِس کے طریق

(۶۲) مشورے ہم سے لیتے تھے ہر دم — سب میں خضرِ طریقِ عشق تھے

(۶۳) ایک دن سیر کو اُٹھے ناگاہ — کربلا پہنچے، ہو کے ہم درگا

(۶۴) خیمہ اِستادہ اک نظر آیا — میں ٹہلتا ہوا اُدھر آ

(۶۵) دیکھا، اُس میں ہے ایک مہ پارا — خیمہ روشن ہے حُسن سے سا

(۶۶) بیٹھی ہے وہ قریب چلمن کے — باہر آتا ہے نور چھن چھن کے

(۶۷) نورِ حُسن و جمال ہے اُس کے — تو نکلتی ہے گال سے اُس کے

(۶۸) ہنس کے جس سمت آنکھ پھرتی ہے — جانِ عاشق پہ برق گرتی ہے
(۶۹) اک کہاری کھڑی ہے باندھے ہات — ہر گھڑی کرتی ہے اُسی سے بات
(۷۰) حُکم اَحکام سب بجاتی ہے — وہی ہر بار آتی جاتی ہے
(۷۱) اِس قرینے سے یہ ہوا ظاہر — رازسے اُن کے ہے یہی ماہر
(۷۲) آگیا عیشِ زندگی میں خلل — ہوگئی جان ، دیکھ کر، بے کل
(۷۳) دیکھ یہ ، آدمی سے میں نے کہا — نام و گھر پوچھ لے کہاری کا
(۷۴) مشورہ کرکے ٹھہری یہ تدبیر — اب جو نَوچَندی ہے رَجب کی اَخیر
(۷۵) راضی اِس پر کرو کہاری کو — کہ اُتروادے یاں سواری کو
(۷۶) اِتنا کردے گی گر ہمارا کام — حَسْبِ دل خواہ پائے گی انعام
(۷۷) سُونچ یہ ، آدمی کو حُکم دیا — اُس کہاری کو جلد لے کر آ
(۷۸) دیکھ کر میری بے قراری کو — گھر سے لایا وہ اُس کہاری کو
(۷۹) کہا اُس سے : یہ کام ہے ہم کو — لاکے ہِلوادو اپنی بیگم کو
(۸۰) کسی صورت اُبھار کر لاؤ — میرے گھر تک سوار کر لاؤ
(۸۱) بُولی : اک عرض کرتی ہوں اِس آن — کیجیے گا نہ اِس میں اَور گُمان
(۸۲) وَضع ظاہر میں گو کہ سادی ہے — پھر وہ آخر امیرزادی ہے
(۸۳) سب امیرانِ شہر مرتے ہیں — خود حسیں اُن کو پیار کرتے ہیں
(۸۴) شہر میں وَضع دار ہیں وہ بھی — آفتِ رُوزگار ہیں وہ بھی
(۸۵) حُسن میں رشکِ حور جانتی ہیں — بہت اپنے کو دور جانتی ہیں
(۸۶) سب میں مشہور آج ہیں وہ بھی — بڑی نازک مزاج ہیں وہ بھی

(۸۷) بات کہتے ہی تاڑ جائیں گی — میرے فقرے پہ وہ نہ آئیں گی
(۸۸) مگر اک بات سب سے بہتر ہے — آگے پھر آپ کا مقدر ہے
(۸۹) جائیں جب کربلا سے گھر کی طرف — لاؤں دھوکے سے میں اِدھر کی طرف
(۹۰) آگے پھر آپ جانیں، آپ کا کام — میری جانب نہیں ہے یہ الزام
(۹۱) سُن کے، میں نے کہا کہ بسم اللہ — خوب تدبیر سوجھی ہے وَاللہ
(۹۲) یہی بتلانے کو تھا میں بھی گھات — چھین لی گویا میرے منہ کی بات
(۹۳) پا گئی جب قرار یہ تدبیر — آئی نوچندی بھی رَجب کی اَخیر
(۹۴) باغ اُس جا پر اک ہمارا تھا — کہ بہت سا اُسے سنوارا تھا
(۹۵) اُسی گُل کے سُراغ میں بیٹھا — مُنتظِر اپنے باغ میں بیٹھا
(۹۶) رہ گیا دو گھڑی جو دن باقی — بڑھ گئی اَور دل کی مُشتاقی
(۹۷) اُن کے آنے کی یاس ہونے لگی — طَبع کچھ کچھ اُداس ہونے لگی
(۹۸) اِتنے میں دیکھتا ہوں کیا یک بار — لیے آتے ہیں اک پنس کو کہار
(۹۹) پیچھے پیچھے کہاری آتی ہے — کچھ اشارے سے کہتی جاتی ہے
(۱۰۰) چھپ گئی شکل کو دکھا کر وہ — ہٹ گئی کچھ پتا بتا کر وہ
(۱۰۱) وعدہ انعام کا جو تھا دل خواہ — لی کہاروں نے سیدھی باغ کی راہ
(۱۰۲) اُتری آکر پنس جو واں ناگاہ — عشق نے دی صدا کہ بسم اللہ
(۱۰۳) حَسبِ دستور ہٹ گئے جو کہار — پردہ کھولا، تو دیکھی اَور بہار
(۱۰۴) باغ ہے، پَر عجب ہے یہ رُوداد — نہ کوئی آدمی نہ آدم زاد
(۱۰۵) گُل ہیں سب اپنے اپنے جُوبن پر — بوئے گُل، ہے صبا کے تَوسن پر

۱۰۶ ہیں عجب لطف پر شگوفہ و گُل      باغ رنگین جس سے ہے بالکل
۱۰۷ ہے عجب لطف پر جمالِ چمن      جھومتے ہیں کھڑے نہالِ چمن
۱۰۸ سبزہ اک جا پہ لہلہاتا ہے      پیچ سُنبل کہیں پہ کھاتا ہے
۱۰۹ مالتی کھل رہی جو ہر سو ہے      کچھ عجب بھینی بھینی خوشبو ہے
۱۱۰ آب پاشی سے سبزہ لائقِ دید      سیہ مخمل پہ جیسے مَروارید
۱۱۱ پھول ایک ایک اُس میں بُوقلموں      ہو ، جسے دیکھ ، آدمی کو جُنوں
۱۱۲ وہ سُہانا سُہانا وقتِ زَوال      لطفِ گلشن سے ہر شجر ہے نہال
۱۱۳ باغ چھوٹا سا ، پیارے پیارے چمن      گُل تُو گُل ، پتّے پتّے پر جُوبن
۱۱۴ بیچ میں بنگلا ایک ہے خَس کا      فرش جس میں تمام اطلس کا
۱۱۵ چار جانب سے آتی ہے خوشبو      کہیں جوہی کھلی ، کہیں شبّو
۱۱۶ ہر چمن پر نئی طرح کی بہار      پھولا اک سمت کو ہے ہار سنگھار
۱۱۷ سب چمن اپنے اپنے رنگ کے ہیں      پھول کچھ چین ، کچھ فرنگ کے ہیں
۱۱۸ قفسِ طائرانِ تیز زَباں      ہیں قرینوں سے اپنے آویزاں
۱۱۹ گُل جو چاروں طرف مہکتے ہیں      مست ہو ہو کے سب چہکتے ہیں

۱۲۰ بُولی : اِس جا کہار آئے کہاں !      کچھ سِڑی ہیں ، یہ مجھ کو لائے کہاں !
۱۲۱ بُوجھ گردن کا اپنی ٹال دیا      جہاں چاہا قفس کو ڈال دیا
۱۲۲ رہ گئی راہ میں کہاری کیوں !      یاں اُتاری مری سواری کیوں !
۱۲۳ کیا موؤں پر قیامت آئی ہے      مُونڈی کاٹوں کی شامت آئی ہے

(۱۲۴) رکھ دی اپنی خوشی سے اَسواری — ہوئے نوکر ہیں یا ہیں بیگار

(۱۲۵) یہاں لاکر جو مجھ کو ڈالا ہے — دال میں کچھ نہ کچھ تو کالا

(۱۲۶) کیسی اُفتاد یہ اِلٰہی ہے ! — آج جی جان کا خدا ہی ہے

(۱۲۷) راہ میں لوٹتے تو ڈرتی ہوں — دیکھو گھر چل کے کیا میں کرتی ہوں

(۱۲۸) سُننے میں نے جو اِس طرح کے کلام — ضبط کا دل کو پھر رہا نہ مقام

(۱۲۹) کام جُرأت کا یہ کیا اُس دم — آکے پردہ اُلٹ دیا اُس دم

(۱۳۰) اور کہا : کیا خطا کہاروں کی — ہے خطا ہم گناہ گاروں کی

(۱۳۱) خالی اِس جُرم سے حُضور ہیں وہ — سچ تو یوں ہے کہ بے قصور ہیں وہ

(۱۳۲) اُن کے بدلے مجھی کو دو تعزیر — اُن بچاروں کی کچھ نہیں تقصیر

(۱۳۳) باغ پھولا ہوا ہے، سبزا ہے — ہر طرف آبِ سرد چھڑکا ہے

(۱۳۴) دیکھو، کیا چل رہی ہے سرد ہوا — دو گھڑی سیر کیجیے اِس جا

(۱۳۵) کوئی اِتنی رُکھائی کرتا ہے — یہ تو سمجھو کہ کوئی مرتا ہے

(۱۳۶) آپ کو کربلا میں دیکھا تھا — جان جاتی تھی، دَم نکلتا تھا

(۱۳۷) آج اللہ نے کیا بشاش — ایک مدت سے آپ کی تھی تلاش

(۱۳۸) بولی : قائل ہوں اِس ڈِھٹائی کی — اَرے تو خوب تری صفائی کی

(۱۳۹) ماشاءَ اللہ کتنے صاف ہیں آپ! — کتنے جَم جَم سے خوش غلاف ہیں آپ!

(۱۴۰) ارے تو کون ایسا تیسا ہے ؟ — سچ بتا، یہ فریب کیسا ہے ؟

(۱۴۱) میں تو جاتی تھی اپنے گھر کی طرف — کون لایا مجھے اِدھر کی طرف ؟

(۱۴۲) مجھ بچاری کو یہ دماغ کہاں — ہم کہاں اور سیرِ باغ کہاں
(۱۴۳) وہ کرے سیر، جو ندیدہ ہو — وہ پھرے، جس کا شوخ دیدہ ہو
(۱۴۴) باغ کی سیر ہم کریں اب کیا — غیر کے پھول پھل سے مطلب کیا
(۱۴۵) مجھ سے باتیں نہ اب بنائیے آپ — باغِ سبز اَور کو دِکھائیے آپ
(۱۴۶) سیر میں مجھ کو اِمتیاز نہیں — تم پھرو، بندی سیر باز نہیں
(۱۴۷) دُون پر جو دماغ آپ کا ہے — اب میں سمجھی کہ باغ آپ کا ہے
(۱۴۸) ہوئی ہے مجھ پہ مَیل، یہ کہیے — آپ کے ہیں یہ فَیل، یہ کہیے
(۱۴۹) خَیر تم سے تُو کیا مَیں بُولوں گی — پَر، کہاری سے جا کے سمجھوں گی
(۱۵۰) اِس گھڑی تُو بچی، سمجھ لوں گی — گھر چلیں تُو بچی سمجھ لوں گی
(۱۵۱) ایک حَرّافہ رنڈی ہے مُردار — آج کھائے گی میرے ہاتھ کی مار
(۱۵۲) اب یہ کرتی ہوں آپ سے میں عرض — فَیل کرنا تھا مجھ سے کون سا فرض؟
(۱۵۳) حاصل اِس فقرے بازی سے کیا تھا — مطلب اِس جعل سازی سے کیا تھا؟
(۱۵۴) اِس طرف جو طبیعت آئی ہے — جی میں کیا آپ کے سمائی ہے؟
(۱۵۵) کیے مجھ سے جو اِس طرح کے کلام — کون ہیں آپ، کیا ہے آپ کا نام؟
(۱۵۶) یہ تُو سمجھی کہ خوش بیاں ہیں آپ — رکھتے کیا نام، کیا نشاں ہیں آپ؟
(۱۵۷) دیکھی جُرأت بہت بڑی تیری — واہ ری دھِین دَھوکڑی تیری
(۱۵۸) فَیل سے اپنے گھر اُتارتا ہے — دِن دِہاڑے تو راہ مارتا ہے
(۱۵۹) نام جس وقت میں نے بتلایا — قہقہہ مار کر یہ فرمایا
(۱۶۰) اَرے تُو مَیں بھی کہوں سبب کیا ہے — ارے تو ہی نواب مرزا ہے!

(۱۶۱) ایکی مُرشد ہو تم، قصور مُعاف — سُن چکی ہوں میں آپ کے اوصاف
(۱۶۲) بے وفائی میں، دل جلانے میں — تو تُو مشہور ہے زمانے میں
(۱۶۳) پھنس کے چھوٹا نہ دام سے تیرے — لوگ ڈرتے ہیں نام سے تیرے
(۱۶۴) سُنتی ہم جُولیوں سے تھی اکثر — کہ نہایت ہے وہ زباں آور
(۱۶۵) کہتی تھیں : وہ ہر اک سے ہنستا ہے — بات کرنے میں اُس سے پھنستا ہے
(۱۶۶) تن بدن، سُن کے، کانپ جاتا تھا — نام سے تیرے خوف آتا تھا
(۱۶۷) کھینچ لائے گی تیرے گھر مجھ کو — یہ نہ قسمت سے تھی خبر مجھ کو
(۱۶۸) سچ بتا، کیا تو قہر کرتا ہے — جس کو سُنتی ہوں، تجھ پہ مرتا ہے
(۱۶۹) سب حسیں ظلم تیرے سہتے ہیں — جادو گر لوگ تجھ کو کہتے ہیں
(۱۷۰) کیا اثر ہے زبان کو تیری — سب کلپتے ہیں جان کو تیری
(۱۷۱) تجھ سے تُو بات کرنا آفت ہے — آدمی کاہے کو، قیامت ہے
(۱۷۲) آپ کا ذکر ہر بیان میں ہے — تو تُو ضربُ المثل جہان میں ہے
(۱۷۳) سب کو فقروں میں کیوں لپیٹتا ہے؟ — ہر ایک اک کا کیوں سمیٹتا ہے ؟
(۱۷۴) جعل سازی یہ تجھ کو کیوں کر آئی — ایک کو سائی، دوسرے کو بدھائی
(۱۷۵) پَر، اَچنبھا مجھے گزرتا ہے — تجھ میں کیا ہے، جو کوئی مرتا ہے!
(۱۷۶) بہ خُدا، خاک جو خوش آتا ہو — پھوٹیں آنکھیں، جو مجھ کو بھاتا ہو
(۱۷۷) بات کرنا تُو کیا، سلام نہ لوں — مَیں تُو اِس شکل کا غلام نہ لوں
(۱۷۸) ہے بڑا بُول، مُنہ پہ کیا لاؤں — لوٹا چَوکی پہ بھی نہ رکھواؤں
(۱۷۹) لاکھ عاشق ہو میری صورت کا — کُتّا پالوں نہ تیری صورت کا

(۱۸۰) کہتی ہوں آپ سے مَیں جوڑ کے ہاتھ — فیل بازی نہ کیجے میرے ساتھ
(۱۸۱) مہربانی اِدھر کو کم رکھیے — میرے اوپر ذرا کرم رکھیے
(۱۸۲) ہے یہ بے جا خیال میں تیرے — مَیں نہ آؤں گی جال میں تیرے
(۱۸۳) کوئی عاقل یہ کام کرتا ہے! — دیدہ دانستہ کوئی مرتا ہے!
(۱۸۴) آگ میں کوئی آپ جلتا ہے! — جیتی مکھی کوئی نگلتا ہے!
(۱۸۵) آپ سے کوئی جی گنواتا ہے! — جان کر کوئی زہر کھاتا ہے!
(۱۸۶) کون دے، مل کے تجھ سے، اپنی جان — تو، تو بتیس دانت میں ہے زبان
(۱۸۷) ایک ہی خانماں خراب ہے تو — چینٹیوں کا بھرا کباب ہے تو
(۱۸۸) لاکھ ہوں جس بشر کے خواہش مند — طبع کو اپنی وہ نہیں ہے پسند
(۱۸۹) وہ طبیعت کو اپنی لاکھ لگائے — نوج ایسے سے کوئی آنکھ لگائے
(۱۹۰) ایسا ہرجائی نوج ہو انسان — ایڑی چوٹی پہ مَیں کروں قربان
(۱۹۱) بس نہ ہو اب مرے گلے کا ہار — جاؤں گی گھر، بلالے میرے کہار

(۱۹۲) سُن کے میں نے کہا کہ واہ جی واہ! — آپ بھی خوب چیز ہیں واللہ!
(۱۹۳) لاکھ ہوتے بھی ہیں اگر قاتل — یوں نہیں توڑتے کسی کا دل
(۱۹۴) حُسن کا ہے غرور، چوکھی ہو — ساری دُنیا سے تم انوکھی ہو
(۱۹۵) غیر کے حال پر جو روتے ہیں — وہ بھی دُنیا میں لوگ ہوتے ہیں
(۱۹۶) توڑ لاتے ہیں ہر طرح احباب — لاکھ کانٹوں میں پھولتا ہو گلاب
(۱۹۷) بدگمانی یہ مجھ سے رکھیے دور — عفو کردو، ہوا بھی ہو جو قصور

(۱۹۸) تم نے دل میں جو یہ خیال کیا — کس سے، بتلاؤ، میں نے جال کیا

(۱۹۹) کیا فریب آپ سے کیا میں نے؟ — کون سا تم کو جُل دیا میں نے؟

(۲۰۰) کیا زباں آوری حضور سے کی؟ — بات بھی کی، تو میں نے دور سے کی

(۲۰۱) کی ہے جن کی یہ آپ نے تعریف — وہ کوئی اَور ہوں گے ذاتِ شریف

(۲۰۲) سب بشر اپنے اپنے کام کے ہیں — لاکھوں دُنیا میں ایک نام کے ہیں

(۲۰۳) مَیں نہ ایسا، نہ میرا کام ہے یہ — آپ کا سب خیالِ خام ہے یہ

(۲۰۴) تم تو بے وجہ بغلیں جھانکتی ہو — ایک ہی لاٹھی سب کو ہانکتی ہو

(۲۰۵) اَجی دو باتیں سُن لو، بیٹھ بھی جاؤ — اَے لو حُقّہ پیو، گلَوری کھاؤ

(۲۰۶) ہاتھ مُنہ دھو کے سیرِ باغ کرو — بُو سے پھولوں کی خوش دماغ کرو

(۲۰۷) ٹپّا، ٹھُمری، خیال، جو کہو، گائیں — بایاں تم چھیڑو، ہم ستار بجائیں

(۲۰۸) لطفِ صحبت ذرا نہیں تم کو — کیا غضب ہے، مزا نہیں تم کو

(۲۰۹) قہر کیا اِس میں پھر گزرتا ہے — آدمی، آدمی پہ مرتا ہے

(۲۱۰) وہ بشر کیا، جسے نہ اُلفت ہو — تم مگر سخت بے مُروّت ہو

(۲۱۱) مَیں تو کہتے بھی کچھ ہوں شرماتا — طرزِ دُنیا مجھے نہیں آتا

(۲۱۲) طبع برہم کہیں سِوا تو نہ ہو — میرے کہنے سے کچھ خفا تو نہ ہو

(۲۱۳) جس نے پہلے پہل محبت کی — جانے کیا رسم و راہِ اُلفت کی

(۲۱۴) جَور سہنے ابھی یہ کیا جانے — دل پھنسا کس طرح، خدا جانے

(۲۱۵) عرض کرنا تو بے رجائی ہے — چاہنے والے کی خرابی ہے

(۲۱۶) دل کسی جا نہیں بہلتا تھا — جب سے دیکھا تھا، دم نکلتا تھا

(۲۱۷) جھوٹ مت جان، کبریا کی قسم — تو گرفتار ہوں خدا کی قسم

(۲۱۸) بے رُجابانہ عرض کرتا ہوں — جان دیتا ہوں، تم پہ مرتا ہوں

(۲۱۹) مجھ کو پیٹے، سواری گر منگوائے — ہم کو ہے ہے کرے، جو گھر کو جائے

(۲۲۰) آپ گر توڑیے گا جی میرا — دم نکل جائے گا ابھی میرا

(۲۲۱) یہ تو کیوں کر کہوں وہ نام نہیں — تم ڈرِیں جس سے، وہ غلام نہیں

(۲۲۲) بولی جھنجلا کے: اے لو اور سنو! — نہ سہی وہ، مری بلا سے نہ ہو

(۲۲۳) وہ بھی ہوتا تو اپنا سر کھاتا — کیا زبردستی مجھ کو بہلاتا

(۲۲۴) ہنس کے پوچھا یہ نام کیا تم سے — کیے دو دو کلام کیا تم سے

(۲۲۵) تم نے تو پاؤں اور بھی پھیلائے — ماشاءَ اللہ کچھ مزے میں آئے

(۲۲۶) مجھے اب گھر کو جانے دیجیے آپ — گرمیاں اور سے یہ کیجیے آپ

(۲۲۷) خوب یہ کارخانہ دیکھا ہے — میں نے بھی اک زمانہ دیکھا ہے

(۲۲۸) ساری دیکھی ہوئی یہ گھاتیں ہیں — میرے ناخنوں میں یہ باتیں ہیں

(۲۲۹) ہم کہیں آتے اس فریب میں ہیں — تم سے سو ایسے میری جیب میں ہیں

(۲۳۰) لاکھوں دُھوکے اُٹھائے ہیں ایسے — سو گھروندے مٹائے ہیں ایسے

(۲۳۱) دل بہت جا ڈبو کے سیکھا ہے — خوب کچھ ہم نے کھو کے سیکھا ہے

(۲۳۲) گھر نہ جاؤ، لگے قسم دینے — آپ آئے ہیں ہم کو دَم دینے!

(۲۳۳) ارے چل بیٹھ، اپنا منہ بنوا — ہوش کی لے خبر، حواس میں آ

(۲۳۴) کرتا ہے فقرے بازیاں کیا خوب — ہم سے اور جعل سازیاں، کیا خوب!

(۲۳۵) ڈھنگ تقریر کے نرالے ہیں — کوئی سمجھے کہ بھولے بھالے ہیں

(۲۳۶) تم نے بنڈی سے بیش کب پائی — ہے شمشیرے شمشیرے بدلائی
(۲۳۷) گو تری طرح فیلسوف نہیں — پر، میں اتنی بھی بے وقوف نہیں
(۲۳۸) دیکھا بگڑا ہوا جو اُن کا مزاج — میں یہ سمجھا کہ گر نکل گئی آج
(۲۳۹) کیسے کیسے گنوں بجھائے گی — سیکڑوں لاکھوں فیل لائے گی
(۲۴۰) اب یہاں کوئی جعل پھیلاؤ — رنگ کچھ اِس سے اور ہی لاؤ
(۲۴۱) لاؤ پھندے میں، ایسی بات کرو — جو نہ کرنی ہو اِس کے سات کرو
(۲۴۲) جان دیتے ہیں سب سُخن کے لیے — کیا اُٹھا رکھنا ہے کفن کے لیے
(۲۴۳) فطرت اِس سے نئی بناؤ کوئی — ڈھونڈھ کر تازہ فیل لاؤ کوئی
(۲۴۴) پیپٹو، رُدو + تباہ حال کرو — آج ہی وصل کا سوال کرو

(۲۴۵) آئیں تو چنڈی میں نہ یہ زنہار — گر حقیقت میں ہوئیں عصمت دار
(۲۴۶) رنڈیاں گو کہ ساری آفت ہیں — بیگمیں اور بھی قیامت ہیں
(۲۴۷) زہر اِن میں بھرا ہے سرتاسر — نہیں، کاٹے کا اِن کے، ہے منتر
(۲۴۸) کھلتا ہر اک پر اِن کا حال نہیں — کون اِس میں ہے جو چھنال نہیں
(۲۴۹) ڈھونڈھتی پھرتی خود حسین ہیں یہ — ہم سے دونی تماشبین ہیں یہ
(۲۵۰) جو یہ کر جائیں، کس کی طاقت ہے — اِن میں جو ہے، وہ اک قیامت ہے
(۲۵۱) دل پہ رکھیں جو یہ، تو مرد کہلائیں — جو نہ رستم سے ہو، وہ کر دکھلائیں
(۲۵۲) مارتی ہیں بنا وٹیں اِن کی — ہیں قیامت لگاوٹیں اِن کی
(۲۵۳) دل نہ لگتا ہو جس کا، لگوالیں — تاک اِن کے نہ ہو، تو تم کھالیں

(٢٥٤) دل کو آجانے کی فقط ہے دیر — سارا دُنیا و دیں ہے پھر اندھیر
(٢٥٥) نہیں اچھے بُرے کا اِن کو وُقوف — کالے گورے پہ کچھ نہیں مَوقوف
(٢٥٦) دل پھنسا اور لگے یہ ہونے پیار — صدقے، قربان، واری پھیری، نِثار
(٢٥٧) تجھ کو چھوڑوں گی اب نہ میں دَم بھر — تیری لونڈی ہوں، جو تُو چاہے کر
(٢٥٨) اور جو دل اِن کا آگیا کہیں اَور — تِشنۂ خون ہو گئیں فی الفور
(٢٥٩) آپ سے مِیل ہی نہ تھا گویا — اِن تلوں تیل ہی نہ تھا گویا
(٢٦٠) جب تلک دل سے مُبتلا ہیں یہ — نہیں پھر کس کی آشنا ہیں یہ
(٢٦١) نئے دُنیا سے ہیں رِواج اِن کے — ہیں خوش مدطلب مزاج اِن کے
(٢٦٢) دل سے اُس بات پر ہے جاں نثار — ظاہری ہے فقط یہ سب انکار
(٢٦٣) خوف اِس کا نہ دل میں لاؤ تم — آج اِن سے مزے اُڑاؤ تم
(٢٦٤) پاؤں پر گر کے مِنّتیں کیجے — جس طرح ہو، کنوتڈا کر دیجے
(٢٦٥) وصل کا جب مزہ اُڑائیں گی — آپ سے آپ دَوڑی آئیں گی
(٢٦٦) پھر تُو یُں دل میں سُونچ کر یہ بات — اُن سے کہنے لگا، پکڑ کر ہات
(٢٦٧) تیغ سے سر اُتارتی جاؤ — جاؤ، پَر مجھ کو مارتی جاؤ
(٢٦٨) آگیا ہے یہی طبیعت میں — کھا کے کچھ، مر رہوں گا فُرقت میں
(٢٦٩) رُوتی پھر آئیے گا مَدفن پر — خون ہوگا تمھاری گردن پر
(٢٧٠) ہوگی رُسوائے شہر حد سے زِیاد — نام مشہور ہوئے گا جلّاد
(٢٧١) آبرو خوب آپ کی ہوگی — سب جہاں میں تھُڑی تھُڑی ہوگی
(٢٧٢) اک فقط میری جان جانے میں — اُنگلیاں اُٹھیں گی زمانے میں

(۲۷۳) کہہ کے یہ، میں نے چیخ اک ماری — اشک آنکھوں سے کر دیے جاری

(۲۷۴) اَلغَرَض ایسا رُو رُو چلّایا — ہچکیاں لیتے لیتے غش آیا

(۲۷۵) جسم تھرّا کے رہ گیا اک بار — چھا گئے سارے مَوت کے آثار

(۲۷۶) کھنچ کے تالُو میں لگ گئی جو زَبان — رحم کچھ اُن کو آ گیا اُس آن

(۲۷۷) رُو کے، مُنہ رکھ دیا مرے مُنہ پر — رکھ لیا سر اُٹھا کے زانُو پر

(۲۷۸) گرے آنکھوں سے آنسو ڈھل ڈھل کر — بُولی یہ، دونوں ہاتھ مَل مَل کر

(۲۷۹) جانتی تھی، یہ جعل ساز ہیں سب — جتنے عاشق ہیں، فیل باز ہیں سب

(۲۸۰) دشمنِ جاں ہیں یہ حسینوں کے — یہ بھی فن ہیں تماش بینوں کے

(۲۸۱) ارے مَیں کیا سمجھتی تھی یہ بات — ایسی اُلفت تھی تجھ کو میرے سات

(۲۸۲) حال کچھ دل کا کہہ، زَباں سے تُو بول — تیرے صدقے ذرا تو آنکھ تو کھول

(۲۸۳) لونڈی ہوں، جب تلک جیوں گی مَیں — جو کہے گا، وہی کروں گی مَیں

(۲۸۴) میں تو ہنستی تھی، تو خیال نہ کر — اپنے دل میں تو یہ ملال نہ کر

(۲۸۵) مُنہ سے کہتا ہے کوئی مرتے ہیں — سارے معشوق ناز کرتے ہیں

(۲۸۶) جُرم پر اپنے اِنتِباہ ہوا — چلو تقصیر کی، گُناہ ہوا

(۲۸۷) گھر نہ جاؤں گی کبریا کی قسم — یہیں رہ جاؤں گی خُدا کی قسم

(۲۸۸) یوں کوئی اپنی جان کھوتا ہے! — کہیں ایسا غضب بھی ہوتا ہے!

(۲۸۹) ہم کو پیٹے، ہماری بھتی کھائے — دل میں گر کچھ ملال اِس کا لائے

(۲۹۰) قصد جانے کا دل سے دور ہوا — عُذر کرتی ہوں، تو قصور ہوا

(۲۹۱) سانسیں اُلٹی لیا کیا میں بھی — رِقّت اُن کی سُنا کیا میں بھی

(۲۹۲) دل میں پھڑکا کیا بچھونے پر ہنسی آتی تھی اُن کے رونے پر

(۲۹۳) جب بہت دیکھی اُن کی حالت زار لے کر انگڑائی میں ہوا ہُشیار
(۲۹۴) ضبط کر کے ہنسی کو اور دم کو کھولا آہستہ چشمِ پُرنم کو
(۲۹۵) ہوش میں اُس نے جب مجھے پایا گھٹنے کو سر تلے سے سرکایا
(۲۹۶) شکل کچھ اور ہی بنا بیٹھی پُونچھ کر اشک دور جا بیٹھی
(۲۹۷) بولی : جی کیسا ہے، اُداس ہو کیوں؟ کس کا صدمہ ہے، بے حواس ہو کیوں؟
(۲۹۸) دل کو کس کا خیال ہے اِس دم ؟ کس پری کا ملال ہے اِس دم؟
(۲۹۹) چپکے بیٹھے ہو، ہے الم کس کا؟ یاد کس کی ہے ، دل کو غم کس کا ؟
(۳۰۰) کہو مجھ سے جو میرے لائق ہو مَیں بُلا لاؤں جس کے شائق ہو
(۳۰۱) سُن کے میں نے دیا یہ اُن کو جواب اِس جلانے سے کیا ملے گا ثواب؟
(۳۰۲) میں جو مر جاؤں گا، تو کیا ہو گا آپ کا اِس میں کیا بھلا ہو گا ؟
(۳۰۳) کہہ کے مَیں یہ ، قریب جا بیٹھا ران سے ران کو مِلا بیٹھا
(۳۰۴) ہاتھ جوڑے، بہت خوشامدیں کیں سر سے لے پاؤں تک بَلائیں لیں
(۳۰۵) بولی : کیا خوب، پاس سے تو ہٹو اِس طرح سے مری بَلائیں نہ لو
(۳۰۶) دیکھو مُنہ تک ہتھیلی آتی ہے اَکھّو مَکھّو تمھیں کو بھاتی ہے
(۳۰۷) کیا ڈرایا تھا دم ، مَعاذَاللہ! میرے تو ہوش اُڑ گئے واللہ!
(۳۰۸) آگ لگ جائے ایسی گھاتوں پر پٹکی پڑ جائے تیری باتوں پر
(۳۰۹) فی الحقیقت یہ حال تھا تیرا یا کوئی یہ بھی جال تھا تیرا؟

(۳۱۰) ارے کیسا تھا یہ فریب وفن — مَیں تو سمجھی کہ مر گئے دُشمن
(۳۱۱) کون سمجھے کہ بے وَقوف ہے تو — ساری دُنیا کا فیلسوف ہے تو
(۳۱۲) رَعشہ اَعضا میں آگیا تھا مرے — ہَول دل میں سما گیا تھا مرے
(۳۱۳) یہ کہو بچ گیا دم آج مرا — خَفَقانی ہے خود مزاج مرا
(۳۱۴) بات گُل سے جو کوئی کہتا ہے — خَفَقاں اُس کا پہروں رہتا ہے
(۳۱۵) نہ کہ یہ مَسخرگی، مَعاذَاللہ! — توتے ہاتھوں کے اُڑ گئے واللہ!
(۳۱۶) قابو میں دست وپا نہیں اب تک — ہوش میرے بجا نہیں اب تک
(۳۱۷) مجھ کو اِس غم کا کب سہارا تھا — بے قضا تو نے آج مارا تھا
(۳۱۸) تازہ گُل پھولا، خوش کمال ہوئی — باغ میں آکے مَیں نہال ہوئی
(۳۱۹) میرا پیچھا بس اب نہ کیجے آپ — میرے گھر مجھ کو جانے دیجے آپ

(۳۲۰) سُن کے میں نے کہا: مَعاذَاللہ! — بے مُروّت ہو کس قدر وَاللہ!
(۳۲۱) کتنا کٹّر ہے دل تمہارا آہ! — کتنی بے رحم ہو، خدا کی پناہ!
(۳۲۲) جان یاں تو پرائی جاتی ہے — واں سواری منگائی جاتی ہے
(۳۲۳) کوئی مر جائے، یہ ملال نہیں — خونِ ناحق کا بھی خیال نہیں
(۳۲۴) ارے ظالم یہ کیا طبیعت ہے! — اُو ستم گر یہ کیا قیامت ہے!
(۳۲۵) ایک مدّت سے رنج کھاتا ہوں — اَے لے قدموں پہ سر جھکاتا ہوں
(۳۲۶) مِنّتیں کرتا ہوں، ملال نہ کر — گھر کے جانے کا اب خیال نہ کر
(۳۲۷) ہنس کے بولی کہ سُنیے اور یہ سیر — سچ تو بتلا دُو، جان کی تو ہے خیر؟

۳۲۸ ارے اُو فقرے باز کیا کہنا ! — واہ رے جعل ساز کیا کہنا !
۳۲۹ سر قدم پاس لائے، اور سنو — تو خدا راس لائے، اور سنو
۳۳۰ دور بھی ہو نگوڑے سودائی — مُوا ہر دیگی چمچہ، ہرجائی
۳۳۱ کس کے عاشق بنے ہو، کیسی چاہ — مَیں کہاں، تم کہاں معاذاللہ !
۳۳۲ دل میں تُو، ہیں بڑے بڑے ارمان — تم مرو ہم پہ، یہ خدا کی شان !
۳۳۳ اک ذرا ہٹ کے بیٹھو، منہ بنواؤ — کہے چُونی بھی مجھ کو گمی سے کھاؤ
۳۳۴ ساتھ لے دے کے اپنے یاروں کو — ہینڈ کی بھی چلی مداروں کو
۳۳۵ مردوا ہوئے نوج اِس گت کا — جیسے ڈھونسا نگوڑا نوبت کا
۳۳۶ سُن کے یہ پھبتی، میں نے اُس سے کہا — اب یہ نوبت ہوئی ہماری، بجا
۳۳۷ بولی : چپ رہیے، منہ کی کھائیے گا — اک ذرا سینگ کر بجائیے گا
۳۳۸ میرے پیچھے نہ اِس طرح پڑیے — اور جا کر کہیں جُگت لڑیے
۳۳۹ کیوں نہ دل آدمی کا کرے نرم — مُوا اِس شکل پر ہے گرما گرم
۳۴۰ اب مَیں یہ پوچھتی ہوں تجھ سے بات — کیوں تلف اپنی کرتا ہے اوقات
۳۴۱ بس خرابی نہ کر زیاد اپنی — فصد لے بانیِ فساد اپنی
۳۴۲ کس کی آئی ہے ایسی مفت میں جان — فیل بازوں کے جو کرے قربان
۳۴۳ پس گئے، مر گئے جسے دیکھا — میری بنّو کا ہے یہی لیکھا
۳۴۴ اچھی صورت جہاں نظر آئی — بن گئے، دیکھتے ہی سودائی
۳۴۵ اُس سے بہتر اگر ملی کوئی اور — وہاں جا کر جمائے اپنے طور
۳۴۶ جب کہ اُس سے بھی ہو گیا دل سیر — اور لائے اِدھر اُدھر سے گھیر

(٣٤٧) اُس سے بھی رنج جب گزرنے لگے — چھوڑ اُسے، دوسری پہ مرنے لگے

(٣٤٨) جب کہ ایسا شعار ہو تیرا — پھر کسے اعتبار ہو تیرا

(٣٤٩) دل میں اُلفت تمھاری کیوں کر ہو — وہ کرے، جان جس کو دُوبھر ہو

(٣٥٠) تیری باتوں سے کُھل گیا سب حال — نہ چلے گا تمھارا مجھ پر جال

(٣٥١) مُفت کی جاں کہاں سے لائے کوئی — فِقرے بازوں پہ جو گنوائے کوئی

(٣٥٢) ہوتا تیرا سا گر ہمارا دل — پھر ہمیں بھی نہ ہوتی کچھ مشکل

(٣٥٣) رنج ہوتا نہ چُھٹنے کا زِنہار — تو نہیں، تیرے بھائی تیس ہزار

(٣٥٤) چاہیے کچھ نہیں ہے صورت کو — ہم تو مرتے ہیں اپنی عزّت کو

(٣٥٥) کب طبیعت میں ہے نِباہ تری — ایک دُو دن کی ہے یہ چاہ تری

(٣٥٦) چار دن چاندنی دِکھاؤ گے — وہی اندھیر پھر مچاؤ گے

(٣٥٧) وَصل کی آپ کو زَبان دے کون — دیدہ دانستہ اپنی جان دے کون

(٣٥٨) اب وہی آپ سے تپاک کرے — مُفت میں جان جو ہلاک کرے

(٣٥٩) کتیا کتیا اِظہارِ عشق کرتا ہے — کوئی جانے کہ سچ یہ مرتا ہے

(٣٦٠) مُرشدی تیری کب مَیں مانتی ہوں — جیسا تُو ہے مَیں خوب جانتی ہوں

(٣٦١) سیکھے ہیں صاف آئنے کے طَور — مُنہ پہ کچھ اَور، پیٹھ پیچھے اَور

(٣٦٢) بَل رے بَل یہ ترا فریبِ دُفَن! — تُو تو موذی ہے جان کا دُشمن

(٣٦٣) خوب اِن باتوں میں ہے دیدۂ ذلیل — یہ تُو ہے تیرے بائیں ہاتھ کا کھیل

(٣٦٤) جھوٹ سچ بُولنے میں باک نہیں — مُنہ پہ سب کچھ ہے، دل میں خاک نہیں

(٣٦٥) ارے ظالم! خُدائے پاک سے ڈر — جھوٹ مت بُول؛ آنکھ، ناک سے ڈر

(۳۶۶) سُنو، مرتے پہ کوئی مرتا ہے ۔ یا زمانے پہ خون کرتا ہے
(۳۶۷) مجھ کو آتا نہیں ہے ایسا تپاک ۔ کاٹ دوں غیر کے شگون کو ناک
(۳۶۸) ہوش کی اپنے کچھ دوا کیجے ۔ مجھ سے ناحق نہ چُوچلا کیجے
(۳۶۹) جائے گا تجھ سے شوقِ دید کہاں ۔ سچ یہ ہے، بے سوتوں عید کہاں
(۳۷۰) ہوگے نامِ خدا جوان جہان ۔ ابھی کس کس جگہ نہ جائے گی جان
(۳۷۱) یہی دل ہے، تو کیا بھلا ہوگا ۔ دیکھیے آگے آگے کیا ہوگا!
(۳۷۲) قول کا آپ کے ثبات ہی کیا ۔ ایسے ہرجائیوں کی بات ہی کیا
(۳۷۳) ایسوں کے چھوٹتے ہیں طور کوئی ۔ آج ہم ہیں یہاں، کل اَور کوئی
(۳۷۴) ذہن میں کب یہ بات آتی ہے ۔ کہیں عادت کسی کی جاتی ہے
(۳۷۵) رنڈی بازی نہ تجھ سے چھوٹے گی ۔ جعل سازی نہ تجھ سے چھوٹے گی
(۳۷۶) دل ہلایا کہیں، کہیں توڑا ۔ ایک کو پھانسا، ایک کو چھوڑا
(۳۷۷) طالبِ صورتِ حسیں ہے تو ۔ ایک پکا تماش بیں ہے تو
(۳۷۸) تم سے دل اپنا مبتلا نہ کرے ۔ تم پہ رحم آئے، یہ خدا نہ کرے
(۳۷۹) میرے آگے سوا نہ کر بڑ بڑ ۔ چل پَچِنے، مردوے حواس پکڑ
(۳۸۰) ختم بھی اُجڑی بات ہوتی ہے ۔ مجھ کو جانے دو، رات ہوتی ہے
(۳۸۱) رُک کے میں نے کہا: خدا کے لیے! ۔ مان لے کہنا کبریا کے لیے!
(۳۸۲) ہم کو تم کو کیا خدا نے بہم ۔ مَیں نہ مانوں گا تیرے سر کی قسم
(۳۸۳) جھٹ پٹے میں کہیں نکلتے ہیں! ۔ بیٹھو بھی، دونوں وقت ملتے ہیں
(۳۸۴) خدمتیں سب کریں گے ہم سے غلام ۔ یہ بھی گھر ہے، یہیں کرو آرام

(۳۸۵) ہنس کے کہنے لگی یہ وہ مغرور ایسے فقروں میں آگئی میں ضرور

(۳۸۶) ہم ترے گھر بسر یہ رات کریں! مُدّعی میرے ایسی بات کریں

(۳۸۷) سب سمجھتی ہوں مَیں سُخن تیرے جانتی ہوں فریب و فن تیرے

(۳۸۸) رہ بھی جاؤں گی گر مَیں آج کی رات وہ نہیں ہوگی، تم جو سمجھے ہو بات

(۳۸۹) اور مستارنیاں وہ ہوتی ہیں مردوؤں پر جو جان کھوتی ہیں

(۳۹۰) خوب تنہا ہیں پھیل کر سوتے ہم تو برسوں خبر نہیں ہوتے

(۳۹۱) رات ہوتی ہے وہ تمھیں پہ کڑی ہو نہ جب تک بغل میں کوئی پڑی

(۳۹۲) کچھ بھی تنہائی کا ملال نہیں ایسی باتوں کا یاں خیال نہیں

(۳۹۳) پَر، مری بات کب تو مانتا ہے اپنا سا حال سب کا جانتا ہے

(۳۹۴) مُتّفقی، جہان کا بد ہے مُنہ پہ کہنا فقط خوشامد ہے

(۳۹۵) سب ترا فیل ہے، بناوٹ ہے موذی ہے، بے حیا ہے، نٹ کھٹ ہے

(۳۹۶) اَلغرَض بعدِ گفتگوے کثیر پیش کی اُس نے مجھ سے یہ تقریر

(۳۹۷) ہم تو دشمن ہیں جعل سازی کے آپ عادی ہیں رنڈی بازی کے

(۳۹۸) ہم تمھیں، تم کروگے اَور کو پیار پھر یہ صحبت کبھی نہ ہوگی برآر

(۳۹۹) قول و اِقرار اِس کا کیجے آپ اپنی عادت یہ چھوڑ دیجے آپ

(۴۰۰) ذِکر تک یہ کبھی نہ کیجے گا نام تک اِس کا پھر نہ لیجے گا

(۴۰۱) نہ چلے گا یہاں پر آپ کا دَم کیجے اِس پہ پہلے قول و قسم

(۴۰۲) گر نچلکہ نہ اِس کا دیجے آپ اپنی راد ھاکو یاد کیجے آپ

(۴۰۳) سُن کے میں نے دیا یہ اُن کو جواب اِتنا لازم نہیں ہے تم کو عتاب

(۴۰۴) اِتنا غصّہ ابھی سے کیا ہے ضرور — جو کہو تم، ہمیں ہے سب منظور
(۴۰۵) اِس سے آگے ہے اور کیا بڑھ کر — جو ہو مرضی، وہ دے دوں لکھ بڑھ کر
(۴۰۶) تھی جو اُن سے مجھے دَغا منظور — کہنا سب اُن کا کر لیا منظور
(۴۰۷) فرق اِتنا تھا اُس میں اور ہم میں — رنڈی آخر تھی، آ گئی دَم میں
(۴۰۸) نہ رہی درمیاں میں جب تکرار — ہو گیا وَصل بعدِ قول و قرار

(۴۰۹) کچھ دِنوں تک مزے اُڑائے خوب — لطف اُس شوخ سے اُٹھائے خوب
(۴۱۰) بھر گیا دل پھر اُن کی صُحبت سے — ہو گئی نفرت اُن کی صورت سے
(۴۱۱) نہ مزہ میں نے اُن سے جب پایا — اور معشوق سے دل اُلجھایا
(۴۱۲) دی کسی نے جو اِس کی اُن کو خبر — اپنے جامے سے ہو گئی باہر
(۴۱۳) رشک سے پیچ و تاب کھانے لگی — دل ہی دل میں الم اُٹھانے لگی
(۴۱۴) نہ کسی سے یہ غم کیا اِظہار — صدمۂ رشک سے چڑھ آیا بُخار
(۴۱۵) جی سے اپنے گزر گئی آخر — بعد چندے کے مر گئی آخر

(۴۱۶) نہ لگائے کہیں طبیعت کو — کبھی بھولے نہ اِس وصیّت کو
(۴۱۷) اِن سے مل کر نہ جی گنوائے کبھی — مرد کے فقرے پر نہ آئے کبھی
(۴۱۸) کرتے ہیں یہ دَغا حسینوں سے
اَلحذر اِن تماش بینوں سے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(۴۱۹/۱) کس زباں سے کروں صفاتِ خُدا — کیا بشر سمجھے کُنہِ ذاتِ خُدا
(۴۲۰) جب نبی یوں کہے کہ اے مالک! — مَا عَرَفْنَاکَ حَقَّ مَعْرِفَتِکْ
(۴۲۱) نعتِ احمد لکھے گا کیا مدّاح — خُلق کا جس کے ہو خُدا مدّاح
(۴۲۲) ہے علی نے وہ مرتبہ پایا — ھَلْ اَتٰی جس کی شان میں آیا
(۴۲۳) کیا بشر پھر کرے ثنائے علی — مدح جب خود کرے خُدائے علی
(۴۲۴) خاتَمُ الْاَنْبِیا کا نائب ہے — بہ خُدا مَظْہَرُ الْعَجَائِب ہے
(۴۲۵) بعد حیدر کے اور ہیں جو امام — بہ خُدا نورِ کبریا ہیں تمام
(۴۲۶) کوئی اُن میں، نہیں علی سے جُدا — تا بہ مہدی، ہیں سب امامِ ہُدا

(۴۲۷) نوبتِ مدحِ شاہ آئی ہے — اے قلم! وقتِ جَبْہَہ سائی ہے
(۴۲۸/۱۰) کر رقم اب دُعائے شاہِ زماں — کہ وہ ہے مُلکِ ہند کا سُلطاں
(۴۲۹) آفتابِ سِپہرِ جاہ و حَشَم — شاہ واجد علی شہِ عالم
(۴۳۰) خلق پر سایۂ الٰہی ہے — مالکِ تاج و تختِ شاہی ہے

۴۳۱ اُس کی طاعت کو حکم ہے آیا ــ ہے اُولِی الْاَمْر حق نے فرمایا
۴۳۲ ہے بشر، پَر خُدا کی قدرت ہے ــ نیک سیرت ہے، خوب صورت ہے
۴۳۳ سَرورِ خُسرَوانِ عالَم ہے ــ سچ تو یہ ہے کہ جانِ عالَم ہے
۴۳۴ دل تمنّائے وصلِ او دارد ــ چہ بلا مشکل آرزو دارد

۴۳۵ اب سُنیں حالِ عشقِ خانہ خراب ــ جتنے عاشق مزاج ہیں اَحباب
۴۳۶ نامِ اُلفت سے ہم نہ تھے آگاہ ــ کسی یوسف کی تھی نہ ہرگز چاہ
۴۳۷ عیش و عشرت سے کٹتے تھے اَوقات ــ چہچہوں میں گزرتے تھے دن رات
۴۳۸/۲۰ عشق کا سُنتے تھے نہ افسانہ ــ شمع رُویُوں پہ تھے نہ پروانہ
۴۳۹ جان دیتے نہ تھے کسی گُل پر ــ ہنستے تھے نالہ ہائے بُلبُل پر
۴۴۰ دل چھپائے ہوئے تھے حُوروں سے ــ خوف تھا انکھڑیوں کے ڈُوروں سے
۴۴۱ دم نکلتا تھا تیغِ ابرو سے ــ دل اُلجھتا تھا ذِکرِ گیسو سے
۴۴۲ دل کو چاہِ ذَقَن کی چاہ نہ تھی ــ کسی یوسف لِقا سے راہ نہ تھی
۴۴۳ آہ و زاری جو کوئی کرتا تھا ــ ایک اَچنبھا ہمیں گزرتا تھا
۴۴۴ نہ کبھی ہم اُداس رہتے تھے ــ آشنا، دوست پاس رہتے تھے
۴۴۵ قَیس کا سُنتے تھے جو افسانہ ــ کہتے تھے: وہ بشر تھا دیوانہ
۴۴۶ ذکرِ اُلفت سے جلتے بُھنتے تھے ــ کبھی واسُوخت تک نہ سُنتے تھے
۴۴۷ کوئی دیتا تھا گر کسی پر جان ــ کیسے ہوتے تھے دیکھ کر حیران
۴۴۸/۳۰ دامِ اُلفت میں ہم نہ پھنستے تھے ــ رُونے پر عاشقوں کے ہنستے تھے

(۴۴۹) کس سے پوچھیں، یہ دل میں تھا اَرمان — جاتی ہے کس طرح کسی پر جان
(۴۵۰) نہ بتایا کسی نے یہ اَحوال — نہ کُھلا اِس کا کچھ مُفَصَّل حال
(۴۵۱) یہی کہتے تھے : عشق کر دیکھو — تم بھی صاحِب کسی پہ مر دیکھو
(۴۵۲) جب طبیعت کسی پہ آئے گی — ساری حِکمت یہ بھول جائے گی
(۴۵۳) مَیں یہ کہتا تھا : وائے رُسوائی! — یا اِلٰہی ! نہ کیجو سَودائی
(۴۵۴) رات دن خواہِشِ حبیب رہے — جو کریں ، اُن کو یہ نصیب رہے
(۴۵۵) حال اوّل سے یہ نہ تھا ظاہِر — کہ اِسی غم میں ہوں گے ہم آخر
(۴۵۶) عشق اک رُوز رنگ لائے گا — وہ بڑا بُول پیش آئے گا
(۴۵۷) اپنے قابو میں جو طبیعت تھی — کُوچہ گردی سے دل کو نفرت تھی
(۴۵۸/۶۰) خَفَقاں گر کبھی ستاتا تھا — تُو ہَوا کھانے چوک جاتا تھا

(۴۵۹) ساقیا ! جلد دے شراب مجھے — صَبر کی اب نہیں ہے تاب مجھے
(۴۶۰) خوب بھر کر لگا دے مُنہ سے سَبُو — خَیر، ٹوٹے جو ٹوٹتا ہے وُضو
(۴۶۱) عشق آیا، قیامت آتی ہے — پارسائی پر آفت آتی ہے
(۴۶۲) اک پری رُو پہ جان کھوتا ہوں — سَرِ بازار قتل ہوتا ہوں
(۴۶۳) ایک دن جو برائے سَیر اُٹھا — دیکھی کُوٹھے پہ ایک ماہ لِقا
(۴۶۴) بام روشن تھا طُور کی صورت — سر سے پا تک تھی نور کی صورت
(۴۶۵) حُسنِ یوسف بھی اُس کے آگے ماند — چہرہ زُلفوں میں، جیسے ابر میں چاند
(۴۶۶) گُل سے رُخسار، گول گول بدن — گات، جس طرح شمعے روشن

۴۶۷ جلوۂ حُسن رشکِ شعلۂ طُور
چشمِ بد دور آنکھیں موتی چُور

۴۶۸ رُخ پہ وہ بکھرے بکھرے زُلف کے بال
رگِ گُل سے وہ ہونٹھ پان سے لال

۴۶۹ بے مِسی کے وہ دانت رشکِ گُہر
جانِ عاشق نثار ہو جس پر

۴۷۰ لب وہ نازک کہ جان دے دیجے
دَہَن ایسا کہ چُٹکیاں لیجے

۴۷۱ ناک میں نیم کا نُقط تِنکا
شُوخی، چالاکی مُقتضا سِن کا

۴۷۲ سینے پر دونوں چھاتیاں اَن مُول
اونچی، چکنی، کڑی، کراری، گول

۴۷۳ آستینوں کی وہ پھنسی کُرتی
جسم میں وہ شباب کی پُھرتی

۴۷۴ قد میں آثار سب قیامت کے
گوری گردن میں طوق مِنّت کے

۴۷۵ رُخ پہ گرمی سے وہ عَرَق کم کم
جس طرح گُل پہ قطرۂ شبنم

۴۷۶ عکسِ رُخ موتیوں کے دانوں میں
بجلیاں چھوٹی چھوٹی کانوں میں

۴۷۷ آڑی ہَیکل گلے میں ڈالے ہوئے
پیاری پیاری کُچیں نکالے ہوئے

۴۷۸ رگِ گُل سی کمر لچکتی ہوئی
چُوٹی ایڑی تلک لٹکتی ہوئی

۴۷۹ سَرو سا قد، تُو گُل سے رُخسارے
شانے، بازو بھرے بھرے سارے

۴۸۰ پائنچے ہاتھ سے جو اُس نے اُٹھائے
مَیں پکارا: خُدا کمر کو بچائے

۴۸۱ کیا خُدا داد حُسن پایا تھا!
آپ اللہ نے بنایا تھا

۴۸۲ جب نظر سے نظر دوچار ہوئی
ایک برچھی جگر کے پار ہوئی

۴۸۳ رنگِ رُخ، دیکھتے ہی زرد ہوا
دل میں بے اِختیار درد ہوا

۴۸۴ مُنہ سے مشکل کُشا کا نام لیا
یا علی کہہ کے دل کو تھام لیا

۴۸۵ عیش باغِ جہاں کے بھول گئے
دَفعتہً ہاتھ پاؤں پھول گئے

۴۸۶ مضطرب جو ہوا دلِ بے تاب — چہرے پر چھوٹنے لگی مہتاب
۴۸۷ دل جو صدمہ بڑا اُٹھاتا تھا — ایک رنگ آتا، ایک جاتا تھا
۴۸۸/۷۰ کس قدر محوِ روئے قاتل تھا — بات کرنا زباں سے مشکل تھا
۴۸۹ غم نے کی دل سے کچھ ادائی سی — مُنہ پہ چھٹنے لگی ہوائی سی
۴۹۰ سوزشِ داغِ دل دوچند ہوئی — آتشِ عشق سربلند ہوئی
۴۹۱ سوزِ دل نے یہ آگ بھڑکائی — جان گھبرا کے لب تلک آئی
۴۹۲ مُنہ کو تاب و تواں نے پھیر لیا — ابرِ گیسو نے دل کو گھیر لیا
۴۹۳ واں سے جنبش تلک ہوئی دُشوار — تیر کھائے ہو جس طرح سے شکار
۴۹۴ دل نہ سنبھلا، تو غش سا آنے لگا — بید کی طرح تھرتھرانے لگا
۴۹۵ جان و دل مبتلائے درد ہوئے — یک بہ یک ہاتھ پاؤں سرد ہوئے
۴۹۶ دیکھ کر دونوں عارضِ پُرنور — رنگ چہرے سے ہو گیا کافور
۴۹۷ چھپ گیا جب کہ وہ بُتِ ترسا — دل لگا لوٹنے کبوتر سا
۴۹۸/۸۰ جسم شعلے کی طرح تھرّایا — گرم ہو کر بدن عرق آیا
۴۹۹ بس کلیجا سا کوئی ملنے لگا — غم سے دل دو دو ہاتھ اُچھلنے لگا
۵۰۰ تھرتھری سب بدن میں، حال تباہ — خشک لب، چشم تر، زباں پر آہ
۵۰۱ گرم آہوں سے سینہ بھنتا تھا — صورتِ شمع سر کو دھنتا تھا
۵۰۲ شہر سارا اُجاڑ تھا گویا — اُتنا رستہ پہاڑ تھا گویا
۵۰۳ گھر میں آیا اُسی طرح بے تاب — رات بھر تڑپا صورتِ سیماب
۵۰۴ پڑ گئے لالے پھر تو جینے کے — ڈوب پر ڈوب تھے پسینے کے

۵۰۵ عشق کا رات بھر تو جوش رہا — صبح ہوتے ہی پھر نہ ہوش رہا

۵۰۶ آشنا، دوست جو سحر کو آئے — دیکھ کر غش مجھے، بہت گھبرائے

۵۰۷ کوئی سمجھا کہ زہر کھایا ہے — کوئی بولا کہ جن کا سایا ہے

۵۰۸/۹۰ کوئی کہتا تھا: ہے کوئی آزار — کوئی بولا: نظر کا ہے اسرار

۵۰۹ فال کھلوانے کوئی جاتا تھا — گنڈے، تعویذ کوئی لاتا تھا

۵۱۰ پیس کر لاتا تھا دوا کوئی — دیتا قرآں کی تھا ہوا کوئی

۵۱۱ جو جو کہتے تھے، کرتے جاتے تھے — صدقے سپلے اترتے جاتے تھے

۵۱۲ رنج کرنے لگا شباب کا ایک — چھینٹا دینے لگا گلاب کا ایک

۵۱۳ کوئی بولا: نہ اور بات کرو — رات ہوئے تو حاضرات کرو

۵۱۴ ذکر کرتا تھا کوئی حسرت سے — اب تو آنکھیں بھی لگ گئیں چھت سے

۵۱۵ ہچکی آتی ہے، سرد پسینا ہے — ماتھے پر موت کا پسینا ہے

۵۱۶ دونوں آنکھوں سے نیل ڈھلتا ہے — نبض ساقط ہے، دم نکلتا ہے

۵۱۷ ایک رمّال نے کہی یہ بات — ان پہ بھاری بہت ہے آج کی رات

۵۱۸/۱۰۰ اب دوا و دِہش ہے بے ہنگام — اس کا تو ہو چکا ہے کام تمام

۵۱۹ مشکل اس سایے کا اُتارا ہے — اس کو تو اک پری نے مارا ہے

۵۲۰ اس مرض کی کہاں دوا ممکن — نہیں عیسیٰ سے بھی شفا ممکن

۵۲۱ پائے صحت، یہ وہ مزاج نہیں — ایسے بیمار کا علاج نہیں

۵۲۲ دوست بیٹھے یہ کر رہے تھے کلام — اتنے میں اقربا بھی آئے تمام

۵۲۳ کوئی آ کر سرھانے رونے لگا — گلے مل مل کے جان کھونے لگا

۵۲۴ کوئی پٹی پہ سر پٹکنے لگا       کوئی حسرت سے مُنہ کو تکنے لگا

۵۲۵ کوئی گردن جُھکائے تھا خاموش       تھا کوئی فرشِ خاک پر بے ہوش

۵۲۶ غم سے گردن کیے ہوئے کوئی خم       سُورۂ حمد کر رہا تھا دَم

۵۲۷ کوئی بُولا : یہ کیسی کی تم نے       کس کے پیچھے گنوایا جی تم نے

۵۲۸/۱۱۰ گرے ایسے کہ پھر نہ لی کروٹ       کیسے دُو دن میں ہو گئے چٹ پٹ

۵۲۹ تم تو کہتے تھے مُنہ نہ موڑیں گے       ساتھ تا حشر ہم نہ چھوڑیں گے

۵۳۰ عشق ہوتے ہی مُنہ کو موڑ چلے       ساتھ ہم جُولیوں کا چھوڑ چلے

۵۳۱ مرتے دَم کچھ سہارا دے نہ چلے       ساتھ کھیلے، پہ ساتھ لے نہ چلے

۵۳۲ کیسی مُدت کی آس توڑ چلے       پیٹتے، رُوتے ہم کو چھوڑ چلے

۵۳۳ دیکھ کر، دل کے ٹکڑے ہوتے ہیں       کیسے پھیلائے پاؤں سُوتے ہیں

۵۳۴ ایک بُولا کہ کیا کروں تدبیر       دیکھوں اب کیا دکھاتی ہے تقدیر

۵۳۵ مجھ کو یہ آسمان لُوٹتا ہے       آج برسوں کا ساتھ چھوٹتا ہے

۵۳۶ کوئی بُولا : کمر تو توڑ چلے       یہ کہو، ہم کو کس پہ چھوڑ چلے!

۵۳۷ یوں کسی کی زَباں پہ نالا تھا       تم کو، مرنے کو ہم نے پالا تھا!

۵۳۸/۱۲۰ حال کیوں کر نہ ہم تباہ کریں       تم تو جاتے ہو، کس کا بیاہ کریں!

۵۳۹ رُو کے کہتا تھا کوئی، غم ہے بڑا       یک بہ یک آسمان ٹوٹ پڑا

۵۴۰ کچھ دوا کرتے، دل کو صبر آتا       کاش! بیمار پڑ کے مر جاتا

۵۴۱ نہ سُنی اَور کی، نہ اپنی کہی       دل کی حسرت تمام دل میں رہی

۵۴۲ کچھ نہ دارِ فنا سے شاد چلے       ہائے دُنیا سے نامُراد چلے!

(۵۴۳) خاک پر اک پچھاڑیں کھاتا تھا — کوئی یہ بات لب پہ لاتا تھا
(۵۴۴) نہ دِکھانا اِلٰہی اِس کا داغ — ہے یہی اِس اندھیرے گھر کا چراغ
(۵۴۵) اللہ آمیں سے اِس کو پالا ہے — سارے گھر کا یہی اُجالا ہے
(۵۴۶) کوئی کہتا تھا: کیا ہوا یہ خُدا! — کوئی اِس طرح مانگتا تھا دُعا
(۵۴۷) یہ بُرا دن خُدا نہ مجھ کو دکھائے — اِس کی آئی ہوئی، مجھے لگ جائے
(۵۴۸/۱۳۰) ایک بُولا کہ ہائے بھائی جان! — کس کے پیچھے، کہو، گنوائی جان
(۵۴۹) سر کہاں جا کے دے دے ماریں گے — بھائی کہ کر کسے پکاریں گے
(۵۵۰) رُوتے ہیں سب، نہیں خبر تم کو — کھا گئی کون سی نظر تم کو
(۵۵۱) فرطِ غم سے جگر دو پارا ہے — کس نے ایسا جوان مارا ہے
(۵۵۲) اَقرِبا، دوست جان کھُونے لگے — غیر بے اِختیار رُونے لگے
(۵۵۳) سب میں آخر یہ مشورہ ٹھہرا — کہ یہ مہمان ہے کوئی دم کا
(۵۵۴) چاہیے وقت پر نہ ہو تاخیر — کر رکھو اِس کے دَفن کی تدبیر
(۵۵۵) جلد خاکِ شِفا نکال رکھو — کفنِ کربلا نکال رکھو
(۵۵۶) آدمی بھیجو گُورکَن کو بُلاؤ — جلد تابُوت و شامیانہ منگاؤ
(۵۵۷) کُشتۂ زُلف ہے یہ غیرتِ ماہ — شامیانے کی ڈُوریاں ہوں سیاہ
(۵۵۸/۱۴۰) لے کے جانا ہے غُسل خانے میں — نہ لگے دیر تب اُٹھانے میں
(۵۵۹) سب نے رُو رُو کے یہ کہا جس دم — ہوا کُہرام، پڑ گیا ماتم
(۵۶۰) شُورِ ماتم سے مجھ کو آیا ہُوش — پوچھا سب سے، یہ کیا ہے جُوش و خَروش!
(۵۶۱) بے خبر، ہم تو اپنے سُوتے تھے — بولے: ہم سب تمھیں کو رُوتے تھے

۵۶۲ غش سے فرصت جو میں نے کچھ پائی — تنِ بے جاں میں سب کے جان آ
۵۶۳ رنج اور غم دلوں سے ہو گئے دور — اپنے بیگانے سب ہوئے مسرو
۵۶۴ جب نکلنے لگی مری آواز — لگے سب گھر میں کرنے نذر و نیا
۵۶۵ آشنا خوش تھے، اَقربا تھے شاد — ایک نے اک کو دی مُبارک باد
۵۶۶ عید کی طرح سب گلے مل مل — غنچے کی طرح ہنستے تھے کھل کھل
۵۶۷ کیوڑا لایا کوئی پلانے کو — کوئی کہتا تھا کچھ کھلانے کو
۵۶۸/۱۵۰ ایک بولا کہ وہ کرو فی الحال — دور جس سے ہو اِن کے دل کا ملال
۵۶۹ اب تو دن زندگی کے بھرتے ہیں — اُس کو ڈھونڈو کہ جس پہ مرتے ہیں
۵۷۰ اُس ستم گار کا پتا پوچھو — گھر کا اُس گلی کے راستا پوچھو
۵۷۱ اَلغرض سب نے مجھ سے پوچھا حال — قسمیں دے کر کہا، کہو اَحوال
۵۷۲ سب کی قسموں سے ہو گیا مجبور — ہوا اِظہارِ حالِ عشق ضرور
۵۷۳ ماجرا سب بتا دیا اُن کو — گزرا جو تھا، سُنا دیا اُن کو
۵۷۴ واں کا اِظہار سب نشان کیا — اُن کے گھر کا پتا بیان کیا
۵۷۵ آشنا بولے: شہر چھانیں گے — لائیں گے ہم، جہاں سے جانیں گے
۵۷۶ ہیں جو اِس شہر میں، تو آئیں گی — ہم سے چھپ کر کہاں کو جائیں گی
۵۷۷ دل کو بہلانے دوست آتے تھے — تازے تازے تماشے لاتے تھے
۵۷۸/۱۵۱ بہرِ تسکینِ جانِ خانہ خراب — پاس رہتا تھا مجمعِ اَحباب
۵۷۹ ہر طرح سے مٹاتے تھے غم و رنج — کھیلی چوسر کبھی، کبھی شطرنج
۵۸۰ کوئی کہتا تھا: آج باغ چلو — کوئی کہتا تھا: سیرِ دریا ہو

(۵۸۱) اپنی اُس گُل پہ جان جاتی تھی — سیرِ گُلزار کس کو بھاتی تھی

(۵۸۲) دل سے وہ بحرِ حُسن پیارا تھا — سیرِ دریا سے خود کنارا تھا

(۵۸۳) سب خزاں تھی، بہار آنکھوں میں — سارا گلشن، تھا خار آنکھوں میں

(۵۸۴) سیر کا کب خیال دل میں تھا — اور ہی یاں ملال دل میں تھا

(۵۸۵) بات میں پے نکال دیتا تھا — سب کے کہنے کو ٹال دیتا تھا

(۵۸۶) اِتنے میں ایک رُوز آخرِ کار — آکر اک دوست نے یہ کی گفتار

(۵۸۷) جس پری کا ہوا ہے دیوانہ — شمعِ رُخ پر ہے جس کی پروانہ

(۵۸۸/۱۷۰) جس پہ عالَم فریفتہ ہے آج — حُسن خود جس کا شیفتہ ہے آج

(۵۸۹) جس کو ہے اِدّعائے یکتائی — آفتِ جاں ہے جس کی رعنائی

(۵۹۰) تیغِ ابرو سے جس کی بسمل ہو — تیرِ مژگاں سے جس کے گھائل ہو

(۵۹۱) جس کی اُلفت میں حال اَبتر ہے — جان جامے سے تن کے باہر ہے

(۵۹۲) جس کی خاطر ہوا ہے حال تباہ — جس کی فرقت میں ہو کمال تباہ

(۵۹۳) کھاتے ہو، پیتے ہو، نہ سُوتے ہو — جس کی اُلفت میں جان کھوتے ہو

(۵۹۴) واسطے جس کے نالے کرتے ہو — جان دیتے ہو، جس پہ مرتے ہو

(۵۹۵) دل پڑا جس کے غم میں جلتا ہے — جس ستم گر پہ دم نکلتا ہے

(۵۹۶) جس کا رہ رہ کے دھیان آتا ہے — جس پہ دَم دُشمنوں کا جاتا ہے

(۵۹۷) گھر بڑی محنتوں سے پایا ہے — آج اُس کا پتا لگایا ہے

(۵۹۸/۱۸۰) سُن کے اِس کو، عجب سُرور ہوا — ہنس دیا، رنج دل سے دور ہوا

(۵۹۹) پوچھا گھبرا کے: پھر کب آئیں گی؟ — یا مجھے اپنے گھر بُلائیں گی؟

(۶۰۰) ہنس کے بولے ، حواس میں آؤ — ان مری باتوں پر نہ اِترا

(۶۰۱) ایسا آسان اُن کا آنا ہے — سہل کچھ آپ کا بلانا ہے

(۶۰۲) کس نے یہ مشورہ بتایا ہے؟ — دل کہیں اور بھی لگایا ہے

(۶۰۳) سب سے عشق آپ کا نرالا ہے — ایسا کچھ منہ کا یہ نوالا ہے

(۶۰۴) اِس میں برسوں تمام ہوتے ہیں — اِس طرح سے یہ کام ہوتے ہیں

(۶۰۵) عشق آفاتِ آسمانی ہے — برسوں لوگوں نے خاک چھانی ہے

(۶۰۶) شمع ہو کر کہیں پگھلتا ہے — کہیں پروانہ بن کے جلتا ہے

(۶۰۷) کہیں یوسف نگاہ بنتا ہے — گہ ڈبونے کو چاہ بنتا ہے

(۶۰۸/۱۵۰) گہ خزاں ہے، کبھی بہار ہے یہ — گُل کہیں ہے ، کہیں پہ خار ہے یہ

(۶۰۹) کہیں دل لے کے قہر کرتا ہے — کہیں رُسوائے شہر کرتا ہے

(۶۱۰) کہیں عاشق، کہیں ہے رُخِ حبیب — کہیں بیمار ہے، کہیں ہے طبیب

(۶۱۱) کہیں سُرمہ ہے ، چشمِ تر ہے کہیں — کہیں صندل ہے ، دردِ سر ہے کہیں

(۶۱۲) ہے کہیں کفر اور کہیں اسلام — کہیں دونوں کو کرتا ہے یہ سلام

(۶۱۳) کہیں مَے ہے، کہیں سُرور ہے یہ — کہیں شیشے کی طرح چور ہے یہ

(۶۱۴) کہیں آتش ہے خود کہیں ہے خلیلؑ — کہیں ساقط ہے مثلِ نبضِ عَلیل

(۶۱۵) کہیں فرقت کا دردمند ہے یہ — کہیں مغرور، خود پسند ہے یہ

(۶۱۶) کہیں زخمِ جگر کا پھاہا ہے — درد بن کر کہیں کراہا ہے

(۶۱۷) کہیں عارض کا خال بنتا ہے — کہیں چشمِ غزال بنتا ہے

(۶۱۸/۲۰۰) کہیں جامِ شراب ہوتا ہے — کہیں جل کر کباب ہوتا ہے

(۶۱۹) کہیں اَفعیِ زُلفِ یار ہے یہ — کہیں تریاقِ زہرِ مار ہے یہ
(۶۲۰) کہیں تیرِ نگاہِ یار ہوا — کہیں عاشق کے دل سے پار ہوا
(۶۲۱) کہیں داروئے دردِ عاشق ہے — اور کہیں آہِ سردِ عاشق ہے
(۶۲۲) گریۂ چشمِ خوں چکاں ہے کہیں — خندۂ زخمِ عاشقاں ہے کہیں
(۶۲۳) کہیں پوشاکِ جسمِ دل بَر ہے — کہیں جامے سے اپنے باہر ہے
(۶۲۴) کہیں خود بینی اِس کو نامرغوب — کہیں آئینۂ رُخِ محبوب
(۶۲۵) کہیں خنجر ہے دستِ قاتل کا — کہیں مرہم جراحتِ دل کا
(۶۲۶) کہیں بِنتُ العِنَب پہ ہے دل چُور — کہیں زخمِ جگر کا ہے انگور
(۶۲۷) کہیں شیریں کلام رکھتا ہے — کہیں فرہاد نام رکھتا ہے
(۶۲۸/۲۱۰) کہیں ناقہ سوار بنتا ہے — کہیں مجنوں کا یار بنتا ہے
(۶۲۹) ہے کہیں تاج بادشاہی کا — کہیں کشکول ہے گدائی کا
(۶۳۰) کہیں فریادِ خونِ ناحق ہے — کہیں خود قائلِ اَنَا الحق ہے
(۶۳۱) جوششِ سودائے مغزِ سَر ہے کہیں — مرہمِ سوزشِ جگر ہے کہیں
(۶۳۲) کہیں سامانِ عیش ہوتا ہے — کہیں راتوں کی نیند کھوتا ہے
(۶۳۳) گُلِ رُخسارِ آتشیں ہے کہیں — نالۂ بُلبُلِ حزیں ہے کہیں
(۶۳۴) کہیں دُشمن، کہیں رفیق ہیں آپ — رہ بَرِ راہِ ہر طریق ہیں آپ
(۶۳۵) رنگ چہرے کا زرد اِن سے ہے — دل میں جس کے ہے درد، اِن سے ہے
(۶۳۶) دل میں داغوں سے خانہ باغ کیے — گھر کے گھر اِس نے بے چراغ کیے
(۶۳۷) سیکڑوں جی سے کھو دیے اِس نے — لاکھوں بیڑے ڈُبو دیے اِس نے

(۶۳۸/۲۲۰) بھولا فرہاد ساری کوہ کنی — جانِ شیریں پہ آخر آن بنی

(۶۳۹) سَو گریبانِ صبر پھٹتے ہیں — دن اِسی کے پہاڑ کٹتے ہیں

(۶۴۰) طَوق و زنجیر اِس کا گہنا ہے — میاں مجنوں نے جس کو پہنا ہے

(۶۴۱) گو کہ گزری نہیں، پہ سُنتے ہیں — اِس کے دیوانے تنکے چُنتے ہیں

(۶۴۲) یہ کرشمے اِنھیں کے سارے ہیں — کیسے کیسے جوان مارے ہیں

(۶۴۳) پاسِ ناموس اِس میں جاتا ہے — آفت آتی ہے، جب یہ آتا ہے

(۶۴۴) رات کٹنی مُحال ہوتی ہے — زندگی تک وَبال ہوتی ہے

(۶۴۵) جگر و دل کا خون ہوتا ہے — رفتہ رفتہ جُنون ہوتا ہے

(۶۴۶) پہلے راتوں کی نیند جاتی ہے — آخرِ کار مَوت آتی ہے

(۶۴۷) ہے یہ دریا، مگر بَلا کی ہے لہر — جس کا ہر قطرہ، سانپ کا ہے زہر

(۶۴۸/۲۳۰) وَصل تم سمجھے آج ہی کل میں — قیس برسوں پھرا ہے جنگل میں

(۶۴۹) دَوڑ پڑنا قُصور ہے اِس میں — صبر کرنا ضرور ہے اِس میں

(۶۵۰) سَو طرح کی مصیبتیں ہوں گی — بعد محنت کے راحتیں ہوں گی

(۶۵۱) پہلے بے گانہ وار جائیں گے — رَبط اُن سے بہت بڑھائیں گے

(۶۵۲) کر کے دریافت اُن کا طرزِ مزاج — لیں گے در پردہ یہ بھی اِستمزاج

(۶۵۳) رَبط ہو لے گا جب کمال اُن سے — پھر کہیں گے تمھارا حال اُن سے

(۶۵۴) کہیں گے: ہجر میں وہ مرتے ہیں — رات دن آہ و نالہ کرتے ہیں

(۶۵۵) غمِ فرقت سے ہے لبوں پر جان — کوئی دو چار دن کے ہیں مہمان

(۶۵۶) خوں کا الزام سر پہ کیوں لاؤ — ایک دن تم بھی جا کے دیکھ آؤ

(۶۵۷) اَجر اِس کا تمھیں خُدا دے گا | جو سُنے گا، بہت دُعا دے گا
(۶۵۸/۲۴۹) پہلے یہ سُن کے، ہوں گی چیں بہ جبیں | ایک کر دیں گی آسمان و زمیں
(۶۵۹) بیچ والے کی شامت آئے گی | پہلے ہم پر قیامت آئے گی
(۶۶۰) یوں ہی طے ہوں گے مرحلے دو چار | غصّہ کم ہوتا جائے گا ہر بار
(۶۶۱) بے اثر کب یہ چاہ ہوتی ہے | دل سے اک دل کو راہ ہوتی ہے
(۶۶۲) اپنی تاثیر جب دِکھائے گی | اُن کی بھی کچھ طبیعت آئے گی
(۶۶۳) کوئی فقرہ نیا بنائیں گی | آپ گھبرا کے دوڑی آئیں گی
(۶۶۴) سُنی اُن دوست سے جو یہ تقریر | چُپ رہا پہلے صورتِ تصویر
(۶۶۵) بے حیا دل کو پھر نہ آئی تاب | ہوئی مُضطر یہ جانِ خانہ خراب
(۶۶۶) پاؤں پڑ کر یہ میں نے اُن سے کہا | ہوئے منظور جو برائے خُدا
(۶۶۷) اُس کی تدبیر اب شتاب کرو | میری مٹی نہ یوں خراب کرو
(۶۶۸/۲۵۰) زندگی ہجر میں مُحال ہے اب | ایک دن، مجھ کو ایک سال ہے اب
(۶۶۹) دیکھتے ہو جو میری حالت ہے | جو گھڑی کٹتی ہے، قیامت ہے
(۶۷۰) زندگی کا یہ کون ہے اُسلوب | اِس سے تُو موت ہے ہماری خوب
(۶۷۱) تم کو مُطلق نہیں خیال مرا | دم بہ دم اب ہے غیر حال مرا
(۶۷۲) میرے مُردے پر اُن کو لاؤ گے | جب مَیں مر جاؤں گا، تو جاؤ گے!
(۶۷۳) بولے وہ ہنس کے، خیر، جاتا ہوں | کوئی فقرہ نیا بناتا ہوں
(۶۷۴) چڑھ گئے دم پہ گر، تو آئیں گے | ہم اگر جیتے ہیں، تو لائیں گے
(۶۷۵) گئے آخر وہ دوست اُن کے گھر | پُر سراسیمہ، ششدر و مُضطر

(٦٧٦) تھی یہ حیرت کہ کیا اِس آن کروں! — کس سے اِس حال کا بیان کروں

(٦٧٧) اِتنے میں نکلی گھر سے اک عورت — سانولا رنگ ، چُلبُلی صورت

(٦٧٨/٣٦٠) لال نیفا ، اِزار بند بڑا — لچھا ایک اُس میں کُنجیوں کا پڑا

(٦٧٩) کھیلتی ، ہنستی ، کھلکھلاتی ہوئی — آنکھ ایک ایک سے مِلاتی ہوئی

(٦٨٠) چاق چَوبَند سینہ زُوری میں — پھول رکھے ہوئے کٹوری میں

(٦٨١) آنکھ ایک ایک پر گُھلاوٹ کی — بات ایک ایک سے لگاوٹ کی

(٦٨٢) حُسن کے دن ، جوانی زُوروں پر — رات کی باسی مہندی پُوروں پر

(٦٨٣) دھیان اک اک سے بدگمانی کا — ستیا ناس ہو جوانی کا!

(٦٨٤) یہاں ٹھہری ، کبھی وہاں ٹھہری — دُو دُو مُنہ ہنس لیے ، جہاں ٹھہری

(٦٨٥) آگے اور پیچھے یار فوج کے فوج — دھینگا مُشتی کسی سے گالی گلوج

(٦٨٦) گہ اِدھر دیکھا ، گہ اُدھر دیکھا — اِن کو بھی پھر کے اک نظر دیکھا

(٦٨٧) بُولی : کیوں تم کہاں سے آئے ہو؟ — فِکر کیا ہے جو سر جُھکائے ہو؟

(٦٨٨/٢٧٠) بُولے وہ ڈر کے ، کس کا لوں مَیں نام — مگر اِس وقت تم سے ہے اک کام

(٦٨٩) اِتنا لازم ہے تم کرو احسان — بچتی ہے اِس میں ایک شخص کی جان

(٦٩٠) اپنی بیگم سے اِتنا کہہ دو شتاب — دَر پہ حاضر ہے ایک خانہ خراب

(٦٩١) تا بہ دروازہ آپ ہی آئیں — ایک دو باتیں میری سُن جائیں

(٦٩٢) بے سبب اِس میں اِہتمام نہیں — غَیر کے سُننے کا پیام نہیں

(٦٩٣) اِس میں تکلیف گو سَراسَر ہے — سُننا لیکن اُنھیں کا بہتر ہے

(٦٩٤) ہنس کے بُولی کہ بس یہی ہے پیام — مَیں تو سمجھی تھی ہے بڑا کوئی کام

۶۹۵ ٹھہرو تم یاں، ابھی تو جاتی ہوں    ڈیوڑھی تک میں بُلائے لاتی ہوں
۶۹۶ چلی آئیں گی، گر ضرورت ہے    بات سُننے میں کیا قباحت ہے
۶۹۷ وہ مٹکتی چلی گئی گھر میں    یہ اکیلے کھڑے رہے در میں
۶۹۸/۲۸۰ جا کے بیگم سے جب کہی یہ بات    ہنس کے بولی کہ سُن تُو اَے بدذات!
۶۹۹ بات کرنے کا ہے یہ کون طریق    کر لیا ہوتا خوب سا تحقیق
۷۰۰ آئے کس جا سے ہیں، پیام ہے کیا؟    کس نے بھیجا ہے، اُن کا نام ہے کیا؟
۷۰۱ پوچھا تُو ہوتا ماجرا کیا ہے؟    تُو بھی اَے رنڈی کتنی کھیلا ہے!
۷۰۲ بات کا کچھ سلیقہ خاک نہ ڈھول    نَوج اِتنا ہو کوئی اوّل جلوّل
۷۰۳ جھوٹ سچ پائنچے ہِلاتی آئی    چُونچلے کرتی، کھِلکھِلاتی آئی
۷۰۴ اور جو کچھ بولوں، تو بگڑتی ہے    تو، تُو ماما! ہوا سے لڑتی ہے
۷۰۵ مُنہ لگے کون تیرے شُہکارا!    شہر بھر کی لنگوڑی آوارا
۷۰۶ تجھ سے پُچھواتے خوف کھاتی ہوں    خیر، کہہ دے میں آپ آتی ہوں
۷۰۷ کششِ عشق کھینچ کر لائی    پاس پردے کے خود چلی آئی
۷۰۸/۲۹۰ بولی: کیوں تم کہاں سے آئے ہو؟    کچھ کہو کیا پیام لائے ہو؟
۷۰۹ کیا اُن دوست نے وہ سب اظہار    کچھ کہا چُپکے، کچھ پُکار پُکار
۷۱۰ عاشقی کا سبب بیان کیا    میرا احوال سب بیان کیا
۷۱۱ کہا، پہلے تو ہو گیا تھا جنوں    آج، تنگ آ کے، کھا گئے افیوں
۷۱۲ تہ و بالا ہے گھر، قیامت ہے    دُشمنوں کی عجیب حالت ہے
۷۱۳ نیل آنکھوں سے اب تو ڈھلتا ہے    نبض ساقط ہے، دَم نکلتا ہے

٧١۴ نام اَفیوں کا سُن، وہ لالہ عِذار — بولی: اچھے نہیں ہیں یہ کردار

٧١۵ بشرِ اُلفت میں کیا نہیں کرتے — پَر، یہ قہرِ خُدا نہیں کرتے

٧١۶ زہر یوں کھائیں اور گنوائیں جان — کوئی بدنام ہو، نہیں کچھ دھیان

٧١٧ دوست کا غم، عَدُو کا خوف نہیں — جان کیا، آبرو کا خوف نہیں

٧١٨/٣٠٠ سُن کے، پھر یہ اُنھوں نے جُرأت کی — ہاتھ جوڑے، بہت سی مِنّت کی

٧١٩ عرض کی: دل بَری کے ہے شایاں — چل کے، اُن کی اگر بچا لو جاں

٧٢٠ ہے بشر کے لیے مُروّت شرط — آدمی کو ہے آدمیت شرط

٧٢١ دل اِنھیں معرکوں میں ہِلتا ہے — چاہنے والا کس کو مِلتا ہے!

٧٢٢ واسطے اپنے جس کی جائے جان — اُس کی، لازم ہے، لے خبر انسان

٧٢٣ قسمیں دے کر دوا پلاؤ اُنھیں — چل کے لِلّٰہ دیکھ آؤ اُنھیں

٧٢۴ کچھ کسی کا کہا نہیں کرتے — سب بجِد ہیں، دوا نہیں کرتے

٧٢۵ کچھ کہے کوئی، جھوٹ جانیں گے — بے تمھارے چلے نہ مانیں گے

٧٢۶ گو کہ بچنے کا کوئی طَور نہیں — دیکھ ہی لیں گے، خیر اَور نہیں

٧٢٧ نام چلنے کا سُن، وہ عاشق کُش — بولی تیوری چڑھا کے: خیر، چہ خوش!

٧٢٨/٢١٠ ہوتے سوتوں کو اپنے وہ بلوائے — خوبی گرمی کی، کیا مزے میں آئے!

٧٢٩ دل میں یہ کیا خیال آیا ہے! — خانگی، کسبی کچھ بنایا ہے!

٧٣٠ کتنی باتیں نِگوڑی آتی ہیں — شامتیں کہہ کے تھوڑی آتی ہیں

٧٣١ کوئی مرتا ہے کیوں، بَلا جانے — ہم بہو بیٹیاں یہ کیا جانے!

٧٣٢ بیٹھے بیٹھے فُتور اُٹھایا ہے — کچھ قضا کا پیام آیا ہے!

۷۳۳ لاکھوں خوش رُو جواں پری تمثال — اِسی کوچے میں ہو گئے پامال
۷۳۴ کوئی گھُٹ گھُٹ کے جان کھوتا ہے — پسِ دیوار کوئی رُوتا ہے
۷۳۵ گیروئی کوئی پہنے ہے پوشاک — کوئی برسوں سے ہے گریباں چاک
۷۳۶ کوئی اُلفت میں ہو گیا ہے فقیر — کوئی اُس میں امیر، کوئی وزیر
۷۳۷ رَحم کی جا ہے یہ، خُدا کا غضب! — کوئی مرجائے، مجھ سے کیا مطلب
۷۳۸/۳۳۰ کہیں ہم لوگ رَحم کرتے ہیں — ایسے چَودہ ہزار مرتے ہیں
۷۳۹ پھر یہ غُصّے سے بُولی: اُو خود کام! — کوئی کرتا ہے اِس طَرَح کے کلام!
۷۴۰ دور ہو بس کہ ہے قصور مُعاف — پاس کرتی ہوں جان کر اَشراف
۷۴۱ ورنہ اِس کا مزہ چکھا دیتی — کیا کہوں جو تمھیں سزا دیتی
۷۴۲ اب خبردار یاں نہ آئیے گا — پھر نہ یہ بات مُنہ پہ لائیے گا
۷۴۳ میری جوتی سے زَہر کھایا ہے — مجھ کو کس بات پر ڈِھرایا ہے؟
۷۴۴ جان جائے گی، اُن کی جائے گی — میری پاپوش بھی نہ آئے گی
۷۴۵ ایسے جھگڑے مری بَلا جانے — مَیں کہاں، وہ کہاں، خُدا جانے
۷۴۶ جان دیتے ہیں، زَہر کھاتے ہیں — مُڑ چرائیں مجھے دِکھاتے ہیں
۷۴۷ بس چلے تُو مَیں اَور دے دوں زَہر — بُرے کی جان پر خُدا کا قہر
۷۴۸/۳۳۰ کس پہ اَفیون اُس نے کھائی ہے؟ — مَرنے جُوگے کی شامت آئی ہے
۷۴۹ اَور جا پر، کہو، یہ ڈُورے ڈال — خوب رُویوں کی کچھ نہیں ہڑتال
۷۵۰ کیا مرے پیچھے ہاتھ دُھو کے پڑے — زَہر کھائے مجھی پہ بیٹھے تھے؟
۷۵۱ اپنے ہمراہ مجھ کو بھی کھُویا — عاشقی کر کے خوب بس بُویا

۷۵۲ سیکھے سو سو طریق کے دَم ہیں ۔۔۔ اچھی باتیں غرض جمی جم ہیں
۷۵۳ اُسے لُو اَفیون کھائی ، قہر کیا ۔۔۔ اَور یہ اپنے حق میں زَہر کیا
۷۵۴ اب جو آتی بھی تھی ، نہ آؤں گی ۔۔۔ جَلے کو اَور بھی جَلاؤں گی
۷۵۵ زَہر مار آپ تُو ۔ کریں اَفیون ۔۔۔ طُرّہ یہ ہے کہ مجھ پہ رکھیں خون
۷۵۶ اُن کی قسمت میں یوں ہی مرنا تھا ۔۔۔ مجھ کو رُسوائے شہر کرنا تھا
۷۵۷ سب میں بدنام کرنا تھا گویا ۔۔۔ میرا کھر کھوج ہر طَرح کھویا
۷۵۸ ڈریے اِن مَردوؤں کی گھاتوں سے ۔۔۔ باز آئی مَیں ایسی باتوں سے
۷۵۹ جس کو آئے نہ اپنی جان کا دھیان ۔۔۔ اُس کے نزدیک کیا ہے اَور کی جان
۷۶۰ پَر ، مرا دل بھی تھرتھراتا ہے ۔۔۔ سُن کے ، لرزہ خُدا کا آتا ہے
۷۶۱ دَرگُذر کس طَرح کروں حق سے ۔۔۔ ہَول آتا ہے خونِ ناحق سے
۷۶۲ کیسی جلتی ہے جان رہ رہ کر ۔۔۔ یہی آتا ہے دھیان رہ رہ کر
۷۶۳ گالیاں مُنہ پہ دیجیے چل کر ۔۔۔ جھوٹ سچ دیکھ لیجیے چل کر
۷۶۴ خَیر ، اب جلد تم یہاں سے جاؤ ۔۔۔ جس طَرح ہو سکے ، دوا پلواؤ
۷۶۵ جان دینے میں ، کہ دو کد نہ کریں ۔۔۔ قَے کریں ، سب کا کہنا رَد نہ کریں
۷۶۶ پہلے اپنی طَرَف سے دَم دینا ۔۔۔ پھر مری جان کی قسم دینا
۷۶۷ اَور یہ کہنا کہ اُو خُدائی خراب ! ۔۔۔ کیوں گنواتا ہے اپنا حُسن و شباب
۷۶۸ یوں بھی دیتا ہے کوئی اپنی جان ۔۔۔ سب سمجھتے ہیں جان ہے تو جہان
۷۶۹ دو مہینے میں تم کو خبط ہوا ۔۔۔ سال دو سال بھی نہ ضبط ہوا
۷۷۰ نہ اُٹھا تم سے نشۂ مَیِ عشق ۔۔۔ کیا سمجھ کر ہوئے تھے دَرپَے عشق

۷۷۱ ایک ساغر میں ہوش اُڑ گئے، واہ! — کتنے کم ظرف ہو، معاذاللہ!
۷۷۲ پھر یہ بولی: وہیں نہ رہ جانا — اک ذرا پھر بھی حال کہ جانا
۷۷۳ ہم بھی درگاہ آج جائیں گے — ہوگی فرصت، تو واں بھی آئیں گے
۷۷۴ جب یہ اُس شوخ نے کلام کیا — جھک کے اُن دوست نے سلام کیا
۷۷۵ دوڑے آئے یہ سُن کے وہ اک بار — آن کر مجھ سے یہ کیا اظہار
۷۷۶ عزت اللہ نے بچائی آج — ہم تو سمجھے تھے مُنہ کی کھائی آج!
۷۷۷ آپ کے بھی لیے ضرر ہوتا — گر یہ فقرہ نہ کارگر ہوتا
۷۷۸/۳۹۰ پہلے غصہ تھا، طور تھے بے طور — بکتی تھی اول فول اور ہی اور
۷۷۹ جب کہا میں نے، زہر کھایا ہے — سُن کے یہ، اُن کو رحم آیا ہے
۷۸۰ تم بھی صاحب نصیب بے شک ہو — خود وہ آتی ہیں، تو مبارک ہو!
۷۸۱ سُن کے یہ، ہاتھ پاؤں پھول گئے — رنجِ فرقت تمام بھول گئے
۷۸۲ دلِ غم دیدہ خوش ہوا جو کمال — فرطِ شادی سے یہ ہوا احوال
۷۸۳ دل سنبھالے نہیں سنبھلتا تھا — کہوں کچھ، مُنہ سے کچھ نکلتا تھا
۷۸۴ کہتا تھا اپنے دوست سے ہر بار — اے مسیحا! میں تیرے مُنہ کے نثار
۷۸۵ تو نے ایسی خبر سُنائی ہے — تنِ بے جاں میں جان آئی ہے
۷۸۶ اِتنے میں آدمی نے دی یہ خبر — اک سواری کھڑی ہے ڈیوڑھی پر
۷۸۷ آئی ماما بھی ایک ہے ہمراہ — کتنی چالاک ہے، خدا کی پناہ!
۷۸۸/۳۷۰ پوچھتی آئی ہے یہاں تک گھر — ہاتھ رکھے کھڑی ہے کوُلے پر
۷۸۹ اپنے سایے سے بھی بھڑکتی ہے — بوٹی بوٹی پڑی پھڑکتی ہے

۷۹۰ شرم ہے آنکھ میں نہ دل میں خطر — پھبتیاں کہہ رہی ہے اک اک پر
۷۹۱ ہنسی، ٹھٹھا، جگت، ضلع میں طاق — چل رہی ہے زباں تڑاق پڑاق
۷۹۲ کھڑی اک اک کا منہ چڑھاتی ہے — ہنسے دیتی ہے، لوٹے جاتی ہے
۷۹۳ چوٹی لپٹی ہے باسی ہاروں سے — لڑ رہی ہے جگت کہاروں سے
۷۹۴ راستے والے جو گزرتے ہیں — سن کے، کانوں پہ ہاتھ دھرتے ہیں
۷۹۵ یہ صدا جب کہ کان میں آئی — جان اک میری جان میں آئی
۷۹۶ ہٹ گئے سب، زنانہ کروایا — باغ میں ان کو لا اتروایا
۷۹۷ منہ دوپٹے سے ڈھانپتی اتری — خوف کے مارے کانپتی اتری
۷۹۸/۳۸۰ نیچی نظروں سے دیکھ بھال لیا — سر پر آنچل الٹ کے ڈال لیا
۷۹۹ سب حیا سے بدن چرائے ہوئے — پائنچے ناز سے اٹھائے ہوئے
۸۰۰ شرم سے گو عرق تھا سب تن میں — پر، شرارت بھری تھی چتون میں
۸۰۱ نوک جھوک اک جمال سے پیدا — بانکپن چال ڈھال سے پیدا
۸۰۲ شوخ، طرار، چلبلی، کم سن — حسن ابلا ہوا، بہار کے دن
۸۰۳ کچھ گندھے، کچھ کھلے وہ سر کے بال — سارے معشوقوں سے نرالی چال
۸۰۴ طاق معشوق پن کی گھاتوں میں — شرم آنکھوں میں، قہر باتوں میں
۸۰۵ چال اٹکھیلیوں سے چلتی آئی — دل کو پاؤں کے نیچے ملتی آئی
۸۰۶ جانِ عشاق ہوتی تھی پامال — دیتی تھی قتل کی صدا خلخال
۸۰۷ گھنگرو جوتی کے چھم چھماتے تھے — ہاں میں ہاں اور یہ ملاتے تھے
۸۰۸/۳۹۰ منتخب حسن اس کا لاکھوں میں — لال ڈورے نشیلی آنکھوں میں

(۸۰۹) گوری رنگت پہ گرمیِ صورت میں — اُچپلاپن بھرا طبیعت میں
(۸۱۰) آنکھوں میں سحر، ہونٹوں پر اعجاز — بات کرنے کا اک نیا انداز
(۸۱۱) طرزِ گُفتار بانکپن کے ساتھ — شعر برجستہ ہر سُخن کے ساتھ
(۸۱۲) کچھ رُکھائی تھی، کچھ ہنسی، کچھ شرم — تازے فقرے، لطیفے گرما گرم
(۸۱۳) تھا عجب پیچ و تاب کا گُل کا — پھٹا پڑتا تھا جُوبن اُس گُل کا
(۸۱۴) خرمنِ جاں پہ برقِ آفت تھی — قہر تھی، فتنہ تھی، قیامت تھی
(۸۱۵) پانی پانی جو دل تھا سینے میں — جسم ڈوبا تھا سب پسینے میں
(۸۱۶) کچھ رُکھائی تھی، کچھ لگاوٹ تھی — کچھ حقیقت میں، کچھ بناوٹ تھی
(۸۱۷) گر یہ پوچھا کہ اتنا کیوں گھبرائے — ڈر کے بولی کہ کوئی آ تو نہ جائے
(۸۱۸/۲۰۰) جب کہا: آگے آؤ، پیار کروں — بولی: سچ کہہ، تجھے قُران کی سوں
(۸۱۹) ہوتے سوتوں کو اپنے کیجے پیار — چل پچخنے، ہو تجھے خُدا کی سنوار
(۸۲۰) پوچھا: کس سے یہ سیکھے طور، کہو — بولی: یہ سُن چکی، کچھ اور کہو
(۸۲۱) کہا، اک بوسہ لیں جو آگے آؤ — ہنس کے بولی کہ اپنا مُنہ بنواؤ
(۸۲۲) مَیں نہ مانوں گی، لاکھ جوڑو ہاتھ — دیکھو مَیں چیختی ہوں، چھوڑو ہاتھ
(۸۲۳) سُنو، باتوں میں لطفِ صُحبت ہے — دھینگا مُشتی سے مجھ کو نفرت ہے
(۸۲۴) اچھے آتے ہی اختلاط بڑھائے — خوب نامِ خُدا مزے میں آئے
(۸۲۵) ہم نے تو یہ سُنا تھا، مرتا ہے — ہاتا پائی یہ کون کرتا ہے
(۸۲۶) بَل بے فقرہ ترا، معاذ اللہ! — میرے تو ہوش اُڑ گئے واللہ!
(۸۲۷) لوگ کہتے تھے، ہے لبوں پر جان — مکر کے صدقے، جھوٹ کے قربان

(۸۲۸/۲۱۰) کون کہتا تھا زہر کھایا ہے — یہ بھی اک شعبدہ بنایا ہے
(۸۲۹) توبہ کس درجہ بے حیائی ہے! — واہ کیا دیدے کی صفائی ہے
(۸۳۰) فی الحقیقت کہ جعل ساز ہے تو — کیوں رے اُو، کتنا دھوکے باز ہے تو!
(۸۳۱) کیا کہوں اَور بے حیا! تجھ کو — پھٹکے مُنہ لعنتِ خُدا تجھ کو
(۸۳۲) مَیں بڑا چکما کھا گئی، افسوس! — جو ترے جُل میں آگئی، افسوس!
(۸۳۳) جھوٹا، بدذات، فیلیا، مکّار — اِس دغا پر تری خُدا کی سنوار!
(۸۳۴) گر یہ پہلے سے جان جاتی مَیں — سچ بھی مرتا جو تو، نہ آتی مَیں
(۸۳۵) کدھی کا ہے کو دیکھے یہ دُھوکے — آدمی سیکھتا ہے کچھ کھُو کے
(۸۳۶) مکر کا بانی، جھوٹوں کا سَرتاج — سُنتی تھی فیلسُوف، دیکھا آج
(۸۳۷) جس طرح سے ہمیں فریب میں لائے — دیدوں، گھٹنوں کے تیرے آگے آئے
(۸۳۸/۲۲۰) ایسے فقروں کو کوئی کیا سمجھے — اَور تُو کیا کہوں، خُدا سمجھے
(۸۳۹) سُن کے یہ، مَیں چمٹ گیا اک بار — اور لگا کرنے اُس سے بُوس و کنار
(۸۴۰) وَصل کے لاکھوں اِہتمام کیے — لیکن اُس نے عجب کلام کیے
(۸۴۱) گہ ڈرایا کہ کوئی آتا ہے — کبھی بُولی، کوئی بُلاتا ہے
(۸۴۲) شرم سے سب بدن چُرائے ہوئے — آپ ہی آپ کچھ چھپائے ہوئے
(۸۴۳) ہاتا پائی میں ہانپتے جانا — چھوٹے کپڑوں کو ڈھانپتے جانا
(۸۴۴) بال رُخ سے سنوارتے جانا — اونچی کُرتی اُتارتے جانا
(۸۴۵) زُور کرنا کبھی کہ چھوٹیں ہاتھ — کبھی کہنا، اِلٰہی! ٹوٹیں ہاتھ
(۸۴۶) کبھی کہنا، جو ہم کو ہاتھ لگائے — جس کو چاہے، اُسی کا حلوا کھائے

(۸۴۷) کبھی باتوں میں ہوش کھو دینا — کبھی کھسیانی ہو کے رُو دینا

(۸۴۸/۲۴۰) کبھی تیوری چڑھا کے چُپ رہنا — اور کبھی مسکرا کے یہ کہنا

(۸۴۹) آنکھیں پھوٹیں، جو بھر نظر دیکھے — ہم کو پیٹے، اگر اِدھر دیکھے

(۸۵۰) کبھی کہنا: کہاں مَیں آن پڑی! — کیا کروں، کس غضب میں جان پڑی!

(۸۵۱) گِھر گئی آ کے کیسی آفت میں! — پڑ گئی جان کس مصیبت میں!

(۸۵۲) کئی دن سے بُخار آتا ہے — تَن بدن سَنسنایا جاتا ہے

(۸۵۳) کچھ عجب حال میرے جی کا ہے — دیکھو، پنڈا ابھی سے پھیکا ہے

(۸۵۴) رَحم مجھ پر نہیں کچھ آتا ہے؟ — کوئی مہماں کو یوں ستاتا ہے؟

(۸۵۵) کبھی جُھنجھلا کے سر پٹک دینا — ہاتھ دے کر کبھی جھٹک دینا

(۸۵۶) گہ کلائی مَروڑنے لگنا — اور کبھی ہاتھ جُوڑنے لگنا

(۸۵۷) کبھی تیوری چڑھا کے یہ کہنا — گہ زباں کو دبا کے یہ کہنا

(۸۵۸/۲۴۰) کوئی اِس طَرح بھی بِپھرتا ہے؟ — ہا! کوئی ایسی بات کرتا ہے!

(۸۵۹) اِشتیاق ایسا کیا زیادہ ہے — خیر ہے، کہیے کیا ارادہ ہے؟

(۸۶۰) فَصد کُھلواؤ، تم کو سَودا ہے — سنبھلو صاحب ذرا، ہوا کیا ہے؟

(۸۶۱) ڈھنگ پر تیرا کوئی طَور نہیں — چُلبُلے پن سوا کچھ اَور نہیں

(۸۶۲) بس زیادہ نہ جُوش میں آؤ — مُنہ کو دُھو ڈالو، ہُوش میں آؤ!

(۸۶۳) ساتھ میرے نئی نہ ریت کرو — پاس سے ہٹ کے بات چیت کرو

(۸۶۴) غصّہ کر کے کبھی ڈرا دینا — اور کبھی پھر کے مُسکرا دینا

(۸۶۵) اپنے مطلب کی آپ کہہ جانا — پھر انگوٹھا دِکھا کے رہ جانا

۸۶۶ کبھی کہنا کہ میں کدھر جاؤں ! — کبھی کہنا : خُدا ، میں مر جاؤں
۸۶۷ کبھی غُصّے سے کہنا : واہی ہو — اور کبھی ہنس کے کہنا : ٹھہرو تو
۸۶۸/۲۵۰ نچلے بیٹھو ، تمھیں خُدا کی قسم — بس زیادہ کرو نہ ناک میں دَم
۸۶۹ نَوج اِس طَرح بھی کوئی گھبرائے — تُجھ کوئی اِتنی ہَول جَول مچائے
۸۷۰ کبھی کہنا : ہماری بَھتی کھائے — گر ہمیں بے طریق ہاتھ لگائے
۸۷۱ ہم کو پیٹے ، اگر مَرُوڑے ہاتھ — ہم کو کفنائے ، گر نہ چھوڑے ہاتھ
۸۷۲ چھیڑنے کی کبھی قسم دینا — کبھی سَو سَو طَرَح کے دَم دینا
۸۷۳ گہ جھجکنا ، کبھی چمٹ جانا — کبھی شرما کے پیچھے ہٹ جانا
۸۷۴ گاہ ماتھے پہ ہاتھ کو دَھرنا — کبھی اِظہارِ دردِ سر کرنا
۸۷۵ کبھی کہنا : سواری منگواؤں؟ — ہے ابھی شرط گھر چلی جاؤں؟
۸۷۶ کبھی کہنا کہ تم کو سَودا ہے — جان کی خَیر ہے ، ہوا کیا ہے ؟
۸۷۷ صاف صورت سے تیری پیدا ہے — آدمی کاہے کو ، ہَیوُلا ہے
۸۷۸/۲۶۰ کچھ بہت خوش مزاجِ عالی ہے — تُو نے یہ چڑھ مری نکالی ہے
۸۷۹ مسخراپن ہے یہ ہُوا کیا ہے؟ — کچھ پڑا پایا ہے ، جو ہنستا ہے ؟
۸۸۰ کبھی آنکھیں نکالنے لگنا — کبھی اِس طَرح ٹالنے لگنا
۸۸۱ آج پر کیا ہے کچھ ، پھر آویں گے — ہَول کاہے کی ہے ، سمجھ لیں گے
۸۸۲ آتے جاتے ہیں لوگ ، ٹھہرو تو — جلدی کیا ہے ، چُھری تلے دَم لو
۸۸۳ کہیں کوئی نہ یہ خبر سُن پائے — دیکھو ایسا نہ ہو کوئی آجائے !
۸۸۴ بے حیائی کا جامہ پہنا ہے — خَیر ہے لکھنؤ میں رہنا ہے ؟

(۸۸۵) کون آتا ہے، کون جاتا ہے      کچھ بھی تجھ کو خیال آتا ہے!

(۸۸۶) نہ سمجھتا ہے کچھ نہ بوجھتا ہے      پھوٹی آنکھوں سے کچھ بھی سوجھتا ہے؟

(۸۸۷) چربی آنکھوں میں تیری چھائی ہے      کچھ نگوڑے کی شامت آئی ہے!

(۸۸۸/۳۷۰) جان ہلکان ہو گئی بہ خدا      چھوڑ غارت گئے مرا پیچھا

(۸۸۹) آپ سے ہو گیا ہے کیوں باہر؟      آگ لگ جائے تیری مستی پر!

(۸۹۰) بے خودی ہے کہ بے حیائی ہے      یا فلک سیر تو نے کھائی ہے؟

(۸۹۱) آدمی کے لباس میں آؤ      ہوش پکڑو، حواس میں آؤ

(۸۹۲) کبھی آفت نہ یہ اُٹھائی تھی      چھائیں پھوئیں میں نوج آئی تھی

(۸۹۳) ہٹ کے بیٹھو، بہت ستایا ہے      تم نے خیلا مجھے بنایا ہے

(۸۹۴) کیا دھما چوکڑی مچائی ہے      تیری بختاوری کچھ آئی ہے؟

(۸۹۵) تم تصدق کیے، نثار ہوئے      خوب میرے گلے کا ہار ہوئے!

(۸۹۶) سیکھو صاحب قرینے کی باتیں      کرو کچھ روزوں جینے کی باتیں

(۸۹۷) مجھ کو یہ بات ہی نہیں مرغوب      اچھے کھل کھیلے، واہ وا، کیا خوب!

(۸۹۸/۳۸۰) ڈھنگ یہ آپ کے نرالے ہیں      پیٹ سے پاؤں کچھ نکالے ہیں

(۸۹۹) کہے دیتی ہوں، شامت آئی ہے      دیکھو یہ دل میں کیا سمائی ہے؟

(۹۰۰) کوئی گل رو جو دیکھا، پھول گئے      دین و دنیا تمام بھول گئے

(۹۰۱) آنکھ اچھے سے سب کی لڑتی ہے      تیری تو رال ٹپکی پڑتی ہے

(۹۰۲) کیوں میں آئی اُجڑ گئی، ہے ہے!      کیا ترے مُل میں پڑ گئی، ہے ہے!

(۹۰۳) موذی، بد ذات، بے حیا، بے شرم      جانتے ہیں کہ ہم ہیں گرما گرم

(۹۰۴) کتنا بدا اختلاط ہے دُرگُور ا — کیا بُرا ارتباط ہے دُرگُور

(۹۰۵) تو نے تعلیم کس سے پائی ہے؟ — ہاتا ہائی فقط سکھائی ہے

(۹۰۶) بس زیادہ نہ آپ اِترائیں — دیکھو، کچھ شامتیں نہ آجائیں

(۹۰۷) تو تو عادی ہے اور باتوں کا — بات کیا مانے دِیو لاتوں کا

(۹۰۸/۴۹۰) چمٹا جاتا ہے بے حیا اک لخت — بھوت ہے یا چلپت ہے کم بخت

(۹۰۹) کچھ نموہی نہ مجھ کو جانیے گا — دیکھیے، پھر بُرا نہ مانیے گا

(۹۱۰) موئے، جیتے اُکھاڑ ڈالوں گی — مکڑی کی طرح جھاڑ ڈالوں گی

(۹۱۱) مَیں اگر بولنے پر آؤں گی — لاکھوں دُھرّے ترے اُڑاؤں گی

(۹۱۲) ابھی سب کہہ کے، سُن کے رکھ دوں گی — سات پیڑھی کو پُن کے رکھ دوں گی

(۹۱۳) دیکھنا، کیسی دھوم ڈالوں گی — روئی کی طرح تُوم ڈالوں گی

(۹۱۴) جان کر ڈالی سب مری ہلکان — پھٹ پڑے سُونا جس سے ٹوٹیں کان

(۹۱۵) مَیں سمجھتی تھی یہ ہنسی سے ہے — جی میں کیا کیا سلامتی سے ہے!

(۹۱۶) اور باتوں کا اب پیام ہوا — رینڈکی کو بھی لُو زُکام ہوا

(۹۱۷) تھے اِسی دن کو سب اٹھا رکھے — کیا کیا ارمان ہیں خدا رکھے!

(۹۱۸/۵۰۰) اب مَیں سمجھی جو قصد تیرا ہے — اے تُو کم بختیوں نے گھیرا ہے

(۹۱۹) کیا کھلی ہے زبان جَم جَم سے — صاف صاف اب تُو کہتے ہو ہم سے

(۹۲۰) "ہم بھی ایسے ہیں" اِس پہ مرتا ہے — حوصلہ دل کا پورا کرتا ہے

(۹۲۱) تا کہ مشہور ہوں ہزاروں میں — ہم بھی ہیں پانچوں سواروں میں

(۹۲۲) بدمزہ، پھیکی شوخیاں نہ کرو — بس چلو، ٹھنڈی گرمیاں نہ کرو

۹۲۳ دیکھو دیکھو بہت نہ اِتراؤ — ٹھنڈی ٹھنڈی چلو ہَوا کھاؤ
۹۲۴ اور وہ ہُورتیاں ہیں اَلبیلی — مَیں نہیں کچّی گُولیاں کھیلی
۹۲۵ کون جانے تُو کس پہ مرتا ہے — بات یاں کون تجھ سے کرتا ہے
۹۲۶ تُو بڑی رُوٹی بھی اگرچہ اُٹھائے — ستّیاناس ہو جو باوَر آئے
۹۲۷ لاکھ اِظہار ہو محبّت کا — ہے یقیں کس کو تیری اُلفت کا
۹۲۸/۵۱۰ قسمیں جھوٹی ہزار تُو کھائے — کس نگوڑی کو اِعتبار آئے
۹۲۹ جھوٹ کی ناو چلتی ہے کیوں کر — اِن گُنوں پر پڑیں ترے پتّھر
۹۳۰ مجھ سے باتیں نہ اب زیادہ بنا — چل چخے، مردوے حواس میں آ
۹۳۱ ایسی باتوں سے مجھ کو نفرت ہے — تیری مُنہ دیکھے کی محبّت ہے
۹۳۲ چکنی باتیں یہ کوئی مانتی ہوں — مَیں ترا سارا حال جانتی ہوں
۹۳۳ سَو جگہ ہوئے گا پیام و سلام — مجھ نگوڑی کو کیوں کیا بدنام
۹۳۴ فقرہ دینا تُو کھیل ہے تیرا — خوب دیدہ دَلیل ہے تیرا
۹۳۵ میں سمجھتی ہوں جو ارادہ ہے — ایک نَٹ کھٹ حرام زادہ ہے
۹۳۶ کس قدر صاف تیرا دیدا ہے — اَلْحَذَر، اَلْحَفیظ کی جا ہے
۹۳۷ نہ رہیں پیٹ تک ترے چلٹے — زَہر چڑھ جائے، تو جسے کاٹے
۹۳۸/۵۲۰ کون سمجھے تجھے اَدھورا ہے — اَرے تُو سب گُنوں میں پورا ہے
۹۳۹ ایک بد ذات تُو نگوڑا ہے — تجھ سے جو کچھ نہ ہو، وہ تھوڑا ہے
۹۴۰ دیکھ کر میری عقل جاتی ہے — جو تجھے کاٹ پھانس آتی ہے
۹۴۱ نَوج ایسے کا اِعتبار کروں! — اِ بڑی، چُوتی پہ مَیں نثار کروں

۹۴۲ لاکھ منّت کرو، بُلائیں تو — وہ نہیں ہوگا، تم جو سمجھے ہو

۹۴۳ اب رہوگے اِسی تمنا میں — دھو رکھو اپنا مُنھ گرڑھیا میں

۹۴۴ تم نے صاحب اگر اُڑائی ہیں — ہم نے بھی بھُون بھُون کھائی ہیں

۹۴۵ جیتے رہیے، کہ اِس میں مرے آپ — نخرا تلّا ذرا نہ کریے آپ

۹۴۶ سب کو دیدہ دَلیل سمجھا ہے — کیا ملاقات کھیل سمجھا ہے

۹۴۷ کوئی دل کا مزہ بھی کھوتا ہے — یہ زبردستیوں سے ہوتا ہے

۹۴۸/۵۳۰ مَیں تو مُفتِ خُدا ہوئی بدنام — اِس محبّت کو آپ کی، ہے سلام

۹۴۹ کچھ عجب ڈھنگ ہیں طبیعت کے — بہت آراستہ ہو صُحبت کے

۹۵۰ زُور سے لے لی ران میں چُٹکی — پڑے اِس اِختلاط پر پُھٹکی

۹۵۱ ہم کو بھاتے نہیں ہیں ایسے طَور — یہ چہ می گوئیاں رہیں کہیں اَور

۹۵۲ کیا بُری چھیڑنے کی عادت ہے — ایسے بے ہودہ پن سے نفرت ہے

۹۵۳ چل بھی، در گُور ہو تری صورت — اِتنا بھی چھیڑتے نہیں اَت گَت

۹۵۴ تیرا یہ اِختِلاط جائے اُجڑ — کس قدر ہے نگوڑا جَم چِھچّھڑ

۹۵۵ خوش مزاجوں کو بدمزاج کریں — چل پچھنے! ایسی باتیں راج کریں

۹۵۶ تو نے بے غیرتوں کے کاٹے کان — سَو نصیحت کرو، نہیں کچھ دھیان

۹۵۷ کہاں لائی ہے واہ ری تقدیر! — مُوا بارٹے کا جس طَرَح سے فقیر

۹۵۸/۵۴۰ کوسنے، گالیاں بھی کھاتا ہے — پِلا آتا ہے، چمٹا جاتا ہے

۹۵۹ اِتنا بھی بے حیا نہیں دیکھا — ایسا چکنا گھڑا نہیں دیکھا

۹۶۰ آنکھ، کچھ بھی کہوں، نہیں پھرتی — کان پر تیرے جوں نہیں پھرتی

(۹۶۱) اُور جو ہو، تُو پھر نہ بات کرے — چپّنی بھر پانی لے کے ڈوب مرے

(۹۶۲) یہ تُو پھر بڑبڑائے جاتا ہے — اَور بھی جان کھائے جاتا ہے

(۹۶۳) دور بھی ہو کہیں، یہاں سے نکل — ارے تیری تُو ہو گئی یہ مَثل

(۹۶۴) جان جائے گی کس خرابی سے — ہاتھ اُٹھے گا نہ اِس رَکابی سے

(۹۶۵) بات مجھ کو نہیں یہ خوش آتی — ایسی بندی نہیں ہے اُدماتی

(۹۶۶) دوسرے، میری کیا محبّت ہے — اَور ہیں جن سے تم کو اُلفت ہے

(۹۶۷) یہ طریقہ اُنھیں کے ساتھ رہے — میرے سینے پہ نَوج ہاتھ رہے

(۹۶۸/۵۵۰) خوب ظاہر نیا تپاک کیا — تم تھکو نہ، مجھے ہلاک کیا

(۹۶۹) ایسے فقروں میں اب میں آتی ہوں؟ — چل پَچھے دور ہو، مَیں جاتی ہوں

(۹۷۰) سُن کے اِس بات کو، یہ سوجھی گھات — گر کے قدموں پہ، اَور کہی یہ بات

(۹۷۱) ہر گھڑی دم تمھارا بھرتے ہیں — بہ خُدا ہم تُو تم پہ مرتے ہیں

(۹۷۲) کب نظر میں کوئی سماتی ہے — میری تُو تجھ پہ جان جاتی ہے

(۹۷۳) کھا کے کہہ دوں ابھی قسم سَو بار — میں تُو تیرا فقط ہوں عاشقِ زار

(۹۷۴) جھوٹے کی جان پر ستم ٹُوٹے — شاہ عبّاس کا عَلَم ٹوٹے

(۹۷۵) چھُٹ ترے غیر کو جو کرتا ہو پیار — ارے اُس پر پڑے خُدا کی مار

(۹۷۶) ستیاناس جائے، غارت ہو — اَور پر جس کی کچھ طبیعت ہو

(۹۷۷) بہ خُدا کوئی خوش جو آتا ہو — آنکھیں پھوٹیں، جو کوئی بھاتا ہو

(۹۷۸/۵۶۰) اُسی اللہ کے وَلی کی قسم — قبضۂ مرتضیٰ علی کی قسم

(۹۷۹) بُولی: باتیں بنا نہ میرے ساتھ — اَب تُو مَیں لگ گئی ہوں تیرے ہاتھ

۹۸۰ مجھ پہ مرتے ہو تم قُرآن کی سوں ! — سچ کہو ، تم کو میری جان کی

۹۸۱ اَے تو دُنیا میں تا قیامت رہ — چاہنے والا تو سلامت

۹۸۲ مجھ کو بھی ہو یقیں کہ مرتا ہے تو — یا فقط اپنے مُنہ میاں مٹھو

۹۸۳ کُھل گیا مجھ پہ تیرا سارا حال — پہلے مُنہ چومتے ہی کاٹا گال

۹۸۴ اپنے مطلب کی یہ مَحبّت ہے — تیری تو ذات بے مُروّت ہے

۹۸۵ یا ولی ہو ، جو تیرے فقرے میں آئے — چاہ میں جان اپنی کون گنوائے

۹۸۶ کس کو ایسے فَریب و فَن آئیں — تیری باتیں تجھی کو بَن آئیں

۹۸۷ ہم سے اِظہار تھا کہ مرتے ہیں — یاں اَلَلّے تَلَلّے کرتے ہیں

۹۸۸/۵۷۰ جھوٹ کہتا ہے اور مُکرتا ہے — اُس پہ پھر چار آنکھ کرتا ہے

۹۸۹ پھیلیا پَن ہے یہ بھی ، اودو کیا ہے — پاؤں پر گرنا خوب سیکھا ہے

۹۹۰ خود غرض ، موذی ، بے حیا ، بدذات — اِنھیں نکروں میں رہتا ہے دن رات

۹۹۱ جال میں اک نہ اک تو آئے گا — کوئی تو اِس میں زخم کھائے گا

۹۹۲ جھوٹی قسموں پہ اپنی ہے مغرور — جانتا ہے ، کوئی پھنسے گا ضرور

۹۹۳ یوں ہر اک کو جو پھانس لاؤ گے — اک نہ اک رُوز مُنہ کی کھاؤ گے

۹۹۴ ایک دن ایسی رنڈی بازی میں — ناک کٹتی ہے جعل سازی میں

۹۹۵ یا اِلٰہی ! جو جھوٹی قسمیں کھائیں — دونوں آنکھیں ابھی بَتم ہو جائیں

۹۹۶ تجھ کو قول و قسم کا کچھ نہیں پاس — سُننے والوں کو آتا ہے وَسواس

۹۹۷ اپنا تو جی بھی تھرتھراتا ہے — تیرے دیدے سے ہَول آتا ہے

۹۹۸/۵۸۰ دیدے پھوٹیں گے ایسی باتوں پر — ہر گھڑی ڈھو لتا ہے ہاتھوں پر

۹۹۹ کہہ لے جو چاہے، تیرے بس میں ہیں — جھوٹ سچ کس لیے یہ قسمیں ہیں
۱۰۰۰ دیے اُس شُوخ نے جو ایسے جواب — دلِ مُضطر مرا ہوا بے تاب
۱۰۰۱ ایک تُو جی سے تھا مَیں عاشقِ زار — اور اِن باتوں نے کیا مسمار
۱۰۰۲ جب نہ مانی کسی طرح منّت — ہاتا پائی کی آ گئی نوبت
۱۰۰۳ تب تُو مَیں اور ڈھنگ پر لایا — ہاتھ پکڑا، پلنگ پر لایا
۱۰۰۴ ڈر سے رُخسار دونوں زرد ہوئے — خوف سے ہاتھ پاؤں سرد ہوئے
۱۰۰۵ زُلفیں چہرے پہ پیچ کھانے لگیں — پنڈلیاں دونوں تھرتھرانے لگیں
۱۰۰۶ سسکی لے کر کبھی بپھرتی تھی — اور کبھی ٹھنڈی سانس بھرتی تھی
۱۰۰۷ گاہ اُف کر کے بلبلاتی تھی — گہ دُلائی سے مُنہ چھپاتی تھی
۱۰۰۸/۵۹۰ چُپکے چُپکے پکارتی تھی کبھی — ڈھیلے ہاتھوں سے مارتی تھی کبھی
۱۰۰۹ بھینچ کر دانت سسکی بھرتی تھی — ناز و انداز تازے کرتی تھی
۱۰۱۰ صاف دکھلا دی غش کی چھاؤں کبھی — کر دیے ڈھیلے ہاتھ پاؤں کبھی
۱۰۱۱ کانپنا ٹھنڈی سانس بھر کے کبھی — منّتیں کرنے لگنا ڈر کے کبھی
۱۰۱۲ گُدگُدی کر کے گہ ہنسا دینا — کبھی اِس طرح سے ڈرا دینا
۱۰۱۳ لُو کلائی اُتر گئی ہے ہے! — کیا غضب ہے، مَیں مر گئی ہے ہے!
۱۰۱۴ شُہدے، لُچّے موئے خُدائی کے — پھٹے مُنہ ایسی بے حیائی کے
۱۰۱۵ بھاڑ میں جائے تیرا ایسا پیار — چل چخے، ہو تجھے خُدا کی مار
۱۰۱۶ قہر ہے، ظلم ہے، قیامت ہے — مجھ پہ، ہے ہے، یہ کیسی آفت ہے!
۱۰۱۷ درگزر مجھ سے کبریا کے لیے! — چھوڑ غارت گئے خُدا کے لیے!

(۱۰۱۸/۶۰۰) ڈر ہے ہم صورتوں کی چشمک سے — اَرے، اُٹھ جاؤں گی میں ٹھنک سے!
(۱۰۱۹) کہتا تھا مَیں: نہیں نہیں نہ کرو — کہتی تھی وہ: ہما ہمیں نہ کرو
(۱۰۲۰) آدمیّت سے اِرتباط کرو — ایسا بھونڈا نہ اِختلاط کرو
(۱۰۲۱) کیا نصیبوں کی تیرے شامت ہے — ایسی بے غیرتی پہ لعنت ہے
(۱۰۲۲) لے لیں میں نے بلائیں پھر اُس آن — سر سے لے پاؤں تک ہوا قربان
(۱۰۲۳) رگڑا، مَسکا، لِٹایا، بِٹھلایا — لیٹا پوٹا، دبایا، پھسلایا
(۱۰۲۴) اُٹھا بیٹھا، گھسیٹا، ٹہلایا — چمٹا، مَسلا، دبوچا، سہلایا
(۱۰۲۵) لذّتِ تازہ اُس نے جو پائی — نہ رہی شرم، بے خودی چھائی
(۱۰۲۶) کچھ محبت، تو کچھ شباب کا جوش — تن بدن کا رہا نہ مُطلق ہوش
(۱۰۲۷) نشہ آنکھوں میں چھا گیا فی الفور — ہو گئے طَور پھر تو اَور ہی اَور
(۱۰۲۸/۶۱۱) ساری غیرت جوانی بھول گئی — دم لگا چڑھنے، سانس پھول گئی
(۱۰۲۹) چمٹی بے تاب ہو وہ مہ پارا — سینہ سینے سے مل گیا سارا
(۱۰۳۰) کھول کر دل چمٹ چمٹ کے ملا — کیسا کیسا لپٹ لپٹ کے ملا
(۱۰۳۱) دونوں جانب سے پیار ہونے لگے — خوب بوس و کنار ہونے لگے
(۱۰۳۲) دور سب دل کے وہ ملال ہوئے — ڈورے آنکھوں میں لال لال ہوئے
(۱۰۳۳) ہوئے پھر ارتباط اُن کے ساتھ — ٹانگوں میں ٹانگیں، گردنوں میں ہاتھ
(۱۰۳۴) کبھی مُنہ سے دیا چبا کر پان — کبھی مل کر لڑی زباں سے زبان
(۱۰۳۵) لو کبھی چٹ سی، گدگدایا کبھی — ہونٹھ کو دانتوں سے دبایا کبھی
(۱۰۳۶) کبھی قدموں پہ سر نثار کیا — کبھی لپٹا کے خوب پیار کیا

(۱۰۳۷) دل کے ہاتھوں جو بے قرار ہوا — کبھی صدقے، کبھی نثار ہوا
(۱۰۳۸/۶۳۰) ہاتھ گردن تلے نکال دیا — پیاری بغلوں میں مُنہ کو ڈال دیا
(۱۰۳۹) ہو گئے حُسن و عشق کے جھگڑے — گال سے گال، لب سے لب رگڑے
(۱۰۴۰) وصل کا لطف پھر تو پایا خوب — کھول کر دل گلے لگایا خوب
(۱۰۴۱) ران پر ہاتھ رکھ کے سہلایا — باتوں باتوں میں اُن کو بہلایا
(۱۰۴۲) وہ کہا کی بہت: نہیں رے نہیں! — دلِ بے تاب مانتا تھا کہیں
(۱۰۴۳) دم دِلاسے میں پہلے مان گئی — پھر یہ چلّا کے بُولی: جان گئی!
(۱۰۴۴) میری ماما کدھر گئی لوگو! — ہائے اللہ، مَیں مرگئی لوگو!
(۱۰۴۵) وہ کہا کی بہت: موئی رے موئی! — پَر، جو کچھ جی میں تھی، وہ بات ہوئی
(۱۰۴۶) مارے صدمے کے وہ نہ لائی تاب — کچکچی باندھ کر ہوئی بے تاب
(۱۰۴۷) درد سے جب نہ رہ سکی خاموش — ہو گئی چیخ مار کر بے ہوش
(۱۰۴۸/۶۳۰) ہاتھ اور پاؤں سارے اینٹھ گئے — نہ رہی تاب، دانت بیٹھ گئے
(۱۰۴۹) غش پہ غش پھر تو اُن کو آنے لگا — تن بدن سارا تھرتھرانے لگا
(۱۰۵۰) مارے صدمے کے نیم جان ہوئی — سب پَلنگڑی لہو لُہان ہوئی
(۱۰۵۱) دیکھ کر میں یہ شکل، گھبرایا — بدحواسی میں کچھ نہ بن آیا
(۱۰۵۲) لے کے زانو پر اُن کا سَر بیٹھا — پائنتی سے سرھانے پر بیٹھا
(۱۰۵۳) مُنہ پکڑ کر کہا کہ بُولو تُو — اِس طرف دیکھو، آنکھیں کھولو تُو
(۱۰۵۴) جب پکارے سے کچھ دیا نہ جواب — چھڑکا شیشے سے لے کے مُنہ پہ گُلاب
(۱۰۵۵) کھول دی پہلے آنکھ گھبرا کے — بُولی پھر مُنہ کو ڈھانپ، شرما کے

۱۰۵۶ دور اب تک نہیں ہوئے درگور!
اور تو کیا کہوں موئے درگور

۱۰۵۷ اب بتا کیوں سرہانے بیٹھا ہے
چل سرک دور یاں سے اب کیا ہے

۱۰۵۸/۹۶۰ کوئی ہتّوں سے منہ بھی توڑے گا
اپنی بانی مگر نہ چھوڑے گا

۱۰۵۹ بے حیا ہے اُجڑ گیا، درگور
کیا مرے پیچھے پڑ گیا درگور

۱۰۶۰ ایسا انداز تیرا دور کیا
مار کر مجھ کو چکنا چور کیا

۱۰۶۱ کچھ بھی تجھ کو نہ میرا پاس آیا
آٹھ آٹھ آنسو مجھ کو رُلوایا

۱۰۶۲ کیسا بیٹھا ہے گربۂ مسکیں
جیسے کچھ گویا جانتا ہی نہیں

۱۰۶۳ کس ڈھٹائی سے مجھ سے کی یہ بات
تجھ کو کیا کہہ کے کوسوں او بدذات!

۱۰۶۴ آرزو دل کی سب نکل آئی
اَے تم اُجڑو نہ، اب تو کل آئی!

۱۰۶۵ دیکھو کیا بھر گیا دوپٹے میں
اب تو ٹھنڈک پڑی کلیجے میں!

۱۰۶۶ کیسا بے رَحم، موذی، آفت ہے
اب تلک میری غیر حالت ہے

۱۰۶۷ ہنس کے میں نے دیا یہ اُن کو جواب
ہم غریبوں پہ اب کرو نہ عتاب

۱۰۶۸/۹۵۰ ہم تمھارے ہیں، سب تمھارا ہے
ہوا گھر بار اب تمھارا ہے

۱۰۶۹ بولی: او بدلحاظ، بدکردار
ہوتے سوتوں کا ہو ترے گھر بار

۱۰۷۰ جان پر بن رہی ہمارے ہے
مر رہا تو جگت کے مارے ہے

۱۰۷۱ کیا مجھے بے قرینے کر ڈالا
سب پسینے پسینے کر ڈالا

۱۰۷۲ کیا گت اِس آن ہو گئی میری
جان ہلکان ہو گئی میری

۱۰۷۳ یہ بھی ظاہر کا دم دلاسا تھا
تو تو میرے لہو کا پیاسا تھا

۱۰۷۴ تم سے قسمت میں تھا یہی لہنا
خوب پیش آئے مجھ سے، کیا کہنا!

۱۰۷۵ اچھی کی تم نے میری مہمانی — ایک کروا یا سب لہو پانی
۱۰۷۶ آگ لگ جائے یاری کرنے میں — باقی کیا رہ گیا تھا مرنے میں
۱۰۷۷ بس مرا ہو گیا ہے ناک میں دم — ہٹ کے بیٹھو تم اب خدا کی قسم
۱۰۷۸/۶۶۰ اب جو تؤ بولے تُو قرآن کی سوں — اپنی اور تیری جان ایک کروں
۱۰۷۹ گالیاں کیسی، کوسنے دوں گی — میں بھی ایک اپنے نام کی ہوں گی
۱۰۸۰ دوسرا تیسرا یہ حملہ ہے — ایسا کیا سمجھے شہر شملہ ہے
۱۰۸۱ بس بہت میں نے آدمیت کی — جو نہ کرنا تھا، وہ مُروّت کی
۱۰۸۲ آگیا تھا مرا لبوں پر دَم — مرتے مرتے بچی خدا کی قسم
۱۰۸۳ اب مزہ اِس کا آپ چکھیے گا — کہیں بے جا جو ہاتھ رکھیے گا
۱۰۸۴ جی بچے تجھ سے، تُو خدائی ہے — آدمی کاہے کو، قسائی ہے
۱۰۸۵ دیکھو اب پھر اگر ستاؤ گے — میری پرچھائیں پھر نہ پاؤ گے
۱۰۸۶ میرے ملنے سے ہاتھ دھونا پھر — پھوٹی قسمت کو بیٹھے رونا پھر
۱۰۸۷ ہاتھ ملنا آخیر کو بیٹھے — پیٹنا کرنا لکیر کو بیٹھے
۱۰۸۸/۶۷۰ خیر سے اب جو گھر کو جاؤں گی — سر بھی پٹکو گے، تُو نہ آؤں گی
۱۰۸۹ تجھ کو صدقے اُتاروں جا کے وہاں — دائی بندی نے ہاتھ دھوئے جہاں
۱۰۹۰ تو نے جلادوں کو کیا ہے گرد — دوُر پار ایسا نوج ہو بے درد
۱۰۹۱ رحم کرنا ہے تجھ پہ نادانی — وہاں مارے، جہاں نہ ہو پانی
۱۰۹۲ تیری پیسے پہ بوٹیاں کاٹوں — چیل کوّوں کو بیٹھ کر باٹوں
۱۰۹۳ اِس طرح بھی کوئی مَسلتا ہے — کوسنا منہ سے اب نکلتا ہے

(۱۰۹۴) ایسا دم ناک میں ہوا نہ کبھی — تجھ کو غارت کرے خدا نہ کبھی
(۱۰۹۵) تو نے گھر میں بُلا کے جیسی کی — رہ تُو جا، تیری ایسی تیسی کی
(۱۰۹۶) نہ لیا اِس کا بدلا گر تجھ سے — کہنا تو کوئی کہتی تھی مجھ سے
(۱۰۹۷) رحم تجھ پر، خدا گواہ، نہ آئے — تیرے پُرزے کروں، تُو آہ نہ آئے
(۱۰۹۸/۶۸۰) نہ سمجھنا زمانہ اور ہے یہ — شاہ واجد علی کا دور ہے یہ
(۱۰۹۹) کان میں اُن کے یہ جو پڑ جائے — اُس میں شیخی ابھی گھُسڑ جائے
(۱۱۰۰) نکل آئے یہ جعل سازی سب — بھول جاؤ یہ رنڈی بازی سب
(۱۱۰۱) تو نے چھتیسا پن کیا مجھ سے — گھر میں بُلوا کے کی دغا مجھ سے
(۱۱۰۲) اب کہاں تک کروں میں غم خُوری — ایک تو چُوری، اس پر سرزُوری
(۱۱۰۳) خوب آنے کی دی سزا مجھ کو — اب نہ لائے کبھی خُدا مجھ کو
(۱۱۰۴) یہ بھی اک آبرو کا کھونا تھا — نام بدنام سب میں ہونا تھا
(۱۱۰۵) فیل کیوں کر رہا ہے، چل ہٹ بھی — اب تُو نا نگھوں نہ تیری چوکھٹ بھی
(۱۱۰۶) بس سواری منگا دے، جاؤں گی — نہیں تُو ماننا مت مچاؤں گی
(۱۱۰۷) کیا کہوں رنج کیا دیا تو نے — جو نہ کرنا تھا، وہ کیا تو نے
(۱۱۰۸/۶۹۰) خوب گھر میں بُلا کے دعوت کی — صَرف کس دن کی یہ عداوت کی
(۱۱۰۹) خیر، جو کچھ کیا، وہ خوب کیا — یہ بھی مقسوم کا مرے لکھا
(۱۱۱۰) سچ ہے، قسمت سے لوگ عاری ہیں — تین دن قبر میں بھی بھاری ہیں
(۱۱۱۱) میری رُخصت میں اب نہ کرتا خیر — ورنہ ہم صورتوں میں ہوں گی حقیر
(۱۱۱۲) میں تُو یاں پڑ گئی ترے بس میں — چرچے واں اور ہوں گے آپس میں

(۱۱۱۳) گھر میں سب ہوں گے دیکھتے مری راہ — ڈھونڈھنے جائے گا کوئی درگاہ
(۱۱۱۴) جب وہاں بھی پتا نہ پائیں گے — کہو، کیا ماتم مچائیں گے
(۱۱۱۵) بھیج دے جلد مجھ کو او بدذات! — قہر ہو جائے گا، جو ہو گئی رات
(۱۱۱۶) تُو اِدھر کی نہ مَیں اُدھر کی ہوئی — پھر کہو یہ بَلا کدھر کی ہوئی
(۱۱۱۷) آبرو، جان میری جائے گی — تیری تُو اِس میں بھی بَن آئے گی
(۱۱۱۸/۷۰۰) اب تُو جانے دے کبریا کے لیے — منتیں کرتی ہوں، خدا کے لیے
(۱۱۱۹) اَلغَرَض جھ کو کچھ نہ بَن آئی — ہو کے مُضطر سواری منگوائی
(۱۱۲۰) پہلے لپٹا کے خوب پیار کیا — پھر یہ کہہ کر اُنھیں سوار کیا
(۱۱۲۱) گو چھُڑاتا ہے آسمان مجھے — بھول جانا نہ میری جان، مجھے
(۱۱۲۲) حالِ عاشق پہ بھی نظر رکھنا — تیرے صدقے، مری خبر رکھنا
(۱۱۲۳) دل کو ہوگا نہ بِن ترے آرام — بھیجتی رہیے گا پیام و سلام
(۱۱۲۴) نہ بچوں گا مَیں آپ سے چھُٹ کر — دم نکل جائے گا ابھی گھُٹ کر
(۱۱۲۵) جاؤ، پَر قول ہارتی جاؤ — ہاتھ پر ہاتھ مارتی جاؤ
(۱۱۲۶) گو مَیں مانع نہیں ہوں جانے کا — وعدہ، پَر کرتی جاؤ آنے کا
(۱۱۲۷) بولو کب آؤ گی؟ قرار کرو — کچھ تو تسکینِ جانِ زار کرو
(۱۱۲۸/۷۱۰) کوئی شے مُنہ سے نکلی آتی ہے — تم نہیں جاتیں، جان جاتی ہے
(۱۱۲۹) یہ تُو باوَر نہیں بُلاؤ گی — کہہ دو کھا کے قسم کب آؤ گی؟
(۱۱۳۰) کہیں جھوٹی قسم نہ کھا جانا — دوسرے تیسرے تُو آجانا
(۱۱۳۱) فقرے سَو طَرح کے بناتے ہیں — ہر طَرح آنے والے آتے ہیں

۱۱۳۲ تم بھی کرنا بہانہ، گھات ہے یہ — بُولی : فرصت کے ہاتھ بات ہے یہ

۱۱۳۳ خیر، اِس کا جواب پھر دیں گے — جیسی بَن آئے گی، سمجھ لیں گے

۱۱۳۴ کہہ کے یہ ، وہ سدھاری اپنے گھر — یاں ہوا حال دل کا نَوعِ دِگر

۱۱۳۵ یاد آنے لگا وہ جانِ جہاں — گھڑیوں پڑھنے لگا مرا خفقاں

۱۱۳۶ سختیاں ہجر کی نظر آئیں — خالی گھر دیکھا، آنکھیں بھر آئیں

۱۱۳۷ چاک کپڑے کیے مثالِ جگر — اپنے جامے سے ہو گیا باہَر

۱۱۳۸/۶۳۰ دل جو غم سے اُداس ہونے لگا — اِختلالِ حواس ہونے لگا

۱۱۳۹ بے خودی عقل وہوش کھونے لگی — وحشتِ دل زیادہ ہونے لگی

۱۱۴۰ شَمع ساں جل گیا کبھی خاموش — رُوتے رُوتے ہوا کبھی بے ہوش

۱۱۴۱ کبھی دیوانہ وار بکتا تھا — کبھی کچھ مُنہ سے کہہ نہ سکتا تھا

۱۱۴۲ ہوئی فُرقت سے یہ مری حالت — نہ وہ رنگت رہی، نہ وہ صورت

۱۱۴۳ راحت وعیش سب مُحال ہوا — دو ہی دن میں عجیب حال ہوا

۱۱۴۴ ہو گئی دل کی ایسی حالت زار — جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار

۱۱۴۵ نالہ رُک رُک کے لب پہ آنے لگا — ضُعف سے جسم تھر تھرانے لگا

۱۱۴۶ مُو بہ مُو زُلفِ یار کا تھا اسیر — ناتَوانی، تھی پاؤں کی زنجیر

۱۱۴۷ رنجِ فُرقت سے غیر حال ہوا — لینا کروٹ تلک مُحال ہوا

۱۱۴۸/۶۳۰ چین دن کو ، نہ رات کو آرام — یاد میں اُس کی صُبح سے شام

۱۱۴۹ کبھی گِریاں مثالِ ابرِ مَطِیر — کبھی خاموش صورتِ تصویر

۱۱۵۰ غم سے سینے پہ مار بیٹھا ہاتھ — اشک بھر لانا بات بات کے ساتھ

(۱۱۵۱) دوست آتے تھے جو عیادت کو — رُوتے تھے دیکھ دیکھ صورت کو
(۱۱۵۲) کُڑھتے تھے میری ہم جانی پر — رحم کھاتے تھے سب جوانی پر
(۱۱۵۳) یاں تُو یہ ہو رہا تھا میرا حال — اب وہاں کا سنو ذرا احوال

(۱۱۵۴) گھر تلک پہنچی ہَول کھاتی ہوئی — دل میں سَو فطرتیں بناتی ہوئی
(۱۱۵۵) اُتری بَل تیوریوں پہ ڈالے ہوئے — رنگ فق فق مگر سنبھالے ہوئے
(۱۱۵۶) تھا جو یہ ڈر، کسی کو ہو نہ خبر — کانپتا تھا پڑا دلِ مُضطر
(۱۱۵۷) اِس مزے میں جو ہو گئی تھی رات — کہی، سب کے سُنانے کو یہ بات
(۱۱۵۸/۶۰) نَوج نَوچندی کو مَیں جاتی آج — آئی ہوں کیسی ہَولیں کھاتی آج
(۱۱۵۹) بھیڑ نے آج دَم تمام کیا — ایسی درگاہ کو سلام کیا
(۱۱۶۰) ساتھ ماما نہ آج اگر جاتی — کیسی بَختا وَری مری آتی
(۱۱۶۱) یا خُدا، ہو بھلا بچاری کا! — جو لگا یا پتا سواری کا
(۱۱۶۲) کیسی پچھتاتی ہوں مَیں جا کر آج — پہنچی یاں تک خُدا خُدا کر آج
(۱۱۶۳) گر قسم لے کوئی، تُو کھاؤں گی — کبھی نَوچندی میں نہ جاؤں گی

(۱۱۶۴) کہہ کے یہ مُطمئن کیا سب کو — سُوچی پھر دل میں اَور مطلب کو
(۱۱۶۵) کچھ مزہ دل میں، کچھ ندامت تھی — اک شش و پنج میں طبیعت تھی
(۱۱۶۶) کبھی کہتی تھی، کیا ہوئی یہ بَلا! — کبھی کہتی تھی، کیوں گئی تھی خُدا!
(۱۱۶۷) دست و پا دونوں تھرتھراتے تھے — اشک آنکھوں میں بھر بھر آتے تھے

(۱۱۶۸/۷۵۰) دل نہ آتا تھا اُس کا قابو میں ڈھونڈھتا تھا کسی کو پہلو میں
(۱۱۶۹) رہی اُلجھن سی تا سحر اُس کو نیند آئی نہ رات بھر اُس کو
(۱۱۷۰) دوریِ یار کا ملال رہا وہی باتیں، وہی خیال رہا
(۱۱۷۱) وہی صحبت تھی آگے آنکھوں کے وہی صورت تھی آگے آنکھوں کے
(۱۱۷۲) جان و دل سوزِ غم سے بُھنتے تھے سر بہ سر ہاتھ پاؤں دُھنتے تھے
(۱۱۷۳) کون تھا جس سے کہتی دل کی بات تارے گن گن کے کاٹی ساری رات
(۱۱۷۴) دل جب اُس کا بہت ہلاک ہوا تب گریبانِ صبح چاک ہوا
(۱۱۷۵) بوٹیاں اپنی کاٹتی اُٹھی اُٹھی، پَر ہونٹھ چاٹتی اُٹھی
(۱۱۷۶) چشم تر، ہونٹھ خشک، چہرہ زرد دل میں اک آگ، لب پہ آہِ سرد
(۱۱۷۷) تھا مزہ دل نے جو اُٹھایا کچھ رات کیا، دن کو بھی نہ کھایا کچھ
(۱۱۷۸/۷۶۰) دل میں کہتی تھی: کیا کروں اللہ! حالِ دل سے کسے کروں آگاہ!

(۱۱۷۹) جب ہوئی تنگ دل کی ایذا سے کہا جا کر الگ یہ ماما سے
(۱۱۸۰) میری اچھی! تو اُس کے گھر تک جا دیکھ کر اُس کو، اُلٹے پاؤں پھر آ
(۱۱۸۱) اور جو پوچھیں، اُنھوں نے بھیجا ہے؟ کہنا تو: جوتے کا کلیجا ہے
(۱۱۸۲) اُن کی پاپوش کو غرض تھی ہاں جو مجھے بھیجتیں خبر کو یہاں!
(۱۱۸۳) اور جو آنے کو پوچھے وہ بدذات کہنا اُس وقت مسکرا کے یہ بات
(۱۱۸۴) صدقے، قربان وہ اُتاریں گی کبھی پاپوش بھی نہ ماریں گی
(۱۱۸۵) پھر بھی گر پوچھے جانے حال مرا دینا پھر یہ جواب: تم کو کیا!

(۱۱۸۶) ہیں بہت ایسے دیکھے اور بھالے — کون ہیں آپ پوچھنے والے !
(۱۱۸۷) گزری باتوں کی یاد ہے اب کیا! — آپ کو پوچھنے سے مطلب کیا !
(۱۱۸۸/۶۷۰) اَلغَرَض جب کمال ہو عاری — اور کرے تجھ سے مِنّت وزاری
(۱۱۸۹) کہا: کیوں پیچھے پڑ گئے، کیا ہے ؟ — ہاں اُنھوں نے بھی تم کو پوچھا ہے
(۱۱۹۰) آئی ماما یہ سُن کے میرے پاس — جو سُنا تھا، کہا وہ بے وَسواس
(۱۱۹۱) بُولی: اُلفت کا کیا یہی ہے طریق ؟ — نہ ہوئی تم کو اِتنی بھی توفیق
(۱۱۹۲) اِن سے، اُن سے پتا لگا لیتے — جھوٹ سچ کچھ خبر منگا لیتے
(۱۱۹۳) چین سے تم تُو پڑ رہے سُو کر — واں کٹی ساری رات رُو رُو کر
(۱۱۹۴) ہے اُنھیں غش پہ غش چلا آتا — اُٹھا بیٹھا تلک نہیں جاتا
(۱۱۹۵) بُوٹی بُوٹی میں درد ہے اُن کے — رنگ چہرے کا زرد ہے اُن کے
(۱۱۹۶) دلِ معشوق کو کباب کیا — عشق کا نام بھی خراب کیا
(۱۱۹۷) اپنے مطلب نکال کر تم نے — جھوٹوں پوچھی نہ پھر خبر تم نے
(۱۱۹۸/۶۸۰) خوش کہ آزردہ ہو جیے صاحب — آپ کے پاؤں پُوجیے صاحب

(۱۱۹۹) سُن کے ماما سے میں نے یہ تقریر — چُپ رہا پہلے صورتِ تصویر
(۱۲۰۰) پھر دیا اُس کو اِس طرح سے جواب — مجھ پہ ناحق کا ہے یہ اُن کا عتاب
(۱۲۰۱) دل د جاں سے نثار اُن کا ہوں — پَر، مَیں تقصیر وار اُن کا ہوں
(۱۲۰۲) اَلغَرَض پھر تُو صُبح سے تا شام — آنے جانے لگا پیام و سلام
(۱۲۰۳) خاصدان اُس طرف سے آتا تھا — تحفہ اکثر یہاں سے جاتا تھا

(۱۲۰۴) ایک دن یہ بھی ہونے والی بات — اُن کے ہمسایے میں تھی ایک برا

(۱۲۰۵) میں بھی حَسْبُ الطَّلَب گیا تھا وہاں — بام پر اپنے تھی وہ جانِ جہاں

(۱۲۰۶) میری اُن کی ہوئیں جو آنکھیں چار — دل میں باقی رہا نہ صبر و قرار

(۱۲۰۷) مُنہ کو غم سے کلیجا آ پہنچا — زیرِ دیوار مَیں بھی جا پہنچا

(۱۲۰۸) جب کہ مَیں نے بلائیں لیں چٹ چٹ — اشک اُن کے بھی گر پڑے پَٹ پَٹ

(۱۲۰۹) بُولی یہ، ٹھنڈی سانس بھر بھر کے — ہم تو جیتے بچے ہیں مر مر کے

(۱۲۱۰) گزری کیا کیا نہ جان پر میری — خوب لی آپ نے خبر میری

(۱۲۱۱) اب نہ کہنا کبھی کہ مرتے تھے — بس اِسی مُنہ پہ پیار کرتے تھے

(۱۲۱۲) جھوٹ، دَم عاشقی کا بھرتا ہے — کون صاحب کسی پہ مرتا ہے

(۱۲۱۳) سُن کے، میں نے دیا یہ اُن کو جواب — بس زیادہ کرو نہ دل کو کباب

(۱۲۱۴) کس کو تم تک بتاؤ بھجواتا — کون ایسا تھا جو خبر لاتا

(۱۲۱۵) مِہندی چُھٹتی، نہ آپ گِھس جاتیں — دو گھڑی کو اگر چلی آتیں

(۱۲۱۶) بُولی: شِکوہ مرا تو ہے بے جا — نَوج ہو اور پر یہ قہرِ خدا

(۱۲۱۷) بس بس اُلٹا گِلا نہ کر مجھ سے — چل سرک، یُوں چلا نہ کر مجھ سے

(۱۲۱۸) مَیں اُکسنے تلک نہیں پاتی — ورنہ اپنے کیے کو خود آتی

(۱۲۱۹) نہیں واللہ دسترس اپنا — قَیدی بَندی ہیں، کیا ہے بس اپنا

(۱۲۲۰) گو جھی پر نہیں ہے یہ اُفتاد — سب کے ماں باپ ہوتے ہیں جلاد

(۱۲۲۱) سارے عالم میں گو یہ آفت ہے — ہم پہ لیکن سوا قیامت ہے

(١٢٢٢) دن بھر ایک ایک مُنہ کو تکتا ہے — بات کرنے میں عیب لگتا ہے
(١٢٢٣) ناک میں دَم ہے، اشک باری ہے — زندگی تنگ سے جان آری ہے
(١٢٢۴) اپنے مطلب کا خوب یاد ہے ڈھنگ — ہو بَلا سے کسی پہ قیدِ فرنگ
(١٢٢۵) کیا شکایت تمہاری کوئی کرے — تم کو کیا ہے، کوئی جیے کہ مرے
(١٢٢٦) دھیان دل میں نباہ کا کب تھا — اپنے مطلب سے تم کو مطلب تھا
(١٢٢٧) یاد رکھنا، تمہارے بِن اپنی — جان جائے گی ایک دن اپنی
(١٢٢٨/٨١٠) زہر کھانا ہے، جان کھونا ہے — ایک دن تم پہ خون ہونا ہے

(١٢٢٩) یاں تو آپس میں ہوتے تھے یہ کلام — واں عزیز اُن کے تھے قریب تمام
(١٢٣٠) دیکھ یہ حال، ہو گئے حیران — دابی دانتوں تلے ہر اک نے زبان
(١٢٣١) تھے جو اَشراف، کچھ نہ بن آئی — مَشوَرَت اِس طرح سے ٹھہرائی
(١٢٣٢) شادی اِن دونوں کی جو ہو جائے — کچھ تو مُنہ سے سیاہی دُھو جائے
(١٢٣٣) عیب کس طَرح یہ چھپائیں گے — کالا مُنہ کس کو اب دکھائیں گے
(١٢٣۴) کیسی قسمت پلٹ گئی ہَے ہَے! — ناک کُنبے میں کٹ گئی ہَے ہَے!
(١٢٣۵) ہے یہ سب تیرھویں صدی کا اثر — کیا پڑے ہیں زمانے پر پتھر
(١٢٣٦) کر کے آپس میں اِس طرح کے کلام — بھیجے شادی کے پھر پیام وسلام
(١٢٣٧) تھی جو قسمت میں ہونی آبادی — ہو گئی دھوم دھام سے شادی

## ترغیبِ عشقِ حقیقی

(١٢٣٨/٨٢٠) اب سُنیں صاحبانِ عقل و شعور — ہے یہ دُنیا تمام مکر اور زور

١٢٣٩ شہد ظاہر میں، زہر اندر ہے — جس قدر اِس سے بھاگے، بہ

١٢٤٠ صاحبِ عقل کو نہیں ہے زیب — کہ اُٹھائے جہاں میں رہ کے فر

١٢٤١ سب یہ دُنیا، سرائے فانی ہے — عشقِ معبود جاوِدانی

١٢٤٢ کہتے ہیں صوفیانِ صافی دل — کہ ہے عشقِ خُدا بہت مش

١٢٤٣ عشقِ اللہ کا جو مائل ہو — ترکِ دُنیا کرے، تو حاصل

١٢٤٤ یہ مَثَل سب جہاں میں روشن ہے — جس کو پی چاہیں، وہ سُہاگن

١٢٤٥ اب یہ لازم ہے جو کہ ہے انساں — ترکِ دُنیا کرے بہ ہر عُن

١٢٤٦ کوئی اُلفت نہ بے وفا سے کرے — عشق کرنا ہو، تو خُدا سے کر

١٢٤٧ چار دن کی یہ زندگانی ہے — جو ہے اُس کے سِوا، وہ فانی

١٢٤٨/٨٣٠ ہے وہ مُستجمعِ جمیع صفات — لائقِ سجدہ ہے اُسی کی ذات

١٢٤٩ وہی اوّل میں ہے، وہی آخر — وہی باطن میں ہے، وہی ظا

١٢٥٠ کون سی جا ہے، جس جگہ وہ نہیں — چاہیے ہے نگاہِ وحدت بی

١٢٥١ کرتے اِس واسطے ہیں عشقِ مجاز — تا حقیقت کا کچھ ہو ظاہر را

١٢٥٢ گو حقیقی ہے یا مجازی ہے — پَر، عجب لطفِ عشق بازی

١٢٥٣ مُنہ سے کہتا نہیں، جو پاتا ہے — دل ہی اِس کا مزہ اُٹھاتا

١٢٥٤ اِس میں ہر اِک کو اِمتیاز نہیں — مُنہ تلک آئے، یہ وہ راز نہیں

١٢٥٥ کہتے ہیں صوفیانِ با توقیر — عشقِ اللہ ہے عجب اِک

١٢٥٦ جس کو اُس در تلک رسائی ہے — دین و دُنیا کی بادشاہی

١٢٥٧ مثلِ سیماب دل کی ہے تاثیر — خاک ہو جائے، تب بنے اِک

(۱۲۵۸/۸۳۰) دُنیا کہتے ہیں جس کو، پردا ہے — باقی اللہ کے سوا کیا ہے

(۱۲۵۹) مُنکَشِف اِس کی کیا حقیقت ہو — وہی دیکھے جسے بَصیرت ہو

(۱۲۶۰/۸۳۲) پردے اُٹھ جائیں جب جُدائی کے — حال اُس دم کُھلیں خُدائی کے



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

(۱۲۶۱/۱) لکھ قلم پہلے حمدِ ربِّ وَدُود — کہ ہر اک جا پہ ہے وُہی موجود
(۱۲۶۲) ذاتِ معبود جاوِدانی ہے — باقی جو کچھ کہ ہے، وہ فانی ہے
(۱۲۶۳) ہم سَر اُس کا نہیں، ندیم نہیں — سب ہیں حادِث، کوئی قدیم نہیں
(۱۲۶۴) مَدحِ احمد زباں پہ کیوں کر آئے — بَحر کُوزے میں کس طرح سے سمائے
(۱۲۶۵) ذاتِ احمد کو کوئی کیا جانے — یا علی جانے، یا خُدا جانے
(۱۲۶۶) مَدحِ حیدر میں کھولیے جو دَہن — اِس سے آگے نہیں ہے جائے سُخن
(۱۲۶۷) کون حیدر کا مرتبا سمجھا — کوئی بندہ، کوئی خُدا سمجھا

(۱۲۶۸) ہے بَنا جب سے گلشنِ ایجاد — ہوئی ہر شئے ہر ایک کو اِمداد
(۱۲۶۹) رنگ و خوبی عطا کیا گُل کو — نالہ و دردِ بخشا بُلبُل کو
(۱۲۷۰/۱۰) ماہ کو نور، لُطف ہالے کو — چشم نرگس کو، داغ لالے کو
(۱۲۷۱) راستی کی عطا صَنوبر کو — پیچ سُنبُل کو، آب گوہر کو

۱۲۷۲ سختی ساری بُتوں کے دل میں دی — اُلفت انساں کی آب و گِل میں دی
۱۲۷۳ عشق سے کون ہے بَشر خالی — کر دیے جس نے گھر کے گھر خالی
۱۲۷۴ پڑتے ہیں اِس میں جان کے لالے — ڈالتا ہے جگر میں تبخالے
۱۲۷۵ جو کہ واقف تھے سب قرینوں سے — خاک چھنوائی اُن حسینوں سے
۱۲۷۶ اِس سے اُمید رکھنا، ہے بے جا — بھائی مجنوں سے کیا سلوک کیا
۱۲۷۷ مُنہ سے کرنے نہ دی فُغاں اِس نے — مارے چُن چُن کے نوجواں اِس نے
۱۲۷۸ اِس نے جس سے ذرا تپاک کیا — سب سے پہلے اُسے ہلاک کیا
۱۲۷۹ آتشِ ہجر سے رُلاتا ہے — آگ پانی میں یہ لگاتا ہے
۱۲۸۰/۲۰ مار ڈالا تماشں بینوں کو — زہر کھلوا دیا حسینوں کو
۱۲۸۱ بَس میں ڈالے نہ کبریا اِس کے — رَحم دل میں نہیں ذرا اِس کے
۱۲۸۲ ایک قصّہ غریب لکھتا ہوں — داستانِ عجیب لکھتا ہوں
۱۲۸۳ تازہ اِس طَرح کی حِکایت ہے — سُننے والوں کو جس سے حیرت ہے

۱۲۸۴ جس محلّے میں تھا ہمارا گھر — وَہیں رہتے تھے ایک سوداگر
۱۲۸۵ مردِ اَشراف، صاحبِ دولت — تاجِروں میں کمال ذی عزت
۱۲۸۶ غم نہ تھا کچھ، فَراغبالی سے — تھے بہت خاندانِ عالی سے
۱۲۸۷ ایک دُختر تھی اُن کی ماہ جبیں — شادی اُس کی نہیں ہوئی تھی کہیں
۱۲۸۸ ثانی رکھتی نہ تھی وہ صورت میں — غیرتِ حور تھی حقیقت میں
۱۲۸۹ سبزہ نَخلِ گُلِ جوانی تھا — حُسنِ یوسف فقط کہانی تھا

۱۲۹۰/۳۰ اِس سِن و سال پر کمال خلیق — چال ڈھال اِنتہا کی شستعلیق
۱۲۹۱ چشمِ بد دُور وہ حسیں آنکھیں! — رشکِ چشمِ غزالِ چیں آنکھیں
۱۲۹۲ تھا جو ماں باپ کو نظر کا ڈر — آنکھیں بھر کر نہ دیکھتے تھے اُدھر
۱۲۹۳ تھی زمانے میں بے عدیل و نظیر — خوش گلُو، خوش جمال، خوش تقریر
۱۲۹۴ تھا نہ اِس شہر میں جواب اُس کا — حُسن، لاکھوں میں اِنتخاب اُس کا
۱۲۹۵ شعر گوئی کا ذوق رہتا تھا — لکھنے پڑھنے کا شوق رہتا تھا
۱۲۹۶ رُخ پہ گیسو کی لہر، آفت تھی — جو ادا اُس کی تھی، قیامت تھی
۱۲۹۷ تھا یہ اُس گُل کا جامہ زیبِ بدن — سادی پوشاک میں تھے سَو جُوبن
۱۲۹۸ سارا گھر اُس پہ رہتا تھا قُربان — روح گر ماں کی تھی، تو باپ کی جان
۱۲۹۹ چشم کا نور، دل کا چین تھی وہ — راحتِ جانِ والدین تھی وہ
۱۳۰۰/۴۰ ایک دن چرخ پر جو اَبر آیا — کچھ اندھیرا سا ہر طرف چھایا
۱۳۰۱ کُھل گیا جب برس کے وہ بادل — قوس تب آسماں پہ آئی نکل
۱۳۰۲ دل مرا بیٹھے بیٹھے گھبرایا — سَیر کرنے کو بام پر آیا
۱۳۰۳ خفقاں دل کا جو بہلنے لگا — اِس طرف، اُس طرف ٹہلنے لگا
۱۳۰۴ دیکھا اک سمت جو اُٹھا کے نظر — سامنے تھی وہ دُخترِ سوداگر
۱۳۰۵ ساتھ ہم جولیاں بھی تھیں دو چار — دیکھتی تھیں وہ آسماں کی بہار
۱۳۰۶ بام سے کچھ اُترتی جاتی ہیں — چُہلیں آپس میں کرتی جاتی ہیں
۱۳۰۷ رہ گئی جب اکیلی وہ گُل رُو — نگراں سَیر کو ہوئی ہر سُو
۱۳۰۸ ہوئی میری جو اُس کی چار نگاہ — مُنہ سے بے ساختہ نکل گئی آہ

۱۳۰۹ حال دل کا نہیں کہا جاتا — خوب سنبھلا، نہیں غش آجاتا
۱۳۱۰/۵۰ نہ ہوا گو کلام فی مابین — روح قالب میں ہوگئی بے چین
۱۳۱۱ تیرِ الفت جو تھا لگا کاری — اشک بے ساختہ ہوئے جاری
۱۳۱۲ سامنے وہ کھڑی تھی ماہِ منیر — چُپ کھڑا تھا مَیں صورتِ تصویر
۱۳۱۳ تابِ نظّارہ اتنی لا نہ سکا — کہ اِشارے سے بھی بُلا نہ سکا
۱۳۱۴ دیکھتا اُس کو بار بار تھا مَیں — محوِ حُسن و جمالِ یار تھا مَیں
۱۳۱۵ گو مَیں رُو کے ہوئے ہزار رہا — دل پہ لیکن نہ اختیار رہا
۱۳۱۶ اِسی صورت سے ہوگئی جب شام — لائی پاس اُن کے اک کنیز پیام
۱۳۱۷ بیٹھی ناحق بھی ہَوا لیں کھاتی ہیں — اَمّا جان آپ کی بُلاتی ہیں
۱۳۱۸ گیسو رُخ پر ہَوا سے ہلتے ہیں — چلیے اب دونوں وقت ملتے ہیں
۱۳۱۹ سُن کے لونڈی کے مُنہ سے یہ پیغام — گئی کوٹھے کے نیچے وہ گل فام
۱۳۲۰/۶۰ اُس کا جلوہ نہ جب نظر آیا — مَیں بھی رُوتا ہوا اُتر آیا
۱۳۲۱ شام سے پھر سحر کی مَر مَر کے — شب وہ کاٹی خُدا خُدا کر کے
۱۳۲۲ پڑ گیا دل میں غم سے اک ناسُور — یہی اُس دن سے پڑ گیا دستور
۱۳۲۳ دن میں سَو بار بام پر جانا — دیکھنا بھالنا، چلے آنا
۱۳۲۴ جب نہ دیکھا وہاں پہ وہ گُل رُو — فرطِ غم سے نکل پڑے آنسو
۱۳۲۵ لاکھ چاہا، نہ ہوسکا دل سخت — پئے تسکیں رہی یہ آمد و رفت
۱۳۲۶ گزرے کچھ دن، تُو رنج کے مارے — زرد رُخسار ہوگئے سارے
۱۳۲۷ ہوگئی پھر تُو ایسی حالت زار — جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار

(۱۳۲۸) دل کو تھی غم سے خود فراموشی — لگ گئی لب پہ مُہرِ خاموشی

(۱۳۲۹) نہ رہا دل کو ضبط کا یارا — سر جہاں پایا، دھڑ سے دے مارا

(۱۳۳۰/۷۰) رنج لاکھوں طرح کے سہتے تھے — لب تھے خاموش، اشک بہتے تھے

(۱۳۳۱) ہجر سے غیر ہو گئی حالت — غم سے بالکل بدل گئی صورت

(۱۳۳۲) ہوا حیران اپنا، بیگانا — جس نے دیکھا مجھے، نہ پہچانا

(۱۳۳۳) دیکھے ماں باپ نے جو یہ انداز — روح قالب سے کر گئی پرواز

(۱۳۳۴) پوچھا مجھ سے، یہ کیا ہے حال ترا! — کس طرف ہے بندھا خیال ترا!

(۱۳۳۵) سچ بتادے کہ دھیان کس کا ہے؟ — دل میں غم میری جان، کس کا ہے؟

(۱۳۳۶) رنج کس شعلہ رُو کا کھاتے ہو — شمع کی طرح پگھلے جاتے ہو

(۱۳۳۷) زرد چہرہ ہے ارغواں کی طرح — ٹکڑے پوشاک ہے کتاں کی طرح

(۱۳۳۸) کون سے ماہ رُو پہ مرتے ہو؟ — سچ کہو، کس کو پیار کرتے ہو؟

(۱۳۳۹) یہ کہو، مہ جبیں بلا ہے کون؟ — تم کو ایسا حسیں بلا ہے کون؟

(۱۳۴۰/۸۰) کھاتے ہو، پیتے ہو، نہ سوتے ہو — روز اُٹھ اُٹھ کے شب کو روتے ہو

(۱۳۴۱) نہیں معلوم کون ہے وہ چھنال — کر دیا میرے لال کا یہ حال!

(۱۳۴۲) میرے بچے کی جو کُڑھائے جان — سات بار اُس کو مَیں کروں قربان

(۱۳۴۳) اللہ آمیں سے ہم تو یوں پالیں — آپ آفت میں دل کو یوں ڈالیں!

(۱۳۴۴) تیرے پیچھے کی تلخ سب اوقات — دن کو دن سمجھی اور نہ رات کو رات

(۱۳۴۵) پالا کس کس طرح تمھیں جانی! — کون مَنّت تھی جو نہیں مانی

(۱۳۴۶) روشنی مسجدوں میں کرتی تھی — جا کے درگاہ چوکی بھرتی تھی

۱۳۴۷ اب جو نامِ خُدا جوان ہوئے | ایسے مُختار میری جان ہوئے !
۱۳۴۸ ہاں میاں سچ ہے یہ خُدا کی شان | تم کرو جان بوجھ کر ہلکان
۱۳۴۹ ہم تو یوں پھونک پھونک رکھیں قدم | آپ دیتے پھریں ہر ایک پہ دَم
۱۳۵۰/۹۰ ہم یہاں رنج و غم میں رُوتے ہیں | آپ غیروں پہ جان کھوتے ہیں
۱۳۵۱ یوں مِٹاؤ گے جان کر ہم کو | تھی نہ اِس رُوز کی خبر ہم کو
۱۳۵۲ دیکھتی ہوں جو تیرا حال زبُوں | خُشک ہوتا ہے میرے جسم کا خوں
۱۳۵۳ یوں تُو برباد تو شباب نہ کر | مِٹّی ماں باپ کی خراب نہ کر
۱۳۵۴ کچھ تو کہہ ہم سے اپنے قلب کا حال | کس کا بھایا ہے تجھ کو حُسن و جمال
۱۳۵۵ دل ہوا تیرا شیفتہ کس کا | سچ بتا ، ہے فریفتہ کس کا ؟
۱۳۵۶ کیسا دو دن میں جی نِڈھال ہوا | دائی بندی کا کیا یہ حال ہوا !
۱۳۵۷ آئنہ تُو اُٹھا کے دیکھ ذرا | سُت گیا دو ہی دن میں مُنہ کیسا !
۱۳۵۸ سُدھ نہ کھانے کی ہے نہ پینے کی | کون سی پھر اُمید جینے کی !
۱۳۵۹ کس کی اُلفت میں ہے یہ حال کیا | کچھ نہ ماں باپ کا خیال کیا
۱۳۶۰/۱۰۰ دل پہ گزرا ہے کیا ملال تو کہہ | مُنہ سے ناشُدنی اپنا حال تو کہہ
۱۳۶۱ یوں ہی گر ہوگیا تو سودائی | دور پہنچے گی اِس کی رُسوائی
۱۳۶۲ ایسے دیوانے سے بھرے گا کون؟ | شادی اور بیاہ پھر کرے گا کون ؟
۱۳۶۳ کر دیا کس نے ایسا آوارہ | کہ نہیں بنتا اب کوئی چارہ
۱۳۶۴ آگے تُو یہ نہ تھا ترا دستور | کس سے سیکھا تو اِس طرح کے اُمُور
۱۳۶۵ میرے تُو ، دیکھ کر ، گئے اوسان | لیلیٰ مجنوں کے تو نے کاٹے کان

۱۳۶۶ باتیں یہ والدین کی سُن کر — اَور اک قلب پر لگا نشتر

۱۳۶۷ شَرم کے مارے مُنہ کو ڈھانپ لیا — کچھ نہ ماں باپ کو جواب دیا

۱۳۶۸ گزرا یاں تک تو یہ ہمارا حال — اب بیاں اُن کا ہوتا ہے اَحوال

۱۳۶۹ میں تُو کھائے ہوئے تھا عشق کا تیر — پَر، ہوئی اُن کے دل پہ بھی تاثیر

۱۳۷۰ چھلکے آنکھوں کے دونوں پیمانے — دل لگا آپ ہی آپ گھبرانے

۱۳۷۱ آتشِ عشق سے اُٹھا جو دُھواں — باتوں باتوں میں بڑھ گیا خفقاں

۱۳۷۲ گوشِ فریادِ قلب سُننے لگے — خود بہ خود ہاتھ پاؤں دُھننے لگے

۱۳۷۳ دردِ غم دل کو آگیا جو پسند — سُونا راتوں کا ہو گیا سَوگند

۱۳۷۴ بحرِ اُلفت اُسے ڈُبونے لگی — ایک اُلجھن سی دل کو ہونے لگی

۱۳۷۵ گھٹنے طاقت لگی جو رُوز بہ رُوز — آتشِ ہجر ہو گئی دل سُوز

۱۳۷۶ داغ جوں جوں جگر کے جلتے تھے — اَشکِ گرم آنکھ سے نکلتے تھے

۱۳۷۷ گرم نالے تھے، لب پہ آہِ سرد — دل میں ہوتا تھا میٹھا میٹھا درد

۱۳۷۸ یوں تڑپتا تھا اُس کے سینے میں دل — جس طرح لوٹے طائرِ بسمل

۱۳۷۹ ہو گئی جب کمال حالتِ زار — شب کو رہنے لگا اُسے بھی بُخار

۱۳۸۰ سچ ہے، کس طرح جی اُداس نہ ہو — کوئی ہم راز بھی جو پاس نہ ہو

۱۳۸۱ نہ رُکا اُس کے رُوکے سے دلِ زار — جی میں باقی رہا نہ صبر و قرار

۱۳۸۲ لکھنے پڑھنے سے تھا جو اُس کو ذوق — سُوچ کر دل میں، اک لکھا خطِ شوق

۱۳۸۳ بھیجا مجھ کو وہ بے خطر نامہ — ڈر سے لکھا مگر نہ سرنامہ

۱۳۸۴ ایک ماما نے آکے چُپکے سے — خط دیا اُن کا ہاتھ میں میرے
۱۳۸۵ کھول کر میں نے جو اُسے دیکھا — کچھ عجب درد سے یہ لکھا تھا
۱۳۸۶ ہو یہ معلوم تم کو بعدِ سلام — غمِ فُرقت سے دل ہے بے آرام
۱۳۸۷ اپنے کُوٹھے پہ تُو نہیں آتا — دل ہمارا بہت ہے گھبراتا
۱۳۸۸ شکل دِکھلا دے کبریا کے لیے — بام پر آ ذرا خُدا کے لیے
۱۳۸۹ اِس محبّت پہ ہو خُدا کی مار — جس نے یوں کر دیا مجھے ناچار
۱۳۹۰ (۱۳۰) سارے اُلفت نے کھو دیے اَوسان — ورنہ یہ لکھتی مَیں، خُدا کی شان!
۱۳۹۱ اب کوئی اِس میں کیا دلیل کرے — جس کو چاہے خُدا ذلیل کرے

۱۳۹۲ پڑھ کے، میں نے لکھا یہ اُس کو جواب — کیا لکھوں تم کو اپنا حالِ خراب
۱۳۹۳ بن گئی یاں تُو جان پر میری — خوب لی آپ نے خبر میری!
۱۳۹۴ ہجر میں مر کے زِندگانی کی — اب بھی پوچھا تُو مہربانی کی
۱۳۹۵ جب سے دیکھا ہے آپ کا دیدار — دل سے جاتا رہا ہے صبر و قرار
۱۳۹۶ رُوز تپ سے بُخار رہتا ہے — سر پر اک جن سوار رہتا ہے
۱۳۹۷ تیرے قدموں کی ہوں قسم کھاتا — ہُوش دُو دُو پہر نہیں آتا
۱۳۹۸ پوچھتا ہے جو کوئی آکر حال — اَور ہوتا ہے میرے دل کو ملال
۱۳۹۹ کہوں کس کس سے اِس کہانی کو — آگ لگ جائے اِس جوانی کو
۱۴۰۰ (۱۴۰) ہو گئی ہے کچھ ایسی طاقت طاق — اُٹھ نہیں سکتا بارِ رنجِ فراق
۱۴۰۱ ہِل کے پانی پِیا نہیں جاتا — ورنہ حُکم آپ کا بجا لاتا

(۱۴۰۲) پاتا طاقت جو طالبِ دیدار | بام پر آپ آتا سَو سَو بار
(۱۴۰۳) پہنچا جس وقت سے ترا مکتوب | زِندگی کا بندھا ہے کچھ اُسلوب
(۱۴۰۴) رنج، راحت سے گر بدل جائے | کیا عجب ہے جو دل سنبھل جائے
(۱۴۰۵) پیش قدمی جو تم نے کی مرے ساتھ | اس میں ذِلّت کی کون سی ہے بات
(۱۴۰۶) نہیں کچھ اِس میں آپ کا ہے قصور | میری اُلفت کا یہ اثر ہے حضور!
(۱۴۰۷) عشق کا ہے مرے اثر واللہ | ورنہ تم لکھتے ہیں یہ، معاذاللہ!
(۱۴۰۸) تم تو وہ لوگ ہوتے ہو جلّاد | نہیں سُنتے، کوئی کرے فریاد
(۱۴۰۹) ہو بلا سے کسی کا حال بُرا | کوئی مرجائے، تم کو کیا پروا
(۱۴۱۰/۱۵۰) نہیں ممکن تمھارا بَل جائے | دَم بھی عاشق کا گر نکل جائے
(۱۴۱۱) اب مَیں لکھتا ہوں آپ کو یہ حضور! | وَصل کی فکر چاہیے ہے ضرور
(۱۴۱۲) اِس میں غفلت کی تو نے گر اَے ماہ! | حال ہوگا مرا کمال تباہ
(۱۴۱۳) غیر ہے ہجر سے مری حالت | غم اُٹھانے کی اب نہیں طاقت
(۱۴۱۴) دل پر آفت عجیب آئی ہے | جان بچ جائے تو خدائی ہے
(۱۴۱۵) جان کو کس گھڑی قرار آیا | غَش نے فرصت جو دی، بُخار آیا
(۱۴۱۶) تپشِ دل نے گر کیا ہُشیار | وَہم آنے لگے ہزار ہزار
(۱۴۱۷) دل کی وحشت نے کچھ کیا گر جوش | وہ بھی جاتے رہے، جو آئے تھے ہوش
(۱۴۱۸) آشنا، دوست آ گئے جو کبھو | جس نے دیکھا، نکل پڑے آنسو
(۱۴۱۹) دردِ پہلو کچھ ایسا بیر میں ہے | حرکت تک بھی دستِ غیر میں ہے
(۱۴۲۰/۱۶۰) جھوٹ سمجھیں اِسے حضور نہیں | جان جاتی رہے، تو دور نہیں

۱۴۲۱ مر گئے ہم تو رنجِ فرقت سے — پَر، خبر کی نہ اپنی حالت سے
۱۴۲۲ اب جو بھیجی یہ آپ نے تحریر — ہے یہ لازم کہ وہ کرو تدبیر
۱۴۲۳ سختیاں ہجر کی بدل جائیں — دل کی سب حسرتیں نکل جائیں
۱۴۲۴ دے کے خط، میں نے یہ کہا اُس سے — جلد اِس کا جواب لا اُس سے
۱۴۲۵ پہنچا جب اُن تلک مرا مکتوب — ہنس کے بولی کہ واہ وا، کیا خوب!
۱۴۲۶ پھر کیا یہ جواب میں تحریر — کچھ قضا تو نہیں ہے دامن گیر!
۱۴۲۷ ذکر اِن باتوں کا یہاں کیا تھا — چھیڑنے کو ترے یہ لکھا تھا
۱۴۲۸ ایسی باتیں تھیں کب یہاں منظور — تھا فقط تیرا اِمتحاں منظور
۱۴۲۹ یہ تو لکھے تھے سب ہنسی سے کلام — ورنہ اِن باتوں سے مجھے کیا کام
۱۴۳۰/۱۴۰ مجھ کو ایسی تھی کیا تری پروا — بام پر تو، بَلا سے آ کہ نہ آ
۱۴۳۱ بات تھی یہ کمال عقل سے دور — جھوٹ لکھنے پہ ہو گئے مغرور
۱۴۳۲ تم پہ مَیں مرتی؟ کیا قیامت تھی — کیا مرے دُشمنوں کی شامت تھی
۱۴۳۳ میری جانب کو یہ گماں، کیا خوب! — جھوٹ جَم جَم سے ہے بہت مرغوب
۱۴۳۴ یہ نہ سمجھا کہ ماجرا کیا ہے — یوں بھی کوئی کسی کو لکھتا ہے
۱۴۳۵ کالا دانہ ذرا اُتروالو — رائی نون اِس سمجھ پہ کر ڈالو
۱۴۳۶ تجھ پہ مرتے بھی گر مرے بدخواہ — یوں نہ لکھتی کبھی، مَعاذَ اللہ!
۱۴۳۷ جان، پاپوش سے نکل جاتی — پَر، طبیعت نہ یوں بدل جاتی
۱۴۳۸ ایسی باتوں میں ہوتا ہے بدنام — اب نہ لکھیے گا اِس طرح کے کلام
۱۴۳۹ رنج آجاتا ہے اِسی کَد سے — نہ بڑھے آدمی کبھی حد سے

(١٤٤٠/١٨٠) کیا سمجھ کر لکھا تھا یہ مضمون — اچھی ہوتی نہیں ہے اتنی دو
(١٤٤١) جی میں کیا ٹھانی ہے، بتاؤ تو — خانگی، کسبی کوئی سمجھے ہو
(١٤٤٢) مال زادی نہیں یہاں کوئی — جو کرے تم سے گرمیاں کو
(١٤٤٣) دیکھ تحریر، قیل لائے آپ — خوب جلدی مزے میں آئے آ
(١٤٤٤) طالبِ وصل جو ہوئے ہم سے — ہے گا سادہ مزاج جم جم سے

(١٤٤٥) رہی کچھ روز تو یہی تحریر — پھر موافق ہوئی مری تقدیر
(١٤٤٦) ہوئے اُس گل سے وصل کے اقرار — اُٹھ گئی درمیاں سے سب تکرار
(١٤٤٧) جو کہا تھا، ادا کیا اُس نے — وعدہ اک دن وفا کیا اُس نے
(١٤٤٨) رات بھر میرے گھر میں رہ کے گئی — صبح کے وقت پھر یہ کہہ کے گئی
(١٤٤٩) بات اِس دم کی یاد رکھیے گا — ایک دن یہ مزہ بھی چکھیے گا
(١٤٥٠/١٩٠) بگڑے گی جب، نہ کچھ بن آئے گی — آپ کے پیچھے جان جائے گی
(١٤٥١) پیار کرتی جو تھی وہ غیرتِ حور — رکھا ملنے کا اُس نے یہ دستور
(١٤٥٢) پنجشنبے کو جاتی تھی درگاہ — واں سے آتی تھی میرے گھر وہ ماہ
(١٤٥٣) عیش ہونے لگے مرے اُن کے — غیر جلنے لگے یہ سُن سُن کے
(١٤٥٤) اتفاق ایسا پھر ہوا ناگاہ — دو مہینے تلک نہ آئی وہ ماہ
(١٤٥٥) قطع سب ہو گئے پیام و سلام — نہ رہی شکلِ راحت و آرام
(١٤٥٦) طبع کو ہو گئی پریشانی — عقل کو تھی عجیب حیرانی
(١٤٥٧) دل کو تشویش تھی یہ حد سے زیاد — دفعتہً پڑ گئی یہ کیا افتاد!

(۱۳۵۸) تھی نہ مجھ سے یہاں کسی سے لاگ — کس نے اِس طَرح کی لگائی آگ

(۱۳۵۹) دل میں کس نے یہ اُس کے بَل ڈالا — جو مرے عَیش میں خلل ڈالا

(۱۳۶۰/۲۰۰) کچھ تُو ایسا ہوا ہے افسانا — جو یہاں تک نہ ہو سکا آنا

(۱۳۶۱) نہیں معلوم کیا پڑی اُفتاد — جو فَراموش کی ہماری یاد

(۱۳۶۲) کون ایسا ہے، جائے گھر اُس کے — کس کو بھیجوں مکاں پر اُس کے

(۱۳۶۳) کیوں نہ بیزار ہوں مَیں جینے سے — نہیں دیکھا ہے دو مہینے سے

(۱۳۶۴) جان آنکھوں میں کھنچ کے آئی ہے — اب نہیں طاقتِ جُدائی ہے

(۱۳۶۵) کر لیا، ہو سکا جہاں تک صَبر — اب کہو، دل کرے کہاں تک صَبر!

(۱۳۶۶) دو مہینے نہ دیکھے جب گُل کو — چَین کس طَرح آئے بُلبُل کو

(۱۳۶۷) رات کس طَرح پھر گزاری جائے — کس طَرح دل کی بے قراری جائے

(۱۳۶۸) طَبع کس طَرح پھر بہل جائے — جسم سے روح جب نکل جائے

(۱۳۶۹) آئی تو چندری اِتنے میں ناگاہ — اِس بہانے سے آئی وہ درگاہ

(۱۳۷۰/۲۱۰) بس کہ مرتی تھی نام پر میرے — چھپ کے آئی وہاں سے گھر میرے

(۱۳۷۱) تھی جو فرصت نہ اشک باری سے — اُتری رُوتی ہوئی سواری سے

(۱۳۷۲) پھر لپٹ کر مرے گلے اک بار — حال کرنے لگی وہ یوں اِظہار

(۱۳۷۳) اَقربا میرے ہو گئے آگاہ — تم سے ملنے کی اب نہیں کوئی راہ

(۱۳۷۴) مشورے یہ ہوئے ہیں آپس میں — بھیجتے ہیں مجھے بنارس میں

(۱۳۷۵) وہ چھُٹے ہم سے، جس کو پیار کریں — جبر کیوں کر یہ اِختیار کریں

(۱۳۷۶) گو ٹھکانے نہیں تھے ہُوش وحواس — پَر، یہ کہنے کو آئی ہوں ترے پاس

(۱۴۷۷) جائے عبرت سرائے فانی ہے — مَوردِ مرگِ نوجوانی ہے

(۱۴۷۸) اونچے اونچے مکاں تھے جن کے بڑے — آج وہ تنگ گور میں ہیں پڑے

(۱۴۷۹) کل جہاں پر شگوفہ و گل تھے — آج دیکھا، تو خار بالکل تھے

(۱۴۸۰/۲۲۰) جس چمن میں تھا بلبلوں کا ہجوم — آج اُس جا، ہے آشیانۂ بوم

(۱۴۸۱) بات کل کی ہے، نوجواں تھے جو — صاحبِ نوبت و نشاں تھے جو

(۱۴۸۲) آج خود ہیں، نہ ہے مکاں باقی — نام کو بھی نہیں نشاں باقی

(۱۴۸۳) غیرتِ حور مہ جبیں نہ رہے — ہیں مکاں گر، تو وہ مکیں نہ رہے

(۱۴۸۴) جو کہ تھے بادشاہِ ہفت اِقلیم — ہوئے جا جا کے زیرِ خاک مُقیم

(۱۴۸۵) کوئی لیتا بھی اب نہیں یہ نام — کون سی گور میں گیا بہرام

(۱۴۸۶) اب نہ رُستم، نہ سام باقی ہے — اک فقط نامی نام باقی ہے

(۱۴۸۷) کج جو رکھتے تھے اپنے فرق پہ تاج — آج ہیں فاتحہ کو وہ محتاج

(۱۴۸۸) تھے جو خود سر جہان میں مشہور — خاک میں مل گیا سب اُن کا غرور

(۱۴۸۹) عِطر مٹی کا جو نہ ملتے تھے — نہ کبھی دھوپ میں نکلتے تھے

(۱۴۹۰/۲۳۰) گردشِ چرخ سے ہلاک ہوئے — اُستخواں تک بھی اُن کے خاک ہوئے

(۱۴۹۱) تھے جو مشہور قیصر و فغفور — باقی اُن کا نہیں نشانِ قبور

(۱۴۹۲) تاج میں جن کے ٹکتے تھے گوہر — ٹھوکریں کھاتے ہیں وہ کاسۂ سر

(۱۴۹۳) رشکِ یوسف جو تھے جہاں میں حسیں — کھا گئے اُن کو آسمان و زمیں

(۱۴۹۴) ہر گھڑی مُنقلب زمانہ ہے — یہی دُنیا کا کارخانہ ہے

(۱۴۹۵) ہے نہ شیریں، نہ کوہ کن کا پتا — نہ کسی جا ہے نل، و دمن کا پتا

(۱۴۹۶) بوسے الفت تمام پھیلی ہے — باقی اب قیس ہے نہ لیلیٰ ہے

(۱۴۹۷) صُبح کو طائرانِ خوش اِلحان — پڑھتے ہیں: کُلُّ مَنْ عَلَیْہَا فَانْ

(۱۴۹۸) موت سے کس کو رستگاری ہے — آج وہ، کل ہماری باری ہے

(۱۴۹۹) زِندگی بے ثبات ہے اِس میں — موت، عینِ حیات ہے اِس میں

(۱۵۰۰/۲۴۰) ہم بھی گر جان دے دیں کھا کر سَم — تم نہ رُونا، ہمارے سر کی قسم!

(۱۵۰۱) دل کو ہم جُولیوں میں بہلانا — یا مری قبر پر چلے آنا

(۱۵۰۲) جا کے رہنا نہ اِس مکان سے دور — ہم جو مر جائیں، تیری جان سے دور!

(۱۵۰۳) روح بھٹکے گی، گر نہ پائے گی — ڈھونڈتی کس طرف کو جائے گی

(۱۵۰۴) رُو کے رہنا بہت طبیعت کو — یاد رکھنا مری وصیّت کو

(۱۵۰۵) ضبط کرنا، اگر ملال رہے — میری رُسوائی کا خیال رہے

(۱۵۰۶) میرے مرنے کی جب خبر پانا — یوں نہ دَوڑے ہوئے چلے آنا

(۱۵۰۷) جمع ہو لیں سب اقربا جس دم — رکھنا اُس وقت تم وہاں پہ قدم

(۱۵۰۸) کہے دیتی ہوں، جی نہ کھونا تم — ساتھ تابوت کے نہ رُونا تم

(۱۵۰۹) ہو گئے تم اگرچہ سودائی — دُور پہنچے گی میری رُسوائی

(۱۵۱۰/۲۵۰) لاکھ تم کچھ کہو، نہ مانیں گے — لوگ عاشق ہمارا جانیں گے

(۱۵۱۱) طعنہ زن ہوں گے سب غریب و امیر — قبر پر بیٹھنا نہ ہو کے فقیر

(۱۵۱۲) سامنا ہو ہزار آفت کا — پاس رکھنا ہماری عزت کا

(۱۵۱۳) جب جنازہ مرا عزیز اُٹھائیں — آپ بیٹھیں وہاں نہ اشک بہائیں

(۱۵۱۴) میری منّت پہ دھیان رکھیے گا — بند اپنی زبان رکھیے گا

۱۵۱۵ تذکرہ کچھ نہ کیجیے گا مرا — نام مُنہ سے نہ لیجیے گا مرا

۱۵۱۶ اشک آنکھوں سے مت بہائیے گا — ساتھ غیروں کی طرح جائیے گا

۱۵۱۷ آپ کاندھا نہ دیجیے گا مجھے — سب میں رُسوا نہ کیجیے گا مجھے

۱۵۱۸ رنگ دل کے بدل نہ جائیں کہیں — مُنہ سے نالے نکل نہ جائیں کہیں

۱۵۱۹ ساتھ چلنا نہ سر کے بال کُھلے — تا کسی شخص پر نہ حال کُھلے

۱۵۲۰/۲۶۰ ہوتے آتش کے ہیں یہ پر کالے — تاڑ جاتے ہیں تاڑنے والے

۱۵۲۱ ہو بیاں گر کسی جگہ مرا حال — تم نہ کرنا کچھ اُس طرف کو خیال

۱۵۲۲ ذکر سُن کر مرا، نہ رُو دینا — میری عزت نہ یوں ڈبو دینا

۱۵۲۳ رنجِ فرقت مرا اُٹھا لینا — جی کسی اَور جا لگا لینا

۱۵۲۴ ہوگا کچھ میری یاد سے نہ حصول — دل کو کر لینا اَور سے مشغول

۱۵۲۵ رنج کرنا نہ میرا، مَیں قربان — سُن تُو، گر اپنی جان ہے تُو جہان

۱۵۲۶ دے نہ اِس کو خدا کبھی کوئی درد — ہوتا نازک کمال ہے دلِ مرد

۱۵۲۷ دل میں کُڑھنا نہ مجھ سے چھوٹ کے تُو — جان دینا نہ گھونٹ گھونٹ کے تُو

۱۵۲۸ آ کے رُو لینا میری قبر کے پاس — تا نکل جائے تیرے دل کی بھڑاس

۱۵۲۹ آنسو چُپکے سے دو بہا لینا — قبر میری گلے لگا لینا

۱۵۳۰/۲۷۰ اگر آ جائے کچھ طبیعت پر — پڑھنا قرآن میری تربت پر

۱۵۳۱ غنچۂ دل مرا کِھلا جانا — پھول تربت پہ دو چڑھا جانا

۱۵۳۲ رُو کے کرنا نہ اپنا حال زبُوں — یوں نہ ہو جائے دشمنوں کو جنوں

۱۵۳۳ دیکھیے کس طرح پڑے گی کل — سخت ہوتی ہے منزلِ اوّل

١٥٣٤ میرے مرقد پہ روز آنا تم — فاتحہ سے نہ ہاتھ اُٹھانا تم

١٥٣٥ ہے یہ حاصل سب اِتنی باتوں سے — مٹی دینا تم اپنے ہاتھوں سے

١٥٣٦ عُمر بھر کون کس کو روتا ہے! — کون صاحِب کسی کا ہوتا ہے!

١٥٣٧ کبھی آجائے گر ہمارا دھیان — جاننا، ہم پہ ہو گئی قُربان

١٥٣٨ دل پہ کچھ آنے دیجیو نہ ملال — خواب دیکھا تھا، کیجیو یہ خیال

١٥٣٩ رنج و راحت جہاں میں توأم ہے — کبھی شادی ہے اور کبھی غم ہے

١٥٤٠/٢٨٠ ہے کسی جا پہ جشن شام و پگاہ — ہے کسی جا صدائے نالہ و آہ

١٥٤١ مرگ کا کس کو اِنتظار نہیں — زِندگی کا کچھ اِعتبار نہیں

١٥٤٢ پھر ملاقات دیکھیں ہو کہ نہ ہو — آج دل کھول کر گلے مِل لو

١٥٤٣ خوب سا آج دیکھ بھال لو تم — دل کی سب حسرتیں نکال لو تم

١٥٤٤ آؤ اچھی طرح سے کرلیں پیار — کہ نکل جائے کچھ تو دل کا بُخار

١٥٤٥ دل میں باقی رہے نہ کچھ اَرمان — خوب مل لو گلے سے، مَیں قُربان

١٥٤٦ حَشر تک ہو گی پھر یہ بات کہاں — ہم کہاں، تم کہاں، یہ رات کہاں

١٥٤٧ کہہ لو، سُن لو جو کچھ کہ جی میں آئے — پھر خُدا جانے کیا نصیب دکھائے

١٥٤٨ دل کو اپنے کرو مَلول نہیں — رُونے دھونے سے کچھ حُصول نہیں

١٥٤٩ ہم کو گاڑے، جو اپنے دل کو کُڑھائے — ہم کو ہَے ہَے کرے، جو اشک بہائے

١٥٥٠/٢٩٠ عُمر تم کو تو ہے ابھی کھینا — دن بہت سے پڑے ہیں، رُو لینا

١٥٥١ بانہیں دونوں گلے میں ڈال لو آج — جو جو اَرمان ہوں، نکال لو آج

١٥٥٢ پھر خُدا جانے کیا مَشیّت ہے — اِتنی صُحبت بہت غنیمت ہے

(۱۵۵۳) کس کو کل بیٹھ کر کرو گے پیار — کس کی لُو گے بَلائیں کل ہر بار

(۱۵۵۴) کل گلے سے کسے لگاؤ گے — یوں کسے گود میں بٹھاؤ گے

(۱۵۵۵) حال کس کا سُنائے گی آکر — کس کی ماما بُلائے گی آکر

(۱۵۵۶) ہم تو اُٹھتے ہیں اِس مکان سے کل — اب تو جاتے ہیں اِس جہان سے کل

(۱۵۵۷) یاد اِتنی تجھے دلاتے جائیں — پان کل کے لیے لگاتے جائیں

(۱۵۵۸) ہو چکا آج ، جو کہ تھا ہونا — کل بَسائیں گے قبر کا کونا

(۱۵۵۹) خاک میں ملتی ہے یہ صورتِ عیش — پھر کہاں ہم، کہاں یہ صُحبتِ عیش

(۱۵۶۰/۳۰۰) دیکھ لو آج ہم کو جی بھر کے — کوئی آتا نہیں ہے پھر، مَر کے

(۱۵۶۱) خَتم ہوتی ہے زِندگانی آج — خاک میں ملتی ہے جوانی آج

(۱۵۶۲) چُپ رہو، کیوں عَبَث بھی لڑتے ہو — مُفت کا ہے کو جان کھوتے ہو

(۱۵۶۳) سمجھو اس کو شبِ برات کی رات — ہم ہیں مہمان تمھارے رات کی رات

(۱۵۶۴) چین دل کو نہ آئے گا تجھ بن — اب کے بچھڑے، ملیں گے حشر کے دن

(۱۵۶۵) اب تم اِتنی دُعا کرو مری جان — کل کی مشکل خُدا کرے آسان

(۱۵۶۶) پھل اُٹھایا نہ زِندگانی کا — نہ ملا کچھ مزہ جوانی کا

(۱۵۶۷) دل میں لے کر تمھاری یاد چلے — باغِ عالم سے نامُراد چلے

(۱۵۶۸) کہتی ہے بار بار ہمتِ عشق — ہے یہی مُقتضائے غیرتِ عشق

(۱۵۶۹) چار پائی پہ کون پڑ کے مرے — کون یوں ایڑیاں رگڑ کے مرے

(۱۵۷۰/۳۱۰) عشق کا نام کیوں ڈبو جائیں — آج ہی جان کیوں نہ کھو جائیں

(۱۵۷۱) جب تلک چرخِ بے مدار رہے — یہ فسانہ بھی یادگار رہے

۱۵۷۲ بولی گھبرا کے پھر، ٹھہر مری جان! — کچھ سنا بھی کہ کیا بجا اِس آن؟

۱۵۷۳ حسرتِ دل نگوڑی باقی ہے — اور یہاں رات تھوڑی باقی ہے

۱۵۷۴ گود میں اپنی پھر بٹھا لو جان! — پھر گلے سے ہمیں لگا لو جان!

۱۵۷۵ ڈال دو پھر گلے میں ہاتھوں کو — پھر گلوری چبا کے منہ میں دو

۱۵۷۶ پھر کہاں ہم، کہاں یہ صحبتِ یار! — کر لو پھر ہم کو بھینچ بھینچ کے پیار

۱۵۷۷ پھر مرے سر پہ رکھ دو سر اپنا — گال پر گال رکھ دو پھر اپنا

۱۵۷۸ پھر اُسی طرح منہ سے منہ کو ملو — پھر وہی باتیں پیار کی کر لو

۱۵۷۹ لہر پھر چڑھ رہی ہے کالوں کی — بو سنگھا دو پھر اپنے بالوں کی

۱۵۸۰/۳۲۰ پھر ہم اُٹھنے لگیں، بٹھا لو تم — پھر بگڑ جائیں ہم، منا لو تم

۱۵۸۱ پھر لبوں کو چبا کے بات کرو — پھر ذرا مسکرا کے بات کرو

۱۵۸۲ پھر بلائیں تمہاری یار! لیں ہم — آؤ پھر سر سے سر اُتار لیں ہم

۱۵۸۳ رو نہ اِس طرح سے تو زار و قطار — دشمنوں کو کہیں چڑھے نہ بخار

۱۵۸۴ آپ اچھے بھلے بچھڑ جائیں — اور لینے کے دینے پڑ جائیں

۱۵۸۵ کاٹ لے کوئی دھڑ سے سر میرا — بال بیکا نہ ہو مگر تیرا

۱۵۸۶ میں دل و جاں سے ہوں فدا تیری — لے کے مر جاؤں میں بلا تیری

۱۵۸۷ اب تو کیوں ٹھنڈی سانسیں بھرتا ہے — کیوں مرے دل کے ٹکڑے کرتا ہے

۱۵۸۸ میں ابھی تو نہیں گئی ہوں مر — کیوں سجائی ہیں آنکھیں رو رو کر

۱۵۸۹ اِس قدر ہو رہا ہے کیوں غمگیں — کیوں ستاتا ہے اپنی جانِ حزیں

۱۵۹۰/۳۳۰ کر نہ رو رو کے اپنا حال زبوں — ارے ظالم، ابھی تو جیتی ہوں

(۱۵۹۱) اشک بہتے ہیں ناگوار ترے     تُو نہ رُو، ہو گئی نثار ترے

(۱۵۹۲) ایسے قصے ہزار ہوتے ہیں     یوں کہیں مَر دُوِے بھی رُوتے ہیں!

(۱۵۹۳) یوں تُو آنسو نہ تُو بہا اپنے     دل کو مضبوط رکھ ذرا اپنے

(۱۵۹۴) رنج سے میرے کچھ اُداس نہ ہو     یوں تُو لِلّٰہ بدحواس نہ ہو

(۱۵۹۵) تم تُو اِتنے میں ہو گئے رنجُور     تھک گئے اور ابھی ہے منزل دور

(۱۵۹۶) اِسی غم نے تُو مجھ کو مارا ہے     صدمہ تیرا نہیں گوارا ہے

(۱۵۹۷) اپنے مرنے کا کچھ نہیں ہے الم     دل کو میرے فقط ہے اِس کا غم

(۱۵۹۸) جان ہم نے تُو اِس طرح کھوئی     کون تیری کرے گا دل جُوئی

(۱۵۹۹) آ کے سمجھائے گا بُجھائے گا کون     اِس طرح سے گلے لگائے گا کون

(۱۶۰۰/۲۴۰) گو کہ بے جا ترا ہراس نہیں     کوئی دل سُوز بھی تُو پاس نہیں

(۱۶۰۱) میں کہاں ہوں جو ساتھ دوں تیرا     ہاتھ میں کس کے ہاتھ دوں تیرا

(۱۶۰۲) یوں تسلی تری کرے گا کون     میری صورت بھلا مرے گا کون

(۱۶۰۳) کون رُو کے گا اِس طبیعت کو     کس سے کہہ جاؤں اِس وصیت کو

(۱۶۰۴) جی لگے گا نہ ساتھ میں اِس کا     دل لیے رہنا ہاتھ میں اِس کا

(۱۶۰۵) پَر، مَیں اب اِس کو کیا کروں کم بخت     آسماں دور ہے، زمیں ہے سخت

(۱۶۰۶) گو کہ عُقبٰی میں رُو سیاہ چلی     مگر اپنی سی میں نباہ چلی

(۱۶۰۷) جی کو تم پر فدا کیا میں نے     حق وفا کا ادا کیا میں نے

(۱۶۰۸) بُولی پھر، زانوؤں پہ مار کے ہات     نہیں معلوم اب ہے کتنی رات

(۱۶۰۹) جوں جوں گھڑیال واں بجاتا ہے     جی مرا سُنسنایا جاتا ہے

۱۶۱۰/۳۵۰ یوں تُو کوئی نہ دردوغم میں گھرے — پھولے جاتے ہیں ہاتھ پاؤں مرے

۱۶۱۱ کچھ عجب ہو رہا ہے جان کا طَور — کہتی کچھ ہوں، نکلتا ہے کچھ اَور

۱۶۱۲ آنسو آنکھوں میں بھر بھر آتے ہیں — دَست و پا سارے تھرتھراتے ہیں

۱۶۱۳ دل کو سمجھاتی ہوں میں بہتیرا — پَر، سنبھلتا نہیں ہے جی میرا

۱۶۱۴ گو تُو، بیٹھا ہوا ہے پاس مرے — پَر، ٹھکانے نہیں حواس مرے

۱۶۱۵ ہوش آئے ہوئے بھی، جاتے ہیں — دل میں کیا کیا خَیال آتے ہیں

۱۶۱۶ پیش یوں فُرقتِ حبیب نہ ہو — کسی دُشمن کو یہ نصیب نہ ہو

۱۶۱۷ دوسرے اَور اب یہ ماتم ہے — سانگ باقی بہت ہیں، شب کم ہے

۱۶۱۸ خاک تسکینِ جانِ زار کریں! — اَب وَصیّت کریں کہ پیار کریں!

۱۶۱۹ سُن کے، میں نے دیا یہ اُس کو جواب — میرے دل کو بس اب کرو نہ کباب

۱۶۲۰/۳۶۰ تم تُو یوں اپنی جان دو مری جاں! — میں وَصیّت سنوں، خدا کی شان!

۱۶۲۱ دل سے اپنے ذرا یہ رکھنا دور — کون کم بَخت یہ کرے گا اُمور

۱۶۲۲ مجھ پہ یہ دن تُو کبریا نہ کرے — تم مرو، مَیں جیوں خُدا نہ کرے!

۱۶۲۳ جان دے دوگی تم جو کھا کر سَم — مَیں بھی مر جاؤں گا خُدا کی قسم

۱۶۲۴ جو یہ دیکھے گا، خوب رُوئے گا — آگے پیچھے جنازہ ہوئے گا

۱۶۲۵ اک ذرا مجھ سے تُو کہو یہ حال — جی میں کیا آیا آپ کے یہ خَیال

۱۶۲۶ دل ہی دل میں الم اُٹھاتی ہو — جان دیتی ہو، زَہر کھاتی ہو

۱۶۲۷ پہنچا ماں باپ سے اگر ہے الم — اُس کا کرنا نہ چاہیے تمھیں غم

(۱۶۲۸) جو کہ ہوتے ہیں قوم کے اَشراف — وہ یہی کرتے ہیں، قُصور مُعاف
(۱۶۲۹) کچھ تمھیں پر نہیں ہے یہ اُفتاد — سب کے ماں باپ ہوتے ہیں جلّاد
(۱۶۳۰/۳۷۰) صدمہ ہر اک پہ یہ گزرتا ہے — زہر کھا کھا کے کوئی مرتا ہے!
(۱۶۳۱) شکوہ ماں باپ کا تُو ناحق ہے — اِن کا اولاد پر بڑا حق ہے
(۱۶۳۲) ہُوں جو ناراض یہ، قیامت ہے — اِن کے قدموں کے نیچے جنّت ہے
(۱۶۳۳) تم تُو، نامِ خُدا سے، ہو دانا — اُس پہ رتبہ نہ اِن کا پہچانا
(۱۶۳۴) کیا بھروسا حیات کا اِن کی — نہ بُرا مانو بات کا اِن کی
(۱۶۳۵) ہُوش رہتے نہیں ہیں اِس سِن کے — یہ تُو مہماں ہیں کوئی دن کے
(۱۶۳۶) اِتنی سی بات کا غُبار ہے کیا — اِن کے کہنے کا اِعتبار ہے کیا
(۱۶۳۷) غور سے کیجیے جو دل میں خیال — اِن کا غُصّہ، نہیں ہے جائے ملال
(۱۶۳۸) سُن کے اُس نے، دیا یہ مجھ کو جواب — ہم نے دیکھی نہیں تھی چشمِ عِتاب
(۱۶۳۹) بے حیا ایسی زندگی کو سلام — مُنہ پر آئے نہ تھے کبھی یہ کلام
(۱۶۴۰/۳۸۰) طعنے سُنتی ہوں دو مہینے سے — موت بہتر ہے ایسے جینے سے
(۱۶۴۱) خونِ دل کب تلک پیے کوئی — بے حیا بن کے کیا جیے کوئی
(۱۶۴۲) لَوج انسان بے حَمیّت ہو — آدمی کیا، نہ جس کو غیرت ہو
(۱۶۴۳) بات وہ کس طرح بشر سے اُٹھے — نہ سُنا ہو کبھی جو کانوں سے
(۱۶۴۴) وہ سُنے، جس کو اِس کی عادت ہے — اِس میں کیا، اپنی اپنی غیرت ہے
(۱۶۴۵) پھر مرے جیتے جی نہ بہرِ خُدا — اپنے مرنے کا ذکر مُنہ پر لا
(۱۶۴۶) کون سا پڑ گیا ہے رنج وُمحَن؟ — جان کیوں دیں گے آپ کے دُشمن؟

۱۶۴۷ تم نے جی دینے کی جو کی تدبیر — حشر کے رُوز ہوں گی دامن گیر
۱۶۴۸ تو سلامت جہاں میں رہ مری جان — نکلے ماں باپ کا ترے ارمان
۱۶۴۹ واسطے میرے اپنا دل نہ کُڑھاؤ — چاند سی بنّو گھر میں بیاہ کے لاؤ
۱۶۵۰ ہے یہی لُطف زندگانی کا — دیکھو سُکھ اپنی نوجوانی کا
۱۶۵۱ چار دن ہیں یہ نالہ و فریاد — عُمر بھر کس کو کوئی کرتا ہے یاد
۱۶۵۲ لُطف دُنیا کے جب اُٹھاؤ گے — ہم کو دو دن میں بھول جاؤ گے

۱۶۵۳ تھا یہی ذِکر جو بجا گھڑیال — سُنتے ہی اُس کو، ہوگئی بے حال
۱۶۵۴ ہو گیا فرطِ غم سے چہرہ زرد — دَست و پا تھرتھرا کے ہوگئے سرد
۱۶۵۵ مُردنی رُخ پہ چھا گئی اُس کے — دل میں دَہشت سما گئی اُس کے
۱۶۵۶ دل میں گزرا جو اُس کے صُبح کا شک — ہوئی اِستادہ جا کے زیرِ فلک
۱۶۵۷ ٹھنڈی جس دم چلی نسیمِ سحر — ہوگیا حال اَور بھی اَبتر
۱۶۵۸ اِتنے میں صُبح کی بجی وَردی — دُونی چہرے کی ہوگئی زردی
۱۶۵۹ ہوئے ثابت جو صُبح کے آثار — ہوگئی اَور اُس کی حالت زار
۱۶۶۰ بید کی طَرح جسم تھرّایا — سر سے لے پاؤں تک عَرق آیا
۱۶۶۱ باتیں کرتی جو تھی، سُو بھول گئی — دم لگا چڑھنے، سانس پھول گئی
۱۶۶۲ بُولی گھبرا کے: رہیو اِس کے گواہ — اور کہا: لا اِلٰہ اِلّا اللّٰہ
۱۶۶۳ اب فقط یہ ہے خوں بہا میرا — بخش دیجے کہا سُنا میرا
۱۶۶۴ کہہ کے یہ، پھر چمٹ گئی اک بار — اور کیا خوب بھینچ بھینچ کے پیار

۱۶۶۵ سر سے لے کر بَلا ہیں تا بہ قدم — بولی : تم پر نثار ہوتے ہیں ہم
۱۶۶۶ آگ لگ جاتی وہ گھڑی کم بخت — بام پر آئی تھی مَیں کون سے وقت!
۱۶۶۷ پھر یہ بولی وہ ، پونچھ کر آنسو — میرے سر کی قسم نہ کڑھیو تو
۱۶۶۸ آزماتی تھی ، تجھ کو کَستی تھی — مَیں ترے چھیڑنے کو ہنستی تھی
۱۶۶۹ کہہ کے یہ بات ، ہو گئی وہ سوار — یاں بندھا آنسوؤں کا چشم سے تار
۱۶۷۰/۳۱۰ آتشِ غم بھڑک گئی دُونی — تپشِ قلب نے کی افزونی
۱۶۷۱ آتی تھی یاد جب وصیتِ یار — وَہم لاتا تھا دل ہزار ہزار
۱۶۷۲ تھی مصیبت جو یہ بَلا انگیز — دھیان آتے تھے کیا کیا وحشت خیز
۱۶۷۳ دل میں، کہنے کا اُس کے، تھا جو ملال — آتے تھے ذہن میں عجیب خیال
۱۶۷۴ کون رُوکے گا جا کے گھر بیٹھے — جو کہا ہے ، وہی نہ کر بیٹھے
۱۶۷۵ ہر گھڑی تھا جو اِضطراب فزوں — چُپکا رُوتا تھا بیٹھا مَیں محزوں
۱۶۷۶ کہ اُٹھا ایک سمت سے وہ غُل — ہوش جس سے کہ اُڑ گئے بالکل
۱۶۷۷ شُعلہ ایک آگ کا بھڑکنے لگا — مِثلِ بسمل کے دل پھڑکنے لگا
۱۶۷۸ یوں تو گزرے تھے دو پہر رُوتے — اور ہاتھوں کے اُڑ گئے تُوتے
۱۶۷۹ ہو گیا دل کو اِس طرح کا ہراس — آئے سَو سَو طریق کے وَسواس
۱۶۸۰/۳۲۰ کہا اک دوست سے کہ تم جا کر — جلد اِس شورِ غُل کی لاؤ خبر
۱۶۸۱ رُوتے ہیں ہم سے بدنصیب کوئی — مر گیا اُن کا کیا قریب کوئی
۱۶۸۲ یوں جو یہ اپنی جان کھوتے ہیں — کون ہیں، کس لیے یہ رُوتے ہیں؟
۱۶۸۳ کیا ہوا اِن پہ صدمۂ جاں کاہ — جو یہ کرتے ہیں ایسے نالہ و آہ

(۱۶۸۴) دَوڑے آخر اُدھر مرے اَحباب ـے کو آئے خبر یہ واں سے شتاب

(۱۶۸۵) کیا اِس طَرح آ کے مجھ سے بیاں کہ یہاں سے ہے اک قریب مکاں

(۱۶۸۶) باغ کے پاس جو بنا ہے گھر واں فَروکش ہیں ایک سَوداگر

(۱۶۸۷) یوں تُو اِک شُور راہ بھر میں ہے پَر، یہ آفت اُنھیں کے گھر میں ہے

(۱۶۸۸) صاف کُھلتے نہیں پہ یہ اَسرار مر گیا کوئی ، یا کہ ہے بیمار

(۱۶۸۹) پَر، یہ ہوتا ہے عَقل سے اِدراک کہ نہیں بے سبب اُڑاتے خاک

(۱۶۹۰/۳۳۰) کچھ نہ کچھ تُو ہے ایسی ہی رُوداد کہ یہ ہے شُورِ نالہ و فریاد

(۱۶۹۱) نہیں برپا یہ بے سبب ماتم ہے نکلتا کسی جوان کا دَم

(۱۶۹۲) ہر بشر ہو رہا ہے دیوانہ کوئی مرتا ہے صاحبِ خانہ

(۱۶۹۳) نہیں قابو میں ہے کسی کا دل پیٹتے سب ہیں صاحبانِ محل

(۱۶۹۴) نہیں دیتا سُنائی کچھ بالکل ہے فقط ایک "ہائے ہائے" کا غُل

(۱۶۹۵) تھمتا اِک دم بھی واں خُروش نہیں کس سے پُوچھیں ؟ کسی میں ہُوش نہیں

(۱۶۹۶) رُوتے جس درد سے ہیں وہ اِس دم دیکھا جاتا نہیں خدا کی قسم

(۱۶۹۷) کہہ گئی تھی جو وہ کہ کھاؤں گی زَہر میں یہ سمجھا کہ ہو گیا وہی قَہر

(۱۶۹۸) گُو حیا سے نہ اُس کا نام لیا دونوں ہاتھوں سے دل کو تھام لیا

(۱۶۹۹) دوستوں نے جو دیکھی یہ صورت بُولے اِس طَرح از رہِ اُلفت

(۱۷۰۰/۳۴۰) حالِ دل یوں تمھارا غیر تُو ہے مگر اِس وقت کیا ہے؟ خَیر تُو ہے!

(۱۷۰۱) بے سبب کس لیے ہوئے ہو اُداس اُڑ گئے کیوں تمھارے ہُوش و حواس؟

(۱۷۰۲) کون سی آفت آگئی اِس دم مُردَنی مُنہ پہ چھا گئی اِس دم

١٤٠٣ کیا ہے، جو اِتنے بے قرار ہو اب — کوئی مر جائے، تم سے کیا مطلب

١٤٠٤ ایسی حالت جو پیچ و تاب کی ہے — تم کو کیا وجہِ اِضطراب کی ہے

١٤٠٥ شہر میں روز لوگ مرتے ہیں — خفقاں اِس کا کوئی کہتے ہیں

١٤٠٦ فکریں کرنا ہے اِس طرح کی، زبوں — یوں ہی ہو جاتا ہے بشر، مجنوں

١٤٠٧ سُن کے، ماں باپ کیا کہیں گے، بتاؤ — ہوش پکڑو، ذرا حواس میں آؤ

١٤٠٨ تم کو کیا ہے، جو جان کھوتے ہو — بے سبب آپی آپ روتے ہو

١٤٠٩ ہو رہے ہو ملول کس غم سے — حال دل کا تو کچھ کہو ہم سے

١٤١٠/٣٥٠ طعنہ آمیز دوستوں کے بیاں — ہوئے معلوم نشترِ رگِ جاں

١٤١١ نہ دیا اُن کو مارے غم کے جواب — ڈھانپ کر مُنہ، کیا بہانۂ خواب

١٤١٢ اُٹھ گئے دوست آشنا جس دم — کھول کر مُنہ کو چپکے اُٹھے ہم

١٤١٣ حالِ دل سینے میں ہوا جو تباہ — بیٹھا گھر سے میں آن کر سرِ راہ

١٤١٤ دیکھا، برپا ہے ایک حشر کا غل — بھیڑ سے بند راہ ہے بالکل

١٤١٥ اُس طرف سے جو لوگ آتے ہیں — یہی آپس میں کہتے جاتے ہیں

١٤١٦ حال اُن کا بھی جائے رقت ہے — داغِ اولاد کیا قیامت ہے!

١٤١٧ نوچ ڈالے ہیں سارے سر کے بال — کیا پریشاں ہے والِدین کا حال

١٤١٨ آفتِ تازہ سر پہ ہے آئی — بک رہے ہیں مثالِ سودائی

١٤١٩ دھیان اُن کی طرف جو جاتا ہے — غم سے مُنہ کو کلیجا آتا ہے

١٤٢٠/٣٦٠ جو کہ تھے اُس میں صاحبِ اولاد — حال ابتر تھا اُن کا حد سے زیاد

١٤٢١ کہتے تھے کوٹ کر سر و سینا — کیوں نہ دشوار اُن کو ہو جینا

(۱۴۲۲) مرگِ اولاد کا وہ ماتم ہے — رنج و غم جس قدر کریں، کم ہے
(۱۴۲۳) کوئی کہتا تھا: کیسی آفت ہے! — نوجواں مرنا بھی قیامت ہے!
(۱۴۲۴) یوں تو ہے آز پئے زمانہ مرگ — نہ مرے پر کوئی جوانہ مرگ
(۱۴۲۵) کوئی بولا کہ ہے سبھی کو ملال — دیکھا جاتا نہیں پہ باپ کا حال
(۱۴۲۶) آتشِ غم سے دل ہوا ہے کباب — ہے تپاں مثلِ ماہیِ بے آب
(۱۴۲۷) چشمہ جاری ہے چشمِ گریاں کا — ہوش باقی نہیں تن و جاں کا
(۱۴۲۸) نہیں دم بھر کسی کو واں آرام — دیکھنے والے رو رہے ہیں تمام
(۱۴۲۹) پھوڑ ڈالے ہیں سب نے سر اپنے — سر و پا کی نہیں خبر اپنے
(۱۴۳۰/۴۷۰) بنیے، بقال جان کھوتے ہیں — سارے دوکان دار روتے ہیں
(۱۴۳۱) حال دیکھا جو میں نے یہ اُٹھ کر — ہِل گیا سینے میں دلِ مضطر
(۱۴۳۲) نہ رہی تاب رنج کے مارے — لگے تھرّانے دست و پا سارے
(۱۴۳۳) بحرِ الفت نے دل میں مارا جوش — گر پڑا ہو کے خاک پر بے ہوش
(۱۴۳۴) عشق کی تھی جو دل کو بیماری — غش کا عالم سا ہو گیا طاری
(۱۴۳۵) دو گھڑی بعد پھر جو آیا ہوش — دیکھا، برپا عجب ہے جوش و خروش
(۱۴۳۶) آگے آگے ہے کچھ جلوس رواں — سر کھلے کچھ ہیں پیچھے پیر و جواں
(۱۴۳۷) سن رسیدہ ہیں عورتیں کچھ ساتھ — سینہ و سر پہ مارتی ہیں ہاتھ
(۱۴۳۸) کوئی ماما ہے، کوئی دائی ہے — کوئی انّا، کوئی کھلائی ہے
(۱۴۳۹) جب وہ بھرتی ہیں غم سے آہِ سرد — سننے والوں کے دل میں ہوتا ہے درد
(۱۴۴۰/۴۸۰) ہوتا غیروں کو ہے ملال اُن کا — دیکھا جاتا نہیں ہے حال اُن کا

(۱۷۴۱) کچھ بیاں ایسے ہوتے جاتے ہیں — راستے والے رُوتے جاتے ہیں

(۱۷۴۲) اس کے پیچھے پڑی پھر اُس پہ نگاہ — کہ نہ دیکھے بشر، مَعاذَ اللّٰہ

(۱۷۴۳) شامیانہ تَیا زَری کا ہے — نیچے تابوت اُس پری کا ہے

(۱۷۴۴) سہرا اُس پر بندھا ہے اک زرتار — جیسے گلشن کی آخری ہو بہار

(۱۷۴۵) تھی پڑی اُس پر ایک چادرِ گُل — جس سے خوشبو وہ راہ تھی بالکل

(۱۷۴۶) عوُد سُوز آگے آگے روشن تھے — مر گئے، پر بھی لاکھو جُوبن سے تھے

(۱۷۴۷) بھیڑ تابوت کے تھی ایسی سات — جیسے آئے کسی دُلھن کی برات

(۱۷۴۸) سب وَضیع وشریف تھے ہمراہ — بھیڑ تھی اِس قدر کہ بند تھی راہ

(۱۷۴۹) ساتھ تھے خویش واَقرِبا سارے — رُو رہے تھے غریب بے چارے

(۱۷۵۰/۴۹۰) پیچھے پیچھے تھا سب کے سَوداگر — مُو پریشاں، اُداس، خاک بہ سَر

(۱۷۵۱) آگے آگے جنازہ جاتا تھا — غش اُسے ہر قدم پہ آتا تھا

(۱۷۵۲) ہاتھ تھامے تھے اَقرِبا سارے — تا کسی جا پہ سر نہ دے مارے

(۱۷۵۳) حال اِس درجہ ہو رہا تھا زَبوں — بہتا جاتا تھا سر کے زخم سے خوں

(۱۷۵۴) سب امیر و فقیر رُوتے تھے — دیکھ کر راہ گیر رُوتے تھے

(۱۷۵۵) پیچھے سب کے پنَس میں تھی مادر — کہتی جاتی تھی اِس طرح رُو کر

(۱۷۵۶) تیری مَیّت پہ ہو گئی میں نثار — کم سخن، ہائے میری غیرت دار!

(۱۷۵۷) دل پہ جو گزری، کچھ بیان نہ کی — کچھ وَصیّت بھی میری جان نہ کی

(۱۷۵۸) کچھ نہیں ماں کی اب خبر تم کو — کس کی یہ کھا گئی نظر تم کو!

(۱۷۵۹) دل ضعیفی میں میرا توڑ گئیں — بیٹا! اِس ماں کو کس پہ چھوڑ گئیں!

(۱۷۶۰/۵۰۰) تازہ پیدا جگر پہ داغ ہوا — گھر مرا آج بے چراغ ہوا
(۱۷۶۱) دل کو ہاتھوں سے کوئی ملتا ہے — جی سنبھالے نہیں سنبھلتا ہے
(۱۷۶۲) زہر دے دے کوئی، میں کھا جاؤں — یا زمیں شق ہو، میں سما جاؤں
(۱۷۶۳) داغ تیرا، جگر جلاتا ہے — چاند سا مکھڑا یاد آتا ہے
(۱۷۶۴) مٹ گیا لطف زندگانی کا — دل کو غم ہے تری جوانی کا
(۱۷۶۵) بیاہ تیرا رچانے پائی نہ میں — کوئی منت بڑھانے پائی نہ میں
(۱۷۶۶) تیری صورت کے ہوگئی قربان — چلیں دنیا سے کیسی پُر ارمان
(۱۷۶۷) ہوئیں کس بات پر خفا، بولو! — اماں واری، ذرا جواب تو دو!
(۱۷۶۸) بولتیں تم نہیں پکارے سے — اب جیوں گی میں کس سہارے سے!
(۱۷۶۹) کیا قضا نے جگر پہ داغ دیا — آج گھر میرا بے چراغ کیا
(۱۷۷۰/۵۱۰) نکلا ماں باپ کا نہ کچھ ارمان — ہائے بیٹا، نہ تم چڑھیں پروان!
(۱۷۷۱) ایسی اِس ماں سے ہوگئیں بیزار — لی نہ خدمت بھی، پڑ کے کچھ بیمار
(۱۷۷۲) نہ جیوں گی ترے فراق میں میں — دل تڑپتا ہے، آنکھیں ڈھونڈتی ہیں
(۱۷۷۳) کس مصیبت میں پڑ گئی بیٹا! — کوکھ میری اُجڑ گئی بیٹا!
(۱۷۷۴) عمر کتنی تھی ایسے صدمے میں — ٹھوکریں تھیں بدی بڑھاپے میں
(۱۷۷۵) سن کے اِس طرح اُس کی ماں کے بین — اور سینے میں دل ہوا بے چین
(۱۷۷۶) تھی وصیت جو اُس پری کی یاد — سب کے پیچھے میں ہولیا ناشاد
(۱۷۷۷) گو یہ طاقت نہ تھی کہ چلتا راہ — لے چلا جذبِ عشق پر ہمراہ
(۱۷۷۸) پیچھے اُن سب کے جو رواں تھا میں — صورتِ گردِ کارواں سہت میں

١٧٧٩ گہ تڑپتا تھا صورتِ بسمل — بیٹھ جاتا تھا گاہ تھام کے

١٧٨٠/٥٢٠ جوں جوں کرتا تھا ضبط مَیں نالا — دل ہوا جاتا تھا تہ و

١٧٨١ مُرغِ بسمل کی میری صورت تھی — یاں گرا، واں گرا، یہ حالت

١٧٨٢ اَلغَرَض پہنچا ساتھ اُن کے وہاں — دَفن کا اُس کے تھا مَقام ج

١٧٨٣ قبر کھُدتی جو واں نظر آئی — لاکھ رُکا، پہ چشم بھر آ

١٧٨٤ دیکھ کر یہ، جو لوگ رُونے لگے — ٹکڑے ٹکڑے جگر کے ہونے

١٧٨٥ طاقتِ ضبطِ گریہ جب نہ رہی — دل سے میں نے یہ اپنے بات ک

١٧٨٦ کہ کے کیا، مرگئی وہ جان' تجھے — کچھ وصیّت کا بھی ہے دھیان تجھ

١٧٨٧ ہو نہ لِلّٰہ بے قرار اِتنا — ضبط کر دل کو، ہو سکے جت

١٧٨٨ دل کو سمجھا کے یہ، گیا مَیں وہاں — جمع سب اُن کے اَقربا تھے جہ

١٧٨٩ دلِ آفت زدہ کو بہلا کر — چُپکا بیٹھا مَیں اک طرف ج

١٧٩٠/٥٣٠ اشک آنکھوں سے گو نہ بہتے تھے — لوگ پَر دیکھ کر یہ کہتے

١٧٩١ حال چہرے کا آج کیسا ہے! — خَیر تُو ہے، مزاج کیسا

١٧٩٢ لال آنکھیں ہیں، تمتمائے ہیں گال — وَجہ کیا ہے، بیاں تُو کیجے حا

١٧٩٣ مُنہ پر اک مُردَنی سی چھائی ہے — چہرے پر چھُٹ رہی ہَوائی

١٧٩٤ بُولا مَیں: اَور کچھ نہیں ہے بات — شب کو سُویا نہیں میں ساری را

١٧٩٥ اُس پہ پَیدل جو آیا مَیں مجبور — رنگ چہرے کا ہو گیا کا

١٧٩٦ ترکِ عادت بھی اک عداوت ہے — رات کا جاگنا قیامت

١٧٩٧ دل کا شک اُن کے سب نکال دیا — یہی کہ سُن کے اُن کو ٹال

(۱۷۹۸) غُل ہوا اِتنے میں، سب آتے جائیں — فاتحہ پڑھتے جائیں، جاتے جائیں

(۱۷۹۹) سُن کے یہ، سب گئے وہاں احباب — بخشا، پڑھ پڑھ کے فاتحہ کا ثواب

(۱۸۰۰/۵۴۰) جب کہ اِس سے بھی ہوگئی فرصت — آئے جتنے تھے، ہوگئے رُخصت

(۱۸۰۱) پائی تنہا جو میں نے یار کی قبر — دل کو باقی رہی نہ طاقتِ صبر

(۱۸۰۲) تھا جو اُس شمع رُو کا دیوانہ — دوڑ کر آیا مثلِ پروانہ

(۱۸۰۳) گر پڑا آ کے قبر پر اک بار — اور رونے لگا میں زار و نزار

(۱۸۰۴) نہ رہا تھا جو اِختیار میں دل — لُوٹا تُربت پہ صورتِ بسمل

(۱۸۰۵) دل عجب کچھ مزہ اُٹھاتا تھا — قبر اُس کی گلے لگاتا تھا

(۱۸۰۶) مر گئی تھی جو مجھ پہ وہ گُل فام — زندگی ہوگئی مجھے بھی حرام

(۱۸۰۷) دیکھا آنکھوں سے تھا جو ایسا قہر — کھا گیا میں بھی گھر میں آ کر زہر

(۱۸۰۸) دو پہر تک تو قے رہی جاری — بعد پھر اُس کے غش ہوا طاری

(۱۸۰۹) تین دن تک رہی وہ بے ہوشی — ہوگئی جس سے خود فراموشی

(۱۸۱۰/۵۵۰) عین غفلت میں پھر یہ دیکھا خواب — کہ یہ کہتی ہے وہ بہ چشمِ عتاب

(۱۸۱۱) سُن تو رے تو نے زہر کیوں کھایا؟ — کچھ وصیّت کا بھی نہ پاس آیا!

(۱۸۱۲) ہوئے خود رفتہ ایسے حد سے زیاد — دو ہی دن میں بھلا دی میری یاد

(۱۸۱۳) دل سے، میرا، بھلا دیا کہنا — ہاں یہی چاہیے تھا، کیا کہنا!

(۱۸۱۴) کہہ کے یہ، جب وہ ہوگئی رُوپوش — کھل گئی آنکھ، آگیا مجھے ہوش

(۱۸۱۵) زہر کا کچھ نہ پھر اثر پایا — اک تعجب سا مجھ کو یہ آیا

(۱۸۱۶) آشنا، دوست سب کا تھا یہ بیان — مُردے جی اُٹھے، لو خدا کی شان!

(۱۸۱۷) ہو گیا والِدَین کو یہ سُرور　　بڑھ گیا دل کا چَین، چشم کا

(۱۸۱۸) اَقرِبا، سُن کے سب ہوئے دل شاد　　آ کے دینے لگے مُبارک با

(۱۸۱۹/۵۵۹) حاصل اِتنا تھا اِس کہانی سے　　ہم رہے جیتے سخت جانی سے



# ضمیمہ ۱

# تشریحات

(۳) لفظِ "بعد" کا استعمال توجہ طلب ہے۔ "اس کے بعد" کا محل ہے؛ یا پھر مع اضافت ہو جیسے شعر ۵ میں آیا ہے؛ یا "بعدہٗ" ہو۔ جو شعر ۱ میں ہے۔ موجودہ صورت میں یہ بہ غایت اجنبی اندازِ بیان معلوم ہوتا ہے۔

(۶) "تیغ" سے مراد "ذوالفقار" ہے۔ اِس تلوار کے سلسلے میں عام روایت اور شیعہ عقیدے میں اختلاف ہے۔ نیّر مسعود صاحب نے مجھے مطّلع کیا کہ: "یہ جنگِ اُحد میں رسولِ خدا نے حضرت علیؑ کو عنایت کی تھی اور شیعی عقیدے کے مطابق آسمان سے اُتری تھی ہمراہِ جبریل۔ سورۂ الحدید میں بعض مفسرین کے مطابق "حدید" سے مراد تلوار اور شیعہ مفسرین کے مطابق مخصوص طور پر ذوالفقار مراد ہے۔"

دائرۂ معارفِ اسلامیہ (لاہور) کے اندراج کے مطابق: "ایک مشہور تلوار کا نام جو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو غزوۂ بدر میں بہ طور مالِ غنیمت ملی تھی۔ اِس سے پہلے اِس کا مالک ایک مشرک العاص بن مُنَبّہ تھا، جو اِس لڑائی میں مارا گیا" [جلد ۱۰، ص ۴۶]۔

"یہ تلوار جنگِ بدر میں رسولِ مقبول کے ہاتھ آئی اور آپ نے حضرت علیؑ کو عطا فرمائی۔ بعض لوگوں نے غلطی سے سمجھ رکھا ہے کہ اِس تلوار کی دو زبانیں تھیں۔ فارسی شعرا نے اِسی خیال سے ذوالفقار کو "شمشیرِ دو سر" لکھا ہے" [نور اللغات]۔

شعرا نے اِسے شمشیرِ دو زباں، شمشیرِ دو سر، شمشیرِ دو پیکر لکھا ہے، مثلاً ناصر علی سرہندی کا شعر ہے:

اززبانِ شکوۂ ما شکر می ریزد علیؔ ؛ گفتگوے ما دو سر دارد بہ رنگِ ذوالفقار

مرثیوں میں تو اِس کا بہت ذکر آتا ہے، جیسے :

یہ سُن کے، دو زبانیں نکالے ہوئے چلی ؛ سانچے میں اپنے فتح کو ڈھالے ہوئے چلی (دبیر)

مگر اربابِ لُغت نے صراحت کر دی ہے کہ یہ دو زبانوں والی بات درست نہیں غیاث اللغات میں ضروری تفصیل موجود ہے۔ اُس میں قاموس کی عبارت بھی نقل کی گئی ہے اور آخر میں لکھا گیا ہے : " وانچہ نقلِ ذوالفقار شمشیرِ دو زبانہ سازند، تخیلات بر غلطِ بعضے متاخرین است۔" دو زبانوں والی بات نے (حقیقت نہ ہونے کے باوجود) شہرت بہت پائی ہے اور اِس شہرت کا احوال یہ ہے کہ "دی میسج" کے نام سے جو مشہور انگریزی فلم بنی ہے، اُس میں بھی ذوالفقار کی دو نوکیں دکھائی گئی ہیں۔ بہ ہر طور " ذوالفقار " کے سلسلے میں اچھے خاصے اختلافات ہیں۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ رسول اللہ کی وفات کے بعد آپ کے متروکہ ہتھیاروں میں ذوالفقار کا نام بھی ملتا ہے۔ اِن تفصیلات پر گفتگو کرنے کی یہاں نہ ضرورت ہے نہ گنجایش۔ شاعر نے یہی کہا ہے کہ ذوالفقار خداے پاک نے حضرت علی کے لیے بھیجی تھی، یہ اُس کا عقیدہ تھا؛ اِس لیے شعر میں یہی مراد لی جائے گی اور اِسی کو مانا جائے گا۔

(۷) " جنگِ خیبر میں حضرت علی کی تلوار دشمن کو کاٹتی ہوئی زمین تک پہنچ گئی تھی۔ شیعی عقیدہ یہ ہے کہ زمین کو اُس ضرب سے بچانے کے لیے جبریل نے اپنے پَر بچھا دیے تھے۔ زمین تو بچ گئی، لیکن فرشتے کے تین پَر کٹ گئے۔ انیس : مُل تھا علی کی تیغ کا سب رنگ ڈھنگ ہے ؛ جبریل کانپتے تھے کہ خیبر کی جنگ ہے۔"

غالباً انیس ہی کا شعر ہے :

خیبر میں کیا گزر گئی روح الامین پر ؛ کاٹے ہیں کس کی تیغِ دو پیکر نے تین پر

دبیر کے ایک مشہور مرثیے کا شعر ہے :

شمشیر بہ کف دیکھ کے حیدر کے پسر کو ؛ جبریل لرزتے ہیں سمیٹے ہوئے پر کو

(۸) " خیبر۔ ایک نخلستان جو مدینۂ منورہ سے ۱۸۴ کلومیٹر (کچھ کم سوا سو میل)

شمال میں بری راستے سے آنے والے حجاج کی شاہ راہ پر واقع ہے.... تاریخِ اسلام میں خیبر کی شہرت سنہ ۷ھ/۶۲۸ء کے غزوۂ نبوی کے باعث ہے۔ مدینے سے نکلے ہوئے بنو النضیر کے یہودی یہاں آ بسے تھے۔ محاصرۂ خندق اِنھی کی انگیخت پر ہوا تھا۔ یہ مسلمانوں کی نئی مملکت کے لیے مستقل خطرہ بن گئے تھے۔ اِنھی سے نپٹنے کی خاطر آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ میں قریش کی منہ مانگی شرطوں پر صلح کی تھی..... اُس معاہدے کی تکمیل کے بعد.... پندرہ سو کی جمعیت لے کر آپ مدینے سے روانہ ہوئے..... پھر اندرونِ شہر کا حلقہ قموص فتح ہوا..... اُس کی فتح میں حضرت علی نے خاص کارگزاری دکھائی" [دائرۂ معارفِ اسلامیہ، جلد نہم، ص ۶۶۔۷۲]۔ خیبر کی جنگ کی تفصیلات اور دیگر ضروری تفصیلات دائرۂ معارف میں یک جا کردی گئی ہیں، اُنھیں دیکھا جاسکتا ہے۔

"خیبر کی جنگ شیعوں کے نزدیک بعض حیثیتوں سے بڑی اہم ہے۔ قلعۂ خیبر فتح کرنے میں کئی اصحابِ رسول ناکام رہے۔ آخر رسول نے اعلان کیا کہ کل میں ایسے شخص کو علم دوں گا جو کرّار اور غیر فرّار ہے (وغیرہ)۔ دوسرے دن حضرت علی کو علم ملا اور آپ نے خیبر کے سرداروں مرحب، عنتر، حارث وغیرہ کو قتل کرکے قلعہ فتح کرلیا۔ اِس معرکے میں آپ کے پاس ذو الفقار کے سوا کوئی ہتھیار یا ڈھال نہیں تھی۔"

(۹) "نادِ علی بھی جنگِ اُحد میں نازل ہوئی۔ اُس جنگ میں مسلمانوں کو فتح کے بعد شکست ہوگئی تھی۔ حضرت علی نے بگڑی ہوئی لڑائی کو سنبھالا۔ غیبی آواز "لافتیٰ اِلّا علی لاسیف اِلّا ذو الفقار" بھی اُسی دن سُنائی دی تھی۔ "نادِ علی" کی عبارت یہ ہے: "نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ کُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِی بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ بِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ۔" یہ "نادِ علی صغیر" بھی کہلاتی ہے۔ "نادِ علی کبیر" میں یہ سب فقرے موجود ہیں۔ اِن کے علاوہ بھی عبارتیں ہیں۔ "نادِ علی" حاجت برآری کی مختلف صورتوں کے لیے پڑھی جاتی ہے، خطروں سے حفاظت کے لیے خاص طور پر۔

(۱۰) "فتحِ مکّہ کے بعد رسول اللہ نے خانۂ کعبہ کے بُتوں کو منہدم کردیا۔ ہُبل کا بُت اونچے پر تھا، رسول نے حضرت علی کو اپنے دوش (کاندھے) پر چڑھا کر اُسے گروایا۔"

(۱۲) دوسرے مصرعے میں "انسان کے آب و گل" اور "انسان کی آب و گل" دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔ اردو لغت میں "آب و گل" کے تحت اِس شعر کو بھی مثالیہ اشعار کے تحت لکھا گیا ہے؛ اُس میں دوسرا مصرع اِس طرح ہے: "عشق انساں کے آب و گل میں ہے"۔ اِس طرح اِس مرکّب کا مذکر ہونا متعیّن ہوتا ہے؛ لیکن ایسا کوئی قرینہ موجود نہیں جس کی بنا پر قطعیت کے ساتھ کہا جاسکے کہ اِس شعر میں "انسان کے آب و گل" پڑھنا چاہیے۔

لُغات کا احوال یہ ہے کہ نور، آصفیہ اور امیر اللّغات میں اِسے صرف مونث لکھا گیا ہے۔ معین الشّعرا میں بھی مونث ہے۔ جلیل مانک پوری [تلمیذِ امیر مینائی] نے اپنی کتاب تذکیر و تانیث میں اِسے مونث لکھا ہے اور اِس پر یہ حاشیہ بھی لکھا ہے: "بعض شعرا مثل ذوق و انشا نے اِس کو مذکر بھی باندھا ہے، مگر اب بالاتفاق مونث ہے"۔

اُردو لغت میں اِسے "مذکر و مونث" لکھا گیا ہے۔ صحیح بات یہی ہے کہ یہ مرکّب بہ لحاظِ تذکیر و تانیث مشترک الفاظ میں شامل ہے۔ اُصولاً میں قطعیت کے ساتھ اِس شعر میں "کی" یا "کے" کا تعین نہیں کر سکتا۔ شوق کے یہاں مجھے ایسی کوئی مثال نہیں ملی جس کی بُنیاد پر یہ کہا جا سکتا کہ اُنھوں نے اِس کو مذکر باندھا ہے یا مونث۔ زہرِ عشق کے اِس مصرعے میں بھی یہ مرکّب آیا ہے: الفت انسان کی آب و گل میں دی [۱۲۷۲] لیکن یہاں بھی قطعیت کے ساتھ تعین نہیں کیا جا سکتا، کیوں کہ "انساں کے" بھی پڑھ سکتے ہیں۔ محض اِس بنا پر کہ بیش تر لُغات میں، خاص کر نور اللّغات اور امیر اللّغات میں [جو لکھنؤ کے اہم لغات ہیں] اِسے مونث لکھا گیا ہے، میں نے اِن دونوں شعروں میں "انساں کی آب و گل" کو مرجّح مان لیا ہے۔ اِسی انداز کا ایک مرکّب "رنگ و خوبی" ہے۔ اِس کے لیے دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۱۲۶۹۔

(۲۴) دوسرے مصرعے میں [قدیم طریقۂ کتابت کی وجہ سے] "اپنی طرز" بھی پڑھا جا سکتا ہے اور "اپنے طرز" بھی پڑھ سکتے ہیں۔ لفظِ "طرز" کو تذکیر و تانیث کے لحاظ سے آصفیہ و نور میں مختلف فیہ لکھا گیا ہے، البتہ نور میں یہ صراحت بھی کر دی گئی ہے کہ "ترجیح تذکیر کو ہے"۔ جلیل نے اپنی کتاب تذکیر و تانیث میں سے اِسے مختلف فیہ لکھا ہے، مگر یہ

بھی لکھا ہے: "اب زیادہ تر تانیث کے ساتھ مستعمل ہے" [ص ۲۲۹]۔ اِس سلسلے میں داغ کے ایک قول کا حوالہ دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ داغ کے شاگرد احسن مارہروی نے اُن سے پوچھا تھا:

"آپ نے ہم لوگوں کو ہدایت بھی کی ہے کہ "طرز" مونث لکھا کرو اور خود بھی اکثر مونث لکھا ہے، مگر آفتابِ داغ میں ایک جگہ مذکر ہے:

نہیں ملتا کسی مضموں میں ہمارا مضموں
طرز اپنا ہے جُدا، سب سے جدا لکھتے ہیں

اگر اِس میں کاتب کی غلطی نہیں ہے تو یہ بات ہم لوگوں کے ثبوت کو کافی ہے کہ خواہ مونث لکھیں یا مذکر" [انشائے داغ، ص ۱۳۶]۔

[انشائے داغ میں دوسرا مصرع اِس طرح چھپا ہوا ہے: "طرز اپنا ہے حباب سے سب سے جدا لکھتے ہیں"۔ یہ کتابت کی غلطی ہے۔ "طرز اپنا ہے جدا" ہونا چاہیے۔ اِسی نسبت سے مصرع کو صحیح متن کے ساتھ لکھا گیا ہے]۔ داغ نے اِس کے جواب میں لکھا تھا:

"یہ لکھنؤ والوں نے اصلاح دے کر چھاپا ہوگا۔ میں نے جو اِس وقت آفتابِ داغ دیکھا تو اُس میں "طرز اپنی ہے جدا" لکھا ہے۔ "طرز" مونث ہے، ہرگز مذکر نہیں" [ایضاً ص ۱۳۵]۔

اِس سے یہ مطلب بھی نکلتا ہے کہ داغ کے نزدیک "طرز" لکھنؤ میں مذکر تھا۔ نسخہ ع میں "اپنی طرز" ہے؛ لیکن میں نے "اپنے طرز" کو اِس بنا پر مرجح قرار دیا ہے کہ دو شعروں میں یہ لفظ بہ تذکیر آیا ہے:

میں تو کہتے بھی کچھ، ہوں شرماتا
طرزِ دُنیا مجھے نہیں آتا [۲۱۱]

کر کے دریافت اُن کا طرزِ مزاج لیں گے در پردہ یہ بھی استمزاج [شعر ۶۵۲]

اِن اشعار میں شوق نے واضح طور پر "طرز" کو مذکر باندھا ہے، اِس لیے اِس شعر میں بھی

اِسے بہ تذکیر لکھا جائے گا۔ ع میں "اپنی طرز" ہے۔

(۲۷) ف میں دوسرا مصرع یوں ہے: "سب کے سب تھے خاندان عالی سے"۔ "تھے" کا اضافہ بہ ظاہر کرشمۂ کتابت ہے۔ کاتب نے یا مصحح نے یہ خیال کیا ہوگا کہ "تھے" کے بغیر یہ مصرع زبان کے لحاظ سے محلِ نظر معلوم ہوتا ہے۔ یہ خیال کچھ ایسا بے جا نہیں تھا، لیکن اُس کے نتیجے میں یہ اضافہ ضرور بے جا طور پر ہوا ہے کہ مصرع بحر سے خارج ہوگیا ہے۔ ل اور ع میں "تھے" موجود نہیں۔ یہاں میں نے اِنھی کی مطابقت اختیار کی ہے۔

(۳۲) "نوچندی: چاند کی پہلی جمعرات۔ وہ جمعرات جو چاند کے دوسرے دن واقع ہو۔ اِس رات لکھنؤ میں کچھ لوگ شاہ مینا کی درگاہ اور کچھ لوگ کربلا جاتے ہیں۔ دونوں جگہ حسینوں کا مجمع ہوتا ہے۔ سحر: اِس مہینے کی مبارک ہو مجھے نوچندی :: ساتھ درگاہ میں یہ بندۂ درگاہ بھی ہو۔ نوچندی آئی دھوم سے، چل تو بھی مصحفی :: جاتی ہیں کربلا کو حسینوں کی ڈُولیاں" [نور اللغات]۔ "شیعہ حضرات کے یہاں جمعرات (شبِ جمعہ) کو ماتم کرنے، درگاہوں اور کربلاؤں میں نذر نیاز کے لیے جانے کا دستور ہے، نوچندی جمعرات کو خاص طور پر۔ رجب کی نوچندی سب سے زیادہ دھوم دھام کی ہوتی ہے۔ نوچندی کے موقع پر درگاہوں، کربلاؤں میں بڑا مجمع ہو جاتا ہے۔ مجمعے میں عورتوں کی کثرت ہوتی تھی۔ طوائفیں بھی بہت جاتی تھیں، اِس لیے تماشبین حضرات بھی منڈلاتے تھے۔ عورتیں زیادہ تر ڈولیوں پر جاتی تھیں"۔ ——— شوق کی دونوں مثنویوں فریبِ عشق اور بہارِ عشق سے معلوم ہوتا ہے کہ خواتین و بیگمات بڑی تعداد میں آیا کرتی تھیں اور یہ مقامات اُن دنوں میں تماشبینوں اور عیّاش فطرت لوگوں کی تفریحِ طبع کے پسندیدہ مقامات بن جاتے تھے۔

(۳۳) لکھنؤ میں متعدد کربلائیں تھیں [مثلاً کربلائے امین الدولہ، کربلائے عظیم اللہ خاں، کربلائے الماس علی خاں وغیرہ] لیکن جب صرف "کربلا" کہا جائے تو اُس سے "کربلائے خدا بخش" مراد ہوتی ہے، جو اب "تال کٹورے کی کربلا" کہلاتی ہے۔

"کربلائے میر خدا بخش تیسری کربلا ہے جو عہدِ غازی الدّین حیدر ۱۲۳۲ھ میں بنی.... غدر ۱۸۵۷ء کے بعد انگریزوں نے اعلان کیا کہ تمام تعزیے کربلا میر خدا بخش جائیں، اور سب کربلاؤں میں بہ یک وقت پولیس کا انتظام نہیں ہو سکتا۔ یہ حکم اِس کربلا کی مرکزیت اور دوسری کربلاؤں کی بے رونقی کا سبب ہوا۔ شیعہ سنی، مسلم و ہندو سب اپنے تعزیے دسویں محرم اور ۲۰ صفر کو اِسی جگہ لاتے تھے۔ ۱۹۰۷ء سے شیعہ سنی فسادات کے موقع پر سنّیوں نے اپنی دوسری کربلا "پھول کٹورا" میں قرار دی...." [تاریخِ لکھنؤ، از سید آغا مہدی، ص ۱۸۵]۔ "درگاہ" سے مراد درگاہِ حضرت عباس ہے، جہاں زیارت کرنے والوں کا بڑا مجمع ہوتا تھا، خاص کر نوچندی میں۔ " نواب سعادت علی خاں کے وقت سے یہ دستور ہو گیا تھا کہ جو بادشاہ تخت پر بیٹھتا، وہ اِس آستانۂ مبارک پر جلوس کے ساتھ ضرور حاضر ہوتا" [سید آغا مہدی، تاریخِ لکھنؤ، ص ۱۱۶]۔

نجم الغنی خاں نے اِس کے متعلق لکھا ہے: "مرزا فقیرا نام ایک شخص نواب آصف الدّولہ کے عہد میں تھا۔ اُس نے ایک علم دریائے گومتی کے کنارے پوشیدہ دفن کر دیا اور شہر کے لوگوں سے یہ بات ظاہر کی کہ مجھ کو خواب میں یہ الہام ہوا ہے کہ حضرت عباس ؑ کے ہاتھ میں جو علم معرکۂ کربلا میں تھا، وہ فلاں مقام پر دفن ہے۔ تو اُس کو نکال لے..... جگہ کو کھود کر وہ علم نکالا جو بھرت کا سہ شخہ تھا اور گھر میں کہ رستم نگر میں واقع تھا، نہایت تعظیم کے ساتھ رکھا..... نواب آصف الدّولہ ہزار جان و دل سے شہدائے کربلا کے جاں نثار تھے، اُس علم کی زیارت کو آنے لگے اور ایک گنبد اینٹوں کا تعمیر کرا دیا..... ہر جمعرات کو خصوصاً نوچندی کی جمعرات کے دن اُس درگاہ میں بڑا جلسہ منعقد ہوتا تھا۔ زیارت کرنے والوں کے سوا ہزاروں تماشائی اور شہر کی پری پیکر طوائفیں بن ٹھن کر جمع ہوتی تھیں۔ سلطنت کے قیام تک یہ جلسہ بڑی دھوم دھام سے رہا..... واجد علی شاہ ہنگامِ روانگیِ کلکتہ اپنا تاج و تلوار درگاہ میں چڑھا گئے تھے کہ..... اگر ملک مسترد ہو گا تو اپنے سر پر تاج اِس درگاہ میں آ کر پہنوں گا اور تلوار کمر سے لگاؤں گا۔ ایامِ غدر میں یہ دونوں چیزیں بھی تلف ہو گئیں" [تاریخِ اودھ، سوم، ص ۳۰۲]۔

(۳۴) امام باڑا حسین آباد، محمد علی شاہ [شاہِ اودھ] نے بنوایا تھا۔ اِس امام باڑے کی نسبت سے اُس محلّے کا نام "حسین آباد" پڑ گیا جہاں یہ امام باڑا واقع ہے اور اس شعر میں وہی محلّۂ حسین آباد مراد ہے۔ محمد علی شاہ نے امام باڑے کے سامنے ایک سیدھی سڑک نکالی تھی جو لکھنؤ کی سب سے چوڑی سڑک تھی۔ اِس سڑک پر روز شام کو "گدڑی بازار" لگتا تھا۔" غالباً ہر قمری مہینے میں تیرھویں کو یہاں میلا لگتا تھا۔ "جلسہ" سے مراد کوئی محفل یا تقریب نہیں، بلکہ میلا مراد ہے۔ یہ میلا حسین آباد کے تالاب پر لگتا تھا۔ میاں دلگیر نے ایک مثنوی حسین آباد اور ایک مثنوی اِس تالاب کی تعریف میں کہی ہے، اُس میں "بیانِ میلۂ تالاب" کی سرخی کے تحت یہ اشعار لکھے ہیں...... شوق کے شعر سے البتّہ میلے کی تاریخ کا تعین کیا جا سکتا ہے" [مکتوبِ نیّر مسعود]۔ اِس میلے میں پری پیکروں کا جس طرح ہجوم ہوا کرتا تھا اُس کا کچھ اندازہ شوق کے اِن اشعار سے بہ خوبی لگایا جا سکتا ہے:

دو پہر رات جب گزرتی تھی ڈُولی پر ڈُولی پھر اُترتی تھی (۳۶)
صحبتِ عیش گرم رہتی تھی کچھ نہ آپس میں شرم رہتی تھی (۳۷)
رات ہنس بول کر گزارتے تھے صبح سب اپنے گھر سدھارتے تھے (۳۸)

ف میں پہلے مصرعے میں "تیورین" ہے۔ بہ ظاہر یہ غلطیِ کتابت معلوم ہوتی ہے۔ ل اور ع میں "تیرھویں" ہے اور یہی برمحل ہے۔

(۳۹) محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ ف میں "پہینا" [مع الف] ہے۔

(۴۴) دوسرے مصرعے کے متعلق یہ خیال کیا جا سکتا ہے کہ "مثال" چوں کہ مونث ہے، اِس لیے "مثال کوئل کی" ہونا چاہیے تھا۔ اِس سلسلے میں یہ بات ذہن میں رہنا چاہیے کہ تقدیم و تاخیرِ الفاظ کی ایسی صورتوں میں "کی" کے بجائے "کے" بھی آتا ہے مثلاً:

معرفت میں تیری ذاتِ پاک کے اُڑتے ہیں ہوش و حواس ادراک کے

آتش [دیوانِ آتش، مطبعِ علی بخش خاں، ۱۲۶۸ھ، ص ۲۸۳]۔

"معرفت" مونث ہے، لیکن یہ لفظ اپنے مضاف الیہ سے پہلے آیا ہے، یوں "کے" آسکتا ہے۔ یا جیسے : طرف قبلے کے۔ لفظوں کی ترتیب نہ بدلتی تو "قبلے کی طرف" کہا جاتا۔ یا جیسے : "بعد رسم چوتھی چالے کے" [فسانۂ عجائب، مرتبہ راقم الحروف، ص ۱۴۸]۔ یہاں اصلاً جملہ تھا : چوتھی چالے کی رسم کے بعد۔

شوق کے مندرجۂ ذیل اشعار میں بھی تقدیم و تاخیرِ الفاظ کی وجہ سے ایسی ہی صورتِ حال سامنے آتی ہے :

رنگ چہرے کا زرد ہے اُن کے — بُوٹی بُوٹی میں درد ہے اُن کے (ص ۱۱۹۵)

مر رہا تو جگت کے مارے ہے — جان پر بن رہی ہمارے ہے (ص ۱۰۷)

اُردو کی اضافی ترکیبوں میں جب لفظوں کی ترتیب اِس طرح بدل جاتی ہے، یعنی مُضاف اِس انداز سے پہلے آجاتا ہے، تو ایسی صورتوں میں علامتِ اضافت بدل جاتی ہے، یعنی اُس کے آخر میں ی کی جگہ ے آجاتی ہے۔ "مثال کوئل کے" کی بھی یہی صورت ہے۔

طلبہ کے ذہن میں اِس سلسلے میں یہ بات بھی رہنا چاہیے کہ ایسی مثالوں کے تحت بعض ایسے جملے بھی ہوتے ہیں جن میں اگر "کی" لایا جائے، تو بہ غایت اجنبی پن کا احساس ہوگا۔ مثلاً یہی مصرع۔ اِسے اگر یوں لکھا جاتا : "کوکتے تھے مثال کوئل کی" تو خواہ قواعد کے لحاظ سے جواز نکل آتا، مگر بیان کا حُسن ختم ہو جاتا۔ یا جیسے یہ مصرع : جان پر بن رہی ہمارے ہے۔ اِسے اگر یوں لکھا جائے : جان پر بن رہی ہماری ہے۔ تو بیان کا حُسن ختم ہو جائے گا۔ اِن دونوں مصرعوں کے مقابلے میں مثلاً یہ مصرع : بُوٹی بُوٹی میں درد ہے اُن کے ; اِس میں اگر "اُن کی" لکھا جائے، یعنی، بُوٹی بوٹی میں درد ہے اُن کی، تو بُرا نہیں معلوم ہوگا۔

(۶۳) کربلا اور درگاہ کے لیے دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۳۲ اور ۳۳۔

(۷۱) "ماہر" کے معنی "واقف، آگاہ، جاننے والا" بھی ہیں [آصفیہ]۔ اِس شعر میں یہ لفظ اِنھی معنوں میں آیا ہے۔ آصفیہ میں سند مندرج نہیں، اِس شعر کو

بہ طورِ سند پیش کیا جا سکتا ہے۔

(۷۳) ف میں "نام و گھر" [مع واوِ عطف] ہے۔ نول کشوری نسخے میں اور ع میں "نام گھر" ہے۔ چکبست نے گلزارِ نسیم کی بحث کے سلسلے میں اِس شعر کو بھی مثالیہ اشعار کے تحت پیش کیا تھا اور "نام و گھر" کے متعلق یہ وضاحت بھی کی تھی کہ شاعر نے "نام و نشان" کے بدلے "نام و گھر" لکھا ہے [معرکۂ چکبست و شرر، ص ۱۲۲]۔ میں نے اپنے مرتبہ نسخۂ گلزارِ نسیم [شائع کردۂ انجمن ترقیِ اردو ہند، دہلی] کے ضمیمۂ تشریحات میں اِس شعر کے متعلق یہ لکھا تھا کہ کلیاتِ شوق مرتبہ شاہ عبدالسلام میں "نام گھر" ہے اور یہی مرجّح ہے۔ اُس وقت میرے سامنے فریبِ عشق کا یہ نسخہ، یعنی نسخۂ ف نہیں تھا، صرف نسخۂ ع تھا اور اُسی کی بنیاد پر یہ راے ظاہر کی گئی تھی۔ چکبست نے اِس شعر میں "نام و گھر" لکھا ہے، اِس کا مطلب یہ ہے کہ اُن کے سامنے یا تو فریبِ عشق کی یہی اشاعت تھی، یا پھر یہ کہ جو دوسرا نسخہ تھا، اُس میں بھی "نام و گھر" تھا۔

ایسی صورتوں میں یہ کہنا بہت مشکل ہوتا ہے کہ کون سی صورت منشاے مصنف کے مطابق ہے۔ مصنف نے اِسی طرح لکھا تھا، یا کتابت میں واو کا اضافہ ہو گیا ہے۔ قطعیت کے ساتھ کچھ کہنا میرے لیے ممکن نہیں۔ دونوں صورتیں برابر کی حیثیت رکھتی ہیں؛ ایسا کوئی قرینہ بھی موجود نہیں جس کی بنا پر ترجیح کا تعین کیا جا سکے! اِس بنا پر اب میں نے اِسی کو مناسب خیال کیا ہے کہ نسخۂ ف کے متن کی پابندی کو ترجیح دی جائے۔ شاید یہ کہا جائے کہ "نام و گھر" بہت اجنبی معلوم ہوتا ہے۔ یہ بات ٹھیک ہے کہ اب اجنبی معلوم ہوتا ہے، مگر زمانۂ مصنف میں یہ صورت نہیں تھی۔ اُس زمانے میں ہر طرح کی مثالیں ملتی ہیں۔ مثلاً حالی نے مسدس میں لکھا ہے:

یہی جھینکنا کو بہ کو، گھر بہ گھر ہے　　پسر کو ٹھکانا، نہ بیٹی کو بر ہے

اب "گھر بہ گھر" کون لکھے گا، مگر حالی نے لکھا ہے۔ فسانۂ عجائب اُسی عہد کی تصنیف ہے، اُس میں ایسی متعدد مثالیں موجود ہیں، مثلاً: "سیکڑوں مرد و رنڈی بے کہے ہمراہ ہوئے" [فسانۂ عجائب، مرتبہ راقم الحروف، شائع کردۂ انجمن ترقیِ اردو ہند،

دہلی، ص ۱۸۴]۔ اب "مرد و رنڈی" کون لکھے گا۔ اِسی طرح : "اپنے زمرۂ کنیزوں میں سرفراز کرو" [ص ۱۹۰]۔ "مگر تنبیہِ غافلوں کو" [ص ۲۲۹]۔ اب "زمرۂ کنیزوں" اور "تنبیہِ غافلوں" کون لکھے گا ۔۔ اِسی بنا پر اِس شعر میں ف کے متن کو برقرار رکھا گیا ہے۔ اِسی مثنوی [فریبِ عشق] کے شعر ۱۴۴ میں "پھول و پھل" ہے۔ اُس کی بحث وہاں آئے گی۔

(۷۴) یوں تو ہر مہینے کی نوچندی [چاند کی پہلی جمعرات] کو درگاہوں اور کربلاؤں [خاص کر درگاہِ حضرت عباسؓ اور کربلاے تال کٹورا] میں عقیدت مند جایا کرتے تھے [اور شوقین حضرات بھی] مگر رجب کے مہینے کی نوچندی میں بہت زیادہ اہتمام کیا جاتا تھا اور بہت مجمع ہوا کرتا تھا۔ خواتین خاص کر بہت آیا کرتی تھیں۔ بات یہ ہے کہ رجب کا مہینا شیعہ حضرات کے لیے خاص اہمیت رکھتا ہے۔ ولادتِ حضرت علیؑ، امام محمد باقرؑ، امام علی نقیؑ، امام محمد تقیؑ، حضرت علی اصغرؑ؛ عقدِ جناب فاطمہؑ و حضرت علیؑ؛ نذرِ امام جعفر صادقؑ [۲۲ ویں کے کونڈے] فتحِ قلعۂ خیبر، بعثتِ رسولؐ، شبِ معراج؛ شہادتِ امام علی نقیؑ، شہادتِ امام موسیٰ کاظمؑ، سفرِ امام حسینؑ وغیرہ کا تعلق اِسی مہینے سے ہے۔ اِس کی نوچندی کے موقعے پر درگاہوں، کربلاؤں میں بڑا مجمع ہو جاتا ہے۔ مجمعے میں عورتوں کی کثرت ہوتی تھی۔ طوائفیں بھی بہت جاتی تھیں۔ تماشبین حضرات بھی بہت منڈلاتے تھے۔"

اِس شعر کے دوسرے مصرعے میں "رجب کی اخیر نوچندی" آیا ہے۔ یہ ٹکڑا اِس کے بعد اِس شعر میں بھی اِسی انداز سے آیا ہے :

پاگئی جب قرار یہ تدبیر     آئی نوچندی بھی رجب کی اخیر (۹۳)

کوشش کے باوجود میں یہ معلوم نہیں کر سکا کہ "رجب کی اخیر نوچندی" کا کیا مطلب ہے۔ نوچندی تو ہر مہینے میں [وہ رجب ہو یا کوئی اور مہینا ہو] ایک ہی ہوتی ہے جو چاند کی پہلی جمعرات کو واقع ہوتی ہے۔ اگر کوئی صاحب اِس سلسلے میں کچھ رہ نمائی فرما سکیں تو ممنون ہوں گا [لیکن نری قیاس آرائی نہ ہو، یا ہما شما کا قول نہ ہو۔ قابلِ اعتماد معلومات ہونا چاہیے]۔

(۸۷) ف، ل، ع، سب میں "فقرے پہ" ہے۔ بہ ظاہر "پہ" کے بجائے "میں" کا معلوم ہوتا ہے۔ اصل متن کو برقرار رکھا گیا ہے اور یہ مان لیا گیا ہے کہ یہ مصنف کا انداز ہے۔ شعر ۲۱۷ میں بھی یہی صورت ہے: ان سے مل کر نہ جی گنوائے کبھی : مرد کے فقر پر نہ آئے کبھی۔ شعر ۹۸۵ میں "فقرے میں" بھی آیا ہے، بادلی ہو جو تیرے فقرے میں آئے۔

(۹۸) ف میں پہلے مصرعے میں "یکبار" ہے اور دوسرا مصرع اس طرح ہے: "لیے آتے ہیں ایک پنس کہار"۔ اس میں "پنس" کو مع نونِ ساکن پڑھنا ہوگا، مگر یہ مع نونِ متحرک "پنَس" ہے۔ یہ لفظ شوق کی مثنویوں میں متعدد مقامات پر آیا ہے اور ہر جگہ "پنَس" یا "فنَس" مع نونِ متحرک ہے۔ مع نونِ ساکن کسی ایک جگہ بھی نہیں ملتا۔ اس بنا پر یہی بات ذہن میں آتی ہے کہ "پنس" کے بعد "کو" لکھنے سے رہ گیا ہے۔ نول کشوری نسخے اور ع میں "لیے آتے ہیں اک پنس کو کہار" ہے۔ یہی بہتر صورت معلوم ہوتی ہے۔ اس بنا پر دوسرے مصرعے میں "کو" کا اضافہ کیا گیا ہے۔ البتہ پہلے مصرعے کے "یکبار" کو برقرار رکھا گیا ہے۔ ع میں "اک بار" ہے، مگر نول کشوری نسخے میں ف کے مطابق "یکبار" ہے۔

(۱۰۶) ف میں دوسرا مصرع اسی طرح ہے۔ [ع میں بھی اسی طرح ہے] پہلے مصرعے کی رعایت سے بہ ظاہر یہ خیال ہو سکتا ہے کہ دوسرے مصرعے میں "جن سے" کا محل ہے؛ مگر میں نے متن کو بدلنا نہ ضروری سمجھا نہ مناسب؛ اس بنا پر کہ "جس سے" کو ذرا سی تاویل کے ساتھ مفیدِ مطلب کہا جا سکتا ہے۔ یہ مان لیا جائے کہ "شگوفہ و گل" سے جو کیفیت باغ میں پیدا ہو گئی ہے اور جسے شاعر نے "لطف" سے تعبیر کیا ہے، "جس سے" کا تعلق اُس سے ہے۔ میں عمومی طور پر اس کا لحاظ رکھتا ہوں کہ تعیّنِ مفہوم کی اگر کوئی صورت نکل سکتی ہو تو اُس صورت میں قیاس کو یا پسندیدگی کو دخل انداز نہ ہونے دیا جائے۔ اصل متن سے انحراف کو اسی صورت میں روا رکھا جائے جب تعیّنِ مفہوم کی کوئی بھی مناسب صورت نہ نکل سکے، یا یہ کہ واضح طور پر کتابت کی غلطی ہو۔ ل میں "ہے عجب لطف پر" ہے۔

(۱۱۰) ف میں دوسرا مصرع اسی طرح ہے۔ نول کشوری نسخے میں بھی اسی طرح ہے۔ ع میں یوں ہے: "سبز مخمل پہ جیسے مروارید"۔ یعنی "سیہ" کی جگہ "سبز" ہے۔ اگر یہ

مان لیا جائے کہ اِس شعر میں سبزے کو "مخمل" کہا گیا ہے، تب تو یہ ماننا پڑے گا کہ "سبز مخمل" ہونا چاہیے اور "سیہ" کو لازماً کتابت کی غلطی مان لیا جائے گا۔ یعنی یہ مان لیا جائے کہ شاعر کا مقصود محض سبزے کی تشبیہ ہے اور وہ ہری گھاس کی شادابی کا بیان کر رہا ہے۔ لیکن شعر میں بیان کا ایک اور پہلو بھی سامنے آتا ہے۔ یہ بھی تو مانا جاسکتا ہے کہ اُس کا مقصد سبزے کی تشبیہ نہیں، اُس کا مقصود ہے سبزے پر چمکنے والے پانی کے قطروں سے پیدا ہونے والے حسن کا بیان، چمک اور درخشندگی کا بیان۔ اِسی لیے وہ پہلے مصرعے میں لفظِ "آب پاشی" لایا ہے، ورنہ اِس لفظ کی یہاں کیا ضرورت تھی۔ سبزے کی مخمل سے تشبیہ تو اِس کے بغیر مکمل ہو سکتی تھی۔ اِس پہلو پر نظر رکھی جائے تو لفظِ "سیہ" برمحل نظر آئے گا۔ یعنی آب پاشی کے نتیجے میں سبزے پر پانی کے قطرے اِس طرح درخشاں تھے جیسے سیاہ مخمل پر [سفید] موتی چمکتے ہیں۔ میں نے اِسی بنا پر "سیہ" کو "سبز" سے بدلنا ضروری نہیں سمجھا۔

(۱۱۱) ف میں پہلا مصرع یوں ہے: "پھول پھول ایک اُس میں بوقلموں"۔ نول کشوری نسخے میں بھی یہی ہے۔ ع میں مصرع یوں ہے: "پھول ایک ایک اس میں بوقلموں"۔ ف کا متن بہ ظاہر قابلِ قبول نہیں معلوم ہوتا۔ "پھول پھول ایک" واضح طور پر درست نہیں معلوم ہوتا، ایک ایک پھول کا محل ہے۔ اِسی لیے یہاں ع کے مطابق "پھول ایک ایک" لکھا گیا ہے۔ یہ مان لیا گیا ہے کہ ف کے متن میں کتابت کی غلطی ہے۔

(۱۴۴) ف میں "پھول و پھل" ہے۔ ل، ع، پھول پھل۔ پھول پتی، پھول پتے، پھول بوٹے، پھول پات، پھول پان؛ یہ سارے کلمات واوِ عطف کے بغیر ہی تحریر و تقریر میں آتے ہیں۔ یہی صورت "پھول پھل" کی ہے۔ ایسی ایک مثال بھی نہیں ملتی جس میں ایسا کوئی مرکب مع واوِ عطف آیا ہو۔ اگر یہاں یہ مان لیا جائے کہ "پھول و پھل" میں واو کا اضافہ کرشمۂ کتابت سے تعلق رکھتا ہے تو کچھ بے جا نہیں معلوم ہوگا۔ میں بہت کچھ غور کرنے کے بعد اِسی نتیجے پر پہنچا ہوں کہ یہاں "پھول پھل" ہونا چاہیے۔ اِس میں ایک پہلو یہ بھی ہے کہ یہ کلمہ ایک عورت کی زبان سے ادا

ہو رہا ہے، اِس لحاظ سے بھی "پھول پھل" مرجح نظر آئے گا۔ اسی بنا پر اِسے "پھول پھل"
لکھا گیا ہے۔ "نام و گھر" (شعر ۴۳) پر قیاس کرنا یہاں بے جوڑ بات ہوگی، یوں کہ دونوں
مرکبوں کی صورت اور ساخت الگ الگ ہے اور محلِ استعمال بھی۔ یہ مان لینا بہ ظاہر
بہت مشکل معلوم ہوتا ہے کہ اُس زمانے کی لکھنوی خواتین کی زبان سے "پھول پھل"
کے بجائے "پھول و پھل" ادا ہو۔ اور یہ مرکب اِس شکل میں تو عام زبان میں بھی نہ تھا
اور نہ ہے۔

(۱۲۵) "باغِ سبز دکھانا" بہ طورِ محاورہ نور اللغات میں موجود ہے۔ معنی ہیں: "دم دینا،
فریب دینا، دھوکا دینا"۔ سند میں انشا کا یہ شعر لکھا گیا ہے:

گلِ باغ و خندۂ زخم سے پڑے اور سیکڑوں آبلے
مجھے باغِ سبز دکھائے ہے الم فراق میں باغِ دل

[کلام انشا میں "دکھاوے" ہے، ص ۱۲۹]۔ اثر لکھنوی نے نور کے اِس اندراج پر تبصرہ
کرتے ہوئے لکھا ہے:

"محاورہ سبز باغ دکھانا ہے نہ کہ باغِ سبز دکھانا۔ شعر،
محاورے میں تغیر کا جواز پیش نہیں کرسکتا" [فرہنگِ اثر، ص ۱۷۵]۔

مطلب یہ ہے کہ "باغِ سبز دکھانا" محاورہ نہیں؛ لیکن اثر صاحب کا یہ قول قابلِ قبول
نہیں۔ انشا اور شوق کے اشعار میں یہ بہ طورِ محاورہ نظم ہوا ہے اور یہ دو سندیں
کافی ہیں اِس کو ماننے کے لیے۔ اِس سلسلے میں یہ بات سامنے رہنا چاہیے کہ
"باغِ سبز" فریب کے معنی میں ملتا ہے۔ یہ نور و آصفیہ میں تو شامل نہیں ہو سکا،
لیکن بحر لکھنوی کے اِس شعر میں موجود ہے:

فریبِ رزق میں دانا بھی ہو تو منہ کی کھاتا ہے
کہ باغِ سبز ہے ہر آدمی کو کھیت گیہوں کا [ریاضِ بحر، ص ۱۴]

"باغِ سبز" سے "باغِ سبز دکھانا" بہ طورِ محاورہ مستعمل ہو گیا۔ انشا اور شوق کے شعر
بلا تکلف سند میں پیش کیے جا سکتے ہیں۔ [ہاں اردو لغت میں "باغِ سبز" موجود ہے]۔

(۱۴۸) "مَیل" مذکر ہے اور اِس میں کچھ اختلاف نہیں [نور اللغات، آصفیہ، تذکیر و تانیث از جلیل مانک پوری]۔ اِس شعر میں یہ واضح طور پر بہ تانیث آیا ہے۔ تانیث کی کوئی اور مثال میری نظر سے نہیں گزری۔

(۱۵۰) "پَچّی سمجھ لینا" کوئی محاورہ نہیں ["پچّا بنانا" ضرور محاورہ ہے]۔ مصرعے کی قراءت دو طرح ہوسکتی ہے۔ ایک تو یہ کہ "پچّی، سمجھ لوں گی" یعنی پچّی [بہ طورِ طنز کہاری کو کہا ہے] گھر پہنچے تو، اُس سے سمجھ لوں گی۔ یا پھر یہ فرض کر لیا جائے کہ شاعر نے "پچّی سمجھ لوں گی" لکھا ہے اور یہ مراد لی ہے کہ گھر پہنچ کر خوب سزا دوں گی، پچّی بناؤں گی۔

(۱۶۰) اصلاً "نوّاب" [مع واوِ مشدّد] ہے۔ عام لوگوں کی زبانوں سے، خاص کر عورتوں کی گفتگو میں اکثر "نواب" سُننے میں آیا ہے۔ قدما میں سے آبرو کے یہاں یہ اِسی طرح آیا ہے:

یوں چلا آوتا ہے خوباں بیچ فوج کے بیچ جوں نواب آتا

[دیوانِ آبرو، مرتبہ محمد حسن، ص ۱۳]

لیکن اساتذہ نے بہ طورِ عموم اِسے مع تشدید نظم کیا ہے، اِسی طرح "نوّابی"۔ مولوی نجم الغنی خاں رام پوری نے اپنی معروف کتاب بحر الفصاحت میں عیوبِ قافیہ کی بحث میں نوّاب یوسف علی خاں ناظم [والیِ رام پور] کا یہ شعر درج کیا ہے:

غلطی غیر کی گفتار کی دیکھی ناظم
میں جو آتا ہوں تو کہتا ہے نواب آتے ہیں

چوں کہ اصل لفظ "نوّاب" اِس شعر میں بہ طورِ قافیہ نہیں آسکتا تھا، اِس لیے "نواب" نظم کرنا پڑا، مگر شاعرانہ انداز سے اُسے مقولۂ غیر بتا کر اور غلطیِ گفتار کہہ کر پیش کیا۔ آصفیہ و نور میں "نواب" [بغیرِ تشدید] موجود نہیں۔ لفظ کی اِس شکل کو بھی درجِ لغت ہونا چاہیے [مناسب وضاحت کے ساتھ] اور شوق کے اِس شعر کو سند میں پیش کیا جاسکتا ہے۔

(۱۷۰) محض احتیاطاً صراحت کی جاتی ہے کہ ف، ل، ع، سب میں "زبان کو"

ہے۔ اِس سلسلے میں مزید دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۲۵۴۔

(۱۸۶) صرف یہ صراحت کرنا ہے کہ لُغات میں "بتّیس دانتوں میں" ہے شوق "بتّیس دانت میں" کہا ہے۔

(۱۸۷) ف میں "چیٹیوں" ہے۔ تفصیل کے لیے دیکھیے اِس لفظ کے تحت ضمیمۂ تلفظ واملا۔ یہ بھی وضاحت کرنا ہے کہ نور و آصفیہ میں "چیونٹیوں بھرا کباب" ہے۔ شوق نے مع اضافۂ "کا" کہا ہے [چینٹیوں کا بھرا کباب ہے تو]۔

(۱۹۸) ف میں دوسرے مصرعے میں "جعل کیا" ہے۔ پہلے مصرعے کے "خیال کیا" کی رعایت سے "جال کیا" ہونا چاہیے۔ "خیال" کا قافیہ "جعل" اُس زمانے میں شاید ہی کسی نے باندھا ہو۔ بہ ظاہر یہ کتابت کا کرشمہ معلوم ہوتا ہے کہ "جال" کو "جعل" بنا دیا گیا۔ ل ع میں "جال کیا" ہے اور یہی مرجّح ہے۔ ہاں یہ سوال ضرور پیدا ہوگا کہ "جال" کیا "جعل" کے معنی میں آسکتا ہے؟ اِس سلسلے میں "جال" کے تحت آصفیہ کا اندراج قابلِ توجہ ہے:

"بعض لوگوں نے اِس کو فعل کے معنی میں بھی لکھا ہے، مگر وہ درحقیقت جعل ہے، مکر، فریب، دھوکا۔ جانؔ صاحب:

کوٹھے پہ چڑھ کے رنڈی کرتی ہے تو جو کنگھی
میں بیچ خوب سمجھی، یہ بھی ہے جال تیرا"

جانؔ صاحب کی اِس غزل کا مقطع یہ ہے:

تھی میں تو تیری جانی کیا بات تھی چھپانی
جو غیر ہو، نہ جانے اے جانؔ حال تیرا

[دیوانِ جانؔ صاحب، مطبعِ حیدری لکھنؤ، ص ۱]

جانؔ صاحب کے شعر میں "جال" اُسی طرح "جعل" کے معنی میں آیا ہے، جس طرح شوق کے زیرِ بحث شعر میں آیا ہے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ کم سہی، مگر "جال" کو اِس طرح استعمال کیا گیا ہے، یوں شوق کے شعر میں بھی اِس کا جواز نکل آتا ہے۔ "خیال" کا ہم قا

ہونا اِس پر واضح طور پر دلالت کرتا ہے کہ ش ع نے "جال" ہی لکھا تھا۔ اِس کی توثیق اِس طرح بھی ہوتی ہے کہ شعر ۳۰۹ اور شعر ۳۲۵ میں بھی یہ لفظ اِسی طرح [ حال کے قافیے میں ] آیا ہے اور اِس سے بات واضح ہو جاتی ہے۔

(۲۰۷) : " آگے اِس مُلک میں رواج گانے ٹپّے کا نہ تھا۔ مسمّیٰ غلام نبی متخلص شوری نے اِس کار میں زبانِ پنجاب ملائم و خوب صورت تصور کر، راہیِ پنجاب ہوا۔ وہاں چندے قیام کر، زبانِ پنجاب حاصل کر کے پھر واپس لکھنؤ ہوا اور ہر ایک راگ راگنی میں ٹپّا گایا اور بنایا..... بہ عہدِ نوّاب آصف الدّولہ مسمّیٰ غلام نبی متخلّص شوری ولد میاں غلام رسول قوّال ساکنِ لکھنؤ بہ زبانِ پنجاب ٹپّے کا ایسا موجد ہوا کہ ہر ایک گانے کا رنگ مٹ گیا۔ فقط آستائی اور انترا اس میں ہوتا ہے اور تحریر و زمزمہ اور فقرۂ ولایتی شامل کر کے رواج دیا" [ معدن الموسیقی، ص ۱۲۲ ]۔

(۲۴۰) ف میں اِسی طرح [ جعل پھیلاؤ ] ہے۔ ع میں بھی یہی ہے۔ شعر ۲۴۱ کے پہلے مصرعے میں "پھندے" آیا ہے۔ اُس کی رعایت پر نظر رکھی جائے تو "جال پھیلاؤ" بہتر معلوم ہوگا۔ "جال پھیلانا" کے ایک معنی "مکر و فریب کا ڈھنگ ڈالنا" بھی ہیں [ نور ] لیکن میں نے ف کی مطابقت کو بہتر خیال کیا ہے۔ وجہ اِس کی یہ ہے کہ "جعل پھیلاؤ" کو بہ آسانی مجازی معنی میں مانا جا سکتا ہے اور یوں مجاز کی نسبت سے دوسرے شعر میں "پھندے" مناسبت سے عاری نہیں رہے گا۔ چوں کہ یہاں مجازی معنی بہ خوبی مراد لیے جا سکتے ہیں، اِس لیے اصل متن کو بدلنا ضروری نہیں سمجھا گیا۔ ل میں "جال" ہے۔

(۲۴۱) ف میں دوسرے مصرعے میں " جو نکرتی ہو" ہے [ اِسے " جو نہ کرتے ہو" پڑھ سکتے ہیں ] نول کشوری نسخے اور ع میں " جو نہ کرنی ہو" ہے۔ مجھے یہاں " جو نہ کرنی ہو" بہتر معلوم ہوتا ہے۔ ف کا کاتب نقطوں کے معاملے میں خاصا کم احتیاط ہے ـــــ مثلاً شعر ۲۴۲ کے دوسرے مصرعے میں ف میں " کیا اٹھا رکھتا ہے " ہے۔ حالاں کہ واضح طور پر " اٹھا رکھنا " کا محل ہے۔ اِسی بنا پر " جو نہ کرنی ہو " لکھا گیا ہے ـــ ف میں " بات " کے قافیے میں " سات " لکھا ہوا ہے۔ ع میں " ساتھ " ہے۔ میں نے اصل کی مطابقت

کو ضروری خیال کیا ہے۔ شوق کے یہاں بات اور بات جیسے قوافی کئی جگہ آئے ہیں "بات" کے ساتھ اگر "ساتھ" لکھا جائے، تب بھی نادرست نہیں ہوگا، اسی طرح نئے طریقِ نگارش کے مطابق "سات" لکھا جائے تب بھی غلط نہیں ہوگا۔ چوں کہ دونوں صورتیں بجائے خود ٹھیک ہیں، اِس لیے اُس شکل کو ترجیح دی گئی ہے۔ جو اصل سے [اور پُرانے اندازِ نگارش سے بھی] مطابقت رکھتی ہے۔ ل میں "سات" ہی ہے۔

(۲۴۲) ف میں پہلے مصرعے میں "سب" موجود نہیں۔ یہ کتابت کی غلطی ہے۔ ل اور ع میں "سب" موجود ہے اور یہاں اُسی کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔ دوسرے مصرعے میں ف میں "اٹھار کھتا ہے" لکھا ہے۔ اِس کا حوالہ اُوپر آچکا ہے۔ اسے "اٹھار کھنا" لکھا گیا ہے۔ ل اور ع میں "اٹھار کھنا" ہے۔

(۲۴۵) ف میں پہلے مصرعے میں "آئی" ہے اور دوسرے مصرعے میں "ہوئیں"۔ اگر "ہوئیں" کو برقرار رکھا جائے تو پہلے مصرعے میں "آئی" کو "آئیں" ماننا ہوگا۔ ع میں "آتیں" اور "ہوتیں" ہے۔ قطعیت کے ساتھ تو کچھ نہیں کہا جاسکتا، لیکن مجھے "آئیں" اور "ہوئیں" بہتر معلوم ہوتا ہے۔ اِسی خیال سے دوسرے مصرعے کے "ہوئیں" کو برقرار رکھا گیا ہے اور پہلے مصرعے میں "آئی" کو "آئیں" بنا دیا گیا ہے۔ ل میں بھی "آئیں" اور "ہوئیں" ہے۔

(۲۴۸) ف اور ع، دونوں میں "اس میں" ہے۔ بہ ظاہر "ان میں" کا محل معلوم ہوتا ہے۔ کچھ اِسی سے ملتی جلتی صورت شعر ۲۶۳ میں سامنے آتی ہے۔ دونوں جگہ ف کی مطابقت اختیار کی گئی ہے یہ مان کر کہ مصنف نے اِسی طرح لکھا ہوگا اور "گروہ" جیسے کسی لفظ کو مقدر مان لیا ہوگا۔

(۲۵۴) ف، ل، ع میں "دل کو" ہے۔ میں نے اِسی متن کو برقرار رکھا ہے، یوں کہ شوق کے یہاں "کو"، "کے" اور "پر" کا استعمال طرح طرح سے ملتا ہے اور کئی جگہ نظر رکتی ہے، مثلاً یہ شعر:

کیا اثر ہے زبان کو تیری ۔۔۔ سب کلپتے ہیں جان کو تیری [۱۷۰]
اِن سے مل کر نہ جی گنوائے کبھی ۔۔۔ مرد کے فقرے پر نہ آئے کبھی [۱۷۲]

"زبان کو" اور "فقرے پر" آج محلِ نظر معلوم ہوتے ہیں۔ ایسے جملہ مقامات پر اصل متن کو برقرار رکھا گیا ہے۔

(۲۶۶) ف میں قوافی اسی طرح ہیں۔ اِس سلسلے میں دیکھیے اسی ضمیمے میں شعر ۲۴۱۔

(۲۷۶) ف میں "تالویں" ہے۔ ع میں "تالوسے" ہے۔ بہ ظاہر ع کا متن مرجّح معلوم ہوتا ہے، یوں کہ اب اسی طرح کہتے ہیں۔ اِس کے باوجود میں نے اِس کو بدلنا مناسب نہیں سمجھا۔ جیسا کہ اِس سے پہلے بھی لکھا جا چکا ہے، اِن مثنویوں میں 'کو، پر، میں، سے' ؛ کا استعمال کئی جگہ آج خاصا اجنبی نظر آتا ہے۔ ایسے سارے مقامات پر یہی مان لیا گیا ہے کہ مصنف نے اسی طرح لکھا تھا۔ اصولاً یہی صحیح طریقہ کار ہے۔ اسی بنا پر یہاں بھی "میں" کو "سے" سے بدلنا مناسب نہیں سمجھا گیا۔ ل میں "تالویں" ہے۔

(۲۷۹) ف میں "جال ساز" ہے۔ یہاں ہر لحاظ سے "جعل ساز" ہونا چاہیے۔ "جال" کی کسی طرح کوئی گنجایش ہی نہیں نکلتی، اِس لیے "جال" کو کتابت کی غلطی مان لیا گیا ہے اور "جعل ساز" لکھا گیا ہے۔ ل اور ع میں "جعل ساز" ہے۔ یہی صورت شعر ۳۲۸ میں سامنے آتی ہے۔

(۲۸۱) ف میں قوافی اسی طرح ہیں۔ اِس سلسلے میں دیکھیے اسی ضمیمے میں شعر ۲۶۶ اور ۲۴۱۔

(۳۰۹) "جال" کے سلسلے میں دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۱۹۸ کے تحت۔

(۳۲۳) ف میں یہ شعر اِس طرح ہے : "کوئی مرجائے یہ خیال نہیں : خونِ ناحق کا بھی خیال نہیں"۔ ظاہر ہے کہ اِس میں کتابت کی غلطی ہے۔ دونوں مصرعوں میں "خیال" بہ طورِ قافیہ نہیں آسکتا۔ نول کشوری نسخے اور ع میں پہلا مصرع یوں ہے : "کوئی مرجائے کچھ ملال نہیں"۔ میں سمجھتا ہوں کہ پہلے مصرعے میں صرف لفظِ "خیال" کو بدل دیا جائے اور باقی سب لفظوں کو برقرار رکھا جائے تو بہتر ہوگا۔ اِس بنا پر لفظِ "ملال" کو "خیال" کی جگہ لکھ دیا گیا ہے اور "یہ" کو برقرار رکھا گیا ہے۔ اُسے "کچھ" سے بدلنا ضروری نہیں سمجھا گیا۔ اِس اصول کے مطابق کہ اصل متن میں ممکن حد تک کم سے کم

دخل دیا جانا چاہیے۔

(۳۲۸) ف میں "جال ساز" ہے۔ واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہاں کاتب نے "جعل" کو "جال" بنا دیا ہے۔ یہی صورت شعر ۲۷۹ کی ہے کہ اُس میں بھی ف میں "جال ساز" ہے۔ جب کہ واضح طور پر اور کسی شک کے بغیر محل "جعل ساز" کا ہے۔ اسی بنا پر "جعل ساز" لکھا گیا ہے۔ ل اور ع میں دونوں شعروں میں "جعل ساز" ہے۔

(۳۲۹) ف میں "خدا راست لائے" ہے۔ عروضی وزن کے لحاظ سے تو "راست" ٹھیک ہے کہ قواعدِ عروض کے مطابق اِس سے وزن میں کوئی خرابی پیدا نہیں ہوتی اِس طرح کہ آخری حرف [ یعنی تیسرا ساکن حرف ] ساقط ہو جائے اور یہ جائز ہے، مگر قافیے کے لحاظ سے خرابی ضرور پیدا ہوگی، کیوں کہ "پاس" کا قافیہ "راست" نہیں آسکتا۔ ل میں "راست لائے" ہے اور ع میں "راس لائے" ہے۔ اسی کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔ مفہوم اور زبان، اِن دونوں کے لحاظ سے بھی "راس" بے محل نہیں۔

(۳۳۵) " نوبت ...... اِس میں دو تین شہنائی نواز ہوتے ہیں۔ ایک نقارہ بجانے والا ہوتا ہے، جو دو بہت بڑے بڑے عظیم الشان نقاروں کو اپنے آگے خمیدہ رکھ کے، دونوں کو ایک ساتھ چوبوں سے بجاتا ہے۔ اِن نقاروں کی آواز بہت بڑی ہوتی ہے اور گرد کی فضا میں بہت دور تک گونجتی ہے اور ساتھ ہی ایک جھانجھ بجانے والا بھی رہتا ہے۔ بادشاہوں اور عالی مرتبہ امیروں کے جلوس اور لشکر کے ساتھ نوبت بہت لازمی شے تھی ........

یہی نوبت اگلے دنوں، خصوص لکھنؤ کے دربار میں وقت پہچاننے کا ذریعہ قرار پا گئی تھی۔ اُن دنوں وقت کی یہ تقسیم چوبیس گھنٹوں کی نہ تھی...... اُن دنوں وقت کی تقسیم کا یہ حساب تھا کہ دن اور رات کے آٹھ پہر ہوتے ہیں، چار پہر دن کے اور چار پہر رات کے، اور ہر پہر کی آٹھ گھڑیاں ہوتیں۔ ہر نوبت خانے میں ایک پتیلے یا نا ندے میں پانی بھرا رہتا، اُس میں کٹورا، جس کے پیندے میں ایک باریک سا سوراخ ہوتا تھا، خالی کر کے ڈال دیا جاتا۔ وہ پانی پر تیرتا رہتا تھا۔ اُس سوراخ سے آہستہ آہستہ

اُس میں پانی آتا رہتا تھا۔ اور وہ سوراخ ایسا اندازہ کر کے بنایا جاتا تھا کہ ایک گھڑی بھر میں پانی سے بھرتے بھرتے ڈوب جائے۔ پہر شروع ہونے کے بعد جب پہلی مرتبہ کٹورا ڈوبتا، تو ایک گھڑی بجائی جاتی۔ جب دوبارہ ڈوبتا، دو گھڑیاں بجائی جاتیں۔ اسی طرح مسلسل آٹھ گھڑیاں بجائی جاتیں۔ آٹھویں گھڑی کے ساتھ گجر بجایا جاتا۔ یعنی پہلے ممتاز طور پر آٹھ ضربیں بجا کے، گھڑیال پر ایک ساتھ بہت سی بے شمار ضربیں جلدی جلدی لگا دی جاتیں۔ جس میں یہ اشارہ تھا کہ پہر پورا ہو گیا اور گھڑیوں کا سلسلہ پھر ایک سے شروع ہو جاتا۔

جن ڈیوڑھیوں پر نوبت ہوتی، وہاں ہر پہر کے خاتمے پر تقریباً ایک گھڑی تک نوبت بجتی رہتی۔ اِس طریقے سے رات دن کے آٹھ پہر کی آٹھ نوبتیں ہوئیں، مگر معمول یہ تھا کہ صرف سات ہی نوبتیں بجا کرتیں۔ پہلی نوبت تڑکے نماز کے وقت، یعنی پہلے پہر کے آغاز پر بجتی اور صبح کی نوبت کہلاتی۔ دوسری اُس وقت جب ایک پہر دن چڑھ جاتا۔ یہ پہر دن چڑھے کی نوبت کہلاتی۔ تیسری جب آفتاب نصف النّہار پر ہوتا۔ یہ دوپہر کی نوبت کہلاتی۔ اُس کے بعد جب آٹھ گھڑیاں پوری ہو جاتیں، تو تیسری نوبت بجتی اور یہ تیسرے پہر کی نوبت کہلاتی۔ اُس کے بعد چوتھا پہر ختم ہونے پر مغرب کے وقت کی نوبت بجتی اور یہ شام کی نوبت کہلاتی۔ اُس کے بعد جب پانچواں پہر پورا ہو جاتا تو پانچویں نوبت بجتی، جو پہر رات گئے کی نوبت کہلاتی۔ پھر جب چھٹا پہر گزرتا تو چھٹی نوبت بجتی، جو آدھی رات یا دو پہر کی نوبت کہلاتی۔ اِس کے بعد جب ساتواں پہر پورا ہوتا اور رات کے تین پہر گزر جاتے، تو اُس وقت لوگوں کے آرام میں خلل نہ پڑنے کے خیال سے نوبت نہ بجائی جاتی، صرف گجر بجا دیا جاتا۔ پھر اُس کے بعد آٹھویں پہر کے خاتمے پر صبح کی نوبت بجتی'' [عبدالحلیم شرر: گذشتہ لکھنؤ] ''صبح کی نوبت کو ''صبح کی وردی'' بھی کہتے ہیں۔ رشید مرحوم فرماتے ہیں:

غنچے چٹکے کہ بجی صبح کی گویا وردی'' [سید آغا مہدی: تاریخ لکھنؤ، ص ۱۹۹]

(۳۵۰) ''چال'' کے سلسلے میں دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۱۹۸ کے تحت۔

(۳۵۴) دیکھیے اِس ضمیمے کے آخر میں۔

(۳۹۱) ف اور ع، دونوں میں دوسرے مصرعے میں "پری" ہے۔ پہلے مصرعے میں لفظِ قافیہ "کڑی" آیا ہے، اِس کا قافیہ "پری" کیسے ہوگا۔ زبان کے ابتدائی دور میں ایسے قوافی مل جاتے ہیں، لیکن ارتقاے زبان کے بعد یہ صورت نہیں رہی، خاص کر لکھنؤ میں اور وہ بھی عہدِ شوق میں۔ صاف ظاہر ہے کہ دوسرے مصرعے میں "پڑی" ہوگا جو سامنے کا لفظ ہے۔ کتابت میں "ڑ" کی ط لکھنے سے رہ گئی۔ میں نے یہاں "پڑی" لکھنا ضروری خیال کیا ہے تاکہ قافیہ خراب نہ ہو۔ جو خاتون یہ کہہ رہی ہے، اُس نے اپنی طویل گفتگو میں اکثر تیز اور کٹیلا بلکہ مبتذل طرزِ بیان بھی اختیار کیا ہے، اِس لیے اِس شعر میں "پڑی" کے تحت یہ خیال ذہن میں نہیں آنا چاہیے کہ بغل میں پڑی لکھنا عامیانہ طرزِ گفتگو ہے۔ نول کشور میں "پڑی" ہے۔

(۴۱۳) ف اور ع، دونوں میں "اُن کو" ہے۔ دوسرے مصرعے پر نظر رکھی جائے تو یہ خیال ہوگا کہ یہاں "اس کو" ہونا چاہیے۔ چوں کہ شوق کے یہاں یہ اندازِ بیان ملتا ہے، اِس لیے اصل متن کو برقرار رکھا گیا ہے۔ نول کشور میں بھی "اُن کو" ہے۔

(۴۱۷) محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ ف، ل، ع، سب میں "فقرے پر" ہے۔ اِس سلسلے میں دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۸۷۔

(۴۱۹) "صفات کرنا" کہیں اور دیکھا نہیں گیا۔ بہ ظاہر یہاں بیان کا عجز ہے۔ یہ فرض کرلینا چاہیے کہ یہاں لفظِ "بیان" مقدر مانا گیا ہے۔

(۴۲۰) شوق نے اِسے قولِ پیمبر یعنی حدیث بتایا ہے۔ میر امّن نے باغ و بہار میں اور رجب علی سرور نے فسانۂ عجائب میں یہی لکھا ہے۔ سعدی نے گلستاں کے دیباچے میں لکھا ہے: " عاکفانِ کعبۂ جلالش بہ تقصیرِ عبادت معترف کہ ماعبدناک حق عبادتک۔ واصفانِ حلیۂ جمالش بہ تحیّر منسوب کہ ماعرفناک حق معرفتک" [گلستان بہ تصحیح عبدالعظیم گرگانی، تہران]۔ سعدی نے جس طرح اِن عربی عبارتوں کو لکھا ہے، اُس سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہ قولِ پیغمبر، یعنی حدیث نہیں۔ یہی صحیح بات معلوم ہوتی ہے۔ بہ ظاہر کسی صوفی کے اقوال معلوم ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر ظفر احمد صدیقی

[استادِ شعبۂ اردو بنارس یونیورسٹی] نے میرے خط کے جواب میں لکھا تھا، "ماعرفناک ..... کے سلسلے میں آپ کا یہ فرمانا بالکل بجا ہے کہ یہ حدیث نہیں ہے۔ لیکن کس کا قول ہے ؛ اِس کی تحقیق کی میں نے کوشش ضرور کی، لیکن مجھے اِس میں کامیابی نہیں ہوئی۔"

صدیقی صاحب کا مکمل خط میں نے حواشیِ باغ و بہار [مرتبۂ راقم الحروف] میں ص ۲۹۲ پر نقل کر دیا ہے۔ اُنھوں نے احادیث سے متعلق متعدد کتابوں کے حوالے دیے ہیں۔ اُنھوں نے یہ بھی لکھا ہے : "جرمن مستشرقین کی ایک جماعت نے احادیث کے دس مشہور مجموعوں کا اشاریہ تیار کیا ہے، احتیاطاً اُسے بھی دیکھ لیا۔"

(۴۲۱) سورۂ القلم کی اِس آیت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْم۔

(۴۲۲) "ایک مرتبہ حضرت علیؑ، حضرت فاطمہؑ، جناب فضّہ [کنیزِ حضرت فاطمہؑ] اور حضرات حسنینؑ نے تین روزوں کی نذر کی تھی۔ پہلے روزے کے افطار کے وقت دروازے پر ایک مسکین نے آواز لگائی تو سب نے اپنے اپنے حصّے کی روٹی اُسے دے دی اور خالی پانی سے روزہ افطار کیا۔ دوسرے دن افطار کے وقت ایک یتیم نے، تیسرے دن ایک قیدی نے آواز لگائی اور اُسی طرح روٹیاں دے دی گئیں۔ اِس ایثار پر سورۂ دہر نازل ہوا جس میں اِس واقعے کا ذکر ہے : یوفونَ بِالنَّذرِ ...... اور یُطعِمون الطَّعَامَ علیٰ حُبِّہٖ مِسکیناً وَیتیماً واسیراً ٥۔ سورۂ دہر کی شروعات ھَل اَتیٰ علی الانسان... سے ہوتی ہے، اِس لحاظ سے حضرت علیؑ کو "شانِ ہَل اَتیٰ" بھی کہا جاتا ہے۔"

(۴۲۵) حضراتِ شیعہ رسول اللہ کے بعد بارہ اماموں کو مانتے ہیں : حضرت علیؓ، امام حسنؓ، امام حُسینؓ، امام زین العابدینؓ، امام محمد باقرؓ، امام جعفر صادقؓ، امام موسیٰ کاظمؓ، امام علی موسیٰ رضاؓ، امام محمد تقیؓ، امام علی نقیؓ، امام حسن عسکریؓ، امام محمد مہدیؓ [نوراللغات]۔

(۴۲۹) واجد علی شاہ ابنِ امجد علی شاہ۔ آخری شاہِ اودھ۔ ولادت : ۱ ذیقعدہ ۱۲۳۸ھ۔ تختِ نشینی : ۲۶ صفر یا ۲۷ صفر ۱۲۶۳ھ مطابق ۱۳ فروری ۱۸۴۷ء۔ "۷ فروری ۱۸۵۶ء کو سلطنتِ اودھ کی ضبطی عمل میں آئی ..... ۲۱ ستمبر ۱۸۸۷ء کو عالمِ آخرت

کی راہ لی " [ تاریخِ اودھ ، از نجم الغنی خاں ، جلدِ پنجم ، کراچی اڈیشن ]۔

(۴۳۰) بادشاہوں کو "ظلّ اللہ" بھی کہا جاتا تھا [ خدا کا سایہ ] ، اِس شعر میں "سایۂ الٰہی" سے یہی مراد ہے۔

(۴۳۱) اشارہ ہے اِس آیت کی طرف : یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ [ سورۂ نسآء ]۔

(۴۵۵) پہلے مصرعے میں " حالِ اوّل " [ مع اضافت ] بھی پڑھ سکتے ہیں اور بغیرِ اضافت بھی۔ مفہوم دونوں صورتوں میں ایک ہی رہے گا۔ میں نے اِسے بغیرِ اضافت بہتر سمجھا ہے۔

(۴۵۷) پہلے مصرعے میں " اپنے قابو میں " بھی پڑھ سکتے ہیں ، اور یوں بھی پڑھ سکتے ہیں : اپنی قابو میں جو طبیعت تھی۔ " اپنی " کی صورت میں مصرعے میں اچھی خاصی تعقید پیدا ہو جاتی ہے۔ میں نے محض حسنِ بیان کے لحاظ سے " اپنے " کو ترجیح دی ہے۔ مفہوم دونوں صورتوں میں ایک ہی جیسا رہے گا۔ ہاں ع میں " اپنی " ہے۔

(۴۵۸) شرر نے گذشتہ لکھنؤ میں محمد علی شاہ کے زمانے کی تعمیرات کے بیان میں لکھا ہے : " حسین آباد کے پھاٹک سے رومی دروازے تک دریا کے کنارے کنارے ایک سڑک نکالی ، جو " چوک " کہلاتی تھی۔ اِس سڑک پر باوجود دوطرفہ عالی شان مکانوں کے ایک طرف رومی دروازہ ، آصف الدولہ کا امام باڑا اور اُس کی مسجد تھی۔ دوسری طرف ست کھنڈا اور حسین آباد کا پھاٹک تھا ، اِس نئے امام باڑے کی سر بہ فلک عمارتیں تھیں اور اُن کے پہلو میں جامع مسجد واقع تھی۔ اِن سب عمارتوں نے مل کے دونوں جانب ایک ایسا خوش نما اور نظر فریب منظر پیدا کر دیا تھا جو دنیا کے تمام مشہور خوش سواد مناظر پر چشمک زنی کرتا تھا۔ " میرا خیال ہے کہ اِس شعر میں " چوک " سے مراد یہی سڑک ہے۔ یہ صراحت یوں کی گئی کہ مفرد لفظِ " چوک " سے اب عموماً وہ علاقہ مراد لیا جاتا ہے جو طوائفوں کا مرکز رہا ہے اور یہاں اُس کا محل نہیں معلوم ہوتا۔ شعر ۴۵۷ واضح طور پر اِس بات پر دلالت کرتا ہے۔

(۴۶۹) محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ سب نسخوں میں " جس پر " ہے۔

(۵۱۱) نور میں "صدقے سیلے" مندرج نہیں، صرف "صدقہ سِلّا" ہے۔ تشریحی عبارت کے خاتمے پر "دہلی" لکھا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہ کلمہ دہلی کی زبان سے مخصوص ہے۔ سند میں صابر کا یہ شعر لکھا گیا ہے :

صدقے سلّے ترے اوپر سے اُتروا تا تھا
گنڈے تعویذ ترے واسطے میں لاتا تھا

[ نور میں صابر کا یہ شعر دراصل آصفیہ سے نقل کیا گیا ہے ] مگر شوق کے زیرِ بحث شعر کی بنا پر دہلی سے اِس کی تخصیص درست نہیں ٹھہرے گی۔ آصفیہ میں "صدقہ سِلّا" اور "صدقے سیلے" دونوں کلمے موجود ہیں۔ صاحبِ آصفیہ نے "صدقہ سِلّا" کے تحت یہ لکھا ہے :

"ہماری رائے میں یہ لفظ "صدقہ وصلا" ہے، کیوں کہ "صلا" عربی میں فقرا کو کھانے کے واسطے بُلانے کے ہیں، اور "صدقہ" بہ معنی خیرات، یا وہ کھانا جو راہِ خدا میں دیا جائے۔ پس اِس صورت میں یہ لفظ مرادفِ صدقہ ہے۔ جن لوگوں نے اِس کو "صدقہ وصلاح" قرار دیا ہے، اُنھوں نے شاید صدقہ، سلامتی وخیرات قرار دیا ہے، لیکن یہ تکلّف سے خالی نہیں۔"

آگے چل کر آصفیہ میں "صدقے سلّے یا سیلے" لکھا گیا ہے اور یہ صراحت کی گئی ہے کہ "صدقہ سِلّا یا سیلا کی جمع۔"

"سیلے" کی ی معروف ہے یا مجہول، اِس کی صراحت نہیں کی گئی۔ اردو لغت میں "سیلا" کو معِ یائے معروف لکھا گیا ہے اور سند میں مثنوی نیرنگِ خیال کا یہ شعر لکھا گیا ہے :

"دُنیا کا ہے یہ بھی ایک حیلا کچھ بھیج دو صدقہ سیلا"

[ دوسرے مصرعے کا وزن درست نہیں۔ کوئی لفظ چھوٹ گیا ہے۔ یہ مثنوی میرے سامنے نہیں کہ تصحیح کی جا سکے ] اِس لحاظ سے "صدقے سیلے" میں بھی ی معروف ہونا چاہیے۔

"سیلا" کے سینِ مکسور سے "سِلا" میں بھی کسرۂ سین پر بہ خوبی سند لائی جاسکتی ہے۔
"سِلا" کو تینوں لغات میں سین کے زیر کے ساتھ لکھا گیا ہے، یعنی اس میں کچھ اختلاف نہیں۔ اگر حسبِ قولِ صاحبِ آصفیہ یہ "صَلا" کی بدلی ہوئی شکل ہے، تو بہ ظاہر اُسے مفتوح الاول ہونا چاہیے تھا۔ یہاں یہ کہا جاسکتا ہے کہ استعمالِ عام نے یہ صورت پیدا کی ہے، یا پھر یہ کہ یہ قیاس درست نہیں کہ یہ "صَلا" کی بدلی ہوئی شکل ہے۔ اردو لغت میں "صدقہ صَلا" [ بہ فتحِ صاد] بھی ہے اور مثالاً نامِ نذیر فراق دہلوی کی ایک عبارت درج کی گئی ہے جس میں "صدقے صلے" لکھا ہوا ہے۔ میں فی الوقت یہ نہیں کہہ سکتا کہ "صدقے صلے" اس کلمے کی حقیقی صورت ہے یا محض کرشمۂ کتابت ہے۔ یہ خیال ذہن میں خاص کر یوں آیا ہے کہ اردو لغت میں بہت سے مقامات پر مختلف کاتبوں اور ناقلوں کے لکھے ہوئے لفظوں کو حقیقی صورتیں فرض کر کے شاملِ لغت کر لیا گیا ہے، جب کہ وہ دراصل محض کم سواد کاتبوں یا ناقلوں کی جنبشِ قلم کا نتیجہ ہیں۔

اثر لکھنوی نے فرہنگِ اثر میں "صدقے چلّے اترنا" درج کیا ہے اور حوالہ دیا ہے طلسمِ ہوش ربا کی ایک عبارت اور آرزو لکھنوی کے ایک شعر کا۔ آرزو کا شعر یہ ہے:

وہم ہر طرح کے گزرنے لگے
صدقے چلّے سبھی اترنے لگے

اثر صاحب بالعموم مکمل حوالہ نہیں دیتے۔ میرے لیے یہ معلوم کرنا اس وقت بہت مشکل ہے کہ اُن کی نقل کی ہوئی عبارت طلسمِ ہوش ربا کی دس ضخیم جلدوں میں سے کس جلد میں کس مقام پر ہے اور یہ کہ آرزو کا یہ شعر اُن کے کس مجموعے سے ماخوذ ہے۔ خیر، یہ تو لفظ ہی دوسرا ہو گیا، اس لیے یہاں اس پر بحث کرنے کی ضرورت نہیں، احتیاطاً حوالہ دے دیا گیا ہے۔ بہ ہر طور "صدقہ سِلا" اور "سِلے" مع سینِ مکسور ہی ملتے ہیں اور اس اعتبار سے اِسی کو مرجح صورت ماننا چاہیے۔

(۵۱۸) اس شعر میں "دوا و دوش" مرکبِ عطفی ہے، اس لحاظ سے اس کے معنی ہوئے: دوا اور دوڑ دھوپ۔ اردو میں مستعمل مرکب "دوا دَوِش" ہے، مگر اس مرکب

میں دونوں جز [دوا۔ دَوِش] فارسی کے مصدر "دویدن" سے متعلق ہیں۔ ["دوا دَو" اور "دوا دَوی" بھی اِسی طرح بنے ہیں اور لغت میں موجود ہیں]۔ شاعر نے متعارف مرکب "دوادوش" کے بجائے عطفی مرکب "دوا و دوش" استعمال کیا ہے، غالباً اِس خیال سے کہ اِس میں "دوا" کا مفہوم بھی شامل ہو جاتا ہے۔ یہ مرکب لُغات میں موجود نہیں۔ اِسے شوق کی ایجاد کہنا چاہیے اور یہ اِس قابل ہے کہ اِسے شاملِ لغت کیا جائے۔

(۵۷۹) اِس شعر میں "کھیلے" بھی پڑھا جا سکتا ہے اور "کھیلی" بھی کہا جا سکتا ہے، یعنی کبھی چوسر کھیلی اور کبھی شطرنج۔ پہلی صورت میں "کھیلے" دوستوں کے لیے آئے گا۔ اگر پہلے مصرعے کے "مٹاتے تھے" پر نظر رکھی جائے تو دوسرے مصرعے میں بہ ظاہر "کھیلے" بہتر معلوم ہوگا۔ بہ ہر طور "کھیلے" اور "کھیلی" دونوں کے ساتھ یہ شعر بامعنی رہتا ہے اور مفہوم میں کچھ فرق واقع نہیں ہوگا۔ ع میں "کھیلے" ہے۔ میں نے زبان کی خوبی اور بیان کے حُسن پر نظر رکھتے ہوئے "کھیلی" کو بہتر سمجھا ہے۔ یہ پھر واضح کردوں کہ صحیح دونوں طرح سے ہے گا۔

(۶۱۲) س، م، خ اور گلزار میں دوسرا مصرع اِس طرح ہے: کہیں دونوں کو کرتے ہیں یہ سلام۔ نول کشوری نسخے میں بھی اِسی طرح ہے۔ ع میں "کرتا ہے یہ سلام" ہے۔ سیاقِ کلام پر نظر رکھی جائے تو صاف طور پر معلوم ہوگا کہ یہاں بھی فعلِ واحد ہونا چاہیے۔ فاعل "عشق" ہے، جس کا بیان اوپر کے شعروں سے چلا آرہا ہے اور اِس اعتبار سے "کرتے ہیں" کا کوئی محل نہیں، "کرتا ہے" ہونا چاہیے۔ میری رائے میں یہاں واضح طور پر غلطیِ کتابت ہے جس کی نقل ہوتی رہی۔ اِسی بنا پر ع کے متن کو ترجیح دی گئی ہے۔

(۶۲۶) س، ل: بنت العنب یہ ہے۔ ع: بنت العنب ہے یہ۔ خ: بنت عنب یہ ہے۔ م اور گلزار میں "بنت العنب یہ ہے" ہے اور یہی مرجح ہے —— بنتُ العِنَب، شراب کو کہتے ہیں۔ [بنت: بیٹی۔ عِنَب: انگور۔ بنتُ العنب: انگور کی بیٹی، یعنی شراب۔ بہت مشہور شعر ہے: اُس کی بیٹی نے اُٹھا رکھی ہے دُنیا سر پر:

خیریت گزری کہ انگور کے بیٹا نہ ہوا]۔ لفظِ "بنت" کی نسبت سے یہ کہا گیا ہے کہ کہنا
تو وہ بنت العنب پر عاشق ہے۔ [بنت العنب کی محبت میں چُور ہے]۔

(۶۲۹) س، م اور گلزار میں "بادشائی" ہے۔ ع میں "بادشاہی" ہے۔ غالباً ع کے
مصحح یا مرتب نے "بادشائی" کو غلط فرض کر کے اُسے "بادشاہی" بنا دیا۔ "بادشا" [ہ کے
بغیر] مستعمل لفظ ہے۔ صرف ایک مثال:

یہ اوج، یہ مرتبے ہُما کو نہ ملے — یہ دلقِ مرقّع اُمرا کو نہ ملے
بخشی ہے خدا نے ہم کو وہ دولتِ فقر — برسوں ڈھونڈھے تو بادشا کو نہ ملے (انیس)

[روحِ انیس، مرتبہ مسعود حسن رضوی، ص ۲۷۲]

"بادشا" سے "بادشائی" بنا ہے۔ یہ لغت میں موجود ہے۔ اُردو لغت میں آرزو لکھنوی
اور منیر شکوہ آبادی کے اشعار بہ طورِ مثال درج کیے گئے ہیں:

بت کدے کی ہو حکومت بادشائی کے عوض
ایک بُت در کار ہے ساری خُدائی کے عوض [منیر۔ کلیات، ص ۱۳۵]

فقر میں شانِ کبریائی ہے — کچھ نہیں ہے تو بادشائی ہے

[فغانِ آرزو، ص ۲۱۸]

ہاں، یہ لفظ بہارِ عشق کے اِس شعر میں بھی آیا ہے:

جس کو اُس در تلک رسائی ہے — دین و دنیا کی بادشائی ہے [۱۲۵۶]

ع میں اِس شعر میں "بادشائی" ہی ہے۔ ل میں دونوں شعروں میں "بادشائی" ہے۔

(۶۳۹) دوسرا مصرع اندازِ بیان کے لحاظ سے توجہ طلب ہے۔ "پہاڑ کٹنا" محاورہ
ہے [اور "پہاڑ کاٹنا" کی لازم صورت ہے] مگر اِس کے استعمال کی صورت یہ ہے:

کیا کہیے کیوں کر اِس شبِ غم کو کیا بسر
کس طرح یہ پہاڑ کٹا، کچھ نہ پوچھیے

[یہ شعر نور سے منقول ہے]۔ شوق کے اِس شعر میں بہ ظاہر "پہاڑ کی طرح کٹنا" کا
محل ہے۔ "پہاڑ کی طرح کٹنا" محاورہ ہے اور یہ اردو لغت میں مع سند موجود ہے:

"پہاڑ کی طرح کٹنا، محاورہ، وقت وغیرہ کا دوبھر یا دشوار ہونا یا مشکل سے گزرنا: ایک مہینے رمضان کے روزے تو پہاڑ کی طرح کٹتے ہیں [رویائے صادقہ]"۔ شوق کے اِس شعر میں بہ ظاہر بیان کی ناتمامی کا عیب ہے۔ یہ کہنا تھا کہ: دن پہاڑ کی طرح کٹتے ہیں۔

(۶۷۸) گلزار، ع: اِک اُس میں۔

(۶۸۶) س، م، خ اور گلزار میں اِسی طرح [پھر کے] ہے، ع میں "بھر کے اک نظر" ہے۔ معنویت کے لحاظ سے یہاں "پھر کے" مرجح ہے۔ اک نظر دیکھنا اور نظر بھر کر دیکھنا، یہ دو مختلف باتیں ہیں اور اِس لحاظ سے "اک نظر بھر کے دیکھا" مناسب نہیں معلوم ہوگا۔ علاوہ بریں، پہلے مصرعے میں اِدھر اور اُدھر دیکھنے کا بیان ہے [گہ اِدھر دیکھا، گہ اُدھر دیکھا] اِس پر نظر رکھی جائے تو اِس کی مناسبت سے بھی "پھر کے" بہتر معلوم ہوگا کہ یہ پھر کے اک نظر دیکھنا، اُسی گہ اِدھر اور گہ اُدھر دیکھنے کے عمل کا ایک حصّہ بن جاتا ہے۔ ل میں بھی "پھر کے" ہے۔

(۶۹۵) گلزار اور ع میں پہلا مصرع یوں ہے: ٹھہرو تم یاں ابھی مَیں جاتی ہوں۔ اِس کے برخلاف س، م اور خ میں "ابھی تو جاتی ہوں" ہے۔ شاید کسی طالبِ علم کے ذہن میں خیال پیدا ہو کہ "ابھی مَیں جاتی ہوں" بہتر اور مرجح صورت ہے؛ اِس لیے یہ صراحت کی جاتی ہے کہ بہتر صورت وہی ہے جو س اور م میں ہے، اِس وجہ سے کہ دوسرے مصرعے میں "مَیں بلائے لاتی ہوں" آیا ہے۔ اگر پہلے مصرعے میں بھی "مَیں" لایا جائے تو یہ تکرار حُسنِ بیان کے لحاظ سے اچھی نہیں معلوم ہوگی۔ علاوہ بریں "ابھی تو جاتی ہوں" میں "تو" سے فوری طور پر کام کرنے کا اور عجلت کا جو مفہوم شاملِ گفتگو ہو جاتا ہے، اُس سے خوبیِ بیان کا اضافہ ہو جائے گا۔

(۷۱۴) "لالہ عذار" میں لفظِ "لالہ" دُہری مناسبت کے ساتھ آیا ہے۔ "لالہ" معروف سُرخ پھول ہے، اِس نسبت سے "لالہ عذار" کے معنی ہوئے: لالے کی طرح سُرخ رخسار والی؛ مگر افیون کے پودے میں جو سُرخ پھول آتا ہے اور جس کے پیالے میں افیون جمع ہوتی ہے، اُسے بھی لالہ کہتے ہیں۔ ["افیون فیض آبادی گلاب باڑی

والے لالے کی وہ رنگین جس نے تریاکِ مصر کے لتّے کر کرے کیے" [ فسانۂ عجائب
مرتبۂ راقم الحروف، ص ۹]۔ اِس لحاظ سے "افیون" اور "لالہ" میں ضلع کی نسبت ہے
اور شاعر نے اِسی نسبت کی خاطر "لالہ عذار" کہا ہے۔

(۷۳۱) س، م، خ، ل، گلزار اور ع؛ سب نسخوں میں دونوں مصرعوں کی ردیف
"جانے" ہے۔ مولانا حالی نے مقدمۂ شعر و شاعری کے آخر میں، جہاں مثنویات
کا ذکر کیا ہے، وہاں شوق کے لیے لکھا ہے:

"اردو کے عام روزمرہ کو صحتِ الفاظ پر، جس کے اہلِ لکھنؤ
سخت پابند ہیں، اکثر ترجیح دی ہے۔ ردیف و قافیے میں
عروضیوں کی بے جا قیدوں کی بھی چنداں پابندی نہیں کی؛
مگر جو اصل مقصود ردیف و قافیے سے ہوتا ہے، اُس کو ہاتھ
سے نہیں جانے دیا۔ مثلاً:

کوئی مرتا ہے کیوں، بلا جانے ہم بہو بیٹیاں یہ کیا جانیں

اِس ردیف کو ہمارے شعرا ضرور غلط بتائیں گے، مگر ردیف
کا جو اصل مقصد ہے، وہ اِس سے بہ خوبی حاصل ہے؛ کیوں کہ
سامع کو یہ شعر سُن کر واحد اور جمع کا فرق مطلق محسوس نہیں
ہوتا اور یہی ردیف کا ماحصل ہے۔"

یعنی حالی کے سامنے اِس مثنوی کا جو نسخہ تھا، اُس میں دوسرے مصرعے میں "جانیں"
تھا۔ وہ کون سا نسخہ تھا، معلوم نہیں۔ میرے سامنے جو نسخے ہیں اور جن میں اشاعتِ
اوّل بھی شامل ہے، اُن سب میں دونوں مصرعوں کی ردیف "جانے" ہے۔
طبعِ اوّل [نسخۂ س] کے آخر میں شوق کی لکھی ہوئی ایک عبارت ہے
[جسے مقدمے میں نقل کر دیا گیا ہے] اُس میں شوق نے لکھا ہے: "اِس ذرّۂ
بے مقدار کو منظور یہ تھا کہ محاورات صاحبانِ محل اور نوچندی کے لوگوں کے بکھ
بیان کرے، لہٰذا یہ مثنوی مخصوص اِسی واسطے کہی اور الفاظِ غلط کہ اُن لوگوں کے

محاورات میں جاری تھے، موزوں کیے۔۔۔۔" کیا اِس شعر میں بھی ایسی ہی کوئی صورت ہے؟ قطعیت کے ساتھ تو میں کچھ نہیں کہہ سکتا، مگر ایک بات واضح ہے کہ پہلے مصرعے کی ردیف "جانے" ہے اور بالکل درست ہے، زبان کے لحاظ سے بھی اور مفہوم کے لحاظ سے بھی۔ لفظ "ہماری" کو مقدر ماننا ہوگا، یعنی: ہماری بلا جانے۔ دوسرے مصرعے میں "بہو بیٹیاں" کی رعایت سے "جانیں" ہونا چاہیے۔ میں یہ فرض کیے لیتا ہوں کہ شاعر نے "جانے" لکھ کر "جانیں" کا مفہوم مراد لیا ہے۔

ایک صورت اور بھی ہو سکتی ہے کہ یہ فرض کر لیا جائے کہ شاعر نے پہلے مصرعے میں "جانیں" لکھا تھا [کوئی مرتا ہے کیوں، بلا جانیں] اور یوں دوسرے مصرعے کا "جانیں" بجائے خود درست ٹھہرے گا؛ مگر یہ سب مفروضات ہیں۔ واقعی صورت جو سامنے ہے، وہ یہ ہے کہ دونوں مصرعوں میں "جانے" لکھا ہوا ہے۔ میں نے کسی بھی مصرعے میں تصرف کرنا مناسب خیال نہیں کیا کیوں کہ اُس کے لیے میرے پاس کوئی سند نہیں۔ رہا قیاس، سو اُس کے تو کئی پہلو نکلتے ہیں اور یقین کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ کون سا پہلو قرینِ صواب ہے؛ اِس بنا پر میں یہاں قیاس آرائی سے، یعنی قیاسی تصحیح سے کام نہیں لے سکتا۔ اگر دوسرے مصرعے میں "کیا جانیں" لکھ بھی دوں، تو اِس کا جواب میرے پاس نہیں کہ سماعت میں جو بھی ہو، زبان پر جو بھی آئے؛ کیا کوئی شاعر کاغذ پر بھی "جانے" کا قافیہ "جانیں" لکھے گا؟ میرا خیال یہی ہے کہ تحریر کی حد تک ایسا نہیں ہوا ہوگا۔ شوق ہوں یا کوئی اور، تحریراً کوئی بھی "جانے" اور "جانیں" کو ہم قافیہ نہیں کرے گا۔ "جانے" لکھ کر "جانیں" مراد لینا اِس کے مقابلے میں قرینِ قیاس ہو سکتا ہے۔

اِسی مثنوی [بہارِ عشق] میں ذرا آگے چل کر یہ شعر بھی ہے:

ایسے جھگڑے مری بلا جانے     میں کہاں، وہ کہاں خدا جانے     [ص۴۵]

اِس میں بھی "جانے" ردیف ہے اور دونوں مصرعوں میں برمحل ہے۔ اِس سے یہ تو واضح ہو ہی جاتا ہے کہ "جانے" کا محلِ استعمال شاعر کی نظر میں تھا اور

یہ بھی کہ زیرِ بحث شعر میں غلطی سے نہیں، سوچ سمجھ کر اِس لفظ کو استعمال کیا گیا
ایک مصرعے میں استعمالِ عام کے مطابق اور دوسرے مصرعے میں ایک خاص انداز

(۷۳۹) س، م، خ اور گلزار میں " او خود کام" ہے۔ ع میں " وہ خود کام" ہے
"خود کام" کے معنی ہیں: خود غرض، اپنے مطلب کا آشنا [اردو لغت]۔ اگر " او " کو
رکھا جائے تو یہ کلمۂ خطاب ہے اور مراد ہوں گے وہ صاحب جو باتیں کر رہے ہیں
میں یہ مانے لیتا ہوں کہ " او " یہاں بہ طورِ کلمۂ خطاب آیا ہے۔ وہ صاحب جس کام کے لیے
کہہ رہے تھے، جس طرح فرمایش کر رہے تھے، اُس کے لحاظ سے اُن کو مطلبی، مطلب
کا آشنا، خود غرض کہنا کچھ ایسا بے محل نہیں معلوم ہوتا۔ یہ مصرع، " دور ہو بس کہ
ہے قصور معاف" میرے خیال کی تائید کرتا ہے۔ اِسی بنا پر میں نے " او خود کام" کو
برقرار رکھا ہے۔ نول کشور میں بھی " او خود کام" ہے۔

ابھی داستان کا گویا آغاز ہی ہے، اُس خاتون سے پہلی بار گفتگو ہو رہی ہے؛
اِس لحاظ سے یہ فرض کر لینا کہ اُس خاتون کو " خود کام" کہا گیا ہے، یہ بات کچھ لگتی
ہوئی نہیں معلوم ہوتی۔ اُسے خود غرض آخر کس بنا پر کہا جائے گا۔

" خود کام" آوارہ، بدچلن کے معنی میں مثنوی گلزارِ نسیم کے ایک شعر میں آیا
ہے۔ مثنوی کے شروع ہی میں دایہ تاج الملوک کے استفسار کے جواب میں کہتی ہے:

بولی وہ کہ ہاں جُوا ہے بدکام　　　دلبر اک بیسوا ہے خود کام

یہ معنی بھی زیرِ بحث شعر میں چسپاں نہیں ہوتے۔ اِنھی وجوہ سے میں نے اصل متن
سے انحراف کو کسی بھی لحاظ سے مناسب نہیں سمجھا۔

(۷۹۷) س میں " ڈہاکتی" ہے، یعنی " ڈھاکتی"۔ م، ل، خ، گلزار اور ع میں
" ڈھانپتی" ہے۔ نور میں " ڈھانکنا" کے تحت لکھا گیا ہے کہ: " ڈھانپنا" غم کے
لیے مخصوص ہے اور " ڈھانکنا" چھپانے کے لیے۔" آثر لکھنوی نے فرہنگِ اثر میں
اِس قول پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے: " یہ وہم ہی وہم ہے۔ دونوں متحد المعنی
ہیں۔ اگر فرق ہے تو یہ ہے کہ ڈھانپنے میں شرم و حیا کا بھی ایک شائبہ ہے" [ص ۱۸۰]۔

جلالؔ نے سرمایۂ زبانِ اردو میں اِن دونوں مصدروں کو متحد المعنی لکھا ہے: "ڈھانپنا اور ڈھانکنا: کسی چیز کا کسی چیز سے چھپانا۔ ف: پوشیدن۔ جرأت:

دیکھا، تو یوں وہ کہہ کے، لگے منہ کو ڈھانپنے
کم بخت پھر لگا مجھے نظروں میں بھانپنے

ہوا ہے اب تو یہ نقشہ ترے بیمارِ ہجراں کا :. کہ جس نے کھول کر منہ اُس کا دیکھا، بس وہیں ڈھانکا"

اِس لحاظ سے شوقؔ کے مصرعِ اول میں "ڈھانکتی" بھی درست ہے اور "ڈھانپتی" بھی برمحل ہے۔ حسنِ بیان کے لحاظ سے دیکھا جائے تو "ڈھانپتی" مرجح نظر آئے گا، یوں کہ "کانپتی" کے مقابلے میں صوتی لحاظ سے "ڈھانپتی" بہتر معلوم ہوگا۔

(۸۰۱) س، ل میں "نوک جھوک" ہے۔ م، خ، گلزار اور ع میں "نوک چوک" ہے۔ لُغات میں اِن دونوں کلمات کو متحد المعنی لکھا گیا ہے [سرمایۂ زبانِ اردو۔ آصفیہ] آصفیہ میں "نوک چوک" کے تحت مثالاً شوقؔ کے اِسی شعر کو درج کیا گیا ہے۔ چوں کہ دونوں کلمے متحد المعنی ہیں، اِس لیے میں نے م کے متن کو ترجیح دی ہے۔

(۸۱۸) اِس شعر میں "قُران" بروزنِ دُکان آیا ہے۔ یہ لفظ اِسی تلفّظ کے ساتھ اِسی مثنوی کے اِن دونوں شعروں میں بھی نظم ہوا ہے:

مجھ پہ مرتے ہو تم قُران کی سوں　　سچ کہو، تم کو میری جان کی سوں ۹۸۰
اب جو تو بولے تُو قُران کی سوں　　اپنی اور تیری جان ایک کروں ۱۰۷۸

"قُران" [بغیرِ مد] عربی لفظ "قرآن" کی مُفرّس شکل ہے اور فارسی اور اردو میں اِس کے استعمال کی بہت سی مثالیں موجود ہیں۔ قاضی عبدالودود نے اپنے طویل مقالے "غالب بہ حیثیتِ محقق" میں بہت سے فارسی اساتذہ کے یہاں سے "قران" کے استعمال کی مثالیں جمع کردی ہیں۔ میں نے اپنی کتاب زبان اور قواعد میں فارسی اور اردو شعرا کے یہاں سے بہت سی مثالیں یک جا کردی ہیں۔ تفصیل کے لیے اِن ماخذوں کو دیکھا جاسکتا ہے۔ اردو کی صرف ایک مثال درج کی جاتی ہے:

مت مانیو کہ ہوگا یہ بے درد اہلِ دیں :. گر آوے شیخ پہن کے جامہ قران کا
[میرؔ۔ کلیات مرتبۂ آسی، ص ۴۹]

زیرِ بحث شعر میں [ ایسے دو اور شعروں کی طرح ] یہ لفظ ایک عورت کی زبان سے ادا ہوا ہے اور واقعہ یہ ہے کہ بہت بھلا لگتا ہے۔ مثنوی زہرِ عشق میں "قرآن" آیا ہے :

اگر آ جائے کچھ طبیعت پر پڑھنا قرآن میری تربت پر

اور وہاں بھی ایک عورت کی زبان سے ادا ہوا ہے، مگر یہ اندازِ بیان کی خوبی ہے کہ حسنِ بیان مجروح نہیں ہوا۔ شعر نمبر ۵۱ میں بھی "قرآن" آیا ہے۔

(۸۱۹) س، م، خ میں "ہوتے سوتوں کو" ہے۔ گلزار، ل، ع میں "ہوتے سوتے" ہے۔ یہ کلمہ اِس سے پہلے بھی ایک شعر میں آیا ہے :

ہوتے سوتوں کو اپنے وہ بلوائے ؛ خوب گرمی کی، کیا مزے میں آئے [۴۲۸]

اور اِس شعر میں سب نسخوں میں "ہوتے سوتوں کو" ہے۔ دونوں جگہ س اور م کے متن کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔

(۸۶۹) نور و آصفیہ میں "نُچ" موجود نہیں۔ کسی اور لغت میں بھی نہیں ملا۔ بہ ظاہر یہ "نوچ" کا مخفف معلوم ہوتا ہے۔ میرے استفسار پر نیّر مسعود صاحب نے لکھا ہے :

" "نوچ" اب تو شاید بولا ہی نہیں جاتا، لیکن خود میں نے اِسے دونوں طرح سے سُنا ہے : خوب کھینچ کر "نَوچ" اور جلدی سے ادا کیا ہوا، جو سُننے میں "نُچ" معلوم ہوتا تھا۔ لکھا ہوا البتہ پہلی بار آپ کے منقولہ شعر میں دیکھا۔ اِسے "نوچ" کا مخفف ہی سمجھنا پڑے گا۔"

یہ بات بہ خوبی قابلِ تسلیم ہے کہ "نَوچ" جو بہ فتحِ اوّل ہے، مخفف ہو کر زبان سے اِس طرح ادا ہوتا ہو کہ پہلے حرف میں پیش کی آواز شامل ہو جاتی ہو۔ اِسی بنا پر میں نے "نُچ" بہ ضمِ اوّل لکھا ہے۔

(۸۸۱) سب نسخوں میں "کلہے کی" ہے۔ اِس سے پہلے یہ لفظ شعر ۷۶۱ میں آیا ہے اور وہاں یہ مذکر ہے [ہول آتا ہے] اور زیرِ بحث شعر میں یہ بہ تانیث آیا ہے۔ اِس سلسلے میں نور کے اندراجات توجہ طلب ہیں۔ لفظِ "ہَول" کے تحت لکھا ہے :

" بالفتح، خوف، دہشت، ڈر۔ [شوق] اپنا تو جی بھی تھرتھراتا ہے ؛ تیرے دیدے سے ہول آتا ہے۔" ظاہر ہے کہ نور میں شعر صحیح طور پر نقل نہیں ہو پایا۔ اصلاً متعلقہ شعر

یوں ہیں :

پر، مرا دل بھی تھرتھراتا ہے — سُن کے، لرزہ خدا کا آتا ہے [نث۴۶۰]

درگذر کسی طرح کروں حق سے — ہَول آتا ہے خونِ ناحق سے [مث۴۶۱]

نوّر میں دوسرا مصرع معلوم نہیں کہاں سے آگیا۔ اِسی لفظ کے سلسلے میں اِس کے بعد مولّفِ نوّر نے لکھا ہے: "اضطراب، گھبراہٹ۔ بیگمات اِس معنی میں مونث بولتی ہیں۔ نواب مرزا شوق: آج پر کیا ہے کچھ پھر آئیں گے :: ہول کا ہے کی ہے سمجھ لیں گے"۔ یعنی "ہَول" دہشت، خوف اور ڈر کے معنی میں مذکر ہے اور گھبراہٹ اور اضطراب کے مفہوم میں بیگمات کی زبان پر مونث ہے۔ اُن کے اِس قول کی مکمل طور پر تائید ہوتی ہے شوق کے اِن اشعار سے۔ "ہول جول" بھی اِسی نسبت سے مونث ہے۔ ایک بات اور: نوّر میں آخری شعر کا مصرع یوں ہے: "آج پر کیا ہے کچھ پھر آئیں گے"۔ اختلافِ نسخ کے ضمیمے میں اِس کی نشاندہی کر دی گئی ہے کہ س، م، خ اور گلزار میں یہ مصرع اِسی طرح ہے، البتہ ع میں یوں ہے: "آج پر کیا ہے کل پھر آویں گے"۔ یعنی مولّفِ نوّر کے سامنے نسخۂ س یا نسخۂ م تھا یا نسخۂ گلزار، یا کوئی ایسا نسخہ جو ان میں سے کسی نسخے پر مبنی تھا۔ البتہ "آویں گے" نوّر میں "آئیں گے" بن گیا ہے۔

(۹۰۱) پہلے مصرعے میں "اچھی" بھی پڑھ سکتے ہیں اور "اچھے" بھی کہہ سکتے ہیں۔ خاتون کی نسبت سے بہ ظاہر اچھی مرجّح معلوم ہوگا، مگر میری رائے میں حُسنِ بیان کے لحاظ سے "اچھے" بہتر ہے۔ "اچھی" میں تخصیص ہوگی اِسی خاص موقعے کی، اور "اچھے" میں اِس کی حیثیت ایک عمومی قول کی ہوگی، جو حسینوں پر بہ طورِ عموم صادق آئے گا۔ اِس وجہ سے میں نے یہاں "اچھے" کو مناسب تر خیال کیا ہے۔ ع میں "اچھی" ہے اور اِس صورت میں چیز یا صورت جیسے کسی لفظ کو مقدر ماننا ہوگا۔ جب کہ "اچھے" میں کسی لفظ کو مقدر ماننے کی ضرورت نہیں، اِس لحاظ سے بھی "اچھے" کی ترجیح ظاہر ہے۔ اوپر کے شعر میں "گل رو جو دیکھا" آیا ہے اور وہ بھی اِسی قراءت کے حق میں ہے۔

(۹۱۴) س، م، ل، خ، گلزار، ع؛ سب نسخوں میں "پھٹ پڑے" ہے۔ یہ صراحت یوں ضروری سمجھی گئی کہ نور اور آصفیہ، دونوں میں "بھٹ پڑے" ہے اور سنداً نور میں شوق کا یہی شعر لکھا گیا ہے۔ اثر لکھنوی نے نور کے اندراج پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

"یہ معنی فیلن سے لیے گئے ہیں، جس میں صاف صاف درج ہے کہ یہ دیہاتی زبان ہے، تاہم اُسے نواب مرزا شوق، لکھنؤ کی ٹکسالی زبان لکھنے والے کے سر تھوپا جاتا ہے، حالاں کہ عام محاورہ ہے: پھٹ پڑے سونا جس سے ٹوٹیں کان، "پھٹ" بائے فارسی سے۔" [فرہنگِ اثر، ص ۲۰۹] مزید دیکھیے اِس ضمیمے کے آخر میں۔

(۹۵۷) نور میں لفظِ "واہ" کے تحت لکھا ہے: "واہ رے: فصحا کی زبانوں پر مذکر، مونث دونوں کے واسطے یائے مجہول سے ہے۔" میں نے غور کیا، تو یہاں مجھے "واہ ری تقدیر" بہتر معلوم ہوا [جیسا کہ ع میں ہے]۔

(۹۶۸) محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ پیشِ نظر سب نسخوں میں "ٹھکونہ" ہے۔

(۹۷۸) سب نسخوں میں "قبضۂ مرتضیٰ علی" ہے۔ اِس سے بہ ظاہر قبضۂ ذوالفقار مراد لیا جا سکتا ہے؛ مگر ایک تو یہ کہیں اور دیکھا نہیں گیا [یعنی "قبضۂ مرتضیٰ" سے قبضۂ ذوالفقار مراد لیا جائے]۔ دوسرے یہ کہ میں نے جس قدر حضرات سے معلوم کیا، دہلی و لکھنؤ دونوں جگہ، کسی نے اِس قسم سے واقفیت ظاہر نہیں کی۔ نیر مسعود صاحب نے یہ خیال ظاہر کیا کہ شاید یہ "روضۂ مرتضیٰ علی" ہو، کیوں کہ "روضۂ علی" اور "روضۂ حسین" کی قسمیں کھائی جاتی ہیں۔" بہ ہر صورت یہ کلمہ بھی تحقیق طلب ہے اور میں اِس کے متعلق معلومات حاصل نہیں کر سکا۔

(۹۹۴) س، م، خ، گلزار اور نول کشوری نسخہ؛ اِن سب میں واضح طور پر "کٹتی ہے" لکھا ہوا ہے۔ صرف ع میں "ناک کٹتی" ہے۔ بہ ظاہر ع کا متن مرجح معلوم ہوگا، مگر میں نے "کٹتی ہے" کو برقرار رکھا۔ یوں کہ "کٹتی ہے" سے بھی جملہ بامعنی رہے گا اور اندازِ

بیان میں کوئی ایسی کمی یا خرابی نہیں پیدا ہوگی جس کی بنا پر اُسے قابلِ قبول نہ سمجھا جائے۔ اس کی نشریوں کی جائے گی : اِسی رنڈی بازی میں ایک دن جعل سازی میں ناک کٹتی ہے ۔ اِس میں شک نہیں کہ "کٹتی ہے" نسبتاً بہتر ہے، مگر یہ بعد کی اصلاح ہے۔ چوں کہ "کٹتی ہے" بھی بامعنی ہے اور بے محل نہیں، اِس لیے مقررہ طریقۂ کار کے مطابق اصل متن کی پابندی اختیار کی گئی ہے۔

(۱۰۱۸) "صحنک" سے متعلق ضروری تفصیلات نور میں موجود ہیں۔ نور میں میر علی اوسط رشک لکھنوی [تلمیذِ ناسخ] کے لغت نفس اللغۃ کی عبارت بھی نقل کی گئی ہے جس میں "صحنک" سے متعلق مزید تفصیلات ہیں۔ چوں کہ رشک کے لغت کا مکمل خطّی نسخہ نایاب کی حد تک کم یاب ہے، اِس لیے اُن کی عبارت نقل کی جاتی ہے :

"آں طعامے باشد کہ زناں از برنج پزند و چند طبق سازند و بالائے آں جغرات و شکر ریزند، خواہ بجائے جغرات شیر اندازند و بالائے آں قندِ سائیدہ ریزند، واز بقولات و عطر و حنا بر کنارِ آں نہند و براں فاتحہ جناب سیّدۃ النساء دہانند۔ و زنانہ را زناں و مردانہ را مرداں خورند۔ یا آنکہ در طبقہائے معیّن زردہ نہند و نذرِ مذکور دہانند۔"

نیز مسعود صاحب نے میرے استفسار پر اِس سلسلے میں بعض ضروری تفصیلات سے مطّلع کیا ہے :

"صحنک میں دہی، چاول، شکر کا رواج زیادہ ہے، لیکن زردہ بھی ہوتا ہے۔ یہ عموماً شادیوں میں دُلھن کی گود بھرائی کے موقعے پر، ختنے اور گھوڑے چڑھائی [یعنی مختون کے تندرست ہو جانے کے بعد کی رسم] کے موقعے پر ہوتی ہے۔ مراد بر آنے کے لیے بھی مانی جاتی ہے۔ زنانہ، مردانہ دونوں طرح کی ہوتی ہے۔ مردانہ صحنک پر رسولِ خدا، حضرت علی، شہدائے کربلا کی نذر

دی جاتی ہے۔ زنانہ صحنک پر جناب سیّدہ کی نذر ہوتی ہے۔ یہ "بی بی کی صحنک" بھی کہلاتی ہے۔ بند کمرے میں ہوتی ہے اور پہلے چھٹے عورتیں چکھتی ہیں۔ مرد اسے چھو نہیں سکتے، بلکہ اُس بند کمرے میں چھوٹا لڑکا تک نہیں جا سکتا۔ اُن چھٹے خواتین کا سیدانی ہونا پہلے ضروری تھا، اب اِس شرط کی سختی کے ساتھ پابندی نہیں ہوتی۔ اُن خواتین کے چکھنے کے بعد بیاہیاں، بن بیاہیاں، سیدانیاں، غیر سیدانیاں سبھی چکھ سکتی ہیں۔ اُن کا پاک ہونا شرط ہے۔ پاک اس معنی میں بھی کہ غسل وغیرہ کی حاجت نہ ہو اور اِس معنی میں بھی کہ لباس یا بدن پر کسی قسم کی نجاست نہ ہو۔ "پاک دامن" ہونا ظاہر ہے کہ ضروری ہے۔ لیکن یہ امر اعتباری ہے اور یہ اعتبار مسلم گھرانوں کی خواتین کو حاصل ہے، یعنی اُن کے بارے میں یہ تفتیش نہیں کی جاتی کہ وہ پاک دامن ہیں یا نہیں۔ صحنک کی ترکیب وہی ہے جو رشک نے لکھی ہے یعنی پکے ہوئے سادہ چاول، اُن پر دہی، اُس پر شکر۔"

ضمنی طور پر رشک کے لغت نفس اللغۃ سے متعلق بعض ضروری باتیں لکھی جاتی ہیں۔ یہ لغت صرف حرفِ ت تک چھپا ہے، مگر اِس کا ثبوت موجود ہے کہ یہ مکمل ہو چکا تھا اور یہ بھی معلوم ہے کہ اِس کے خطّی نسخے سے متعدد حضرات نے استفادہ کیا ہے۔ نور میں "صحنک" کے تحت جو عبارت نقل کی گئی ہے، وہ اِس پر دلالت کرتی ہے کہ مؤلفِ نور نے اِس لغت کے اُس نسخے سے استفادہ کیا ہے جو حرفِ صاد تو بہر طور مکمل تھا۔ امیر مینائی نے لفظِ "مسالا" کی بحث میں اِس لغت کی عبارت نقل کی ہے، ملاحظہ ہو مکاتیبِ امیر مینائی، مرتبہٗ احسن اللہ خاں ثاقب، مکتوب بہ نام نور الحسن نیّر کاکوروی [مؤلفِ نور اللغات]۔ اِس سے حرفِ میم تک مکمل ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ نیّر مسعود صاحب نے مطلع کیا ہے کہ "اِس کا ایک عمدہ نسخہ

خاندانِ انیسؔ میں موجود تھا..... یہ نسخہ پاکستان چلا گیا تھا۔ یہ بھی خیال آتا ہے کہ اِس کا ایک مکمل نسخہ کتب خانۂ محمود آباد میں بھی ہے" [مکتوب بہ نامِ راقم الحروف]۔ یہ ساری اطلاعات اِسی پر دلالت کرتی ہیں کہ یہ لغت مکمل ہو چکا تھا اور اِس کے ایک سے زیادہ خطّی نسخے موجود تھے۔

(۱۰۸۱) سب نسخوں میں دوسرا مصرع اِسی طرح ہے [جو نہ کرنا تھا وہ مروّت کی]۔ بہ ظاہر " جو نہ کرنا تھی " کا محل معلوم ہوتا ہے، مگر میں نے اصل متن کو بدلنا مناسب نہیں سمجھا، کیوں کہ مجھے اِس کا یقین نہیں کہ یہاں لازماً غلطیِ کتابت ہے۔ اِس کا بہ خوبی امکان ہے کہ شاعر نے اِسی طرح لکھا ہو۔ اشاعتِ اوّل کے بعد نظرِ ثانی شدہ اشاعتِ ثانی میں بھی یہی ہے اور اِس سے اِسی خیال کی تائید ہوتی ہے۔ شعر ۱۶۴۳ میں بھی ایسی ہی صورت سامنے آتی ہے۔ اُس شعر کے تحت اِسی ضمیمے میں یہ صراحت کی گئی ہے کہ قطعیّت کے ساتھ چوں کہ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ غلطیِ کتابت ہے، اِس لیے متن کو بدلنا مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ یہی بات اِس شعر کے سلسلے میں بھی کہی جا سکتی ہے۔

(۱۰۹۴) سب نسخوں میں دوسرا مصرع اِسی طرح ہے۔ اِس میں " نہ " کا استعمال توجّہ طلب ہے۔

(۱۱۰۵) نورؔ میں " چوکھٹ نہ جھانکنا " کے تحت اِس شعر کو بہ طورِ سند درج کیا گیا ہے، اُس میں دوسرا مصرع اِس طرح ہے : " اب تو جھانکوں نہ تیری چوکھٹ بھی "۔ میرے سامنے اِس مثنوی کے جو نسخے ہیں، اُن میں سے کسی میں " جھانکوں " نہیں دیکھیے اختلافِ نسخ۔

(۱۲۲۳) س، م، خ، گلزار؛ سب میں " آری " ہے۔ یہ لفظ اِس مثنوی کے شعر ۱۱۱۰ اور شعر ۱۱۸۸ میں بھی آیا ہے اور اُن دونوں شعروں میں سب نسخوں میں " عاری " ہے۔ نول کشوری نسخے اور ع میں ہر جگہ " عاری " ہے۔

امیرؔ مینائی نے ایک خط میں لکھا ہے : " آری، میرے نزدیک ہندی ہے، اِس لیے کہ " عاری " زچ و تنگ و عاجز کے معنوں میں فارسی عربی میں کہیں نظر سے نہیں گزرا۔ ہندی میں تو عین سے لکھنا خلافِ اصول ہے۔ ہندی میں عین کہاں " [مکتوب بہ نامِ مؤلفِ

نور اللغات۔ مکاتیبِ امیر مینائی، مرتبہ احسن اللہ خاں ثاقب، طبعِ دوم]۔ امیر اللغات اور نور اللغات میں "آری" ["عاری" کے معنوں میں] ردیفِ الف میں مندرج ہے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ "آری" غلطیِ کتابت نہیں، اِس لفظ کا یہ املا زیرِ بحث رہا ہے [اگرچہ بہ طورِ عموم "عاری" مستعمل رہا ہے]۔ چوں کہ "عاری" اور "آری" دونوں کی سند مل جاتی ہے، اِس لیے میں نے اِن دونوں شکلوں کو اپنی اپنی جگہ برقرار رکھا ہے، یوں کہ املا کا یہ اختلاف غیر حقیقی نہیں۔ اِسی بنا پر زیرِ بحث شعر میں مس، م، خ، گلزار کے مطابق "آری" لکھا گیا ہے اور شعر ۱۱۱ اور ۱۸۸ میں چوں کہ سبھی نسخوں میں "عاری" ہے، اِس لیے وہاں اِسی املا کو برقرار رکھا گیا ہے۔

(۱۳۶) "وَدود" کے معنی ہیں: دوست، بہت محبّت کرنے والا [المنجد]۔ یہ خدا کا صفاتی نام بھی ہے، "یعنی نیک بندوں کو دوست رکھنے والا" [نور]۔ اِس شعر میں ایسا کوئی اور لفظ بھی آسکتا تھا جو خدا کا صفاتی نام ہو [خدا کے صفاتی نام بہت سے ہیں]۔ مثنوی کے پہلے شعر میں اِس لفظ کو خاص کر اِس نسبت کے ساتھ لایا گیا ہے کہ یہ عشقیہ کہانی ہے اور اِس طرح اِس کہانی کو اِس لفظ کے حقیقی معنی سے نسبت حاصل ہے۔ کتاب کے شروع میں ایسا لفظ یا الفاظ لانا جن کو اُس کتاب کے موضوع سے مناسبت ہو، صناعت کے ذیل میں آتا ہے؛ اِس طرح اِس لفظ [وَدود] سے اِس شعر میں صنعتِ براعۃُ الِاستہلال کا سا انداز پیدا ہو گیا ہے۔ ["براعۃُ الِاستہلال: اُس صنعت کا نام ہے کہ جو قصّہ بیان کرنا منظور ہو، اُس کا دیباچے یا اوّلِ داستان میں اشارہ کردیں"۔ بحر الفصاحت، ص ۹۵۲]۔

دوسرے مصرعے میں یہ کہا گیا ہے کہ خدا ہر جگہ موجود ہے۔ یہ متعارف خیال ہے، لیکن اِس کا امکان ہے کہ شاعر کے ذہن میں قرآنِ پاک کی یہ آیت بھی ہو، وَلِلّٰہِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ [سورۂ بقرہ]۔ ایک بات اور، نور میں "وُدود" کو بہ ضمِ اوّل لکھا گیا ہے۔ المنجد اور دوسرے لغات میں بہ فتحِ اوّل ہے اور یہی درست ہے۔ یہ لفظ قرآنِ پاک میں آیا ہے، وَھُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ [سورۂ بروج]۔ اِسی نسبت

سے واو پر زبر لگایا گیا ہے۔

(۱۲۶۶) اِس شعر میں بھی ایک متعارف مضمون نظم کیا گیا ہے؛ مگر یہاں اِس کا قوی امکان ہے کہ یہ آیت پیشِ نظر ہو: کُلُّ مَنْ عَلَیْہَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِکْرَام [سورۂ رحمٰن]۔ اِس مثنوی کے مندرجۂ ذیل شعر میں واضح طور پر اِس آیت کا حوالہ آیا ہے:

صبح کو طائرانِ خوش الحان پڑھتے ہیں کُلُّ مَنْ عَلَیْہَا فَان [۱۲۹۵]

اِس سے امکانِ قوی کی تائید ہوتی ہے۔

(۱۲۶۷) دوسرے مصرعے میں "کوئی خدا سمجھا" سے اشارہ ہے فرقۂ نصیری کی طرف۔ "نصیری: وہ لوگ جو حضرت علی کو خدا مانتے ہیں..... "نصیری کا خدا" کنایہ ہے حضرت علی سے۔ اے نصیری کے خدا! تجھ پر نثار :: بندگی تیری، عبادت ہوگئی (اوج)" [نور اللغات]۔

"شیعوں کا ایک غالی فرقہ، جس کے پیرو شمالی لبنان، بحیرۂ روم کے ساحل اور شام سے لے کر ترکیہ کی سرحدات تک پھیلے ہوئے ہیں۔ ان کی مجموعی تعداد سات لاکھ کے لگ بھگ ہے..... نصیری حضرت علیؓ کی ربوبیت کے قائل ہیں، جو بادلوں میں سکونت پذیر ہیں۔ بادل کو دیکھ کر وہ حضرت علیؓ پر سلام بھیجتے ہیں۔ اُن کے نزدیک بجلی کی گرج، حضرت علیؓ کی آواز اور اُس کی چمک، حضرت علیؓ کی مسکراہٹ ہے..... اُن کی بعض شاخوں کا خیال ہے کہ امام حسینؓ شہید نہیں ہوئے، بلکہ کہیں غائب ہوئے ہیں...... نصیری شراب کو نور سمجھ کر حلال جانتے ہیں، اِس لیے انگور کی بیل کی بڑی تعظیم و تکریم کرتے ہیں..... فرانسیسی انتداب [۱۹۲۰ء تا ۱۹۴۵ء] نے نصیریوں کا نام بدل کر "عَلَوِیُّون" رکھ دیا، اُن کو علاحدہ قومیت قرار دیا اور اُن کو بہت سی مراعات سے نوازا اور فوج میں اُن کو زیادہ تعداد میں بھرتی کیا..... آج کل شام میں جو سوشلسٹ بعث پارٹی برسرِ اقتدار ہے، اُس کے بیش تر ارکان علوی ہیں......" [دائرۂ معارفِ اسلامیہ، جلد ۲۲، ص ۳۴۲۔ لاہور]۔

(۱۲۶۸) اِس شعر میں "امداد ہوئی" "عطا ہوئی" کے معنی میں آیا ہے۔ اِس لفظ کے یہ معنی آصفیہ، امیر اللغات اور نور میں مندرج نہیں۔ اِن لُغات میں اِس لفظ کے متعارف معنی [مدد۔ اعانت] ملتے ہیں۔ اِس میں شک نہیں کہ اب یہ لفظ اِنھی معنوں میں مستعمل ہے، لیکن "عطا، بخشش، عطیّہ" کے معنی میں بھی یہ لفظ مستعمل رہا ہے۔ اساتذہ کے یہاں سے اِس کی بہت سی مثالیں پیش کی جاسکتی ہیں۔ جہاں تک لغت کا تعلق ہے، تو اردو لغت [کراچی] میں اِس کے یہ معنی مع امثلہ موجود ہیں۔ صرف میر کا شعر نقل کیا جاتا ہے:

کون کہتا ہے، نہ غیروں پہ تم امداد کرو  ہم فراموش ہوؤں کو بھی کبھو یاد کرو
[کلیاتِ میر، مرتبۂ آسی، ص ۲۵۷]

شوق کے اِس شعر کا بھی اُن بہت سی اسناد میں اضافہ کیا جاسکتا ہے۔

(۱۲۶۹) پہلے مصرعے کے متعلق کچھ صراحت ضروری ہے۔ کسی مرکب میں دونوں لفظ مونث ہوں، اُس صورت میں اُس کے ساتھ فعلِ مونث آتا ہے۔ دونوں لفظ مذکر ہوں تو فعل بھی مذکر آتا ہے جیسے اِسی شعر کے دوسرے مصرعے میں نالہ اور درد' دونوں مذکر ہیں، اِس نسبت سے مذکر فعل [بخشا] آیا ہے۔ مشکل اُس وقت ہوتی ہے جب کسی مرکب میں ایک لفظ مذکر ہو اور دوسرا مونث۔ ایسے مرکبات کے ساتھ کبھی تو آخری لفظ کی رعایت سے فعل آتا ہے اور کبھی پہلے لفظ کی رعایت سے اور کبھی یہ ہوتا ہے کہ ایسے مرکبات جس طرح سُننے میں آتے ہیں یا اساتذہ کے یہاں جس طرح آئے ہیں، اُسی طرح لکھتے ہیں۔ یا پھر لکھنے والے کی صواب دید سے اِس کا تعلق ہوتا ہے کہ حُسنِ بیان کا تقاضا کیا ہے۔ یہ اِس لیے ہے کہ ایسے مرکبات کی تعداد معیّن نہیں، نئے نئے مرکبات بنتے رہیں گے۔ جلال نے مفید الشعراء میں ایسے مرکبات پر مفصل بحث کی ہے۔

اِس شعر کے پہلے مصرعے میں "رنگ و خوبی" کی یہ صورت ہے کہ "رنگ" مذکر ہے اور "خوبی" مونث۔ آخری لفظ "خوبی" ہے، مگر ش ع نے "عطا کیا" لکھا ہے [پہلے لفظ کی رعایت سے]۔ یہ واقعہ ہے کہ "رنگ و خوبی عطا کی" لکھا جاتا تو بیان میں

صی اجنبیت کا احساس ہوتا — حُسنِ بیان کے لحاظ سے اِس مرکب کے ساتھ یہاں مذکر فعل ہی برمحل معلوم ہوتا ہے۔

اِسی انداز کا ایک مرکب "آب و گل" بھی ہے۔ اِسے مذکر اور مونث دونوں طرح لکھا گیا ہے، مگر مذکر کم اور مونث بیش تر۔ اِس کے لیے دیکھیے اِسی ضمیمے میں تعریف ۱۲۔

(۱۲۷۹) ش میں "رولاتا" [رُلاتا] ہے۔ یہی ل، ع میں ہے۔ ن میں "جلاتا" ہے۔ "آتش" کی مناسبت سے "جلاتا ہے" سامنے کا لفظ ہے اور بہ ظاہر یہی مرجح معلوم ہوتا ہے؛ مگر ایک اور پہلو بھی ہے۔ دوسرے مصرعے میں "پانی میں آگ لگاتا" ہے۔ آگ پانی میں لگانا" کے معنی ہیں "کمال عیاری اور چالاکی دکھانا، فتنہ اٹھانا، شرارت کرنا، جہاں لڑائی نہ ہوتی ہو، وہاں لڑوا دینا" [نور]۔ پانی میں آگ لگانے کی رعایت پیشِ نظر رکھی جائے تو پہلے مصرعے میں "رُلانا" بے محل نہیں معلوم ہوگا، یعنی آنسوؤں کا مینہ برستا رہتا ہے اور عشق کی آگ اُس میں اضافہ کرتی رہتی ہے۔ اِس شعر میں تاویل سے بہ ہر طور کام لینا ہوگا۔ اگر "رُلاتا ہے" رکھا جائے، تب بھی مفہوم کا اور مناسبتوں کا تعین کیا جا سکتا ہے؛ اِس بنا پر میں نے یہاں بھی ش کے متن کو ترجیح دینا غیر مناسب نہیں خیال کیا۔

(۱۲۹۴) ش میں "اُس شہر" میں "ادس" ہے۔ ل اور ن میں بھی یہی ہے۔ بہ ظاہر یہاں محل "اِس" کا معلوم ہوتا ہے۔ "اُس شہر" سے تو یہ خیال ہوتا ہے کہ کسی دور کے شہر کا ذکر کیا جا رہا ہے، حالاں کہ ذکر اُسی شہر کا ہے جس کے محلّے میں شاعر کا گھر تھا؛ اِس لحاظ سے "اِس" مرجح صورت قرار پائے گی۔ "اِس" اور "اُس" کا تقابل بھی خوب رہے گا اور اِس سے بیان میں حُسن پیدا ہوگا — اِسی بنا پر میں نے "اِس" کو ترجیح دی ہے۔

(۱۲۹۸) اِس شعر میں "قربان" اور "جان" کو مع نونِ غنّہ بھی پڑھا جا سکتا ہے۔ اگر ان دونوں لفظوں کو اعلانِ نون کے ساتھ پڑھا جائے، اُس صورت میں وزنِ

عروضی میں کچھ خرابی نہیں پیدا ہوگی۔ قاعدے کے لحاظ سے تو دونوں صورتیں ٹھیک مگر خواندگی کے لحاظ سے لفظِ "جاں" مع نونِ غنہ کچھ اچھا نہیں معلوم ہوگا۔ اِس بنا پر [یعنی محض حُسنِ بیان کے لحاظ سے] اِن دونوں لفظوں کو اعلانِ نون کے ساتھ مرجّح سمجھا گیا ہے۔ متعدد اشعار میں ایسے لفظ اِسی انداز سے آئے ہیں اور عموماً اعلان و اخفائے نون کے تعیّن میں حُسنِ بیان کا پہلو مدِّ نظر رہا ہے۔

(۱۳۰۶) ش میں "اترتی جاتی ہیں" اور "کرتی جاتی ہیں" ہے۔ نول کشوری نسخے، ن اور ع میں دونوں مصرعوں میں "ہیں" کی جگہ "تھیں" ہے۔ یعنی اترتی جاتی تھیں، کرتی جاتی تھیں۔ ظاہراً ن اور ع کا متن مرجّح معلوم ہوگا، اِس کے باوجود میں نے ش کے متن کو برقرار رکھا ہے۔ وجہ اِس کی یہ ہے کہ یہ ایک منظر کا بیان ہے، جس کا آغاز یوں ہوتا ہے: دیکھا اک سمت جو اُٹھا کے نظر۔ پھر یہ کہ: ساتھ ہم جولیاں بھی تھیں دو چار۔ جب پہلی بار دیکھا تو ہم جولیاں ساتھ تھیں، جو آسمان کی بہار دیکھ رہی تھیں۔ یہ پہلا منظر تھا۔ اِس کے بعد [وضاحتی بیان کے بغیر] منظر بدلتا ہے کہ ہم جولیاں چھت سے نیچے اُتر رہی ہیں، یہاں تک کہ وہ "گل رو اکیلی رہ گئی"۔ اِس لحاظ سے دیکھا جائے تو "اترتی جاتی ہیں" مناسبِ مقام نظر آئے گا۔ "اترتی جاتی تھیں" میں تو یہ دوسرا منظر، پہلے منظر کا جُز بن جاتا ہے، جو مقتضائے حال کے مطابق نہیں معلوم ہوتا۔ چوں کہ لگتی ہوئی تاویل کی یہ صورت موجود ہے، اِس لیے میں نے بہت غور کرنے کے بعد ش کے متن کو بہتر سمجھا ہے، یوں اُسی کو برقرار رکھا گیا ہے۔

(۱۳۱۴) ش میں "محوِ حُسنِ جمالِ یار" ہے، یعنی شروع کے تینوں لفظوں کے آخر میں اضافت کے زیر لگے ہوئے ہیں۔ ن میں بھی اِسی طرح ہے۔ نول کشوری نسخے میں بھی "حُسن" کے نون کے نیچے اضافت کا زیر لگا ہوا ہے۔ ع میں "محوِ حسن و جمالِ یار" ہے۔ "حسنِ جمال" کو میں غلط تو نہیں کہہ سکتا، لیکن دو باتیں اِس کے ماننے میں مانع نظر آتی ہیں۔ پہلی بات تو یہ کہ "حسن و جمال" تو متعارف مرکب ہے، لیکن "حسنِ جمال" غیر متعارف مرکب ہے، کہیں اور دیکھا نہیں گیا۔ دوسرے یہ کہ شوق کی ان تینوں

مثنویوں میں یہ مرکب اضافی صورت میں کہیں اور نہیں ملتا، البتہ عطفی صورت میں اسی مثنوی میں اور اسی بیان میں ملتا ہے :

کچھ تو کہو ہم سے اپنے قلب کا حال کس کا بھایا ہے تجھ کو حسن و جمال [۱۳۵۴]

اس شعر میں سب نسخوں میں، یعنی ش اور ن میں بھی "حسن و جمال" ہے۔ اس بنا پر یہ مان لینا غیر مناسب نہ ہوگا کہ "حسنِ جمالِ یار" کرشمۂ کتابت ہے۔ اسی بنا پر "حسن و جمالِ یار" کو ترجیح دی گئی ہے۔

(۱۳۱۷) ش اور ن میں "آپ کی" ہے۔ یہی نول کشوری نسخے میں ہے۔ ع میں "آپ کو" ہے [آپ کو بلاتی ہیں]۔ مفہوم کے لحاظ سے دونوں طرح درست ہے۔ ایسا کوئی قرینہ میرے سامنے نہیں جس کی بنیاد پر معناً کسی ایک ٹکڑے کو مرجّح قرار دیا جاسکے۔ چوں کہ بہ لحاظِ معنی "آپ کی" بھی درست ہے [یعنی آپ کی اماجان بلاتی ہیں] اس لیے اصولاً اصل نسخے کی مطابقت کو ترجیح دی گئی ہے اور اسی بنا پر "آپ کی" کو مرجّح سمجھا گیا ہے۔

(۱۳۲۶) نول کشوری نسخے، ن اور ع میں پہلے مصرعے میں "تو" کی جگہ "جو" ہے۔ اگر "جو" کو رکھا جائے تو "رنج کے مارے" کا تعلق مصرعے کے پہلے جُزسے رہے گا، یعنی : کچھ دن رنج کے مارے جو گزرے۔ اگر "تو" رکھا جائے تو اِس ٹکڑے کا تعلق دوسرے مصرعے سے ہوگا، یعنی : کچھ دن گزرے تو رنج کے مارے رخسار زرد ہوگئے۔ کہنا یہ ہے کہ "تو" سے بھی شعر پوری طرح بامعنی رہتا ہے اور معنویت کا یہ رُخ مجھے کچھ بہتر معلوم ہوتا ہے، یوں بھی یہی بہتر سمجھا گیا کہ ش کے متن کو ترجیح دی جائے اور اصولاً بھی ایسی صورت میں [یعنی اُس صورت میں جب دونوں صورتیں بامعنی ہوں] اساسی متن کو ترجیح دی جانا چاہیے۔

(۱۳۲۸) ش میں پہلا مصرع اِس طرح ہے : دل کو تھی غم سے جو فراموشی۔ نسخۂ نول کشور، ن اور ع میں "خود فراموشی" ہے۔ یہاں واضح طور پر یہ خیال ذہن میں آتا ہے کہ "جو فراموشی" معناً درست نہیں؛ "خود" بگڑ کر "جو" بن گیا ہے، یعنی یہ

کتابت کی غلطی ہے ؛ اِسی بنا پر "خود فراموشی" لکھا گیا ہے۔ نامی میں بھی "خود فراموشی"

(۱۳۲۷) سب نسخوں میں پہلا مصرع اسی طرح ہے [زرد چہرہ ہے ارغواں کی طرح]
ارغواں، سرخ رنگ کے پھول کو اور مجازاً سرخ رنگ کو کہتے ہیں اور اس میں کچھ اختلاف
نہیں، مگر یہ معنی یہاں مرادِ شاعر کے خلاف ہیں۔ وہ تو یہ کہ رہا ہے کہ چہرہ زرد ہو
ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہاں "ارغواں" کے بجائے "زعفراں" ہونا چاہیے، یعنی
چہرہ ہے زعفراں کی طرح۔ [زعفران کا پھول زرد رنگ کا ہوتا ہے]۔ میں یقین نہیں
نہیں کہ سکتا کہ یہاں غلطی کاتب کی ہے کہ زعفران کی جگہ ارغواں لکھ دیا گیا یا
شاعر نے یہ غلطی کی ہے، اِسی لیے میں نے متن میں تبدیلی کرنا مناسب نہیں سمجھا

(۱۳۳۸) پہلے مصرعے میں "کون سی" بھی پڑھ سکتے ہیں۔ چوں کہ قصّے کا تعلق
ایک لڑکی سے ہے اور شعر ۱۳۳۱ میں اُس کے لیے لفظِ "چھنال" آیا بھی ہے [جو تانیث
کی طرف اشارہ کر رہا ہے] یوں بہ ظاہر "کون سی"، مرجح معلوم ہوگا؛ لیکن شعر زیرِ بحث
کے بعد ہی جو شعر ہے، اُس میں "مہ جبیں ملا ہے" اور "حسیں ملا ہے" آیا ہے، اِس
لحاظ سے بیان کی مناسبت کا تقاضا یہ معلوم ہوتا ہے کہ اِس شعر میں بھی "کون سے ماہ رو"
پڑھا جائے۔ اِس طرح اِن دونوں شعروں میں بیان کا تناسب کارفرما ہے گا۔ ن
او رع میں بھی "کون سے" ہے۔

(۱۳۵۲) پہلے مصرعے میں "حالِ زبوں" اور "حال زبوں" دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں
دونوں صورتیں برابر کی حیثیت رکھتی ہیں۔ یہ کلمہ ایک خاتون کی گفتگو میں آیا ہے، اِس
لحاظ سے بغیرِ اضافت کو بہتر خیال کیا جا سکتا ہے مگر میں قطعی طور پر کوئی رائے ظاہر نہیں
کر سکتا۔ اِسے "حالِ زبوں" پڑھا جائے گا تب بھی درست ہوگا اور "حال زبوں"
کہا جائے گا تب بھی صحیح ہوگا۔ میں خود اِسے اضافت کے بغیر پڑھنا پسند کروں گا
خاص کر یوں کہ ذرا آگے چل کر ایک شعر آتا ہے :

ہوگئی جب کمال حالت زار   شب کو رہنے لگا اُسے بھی بخار [۱۳۷۹]

اس میں "حالت زار" قریب قریب اسی طرح آیا ہے۔

(۱۳۷۳) دوسرے مصرعے میں فعل کا استعمال توجہ طلب ہے۔ "دُھننا" فعلِ متعدی ہے، لیکن اِس مصرعے میں بہ طورِ فعلِ لازم آیا ہے۔ اِس کے متعدد معانی میں سے "پٹکنا، دے مارنا" بھی ہیں [نور] اور اِس مصرعے میں "دھننے لگے" اِسی مفہوم میں آیا ہے۔ بہارِ عشق کے ایک شعر میں بھی یہ فعل اِسی طرح آیا ہے:

جان و دل سوزِ غم سے بھنتے تھے  سر بہ سر ہاتھ پاؤں دُھنتے تھے [۱۱۷۲]

شعر ۱۵۵ میں یہ متعدی صورت ہی میں آیا ہے: گرم آہوں سے سینہ بُھنتا تھا ؛ صورتِ شمع سر کو دُھنتا تھا۔

(۱۳۷۴) ش اور ع میں پہلا مصرع یوں ہے: "بحرِ الفت اسے ڈبونے لگی"۔ یہی ل اور نامی میں ہے۔ ن میں "بحرِ الفت" کے بجائے "موجِ الفت" ہے۔ اگر ش کے متن کو قبول کیا جائے تو یہ ماننا ہوگا کہ شاعر نے "بحر" کو مونث نظم کیا ہے۔ مگر بحر بالاتفاق مذکر ہے اور شوق نے اِسی مثنوی کے ایک شعر میں واضح طور پر لفظِ "بحر" کو مذکر باندھا ہے:

بحرِ الفت نے دل میں مارا جوش  گر پڑا ہو کے خاک پر بے ہوش [۱۴۳۳]

مگر میری مشکل یہ ہے کہ میں یقین کے ساتھ یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہاں لازماً غلطیِ کتابت ہے۔ اِس کا امکان ہے کہ شاعر نے اِسی طرح لکھا ہو۔ اِن مثنویوں میں ایسے متعدد مقامات ملتے ہیں۔ اِسی لیے میں نے ش کے متن کو برقرار رکھا ہے۔

(۱۴۰۵) ش میں "سات" ہے۔ [اِس بنا پر کہ یہ "بات" کے قافیے میں آیا ہے، اِسے "ساتھ" کے بجائے "سات" لکھا گیا ہے]۔ اِن مثنویوں میں بات اور رات، نیز بات اور سات جیسے قوافی کئی جگہ آئے ہیں۔ اِن قوافی سے متعلق شعر ۱۶۰۸ کے تحت وضاحت کی گئی ہے۔

(۱۴۰۶) پہلے مصرعے کو دو طرح پڑھا جا سکتا ہے (۱) نہیں کچھ اِس میں آپ کا ہی قصور۔ (۲) نہیں کچھ اِس میں آپ کا ہے قصور۔ پہلی صورت میں مطلب یہ نکلے گا کہ سارا قصور آپ ہی کا نہیں [یعنی کچھ تو ہے]۔ دوسری صورت میں مفہوم یہ ہوگا کہ اِس میں آپ کا ذرا بھی قصور نہیں۔ مجھے دوسری صورت بہتر معلوم ہوتی ہے۔ ن اور ع میں بھی اِسی طرح ہے۔

(۱۴۲۵) دوسرے مصرعے میں [قدیم اندازِ کتابت کی وجہ سے] بولے اور بولی دونوں طرح پڑھا جا سکتا ہے۔ پہلے مصرعے کے "اُن" کا بہ ظاہر یہ تقاضا معلوم ہوتا ہے کہ "بولے" پڑھا جائے۔ میں اِس پر کوئی دلیل تو نہیں لا سکتا، لیکن میرا ذوق اِس خاص موقعے پر "بولے" کے مقابلے میں "بولی" کو قابلِ ترجیح خیال کرتا ہے۔ ع میں اِسی طرح ہے۔ ن میں پہلے مصرعے میں "اُس" ہے اور دوسرے مصرعے میں "بولی" ہے۔ میں نے "اُن" کو بدلنا مناسب خیال نہیں کیا، خاص کر یوں کہ اُس اور اُن، یہ دو لفظ اِن تینوں مثنویوں میں جگہ جگہ کسی التزام کے بغیر آئے ہیں۔ ایک ہی شخص کے لیے ایک شعر میں "اُس" ہے اور دوسرے شعر میں "اُن"۔ اِس لیے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ "اُن" غلط کتابت ہے، "اُس" ہونا چاہیے۔

(۱۴۳۸) مش میں واضح طور پر "ہوتا ہے" ہے۔ نول کشوری نسخے اور ع میں "ہونا ہے"۔ ن میں یہ صورت ہے کہ قطعیت کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا، یوں کہ ایک نقطہ ہلکا سا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے دوسرا نقطہ بھی تھا۔ یا تو اُسے مٹایا گیا ہے یا دوسرا نقطہ رکھا گیا تھا، مگر وہ نمایاں نہیں ہو سکا، مٹا مٹا سا ہے۔ یقین کے ساتھ کچھ کہنا مشکل ہے۔ نامی میں بھی "ہوتا ہے" ہے ــــ اگر "ہوتا ہے" رکھا جائے، تو سوال پیدا ہوگا کہ کون ہوتا ہے؟ اور ایسا کوئی لفظ موجود نہیں جو مفہوم کی تکمیل کر سکے، بیان میں ادھورا پن رہے گا۔ یہ کہا جا سکتا ہے کہ لفظِ "آدمی" یہاں مقدر ہے۔ یہ کہا تو جا سکتا ہے، مگر "ہونا" کی صورت میں اِس تاویل کی ضرورت پیدا نہیں ہوتی۔ "ہونا ہے" کی حیثیت ایک عام مقولے کی سی ہے! اِس کے باوجود میں نے اصل متن کی مطابقت کو ترجیح دی ہے کیوں کہ اُس طرح بھی شعر بامعنی رہتا ہے۔

(۱۴۴۷) "جو کہا تھا، ادا کیا" زبان کے لحاظ سے بے حد اجنبی طرزِ بیان ہے۔ قرض وغیرہ کے لیے ادا کرنا آتا ہے، یا پھر جیسے نماز ادا کرنا۔ جو کہا تھا، وہ ادا کیا؛ یہ کہیں دیکھا نہیں گیا۔

(۱۴۵۰) اِس شعر کے بعد ع میں چار شعر اور ن میں پانچ شعر ایسے ہیں جو مش

میں موجود نہیں۔ اختلافِ نسخ کے تحت اُن کی نشان دہی کی گئی ہے۔ ل اور نامی میں بھی یہ زائد شعر موجود نہیں۔

(۱۴۵۲) "درگاہ" سے مراد درگاہِ حضرت عباسؑ ہے، جہاں ہر جمعرات کو، خاص کر نوچندی جمعرات کو خواتین اور مردوں کا بڑا ہجوم ہوتا تھا۔ دیکھیے اِسی ضمیمے میں شعر ۳۳۔

(۱۴۸۳) پہلے مصرعے کو دو طرح پڑھا جاسکتا ہے: غیرتِ حور، مہ جبیں نہ رہے۔ غیرتِ حور مہ جبیں نہ رہے [یعنی وہ مہ جبیں جو غیرتِ حور تھے]۔ دونوں قرائتیں درست ہیں، اِسی لیے میں نے "غیرتِ حور" کے بعد کاما نہیں لگایا کہ اِس طرح قرائت کے دونوں انداز برقرار رہتے ہیں۔

(۱۴۸۷) ش اور نامی میں "کج جو رکھتے تھے اپنے فرق پہ تاج" ہے۔ نسخۂ نول کشور، ن اور ع میں "کج" کی جگہ "کل" ہے۔ ۱۴۷۸ سے ۱۴۹۱ تک اشعار میں معنوی تقابل ہے، کہیں "آج" اور "کل" دونوں لفظوں کے ساتھ، جیسے: کل جہاں پر شگوفہ وگل تھے :: آج دیکھا تو خار بالکل تھے۔ اور کہیں صرف "آج" کے ساتھ، جیسے: جس چمن میں تھا بلبلوں کا ہجوم :: آج اُس جا ہے آشیانۂ بوم۔ اِس پر نظر رکھی جائے تو اِس شعر میں "کج" کو "کل" سے بدلنا ضروری نہیں معلوم ہوگا؛ اِسی بنا پر ش کے متن کو بدلنا مناسب نہیں سمجھا گیا۔

(۱۴۹۶) عربی سے آئے ہوئے جن لفظوں کے آخر میں ی لکھی جاتی ہے مگر پڑھنے میں الف آتا ہے [جیسے: موسی، عیسی، تقوی] ایسے لفظوں کو فارسی میں اُن لفظوں کی طرح بھی استعمال کیا گیا ہے جن کے آخر میں اصلاً یائے معروف ہوتی ہے۔ ابوطالب کلیم ہمدانی کی ایک غزل میں ایسے کئی قوافی یک جا ہو گئے ہیں، اِس لیے اِسی ایک غزل کے اشعار کو بہ طورِ مثال پیش کرنا کافی ہوگا:

بدل کردم بہ ستی عاقبت زہدِ ریائی را — رسانیدم بآب از یمنِ مے بنیادِ تقوی را
گذشتن از جہاں نابد بپائے ہمتِ ہر کس — نباشد ہیچ معجز بہتر از تجرید عیسی را
بود آرایشِ معشوق حالِ درہمِ عاشق — سیہ روزیِ مجنوں سرمہ باشد چشمِ لیلی را
دو مصرع در سبکر وحی کلیم آں طور میباید — کہ در پروازِ شہرت بال باشد مرغِ معنی را

[مرزا ابوطالب کلیم ہمدانی۔ مرتبۂ شریف النسا بیگم، ص ۲۶۱]۔

اردو میں بھی یہ طریقہ کارفرما رہا ہے، مثلاً :

بے تابیِ یادِ دوست ہم رنگِ تسلّی ہے　　موجِ تپشِ مجنوں محمل کشِ لیلی ہے

[ غالب۔ دیوانِ غالب نسخۂ عرشی طبعِ اوّل ص ۱۱۴]

میں نے چاہا تھا کہ اندوہِ وفا سے چھوٹوں　　وہ ستم گر مرے مرنے پہ بھی راضی نہ ہوا

دل گزرگاہِ خیالِ مے و ساغر ہی سہی　　گر نفس جادۂ سر منزلِ تقوی نہ ہوا

مرگیا صدمۂ یک جنبشِ لب سے غالب　　ناتوانی سے حریفِ دمِ عیسی نہ ہوا

[ ایضاً، ص ۱۴۴]

اِسی طرح بہ صورتِ اضافت، جیسے :

شوخیِ اظہار غیر از وحشتِ مجنوں نہیں　　لیلیِ معنی اسد محمل نشینِ راز ہے

[ ایضاً، ص ۸۲]

زیرِ بحث شعر میں "لیلی" [ مع یائے معروف] اِسی قاعدے کے تحت آیا ہے۔

(۱۴۹۷) پہلے مصرعے میں بہ لحاظِ وزن "خوشں الحاں" بھی پڑھ سکتے ہیں اور "خوش الحان" بھی۔ آخر الذکر میں فارسی ترکیب کی صورت میں نون کا اعلان ہوگا [ جس کو اساتذۂ لکھنؤ نے جائز نہیں رکھا تھا]۔ اگر "خوشں الحاں" پڑھا جائے تو دوسرے مصرعے میں "فاں" پڑھنا ہوگا جو عربی کے لحاظ سے درست نہیں ہوگا، کیوں کہ یہ ایک آیت کا ٹکڑا ہے، یوں اِسے لازماً "فان" پڑھنا ہوگا اور یوں "خوشں الحان" بہ اعلانِ نون کہنا ہوگا اور اِسی طرح پڑھنا چاہیے، اِسی لیے "الحان" کے نون پر نقطہ لگایا گیا ہے۔

یہ خیال رہے کہ اساتذۂ لکھنؤ نے ایسی صورت میں نون کے اعلان کو جائز نہیں رکھا؛ لیکن اکثر اساتذۂ دہلی [ مثلاً مومن، غالب] کے یہاں اُس زمانے تک اعلانِ نون کی مثالیں ملتی ہیں۔ [ میں نے ایسی بہت سی مثالوں کو اپنی کتاب زبان اور قواعد کے ایک مضمون میں یک جا کردیا ہے]۔ علاوہ بریں، شوق کی مثنوی فریبِ عشق کے ایک شعر میں واضح طور پر اعلانِ نون ملتا ہے :

اور جو دل اُن کا آگیا کہیں اور　　تشنۂ خون ہوگئیں فی الفور [ ص ۲۵۸]

اِس بنا پر اِس شعر میں "خوش الحان" بہ اعلانِ نون کسی طرح قابلِ اعتراض نہیں ٹھہرے گا۔

(۱۵۰۳) ش میں "ڈھونڈتی" ہے۔ ن اور ع میں "ڈھونڈنے" ہے۔ پرانے اندازِ کتابت کے لحاظ سے "ڈھونڈتی" کو "ڈھونڈتے" بھی پڑھا جا سکتا ہے، البتہ ت اور ن کے نقطوں کا فرق ضرور قابلِ لحاظ ہے۔ مفہوم دونوں صورتوں میں ایک ہی رہے گا۔ چوں کہ "ڈھونڈتی" بھی بامعنی ہے اور کسی طرح مخلِ معنی نہیں، اِس لیے میں نے ش کے متن کو برقرار رکھنا بہتر سمجھا ہے۔

(۱۵۰۹) عام طور پر "اگرچہ" باوجودے کہ، ہر چند، گو کہ" کے مفہوم میں آتا ہے۔ امیر اللغات، نور اور آصفیہ میں یہی معنی [مع امثلہ] مندرج ہیں، مگر اردو لغت میں "اگرچہ" کے تحت یہ بھی مرقوم ہے: "اگر" کی بجائے: نہ مجھ کو عشق میں ہے جان کا نہ تن کا ہوش ؛ اگرچہ ہے، تو ہے اپنے ہی گل بدن کا ہوش۔ کلیاتِ ظفر، ۱، ۱۱۷" ظفر کے شعر میں "اگرچہ" اُسی طرح آیا ہے، جس طرح شوق کے اِس شعر میں آیا ہے۔ نیز بہارِ عشق کے اِس شعر میں بھی یہ لفظ اِسی طرح آیا ہے:

تو بڑی روٹی بھی اگرچہ اُٹھائے ستیاناس ہو جو باور آئے [۹۲۶]

(۱۵۱۴) ش میں دوسرا مصرع یوں ہے: بندا اپنی زباں کو رکھیے گا۔ مگر اِس صورت میں قافیہ بگڑ جاتا ہے۔ دھیان اور زبان اِس شعر کے قوافی ہیں، اِس لیے "زبان" کے بعد "کو" نہیں آ سکتا۔ دوسرے نسخوں میں "کو" موجود نہیں۔

(۱۵۲۰) ع کے متن میں تو "آفت کے ہیں یہ پرکالے" ہے، مگر اُس کی فرہنگ میں "آتش کا پرکالہ" ہے، "آفت کا پرکالہ" کہیں نہیں۔ ش، ن اور نسخۂ نول کشور میں "آتش کا پرکالہ" ہے اور یہی ہونا چاہیے۔ لغت میں "آتش کا پرکالہ" ہے، "آفت کا پرکالہ" مندرج نہیں۔

(۱۵۵۷) ش، نسخۂ نول کشور اور ع میں "تجھے" ہے [یاد اتنی تجھے دلاتے جائیں]۔ ن میں "تمھیں" ہے۔ یہ جو بیان ہے، اِس میں تخاطب کے لیے جمع اور واحد دونوں صورتیں ملتی ہیں، مثلاً شعر ۱۵۶۴ کا پہلا مصرع ہے: چین دل کو نہ آئے گا تجھ بن۔

یا اس سے پہلے کے اشعار میں شعر ۱۵۲۷ میں دونوں مصرعوں میں "تو" آیا ہے [ دل میں کُڑھنا نہ مجھ سے چھوٹ کے تو :: جان دینا نہ گھونٹ گھونٹ کے تو ]۔ اِسی بنا پر اِس شعر میں بھی ش کے مطابق "تجھے" کو برقرار رکھا گیا ہے۔

(۱۵۶۴) ش، نول کشور، نامی اور ع میں پہلا مصرع اِسی طرح ہے۔ ن میں یوں ہے : سمجھو اِس شب کو شب برات کی رات۔ میرا خیال ہے کہ ن میں یہ تصحیح ہے مرتب کی۔ اُنھوں نے دیکھا ہوگا کہ "شبِ برات کی رات" تو ٹھیک نہیں، یوں اِس میں اصلاح کی [ اگرچہ "شب برات کی رات" میں بھی وہی خرابی ہے جو اصل صورت میں تھی ]۔ یہ محض خیال ہے، اِس کا بھی امکان ہے کہ کسی نسخے میں اسی طرح ہو۔ بہ ہر صورت اصل کی مطابقت ضروری ہے خواہ متن میں اِس طرح کی فاش غلطی ہو، کیوں کہ مصنف نے اِسی طرح لکھا ہے۔ جب تک ش سے قبل کا کوئی ایسا معتبر نسخہ نہ ملے جس میں متن بدلا ہوا ہو، اُس وقت تک یہی مانا جائے گا کہ شاعر نے اِسی طرح لکھا تھا۔

(۱۵۷۶) ع میں پہلے مصرعے میں "صحبتِ یار" ہے۔ ن میں "صحتِ یار" ہے۔ ظاہر ہے کہ "صحت" کتابت کی غلطی ہے، "صحبت" ہوگا۔ بہ ہر طور اضافت کا زیر ع کی طرح ن میں بھی موجود ہے، لیکن میں نے بغیر اضافت کو بہتر خیال کیا ہے، اِس بنا پر کہ دو اشخاص میں مسلسل گفتگو ہو رہی ہے اور اِس لحاظ سے "یار" بہ طورِ کلمۂ خطاب بہتر معلوم ہوتا ہے۔ شاید یہ خیال کیا جائے کہ مفرد لفظ "یار" کا اِس طرح استعمال کیا مناسب ہوگا ؟ تو شعر ۱۵۸۰ میں یہ اِسی طرح آیا ہے [ پھر بلائیں تمھاری یار ! لیں ہم ]۔ یوں ایسا کوئی شبہ وارد نہیں ہوتا۔

(۱۵۷۷) ش، ل، نامی میں پہلے مصرعے میں "رکھ دے سر اپنا" ہے اور دوسرے مصرعے میں "رکھ دو پھر اپنا"۔ ن میں شعر اِس طرح ہے : پھر مرے سر پہ رکھ دو سر اپنا :: گال پھر رکھ دو گال پر اپنا۔ ع میں دونوں جگہ "رکھ دو" ہے۔ میں نے دونوں جگہ "رکھ دو" کو مرجح خیال کیا ہے، محض اِس بنا پر کہ شعر ۱۵۷۴ سے ۱۵۸۱ تک امرِ غائب کے افعال آئے ہیں [ ڈال دو، بٹھا لو، لگا لو، کر لو وغیرہ ]۔ اور اِس شعر کے دوسرے

مصرعے میں قش میں بھی ایسا ہی فعل [رکھ دو] ہے، اِس لیے پہلے مصرعے میں بھی اگر "رکھ دو" لکھا جائے، تو حسنِ تناسب کے لحاظ سے مناسب ہو گا۔

ش اور ع کے مطابق اِس شعر میں "سِر" [بہ کسرِ اوّل] "پھر" کے قافیے میں آیا ہے۔ اِس سلسلے میں یہ وضاحت کرنا ہے کہ فارسی میں "سَر" [بہ فتحِ اوّل] ہے، اِس لیے فارسی مرکبات میں تو یہ لازماً بہ فتحِ اوّل آتا ہے، جیسے: سَر بہ سَر، سرِ محفل [وغیرہ]۔ اردو میں یہ بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل دونوں طرح استعمال میں آتا رہا ہے اور آتا ہے، شوق کے یہاں بھی یہ دونوں تلفظ ملتے ہیں۔ بہ فتحِ اوّل کی مثال:

لے کے زانو پہ اُن کا سر بیٹھا　　پائنتی سے سرھانے پر بیٹھا　[۱۰۵۲]

کاٹ دے کوئی دھڑ سے سر میرا　　بال بیکا نہ ہو مگر تیرا　[۱۵۸۵]

پھوڑ ڈالے ہیں سب نے سر اپنے　　سر و پا کی نہیں خبر اپنے　[۱۶۲۹]

مولفِ نور اللغات نے "سر" کے تحت لکھا ہے: "فارسی معانی اور فارسی ترکیبوں میں "سَر" بالفتح ہے۔ اردو محاورات میں بالکسر ہی فصیح ہے۔" لیکن اِس تخصیص کو عام طور پر مانا نہیں گیا؛ یہ لفظ بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل، دونوں طرح استعمال میں آتا رہا ہے اور شوق کے یہاں بھی یہی صورتِ حال ہے۔

(۱۵۹۱) ش، نامی، ل میں "اشک بہتے" ہے۔ یہی ع میں ہے۔ ن میں "بہنے" ہے۔ ظاہر ہے کہ ن میں "بہتے" کو "بہنے" بنایا گیا ہے۔ اگر یہ مان لیا جائے کہ اِس مصرعے میں تعقیدِ لفظی ہے [تیرے بہتے اشک ناگوار ہیں] اُس صورت میں ادائے مفہوم کی صورت نکل آئے گی، اِسی لیے اصل متن کو بدلنا ضروری نہیں سمجھا گیا۔

(۱۶۰۸) اِن تینوں مثنویوں میں کئی جگہ ساتھ اور ہاتھ، بات اور رات اور برات کے ہم قافیہ ہیں [مثلاً شعر ۶۹، ۱۴۰۵، ۱۴۲۷]۔ ش میں ہر جگہ صرف ایسی صورت میں "ساتھ" کو سات اور "ہاتھ" کو ہات لکھا گیا ہے، ویسے یہ لفظ مع ہائے مخلوط ہی ملتے ہیں۔ اِس کی مثال یہ ہے کہ شعر ۱۸۰ میں "ساتھ" اور "ہاتھ" ہم قافیہ ہیں۔ اِس شعر میں اِن دونوں لفظوں کو مع ہائے مخلوط ہی لکھا گیا ہے۔ اِس کے بعد

شعر ۱۶۰۴ میں "ساتھ" اور "ہاتھ" ہم قافیہ ہیں اور وہاں بھی "ہاتھ" کو "ہاتھ" ہی لکھا گیا ہے۔ اِس سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ قافیے کی ضرورت سے اِن لفظوں میں سے ہائے مخلوط کو حذف کردیا گیا ہے اور اِس طریقِ نگارش کا التزام ملتا ہے، یعنی ایسے جملہ مقامات پر یہی صورت ہے۔ اِس بنا پر رات وغیرہ کے قوافی میں نش کے مطابق ہر جگہ "سات" اور "ہات" لکھے گئے ہیں۔

(۱۶۲۵) واضح طور پر "اِس سن میں" کا محل ہے۔ غالباً دوسرے مصرع کے قافیے اور ردیف کی خاطر پہلے مصرعے میں "سن میں" کی جگہ "سن کے" لایا گیا ہے، مگر اِس طرح کہتے نہیں اور نہ کہیں دیکھا گیا۔

(۱۶۳۶) اِس شعر میں "ہے کیا" کی جگہ "ہی کیا" بھی پڑھا جاسکتا ہے۔ ن اور ع میں "ہے کیا" ہے۔ میں یہاں قطعیت کے ساتھ یہ نہیں کہہ سکتا کہ "ہے" یا "ہی" میں سے مرجّح کون سا لفظ ہے۔ میں نے محض اِس بنا پر "ہے" کو رکھا ہے کہ ن اور ع میں بھی اِسی طرح ہے۔

(۱۶۴۳) نش میں دوسرا مصرع اِسی طرح ہے [نہ سنا ہو کبھی جو کانوں سے] نول کشور اور نامی میں بھی یہی ہے۔ ن اور ع میں "نہ سنی ہو کبھی جو کانوں سے" ہے۔ بہ ظاہر یہ کسی مصحّح نے تصحیح کی ہے۔ پہلے مصرعے میں "بات" ہے، اُس کی رعایت سے دوسرے مصرعے میں "نہ سنی ہو" لکھا گیا۔ میں نے یہاں نش کے متن کی مطابقت ضروری سمجھی ہے۔ وجہ اِس کی یہ ہے کہ اِس میں جواز کا ایک پہلو موجود ہے۔ اگر نثر میں یوں لکھا جائے کہ، کانوں سے جو کبھی نہ سنا ہو' وہ بات آدمی سے کس طرح اُٹھے [برداشت ہو] تو اِسے غلط تو نہیں کہا جاسکتا۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ حُسنِ بیان کے لحاظ سے یوں ہوتا تو بہتر ہوتا۔ غلط ہونا اور بہتر نہ ہونا' دو مختلف باتیں ہیں۔ اگر کوئی بیان غلط نہیں، تو پھر یہ لازم نہیں کہ حُسنِ بیان کے نقطۂ نظر سے اُس میں ترمیم ضرور کی جائے۔ اور تدوین کے نقطۂ نظر سے تو مناسب ہی نہیں اِسی لیے نش کے متن کو برقرار رکھا گیا ہے۔

(۱۶۴۵) ش میں "پھر مرے جیتے جی" ہے۔ یہی نامی اور نول کشور میں ہے۔ ن اور ع میں "پھر" کی جگہ "پَر" ہے۔ مفہوم کے لحاظ سے "پھر" اور "پَر" دونوں لفظ بامعنی ہیں۔ [میرے جیتے جی پھر اپنے مرنے کا ذکر منہ پر نہ لا]۔ ن میں یہ شعر اِس طرح ہے: "پر مرے جیتے جی تو بہرِ خدا :. اپنے مرنے کا ذکر منہ پہ نہ لا"۔ اِس متن کے لحاظ سے لازماً "پَر" آنا چاہیے، یہاں "پھر" کا کوئی محل نہیں؛ مگر ش کا جو متن ہے، اُس میں "پھر" اور "پر" دونوں کی گنجایش ہے؛ اِس لیے میں نے ش کے متن کو بدلنا ضروری نہیں سمجھا، یوں کہ مفہوم اِس سے بھی پوری طرح نکلتا ہے۔

(۱۶۸۱) ن اور ع میں دوسرا مصرع یوں ہے: مرگیا اُن کا کیا حبیب کوئی۔ یعنی "قریب" کے بجائے "حبیب" ہے۔ دونوں لفظ حقیقتاً یہاں چسپاں نہیں ہوتے۔ "قریب" قریبی عزیز، رشتے دار کے مفہوم میں آیا ہے، لیکن یہ لفظ اِس طرح استعمال میں آتا نہیں اور کہیں دیکھا بھی نہیں گیا۔ "حبیب" بھی برمحل نہیں معلوم ہوتا قریبی عزیز کے معنی میں یہ لفظ اِس طرح استعمال میں نہیں آتا۔ چوں کہ دونوں لفظوں کا احوال ایک ہی جیسا ہے، اِس لیے میں نے تقدم کے لحاظ سے ش کے متن کو برقرار رکھا ہے اور یہ مان لیا ہے کہ شاعر نے "قریب" قریبی عزیز کے مفہوم میں استعمال کیا ہے۔ چوں کہ شوق کے یہاں ایسی ناہمواریوں کی اور مثالیں بھی ملتی ہیں، اِس لیے اِس پر تعجب نہیں ہونا چاہیے۔ نامی اور نول کشور کا متن ش کے مطابق ہے۔

(۱۶۹۳) "محل" اِس شعر میں "دِل" کے قافیے میں آیا ہے۔ دو صورتیں ہیں: یا تو یہ فرض کر لیا جائے کہ ماقبلِ حرفِ روی کی حرکت کی پابندی نہیں کی گئی اور یہ قافیے کا عیب ہے۔ یا پھر یہ مان لیا جائے کہ شاعر نے یہاں عام تلفظ پر قافیے کی بنیاد رکھی ہے۔ "محل" بہ فتحِ اوّل و دوم [مَ۔حَ۔ل] ہے، لیکن مفرد صورت میں یہ لفظ زبان سے ادا اِس طرح ہوتا ہے کہ حَ میں زیر کی کشش پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ لہجے کی کارفرمائی ہے۔ ایسے متعدد لفظوں کا تلفظ اِسی طرح ہوتا ہے کہ لہجے میں حَ یا ہَ کی آواز میں ترچھاپن پیدا ہو جاتا ہے، مثلاً: احمد، بہن، ٹہلنا، بہلنا

[ وغیرہ]۔"احمد" کا تلفظ اردو میں اگر عربی کے مطابق اِس طرح کیا جائے کہ الف کا زبر بالکل اُسی طرح ادا ہو جیسے عربی میں ادا ہوتا ہے [ اَحمد بر وزنِ اَفضل] تو اردو کے لہجے کے لحاظ سے اِس تلفظ میں اجنبی پن پیدا ہو جائے گا اور محسوس ہوگا کہ بولنے والا تازہ وارد ہے۔"محل" کا احوال بھی یہی ہے کہ "بہن" کی طرح اِس میں بھی ح کی آواز میں زیر کی کشش شامل ہو جاتی ہے اور یوں اِس کا تلفظ "دل" کے تلفظ سے قریب کی نسبت حاصل کر لیتا ہے۔ میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ شاعر نے اردو والوں کے لہجے کی اِسی کارفرمائی کو ملحوظ رکھ کر محل کو دل کے قافیے میں باندھا ہے۔

(۱۷۲۱) ش اور ن میں پہلے مصرعے میں "سروسینہ" ہے۔ ع میں "سروسینا" ہے۔ دوسرے مصرعے کا قافیہ "جینا" ہے [ جس کے آخر میں الف ہے] اِس لیے پہلے مصرعے میں اُس کی مطابقت کے لیے، قاعدے کے مطابق "سینا" لکھا جائے گا۔ اِس صورت میں قافیے میں تو مطابقت پیدا ہو جائے گی، لیکن ایک یہ خرابی پیدا ہو جائے گی کہ "سروسینا" مہنّد ترکیب ہے۔ اصل لفظ "سینہ" ہے، جب اسے "سینا" لکھا جائے گا، تو یہ اُس کی مہنّد صورت ہوگی۔ اساتذہ نے ایسی ترکیبوں سے منع کیا ہے، اگرچہ مثالیں ملتی ہیں، مثلاً:

کوسوں کیا تنگیِ زمانے کو  کہ نہیں جاے سر اُٹھانے کو

[ذوق۔ کلیات مرتبۂ تنویر علوی، لاہور، ص ۲۹۴]

"تنگیِ زمانے" کی وہی صورت ہے جو "سروسینا" کی ہے۔ "تنگیِ زمانہ" [ "سروسینہ" کی طرح] فارسی ترکیب ہے اور "تنگیِ زمانے" [ "سروسینا" کی طرح] مہنّد ترکیب ہے۔

(۱۷۲۴) ن میں "جوانا مرگ" ہے، لیکن ش اور ع میں "جوانہ مرگ" ہے اور یہی درست ہے۔ اِس صراحت کی ضرورت یوں محسوس کی گئی کہ اکثر "جوانا مرگ" لکھا ہوا دیکھا گیا ہے۔ چوں کہ یہ املا بھی چلن میں آ گیا ہے اور لغات میں بھی شامل ہو چکا ہے، اِس لیے درست تو یہ بھی ہے؛ مگر اِس شعر میں لازماً "جوانہ" لکھا جائے گا، یوں کہ پہلے مصرعے میں "زمانہ" بہ طورِ قافیہ آیا ہے۔ یہ بات بھی ذہن میں رکھنے کی ہے کہ "جوانہ" اور "جوانہ مرگ"، دونوں فارسی میں موجود ہیں۔ احتیاطاً بہارِ عجم کی متعلقہ عبارت نقل

کی جاتی ہے :

"جوان و جوانہ : بالفتح ، مقابلِ پیر..... و بعضے "جوانہ" بمعنیِ جوانی نیز گفتہ اند..... فردوسی : چو فردوسی اندر زمانہ نبود :: ہمی بُد کہ بخشش جوانہ نہ بود"

"جواں مرگ، جوانہ مرگ : آنکہ در جوانی بمیرد۔ کمال خجند: با آنکہ چوں چراغِ سحر شد جوانہ مرگ :: ہم دیر زیست مدعیِ زود میرِ ما...!"

ہاں "جوانہ مرگ" نور میں بھی ہے۔

(۱۷۲۵) ش میں دوسرا مصرع یوں ہے : دیکھا جاتا نہیں یہ باپ کا حال۔ مفہومِ شعر پر نظر رکھی جائے تو واضح طور پر معلوم ہوگا کہ "یہ" یہاں بے محل ہے، "پہ" کا محل ہے، کتابت میں "پ" کا ایک نقطہ چھوٹ گیا ہے۔ ل، ن، نامی، ع : "دیکھا جاتا نہیں ہے"۔

(۱۷۳۰) ش اور ع میں "دوکان دار" ہے۔ ن میں "دکان دار" ہے۔ ن کے مطابق اِسے "دکّان دار" پڑھا جائے گا اور ش کے مطابق "دوُکان دار" [ واو کے اشباع کے ساتھ ]۔ "دوکان" میں واو کا اضافہ اُسی طرح ہوا ہے جس طرح پیش کے اظہار کے لیے "اوس" اور "پہونچا" جیسے لفظوں میں اعراب بالحرف کے طور پر ہوا تھا۔ اب یہ زائد واو ختم ہوگیا، اب بہ طورِ عموم "دکان" لکھتے ہیں۔ اشباع کے قاعدے کے مطابق "ہندوُستان" اور "اوُستاد" جیسے لفظ معِ اشباع نظم کیے گئے ہیں، میرا خیال ہے کہ اِس شعر میں اِسی طرح "دوکان" بھی معِ اشباع نظم ہوا ہے۔ اِسے "دوُکان" پڑھا جائے گا۔

ایک بات اور : "دُکان" اور "دُکّان" دونوں طرح درست ہے [تفصیل غیاث اللغات میں] لیکن اِس شعر میں "دُکّان" یوں نہیں لکھا جاسکتا کہ اُردو میں اِس طرح مستعمل نہیں۔ غالب کے اِس شعر میں یہ لفظ معِ اشباع آیا ہے اور دیوانِ غالب نسخۂ عرشی نیز دیوانِ کامل کالی داس گپتا رضا میں اِسے معِ واو لکھا گیا ہے :

خانمانِ عاشقاں دوکانِ آتش باز ہے　　شعلہ رو جب ہو گئے گرمِ تماشا، جل گیا
[نسخۂ عرشی، ص ۲۰]

اِس کا مطلب یہی ہے کہ " دوکان " میں واو کا اشباع مانا گیا ہے اور یہ بالکل درست ہے۔ وہی صورت شوق کے اِس شعر کی ہے۔

(۱۷۸۰) ش، نسخۂ نول کشور اور ع میں پہلا مصرع اِس طرح ہے : " جو جو کرتا تھا ضبط میں نالا " ن میں " جو جو " کے بجائے " جوں جوں " ہے۔ " جو جو " میں مجھے واضح طور پر غلطیِ کتابت معلوم ہوتی ہے۔ " جوں جوں " کا محل ہے، جس طرح ن میں ہے۔ اِسی بنا پر یہاں ن کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔

(۱۷۸۷) ش، نول کشور اور نامی میں " ضبط کر دل کو " ہے۔ ع میں " ضبط کر غم کو " ہے اور ن میں مصرع اِس طرح ہے : " ضبط کر نالہ ہو سکے جتنا " یہ اصلاح غالباً اِس خیال سے کی گئی ہے کہ " نالہ ضبط کرنا " کو زبان کے مطابق اور " دل کو ضبط کرنا " زبان کے خلاف سمجھا گیا ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ " غم ضبط کرنا " اور " نالہ ضبط کرنا " متعارف اندازِ بیان ہے اور " دل ضبط کرنا " متعارف اندازِ بیان نہیں ؛ لیکن " ضبط کرنا " معنی " روکنا، قابو، اختیار " بھی ہیں [ نور، اردو لغت ]۔ اور اِس لحاظ سے " دل کو ضبط کر " کو بے معنی تو کہہ نہیں سکتے۔ نالہ ضبط کرنا اور غم ضبط کرنا، سامنے کی باتیں ہیں اور یہ خیال کرنا مناسب نہیں ہوگا کہ شاعر اِن سے واقف نہیں تھا، شعر ۱۷۸۰ میں " نالہ ضبط کرتا تھا " آیا بھی ہے۔ اِس بنا پر میں نے یہاں ش کے متن سے انحراف کرنا ضروری نہیں سمجھا۔ مثنوی بحر المحبت [ مصحفی ] کا شعر ہے :

حوصلہ، خوں مژہ سے ہو کے بہا
ضبط پر ضبط کچھ نہ اُس کا رہا [ اردو لغت ]

اِسی طرح " دل کو ضبط کر " کے معنی ہوئے : دل پر قابو رکھ، دل کو روک۔

(۱۷۹۵) محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ اِس شعر میں " مجبور، مجبوراً " کے مفہوم میں آیا ہے :

" مجبور..... مجبور ہو کر کی جگہ، داغ : مجبور میرے دل کو بھی نفرت سی ہو گئی :: نقشِ وفا جہان سے اب کالعدم ہوا " [ نور اللغات ]۔

(۱۸۰۳) ش، نول کشور اور ع میں "زار و نزار" ہے۔ ن میں "زار و قطار" ہے۔ نور میں "زار و نزار رونا" "زار زار رونے کے معنی میں مندرج ہے اور سند میں جانصاحب کا یہ شعر لکھا گیا ہے:

اور ے کرچلے وہاں سے کہار      روتی جاتی تھی میں تو زار و نزار

اثر لکھنوی نے فرہنگِ اثر میں نور کے اِس اندراج سے اختلاف کیا ہے اور کہا ہے کہ جانصاحب کے شعر میں دراصل "زاروں زار" ہے، جسے "زار و نزار" پڑھا گیا؛ مگر دیوانِ جانصاحب کا جو نسخہ میرے سامنے ہے [مطبوعہ مطبعِ حیدری، رکاب گنج، لکھنؤ، سالِ طبع ۱۲۶۲ھ] اُس میں اِس شعر کا دوسرا مصرع اِس طرح ہے: روتی جاتی تھی میں تو زار و قطار [۱۷۷]۔ یوں جانصاحب کی سند سے "زاروں زار رونا" اور "زار و نزار رونا" کی بحث ختم ہو جاتی ہے۔ میں قطعیت کے ساتھ یہ نہیں کہ سکتا کہ یہاں کتابت کی غلطی ہے۔ یعنی شاعر نے "زار و قطار" لکھا تھا، اور کاتب نے اُسے بدل کر "زار و نزار" لکھ دیا۔ میں فی الوقت قطعیت کے ساتھ یہ بھی نہیں کہ سکتا کہ نور کے اندراج کے مطابق "زار و نزار رونا" "زار زار رونے کے معنی میں درست نہیں [جیسا کہ اثر صاحب نے لکھا ہے]۔ اِس کا امکان باقی رہتا ہے کہ "زار و نزار رونا" کو شاعر نے زار و قطار رونے کے طور پر استعمال کیا ہو اور یہ عرض کروں کہ میری رائے میں یہ بہ خوبی ممکن ہے؛ اِس لیے میں نے ش کے متن کو بدلنا مناسب نہیں سمجھا۔

(۱۸۱۹) ش اور نسخۂ نول کشور میں یہ آخری شعر ہے۔ ن اور ع میں اِس کے بعد یہ شعر بھی ہے:

عشق میں ہم نے یہ کمائی کی      دل دیا، غم سے آشنائی کی

عطاء اللہ پالوی نے اپنی کتاب تذکرۂ شوق میں اِس شعر کے متعلق لکھا تھا:

"تذکرے میں یہ شعر مجھے مصحفی کے ایک شاگرد نواب جلال الدولہ مہدی علی خاں بہادر مہدی کے نام سے ملا" [ص ۱۲۰]۔

پالوی صاحب نے تذکرے کا نام نہیں لکھا۔ ڈاکٹر اکبر حیدری کا ایک مضمون مثنویاتِ

شوق سے متعلق ہفت روزہ ہماری زبان [دہلی] کے شمارۂ ۲۲ستمبر ۱۹۸۹ء میں
ہوا تھا، اُس میں اُنھوں نے تذکرے کا نام بھی لکھا ہے۔ زیرِ بحث شعر کو نقل
لکھا ہے: "دراصل اوپر کا شعر الحاقی ہے اور جلال الدولہ نواب مرزا مہدی علی
کا شعر ہے۔ مصحفی نے اپنے تذکرے ریاض الفصحا، ص ۲۸۵ میں مہدی کی یہ غزل
کی ہے۔" اِس کے بعد اُنھوں نے اِس غزل کے پانچ شعر نقل کیے ہیں۔ زیرِ بحث
اِسی غزل کا مطلع ہے۔ اِس طرح اِس مثنوی میں اِس شعر کا بہ طورِ الحاقی شعر کے ش
ہونا متحقق ہوجاتا ہے۔

## اضافہ

(۳۵۴) ف میں پہلا مصرع اِس طرح ہے: "چاہتے کچھ نہیں ہے صورت کو" نول کشوری
نسخے میں یوں ہے: "چاہتے کچھ نہیں ہیں صورت کو" ["ہیں" بجائے "ہے"]۔ ع: "چاہیے کچھ
نہیں ہے صورت کو"۔ ف میں "چاہتے" کے ساتھ "ہے" صاف طور پر غلطیِ کتابت معلو
ہوتی ہے۔ ع میں "ہے" کو برقرار رکھا گیا ہے اور اِس کے لیے "چاہتے" کو "چاہیے" سے
بدلا گیا ہے۔ اِس کے برخلاف نسخۂ نول کشور میں "چاہتے" کو برقرار رکھا گیا ہے اور اُس کی
مطابقت کے لیے "ہے" کو "ہیں" سے بدل دیا گیا ہے۔ مجھے نول کشوری متن نسبتاً بہتر معلو
ہوتا ہے، اِس بنا پر اُسی کو اختیار کیا گیا ہے۔

(۸۹۵) س، م، گلزار میں پہلا مصرع اِس طرح ہے: تم تصدق کئے تیار ہوئے۔ اِس
میں غلطیِ کتابت نمایاں ہے۔ خ اور نسخۂ نول کشور میں یہ مصرع اِس طرح ہے: تم تصدق
گئے نثار ہوئے۔ بہ لحاظِ معنی و مفہوم اِسی طرح ہونا چاہیے [تصدق گئے۔ نثار ہوئے
ع میں "تم تصدق کئے نثار ہوئے" ہے۔ ظاہر ہے کہ "تصدق کئے" یہاں برمحل نہیں۔ "نثا
ہوئے" کے مقابل "تصدق گئے" آنا چاہیے۔ اِسی لیے یہاں خ اور نسخۂ نول کشور کا متن
اختیار کیا گیا ہے۔

(۹۱۴) س میں دوسرا مصرع اِس طرح ہے: پھٹ پڑے سونا جتے ٹوٹیں کان

ع میں بھی اسی طرح ہے۔ نسخۂ نول کشور، خ اور گلزار میں یوں ہے : پھٹ پڑے سونا جس سے ٹوٹے کان۔ م میں یہاں "کان" سے پہلے جو لفظ ہے، وہ واضح نہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تصحیح بنائی گئی تھی، مگر وہ لفظ پوری طرح اُبھر نہیں سکا۔ غور کرنے پر بہ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے جیسے "ٹوٹے" لکھا گیا ہو۔

لغات کے اندراجات میں اِس سلسلے میں پریشان کُن حد تک اختلاف ہے۔ آصفیہ میں یہ مثل اِس طرح ہے : "بھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان" [بھٹ ۔ ٹوٹیں]۔ نور : بھٹ پڑے سونا جس سے ٹوٹے کان۔ مثال میں بہارِ عشق کا یہی شعر لکھا گیا ہے اور اس میں "بھٹ" اور "ٹوٹے کان" لکھا گیا ہے۔ [آصفیہ کے "وہ سونا" کی جگہ صرف "سونا"]۔ اردو لغت میں "پھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان" ہے، لیکن جو دو مثالیں درج کی گئی ہیں، اُن میں سے ایک میں "ٹوٹے کان" ہے اور ایک میں "ٹوٹیں کان"۔ فرہنگِ اثر میں "ٹوٹیں کان" ہے۔

چوں کہ م میں [جو بنیادی نسخہ ہے] یہ مقام واضح نہیں اور س میں [جو طبعِ اوّل ہے] "ٹوٹیں" ہے، اِس لیے میں نے یہاں س کی مطابقت کو ترجیح دی ہے۔

(۱۰۰۶) س اور م میں مصرعِ اوّل یوں ہے : سکی لے کر کبھی اُچھلتی تھی۔ خ، نول کشور اور گلزار میں "کبھی بپھرتی تھی" ہے۔ قافیے کی رعایت کو اگر نظر میں رکھا جائے تو "بپھرتی تھی" کو مرجّح ماننا ہوگا۔ "اچھلتی" اور "بپھرتی" میں ایطائے جلی کا عیب ہے [ اُچھل۔ بپھر]۔ لکھنؤ کے مطبعِ علوی کا نسخہ [ خ ] مصنّف کی زندگی میں چھپا تھا۔ اِس میں صحتِ متن کا بہت اہتمام ملتا ہے، اِس لحاظ سے اِس اشاعت کا وہ احوال نہیں جو نسخۂ نول کشور کا ہے، یہ اُس سے بہتر اور برتر ہے۔ یہاں میں نے یہ فرض کر لیا ہے کہ یہ تصحیح منشائے مصنّف کے خلاف نہیں ہوئی ہوگی۔ اِسی بنا پر میں نے عمومی طریقِ کار کے خلاف یہاں خ کے متن کو مرجّح سمجھا ہے اور اُسی کی مطابقت اختیار کی ہے۔ موخّر نسخوں میں سے ع میں بھی "بپھرتی ہے" ہے۔

(۱۰۲۸) س اور م میں پہلے مصرعے میں صاف طور پر "عزت" ہے۔ اِس کے برخلاف نسخۂ نول کشور، نسخۂ مطبعِ علوی [ خ ]، گلزار اور ع میں "غیرت" ہے۔ مطبع تیغ بہادر کا

چھپا ہوا جو نسخہ ہے، اُس میں بھی "غیرت" ہے۔ میرے لیے یہ طے کرنا مشکل ہے کہ …
کون سی ہے، بہ ظاہر "غیرت" بہتر معلوم ہوتا ہے۔ دوسرے مصرعے [دم لگا پڑھنے، سا…
پھول گئی] کی معنویت کو بہ ظاہر "غیرت" سے زیادہ مناسبت ہے۔ قطعی طور پر تو میں
نہیں کہہ سکتا، محض دوسرے مصرعے کی معنوی مناسبت کے لحاظ سے میں نے "غیرت"
یہاں بہتر خیال کیا ہے۔

(۱۱۷۱) ش، ل اور نسخۂ مطبعِ نامی گرامی میں "لیا" ہے [لیا بہانہ، خواب]۔ ن او…
میں "کیا" ہے۔ "بہانہ لینا" نہ تو لغت میں ہے اور نہ کسی اور جگہ نظر سے گزرا۔ یہاں میرا خیال
ہے کہ "کیا" کرشمۂ کتابت کے نتیجے میں "لیا" بن گیا۔ یہ مان لینا کہ مصنف نے "لیا" ہی لک…
ہوگا، بہ ظاہر مستبعد معلوم ہوتا ہے، اِسی بنا پر میں نے "کیا" کو ترجیح دی ہے۔

(۱۱۲۵) ش میں مصرع یوں ہے: دیکھا جاتا نہیں یہ باپ کا حال۔ ل، ن، ع، …
مطبعِ نامی گرامی؛ سب میں "دیکھا جاتا نہیں ہے باپ کا حال" ہے۔ یعنی "یہ" کی جگہ "ہے"…
تو بے محل معلوم ہوتا ہے۔ اِس کا مشارٌ الیہ کہیں نہیں۔ اب یا تو یہ مان لیا جائے کہ …
نے "پہ" لکھا تھا، یعنی: دیکھا جاتا نہیں پہ باپ کا حال۔ "پہ" بہ معنیٰ لیکن یہاں معناً …
ہے۔ یا پھر اِسے "ہے" بنا لیا جائے جیسا کہ ل، ن، ع میں ہے۔ "ہے" کے مقابلے میں "پہ"
قریب کی اصلاح ہے۔ اسے "ہے" بنانا دور کی بات ہو جائے گی۔ اِس لیے میں نے یہ فرض
کر لیا ہے کہ اصلاً "پہ" تھا جو کتابت میں "یہ" بن گیا۔ ایک نقطے کی کمی اور بیشی عام بات
ہے۔ یہ واضح کر دوں کہ یہ محض خیال ہے، لیکن یہ ضرور ہے کہ "ہے" کے مقابلے میں "پہ"
مجھے زیادہ قرینِ قیاس معلوم ہوتا ہے، اِسی لیے "پہ" لکھا گیا ہے۔



# ضمیمہ ۲

# تلفّظ اور املا

**آب و گل** : دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۱۲!

**آپی آپ** (۱۷۰۸) : اصل کلمہ "آپ ہی آپ" ہے۔ مخفف صورت میں اصولاً "آپھی آپ" ہونا چاہیے اور اِس طرح استعمال میں تھا بھی؛ لیکن اساتذۂ متاخرین نے اِس کے بجائے "آپی آپ" کو بہتر قرار دیا۔ مثلاً امیر مینائی نے امیر اللغات میں "آپ ہی یا آپی" کے تحت لکھا ہے: "بعض لوگ "آپی" کو "آپھی" ہائے مخلوط التلفظ کے ساتھ لکھتے اور پڑھتے ہیں۔ مولف کی رائے ہے کہ ایسے مقامات میں ہائے مخلوط التلفظ کا ترک کرنا تحریر اور تقریر میں مستحسن ہے"۔ یہ وہی صورت ہے جو "یہاں" اور "وہاں" کے مخفف "یھاں" اور "وھاں" کے سلسلے میں سامنے آتی ہے کہ اساتذۂ لکھنؤ نے عموماً اِن کو ھ کے بغیر "یاں" اور "واں" مرجح سمجھا ہے۔ یہ دل چسپ بات ہے کہ آصفیہ میں "آپی" موجود نہیں۔ جن اشعار میں "آپھی" آیا ہے، اُنھیں "آپ ہی" کے تحت لکھا گیا ہے، مثلاً مولف نے ایک اپنا شعر بھی لکھا ہے:

"جب کوئی بھی ملا نہ ہمیں اپنا دردمند :. ہم آپ ہی سوگوار بنے اپنے واسطے"

یا مثلاً میر کا یہ شعر جسے "آپ ہی آپ" کے تحت لکھا گیا ہے:

آتا ہے دل میں، حالِ بد اپنا بھلا کہوں :. پھر آپ ہی آپ سوچ کے کہتا ہوں کیا کہوں"

ظاہر ہے کہ اِن شعروں میں [اور ایسے دوسرے شعروں میں] "آپ ہی" کو لازماً "آپھی" پڑھنا ہوگا۔ اِس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ دہلی میں "آپ ہی" کا مخفف "آپھی" مستعمل

رہا ہے، البتہ لکھنؤ میں اِس کے بجائے "آپی" کو ترجیح دی گئی ہے۔ اِسی لیے زیرِ بحث شعر میں "آپی آپ" لکھا گیا ہے۔ اِس کے لیے ایک قوی قرینہ بھی موجود ہے، شعر ۱۲۳۹ میں "نام ہی نام" کی جگہ "نامی نام" آیا ہے:

اب نہ رستم نہ سام باقی ہے ؛ اک فقط نامی نام باقی ہے

"نام ہی نام" کو "نامی نام" لکھا جاتا تو بہت اجنبی شکل بن جاتی۔ اِس کے قیاس پر "آپ ہی آپ" کی مخفف شکل "آپی آپ" بہ خوبی قابلِ قبول ٹھہرتی ہے [ع میں "نام ہی نام" ہے۔ ظاہر ہے کہ اِس طرح مصرع بحر سے خارج ہو جاتا ہے۔ ش میں صحیح طور پر "نامی نام" ہے]۔

آتَش (۱۲۷۹) ، فارسی لغت میں اسے بہ فتحِ تا اور بہ کسرِ تا، دونوں طرح لکھا گیا ہے۔ غیاث اللغات کے اِس اندراج سے اِس کی وضاحت ہو جاتی ہے: "آتش، بالفتح وکسرِ فوقانی، ہر دو درست است، از جہانگیری و سراج اللغات۔ و در برہان بہ کسرِ تا"۔ برہانِ قاطع کے ایرانی مرتب ڈاکٹر معین نے اِس کے حاشیے میں ت کی حرکت کے متعلق تو کوئی صراحت نہیں کی، لیکن اُنھوں نے ایران کی مختلف علاقائی زبانوں اور قدیم زبانوں میں اِس لفظ کی اصل صورت کی نشان دہی کی ہے اور اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ اصلاً تو تیسرا حرف مفتوح تھا، البتہ ایک دو علاقائی زبانوں میں بہ مکسور بھی رہا ہے اور اِس سے اختلافِ تلفظ کی مزید وضاحت ہو جاتی ہے، ساتھ ہی تائے مفتوح کی ترجیح بھی ظاہر ہوتی ہے۔ فارسی شعرا کے یہاں "آتش" عموماً سرکش اور مشوّش جیسے لفظوں کا ہم قافیہ ملتا ہے اور اِس سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ اساتذۂ فارسی نے بہ طورِ عموم اِس لفظ کو بہ فتحِ تا مانا ہے، یوں "آتَش" بہ فتحِ ت مرجح قرار پاتا ہے۔

اُردو لغت نویسوں نے اِس لفظ میں اختلافِ حرکت کا ذکر ضرور کیا ہے، مگر اُن کے اندراجات سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب بہ فتحِ ت کو مرجح سمجھتے تھے۔ مثلاً مولفِ نور نے لکھا ہے: "آتش۔ بہ کسرِ تا، بہ فتحِ تا دونوں طرح صحیح ہے،

لیکن اساتذہ کے کلام میں عموماً بہ فتحِ دوم پایا جاتا ہے۔" یہی بات امیر مینائی نے امیر اللغات میں لکھی ہے۔ اُنھوں نے اپنے لغت میں اِسے صرف ت کے زبر کے ساتھ درج کیا ہے اور لکھا ہے : " اور حق یہی ہے کہ جہاں تک تتبع کیا گیا" سرکش" اور" شش" وغیرہ کے قوافی میں پایا گیا۔"

آصفیہ میں بھی اِسے صرف ت کے زبر کے ساتھ [ آتَش ] لکھا گیا ہے۔ مولف نے وضاحت بھی کی ہے : "جہاں تک فارسی اشعار ہماری نظر سے گزرے ہیں، ہم نے برابر " سرکش" اور" مشوش" وغیرہ کے ساتھ" آتش" کا قافیہ پایا۔" اِسی وجہ سے ت پر زبر لگایا گیا ہے۔

آخرِ کار (۵۸۶) : اِس شعر میں وزن کے لحاظ سے اِس مرکب کو معِ اضافت اور بغیرِ اضافت، دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔ آصفیہ میں اِسے صرف معِ اضافت لکھا گیا ہے۔ امیر میں بھی معِ اضافت درج کیا گیا ہے، مگر اُس میں آخر میں یہ صراحت بھی ملتی ہے : " زبانوں پر بلا اضافت زیادہ ہے۔" نور میں اِسے معِ اضافت لکھا گیا ہے، لیکن یہ بھی لکھا گیا ہے، " زبانوں پر بلا اضافت زیادہ ہے۔" [ یہ دراصل امیر کی عبارت کو نقل کر لیا گیا ہے]۔ ہاں نور میں بغیرِ اضافت کی مثال میں شوق کا یہی شعر درج کیا گیا ہے۔ اثر لکھنوی نے اِس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے : "مجھے اتفاق نہیں۔" آخر کار" زیادہ تر بہ اضافت بولا جاتا ہے۔ شوق کا شعر بلا اضافت کی سند نہیں ہو سکتا۔ بہ اضافت پڑھیے یا بلا اضافت، شعر موزوں رہتا ہے، صرف زحاف بدل جاتا ہے" [ فرہنگِ اثر، ص ۱۰۸]۔ یہ دل چسپ بات ہے کہ اِس مرکب کے تحت جس قدر شعر لغات میں درج کیے گئے اُن سب میں یا تو وضاحتاً یہ معِ اضافت نظم ہوا ہے [ بہ لحاظِ وزن] یا پھر یہ صورت ہے کہ وزن کے لحاظ سے اِسے دونوں طرح پڑھا جا سکتا ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ شعرا نے اِسے اکثر معِ اضافت نظم کیا ہے، مثلاً :

آخرِ کار نہ پیداست کہ در تن فسرد    کفِ خونیکہ بداں زینتِ دارے ندہی [غالب]

آخرِ کار جب جہاں سے گیا    ہاتھ خالی کفن سے باہر تھا [میر]

آخرِ کار تو خاک ہے مسکن اُن کا  اہلِ دولت کو بلند آج مکاں کرنے دو [آتش]

یہ کلمہ اِسی مثنوی کے اِس شعر میں آیا ہے اور لازماً مع اضافت نظم ہوا ہے:

پہلے راتوں کی نیند جاتی ہے  آخرِ کار موت آتی ہے [۶۳۶]

اِن وجوہ سے زیرِ بحث شعر میں بھی اِسے مع اضافت پڑھنا مرجح ٹھہرے گا۔ اِسی لیے اِسے مع اضافت لکھا گیا ہے:

اِس سلسلے میں ایک غلط فہمی کا ازالہ ضروری ہے۔ نوراللغات میں "آخرِکار" کو مع اضافت لکھا گیا ہے اور سند میں آتش کا وہ شعر بھی لکھا گیا ہے جسے اوپر پیش کیا گیا ہے۔ اِس اندراج کے بعد امیراللغات کے اِس فقرے کو قوسین میں درج کیا گیا ہے: "زبانوں پر بلا اضافت زیادہ ہے" اور اُس کے آگے بہ طورِ مثال شوق کا یہی شعر [اتنے میں ایک روز......] لکھا گیا ہے۔ اِس سے واضح طور پر یہ بات سامنے آتی ہے کہ شوق کے اِس شعر میں یہ کلمہ بغیرِ اضافت نظم ہوا ہے حالاں کہ اِس شعر کی حد تک یہ بات قطعیت کے ساتھ نہیں کہی جاسکتی کہ اِس میں یہ لفظ بغیرِ اضافت آیا ہے، یوں کہ وزن کے لحاظ سے اِسے مع اضافت اور بغیرِ اضافت، دونوں طرح پڑھا جاسکتا ہے۔ اثر لکھنوی نے بھی اِس کی صراحت کی ہے۔ مؤلفِ نور نے شوق کے اِس شعر کو غلط طور پر بہ طورِ سند پیش کیا ہے۔

آری: دیکھیے ضمیمہ تشریحات میں شعر ۱۲۲۳ کے تحت۔

آچنبھا (۱۷۵): ف اور ش میں اِسی طرح ہے۔ یہ اِس لفظ کا قدیم مروج املا ہے، اِس لیے اِس کو برقرار رکھا گیا ہے۔

اِسرار (۵۰۸): آسیب، جن کا سایہ، پری کا سایہ؛ اِن معنوں میں یہ لفظ بہ کسرِ اوّل ہے اور بہ طورِ واحد مستعمل ہے۔ آصفیہ، امیر، نور؛ سب میں اِس کی صراحت موجود ہے۔

اِکسیر (۱۲۵۵): محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ یہ لفظ بہ کسرِ اوّل ہے اور اِس میں کچھ اختلاف نہیں۔ اُردو لغات [امیراللغات، نور، آصفیہ، اردو لغت] میں بھی اِسے بالکسر ہی درج کیا گیا ہے۔ بلکہ نور میں یہ صراحت بھی کر دی گئی ہے کہ "بالفتح غلط ہے"۔

اُمّاجان (۱۳۱۷): پُرانی خطی تحریروں میں نیز مطبوعہ کتابوں میں "امّاں" اور "امّا" دونوں شکلیں ملتی ہیں۔ آصفیہ میں بھی "امّا یا امّاں" ہے۔ چوں کہ "امّا" بھی درست اور مستعمل صورت ہے، اِس لیے اِس لفظ کے اِس قدیم املا کو بدلنا مناسب نہیں سمجھا گیا۔ ہاں یہ بات رہ گئی تھی کہ ش میں "امّاجان" ہے، البتہ ع میں "امّاں جان" ہے۔

بانہیں (۱۵۵۱): ش، ن، ع؛ تینوں نسخوں میں "باہیں" ہے۔ "بانہہ" میں نونِ غنّہ جزوِ لفظ ہے۔ لغات میں التزام کے ساتھ اِسے مع نونِ غنّہ لکھا گیا ہے [آصفیہ، نور، پلیٹس کا لغت]۔ "باہیں" لکھا جائے تو اِس کا واحد "باہ" ہوگا، جو بالکل دوسرا لفظ ہے۔ اِسی بنا پر اِسے مع نونِ غنّہ لکھا گیا ہے۔

بَلَند (۴۹۰): فارسی لغات میں یہ لفظ بہ فتحِ اوّل، بہ کسرِ اوّل اور بہ ضمِّ اوّل ہے [تفصیل غیاث اللّغات میں] لیکن صاحبِ غیاث نے یہ بھی لکھا ہے کہ "بہ فتح افصح است۔" نور میں فارسی کے مطابق حرفِ اوّل کی تینوں حرکات لکھ دی گئی ہیں لیکن ترجیح کی صراحت نہیں۔ آصفیہ میں ب پر زبر لگا ہوا ہے۔ میں نے غیاث کی صراحت کے مطابق [کہ زبر کے ساتھ فصیح تر ہے] اور آصفیہ کے اندراج کے مطابق ب پر زبر لگایا ہے۔ [آصفیہ میں "بلند" کے جملہ متعلقات میں التزاماً ب پر زبر لگایا گیا ہے۔

بَتوں: دیکھیے اِس ضمیمے کے آخر میں۔

بھیج (۱۵۷۶): ش میں اِسی طرح ہے۔ ع میں "بھینچ بھینچ" ہے۔ "بھیچنا" اور "بھینچنا" دونوں املا ملتے ہیں۔ بحر البیان میں "بھینچنا" ہے۔ نور میں "بھیچنا" ہے۔ پھر "بھینچنا" کے تحت لکھا گیا ہے: "دیکھو بھیچنا"۔ اِس سے معلوم ہوا کہ مولّف کے نزدیک مرجّح صورت بغیرِ نونِ غنّہ ہے۔ آصفیہ میں صرف "بھیچنا" [بغیرِ نون] ہے۔ اِسی بنا پر یہاں ش کے املا کو ترجیح دی گئی ہے۔

بے وَقوف (۲۳۷): اصل لفظ "وُقوف" ہے، لیکن "بے وقوف" بہ معنیِ احمق مہند ہے۔ نور میں واو پر کوئی حرکت نہیں، لیکن آصفیہ میں "بے وَقوف" اور "بے وَقوفی" ہے۔ اِسی نسبت سے واو پر زبر لگایا گیا ہے۔ مستعمل بھی اِسی طرح ہے۔

**پائنچے** (۷۰۲) : نور میں "پائنچا" ہے اور آصفیہ میں "پائینچہ" [ معِ اضافۂ یا ] ہے مستعمل بغیرِ ی ہے اور شعر میں بھی اِسی طرح آیا ہے۔ لطیفہ یہ ہے کہ آصفیہ میں "پائینچہ بھاری ہونا" کی سند میں یہ شعر لکھا ہوا ہے :

پائینچہ بھاری کیا تھا، توبہ کی تھی کس کے ڈر سے
آج نوچندی میں بی راحت کا ڈولا پھر گیا

اِس میں بھی "پائینچہ" لکھا ہوا ہے، مگر شعر میں "پائنچہ" نظم ہوا ہے۔ اِس سے یہی خیال ہوتا ہے کہ "پائنچہ" کی جگہ "پائینچہ" محض کرشمۂ کتابت ہے۔

اِس لفظ کو نور و آصفیہ دونوں میں "اردو" لکھا گیا ہے۔ نور میں یہ صراحت بھی کی گئی ہے : "یہ لفظ فارسی "پائچہ" کا بگاڑا ہوا ہے"۔ فارسی میں "پایچہ" [معِ ی] ہے، مگر ذرا مختلف معنی میں :

"پایچہ : بروزنِ پارچہ، تنبان و شلوار باشد و آنرا بعربی "رجلان" خوانند"۔ [ برہانِ قاطع ]۔

"پایچہ" کی اردو شکل "پائنچا" یا "پائنچہ" ہے۔ اردو ہونے کے لحاظ سے واحد صورت میں "پائنچا" مرجح قرار پائے گا اور جمع کی صورت میں "پائنچے"۔

**پاؤں** : اِس لفظ کو کئی طرح لکھا جاتا رہا ہے : پانو، پانوں، پانوٓں، پاؤں۔ اِن میں سے پہلی اور آخری صورت چلن میں زیادہ رہی ہے۔ مرزا غالب نے "پانو" کو صحیح بتایا ہے۔ اُن کی جس غزل کی ردیف "پانو" ہے، وہ اُن کے دیوان میں ہے بھی، حرفِ واو کی ردیف میں۔ لکھنؤ میں "پاؤں" زیادہ دیکھنے میں آیا ہے۔ بہ قولِ شوق نیموی : "دلی والے "پانو" لکھتے ہیں اور ردیفِ واو میں لاتے ہیں۔ اور لکھنؤ والے "پاؤں" لکھتے ہیں اور ردیفِ نون میں داخل کرتے ہیں۔ اور بعضے "پانوں" بھی لکھتے ہیں" [ اصلاح، ص ۱۸ ]۔ شوق شاگرد تھے آتش کے اور آتش کی جس غزل کی ردیف "پاؤں" ہے، وہ حرفِ نون کے تحت آئی ہے۔ قیاس کے لیے یہ قرینہ کافی ہے، اِسی لیے اِن مثنویات میں اِس لفظ کے اِسی املا

کو ترجیح دی گئی ہے۔

**پریشانی** (۱۴۵۶): مولانا احسن مارہروی نے ایک خط میں لکھا ہے: "پریشاں میں دلّی والوں کی زبان سے اکثر یائے مجہول اور لکھنؤ وغیرہ میں یائے معروف غرض کہ صحیح دونوں طرح ہے" [مکاتیبِ احسن، ص ۱۴۶]۔ آصفیہ میں "پریشاں" اور اِس کے جملہ متعلقات کو معِ یائے معروف لکھا گیا ہے، لیکن میر امن نے مخطوطۂ گنجِ خوبی میں ہر جگہ اِس لفظ کو معِ یائے مجہول لکھا ہے، یعنی التزام کے ساتھ ی پر علامتِ مجہول لگائی ہے۔ بہ ہر صورت اِس کتاب میں "پریشاں" اور "پریشانی" کا تلفّظ معِ یائے معروف مرجّح ہے۔

**تشنہ** (۲۵۸): نور میں "تشنہ" کو بہ فتحِ اوّل لکھا ہے۔ مزید صراحت کی گئی ہے کہ: "بہ فتحِ تا صحیح ہے، بہ کسرِ تا غلط"۔ حوالہ کوئی دیا نہیں۔ اِس کے برخلاف آصفیہ میں "تشنہ" اور "تشنگی" دونوں لفظوں میں ت پر زیر ملتا ہے۔ اردو لغت (کراچی) میں اِن دونوں لفظوں کو بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل دونوں طرح لکھا ہے۔

فارسی لغات میں سے غیاث اللغات میں یہ دونوں لفظ موجود نہیں۔ بہارِ عجم میں موجود ہیں مگر حرکات کی صراحت کے بغیر۔ برہانِ قاطع میں یہ دونوں لفظ موجود نہیں تھے۔ اِس لغت کے مرتّب اور مشہور ایرانی زبان شناس ڈاکٹر معین نے حاشیے پر اِن کا اضافہ کیا ہے اور دونوں کو بہ کسرِ اوّل لکھا ہے [جلدِ اوّل حاشیہ، ص ۴۹۹]۔ پلیٹس کے لغت میں بھی یہ دونوں لفظ بہ کسرِ اوّل ملتے ہیں۔ اِن سارے اندراجات سے یہ بات واضح طور پر سامنے آتی ہے کہ یہ لفظ مختلفُ التلفّظ ہیں، مگر مرجّح صورت بہ کسرِ اوّل ہے۔ اِسی بنا پر ت کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

**تواں** (۴۹۲): فارسی لغات میں اِسے بہ ضمِّ اوّل لکھا گیا ہے، لیکن برہانِ قاطع کے ایرانی مرتّب اور مشہور زبان شناس ڈاکٹر معین نے اِس لفظ کے حاشیے میں لکھا ہے کہ "لغۃً بہ ضمِّ اوّل، در تداولِ امروز بہ فتحِ اوّل"۔ یہی صورت اردو میں ہے۔ نور

میں اِس کی صراحت کردی گئی ہے: "تواں، بہ ضمِ اوّل صحیح ہے۔ اردو میں زبانوں پر بہ فتحِ اوّل ہے"۔ آصفیہ میں بھی "توانا" اور "توانائی" کی ت پر زبر لگا ہوا ہے، اِسی بنا پر اِس لفظ کو بہ فتحِ اوّل لکھا گیا ہے۔

ٹکتے تھے (۱۴۹۲): ٹکنا اور ٹنکنا، دونوں املا ملتے ہیں۔ آصفیہ میں "ٹکنا" ہے۔ نور میں "ٹکنا" کے تحت یہ صراحت کی گئی ہے کہ "اِن معنوں میں "ٹنکنا" بولتے ہیں۔" بہ ہر صورت، یہ طے ہے کہ "ٹکنا" اور "ٹنکنا" دونوں طرح درست ہے۔ ش میں "ٹکتے" ہے، اُسی کو برقرار رکھا گیا ہے۔

جَراحَت (۶۲۵): عربی میں بہ کسرِ اوّل ہے۔ نور میں ج پر زبر لگا ہوا ہے اور یہ اِس لحاظ سے درست ہے کہ اردو والوں کی زبان پر عموماً بہ فتحِ اوّل ہی ہے۔ نور میں یہ صراحت بھی کی گئی ہے کہ "عربی میں بہ کسرِ اوّل"۔ اِس سے وضاحت ہو جاتی ہے کہ بہ فتحِ اوّل اردو کا تصرّف ہے۔ اِسی لحاظ سے جیم پر زبر لگایا گیا ہے۔

جوں جوں (۱۳۷۶): آصفیہ میں "جوں توں" کے تحت یہ صراحت کی گئی ہے: "بہ ضمِ جیم و واوِ مجہول و معروف ہر دو درست است" لیکن "جوں توں" اور "جوجوں" دونوں کو مع واوِ معروف درجِ لُغت کیا گیا ہے۔ اِس کے برخلاف میر امّن نے مخطوطۂ گنجِ خوبی میں ہر جگہ اپنے قلم سے واو پر علامتِ مجہول بنائی ہے۔ اِس سے معلوم ہوا کہ یہ ٹکڑے مع واوِ مجہول مستعمل تھے، یا یہ کہ وہ اِنھیں اِس طرح درست مانتے تھے۔

نور میں اِن دونوں ٹکڑوں کو مع واوِ معروف لکھا گیا ہے [واو پر علامتِ معروف لگائی گئی ہے] اِس پر تبصرہ کرتے ہوئے اثر لکھنوی نے لکھا ہے: "لکھنؤ میں واوِ مجہول سے بولتے ہیں" [فرہنگِ اثر، ص ۳۰۲]۔

میں نے احتیاطاً اِن ٹکڑوں کو معروف و مجہول آواز کے تعین کے بغیر لکھا ہے۔ اِن کو مع واوِ مجہول پڑھا جائے، تب بھی صحیح ہوگا اور مع واوِ معروف کہا جائے، تب بھی غلط نہیں ہوگا۔ [اثر مرحوم کے قول کے مطابق ترجیح مع واوِ مجہول کو حاصل رہے گی]۔

جھکائے گی (۲۳۹) : احتیاطاً یہ صراحت کرنا ہے کہ ف میں اسی طرح [بغیر نونِ غنّہ] ہے۔ نور میں بھی اسی طرح درج کیا گیا ہے اور فرہنگِ اثر میں اس سے اختلاف نہیں کیا گیا۔ ع میں بھی "جھکائے گی" ہے۔

چڑھاتی ہے (۷۹۲) : لغات میں "چڑ" اور "چڑھ" دونوں طرح لکھا گیا ہے۔ چوں کہ س، گلزار، ع؛ سب میں "چڑھاتی" ہے، اس لیے اسی املا کی پابندی کی گئی ہے۔ شعر ۸۷۸ میں "چڑھ" آیا ہے۔ وہاں دل چسپ بات یہ ہے کہ س اور گلزار میں "چڑ" ہے۔ ع میں "چڑھ" ہے۔ یہ وہی اختلافِ املا والی بات ہے۔ دونوں جگہ اِسے مع ہائے مخلوط لکھا گیا ہے۔

چوچلا : یہ لفظ ان مثنویوں میں کئی جگہ آیا ہے اور مختلف نسخوں میں کہیں "چونچلا" ہے، کہیں "چوچلا"۔ لغات میں بھی "چونچلا" اور "چوچلا" دونوں شکلیں ملتی ہیں [نور، آصفیہ]۔ مثنویات کے مختلف قدیم نسخوں میں "چوچلا" نسبتاً زیادہ ملتا ہے مثلاً شعر ۱۲۱۵ میں س، م، خ، گلزار اور ع؛ سب میں "چوچلا" ہے، اس لیے اسی املا کو ترجیح دی گئی ہے۔

چھپ کے (۱۷۰) : جلال لکھنوی نے اپنے لغت سرمایۂ زبانِ اردو میں لکھا ہے کہ یہ لفظ "فصحائے لکھنؤ کی زبان پر بالکسر ہے اور اہلِ دہلی کی زبان پر بالضم"۔ یہی بات نور میں لکھی گئی ہے۔ ناسخ کے شاگرد، بحر لکھنوی نے اپنے رسالۂ لغات المصادر، بحر البیان میں "پوشیدہ شدن" کے معنی میں "چھِپنا" بہ کسرِ اوّل لکھا ہے اور "چھُپنا" کے معنی لکھے ہیں: "رخنۂ خُرد یا کلاں بند شدن از گِل درمکان، چوں سوراخِ موش یا دیوارِ شکستہ را"۔

آصفیہ میں "چھُپنا" ہے۔ اس سے جلال وغیرہ کے قول کی تائید ہوتی ہے، لیکن انشا نے جو کچھ لکھا ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس زمانے میں یہ لفظ فصحائے دہلی کی زبان پر بہ کسرِ اوّل تھا [ترجمۂ دریائے لطافت، ص ۲۵] — نیز ص ۲۲۲ پر لکھا ہے: "چھپنا اور چھُپنا میں کسرے اور ضمّے کی مخالفت ہے۔ فصیح

بالکسر ہے اور ضمّے کے ساتھ اہلِ مغل پورہ کا لہجہ ہے، اہلِ اردو کی زبان نہیں"۔

مرزا غالب نے تفتہ کو ایک خط میں لکھا ہے: "مجموعۂ نثرِ اردو کا انطباع اگر میرے لکھے ہوئے دیباچے پر موقوف ہے، تو اُس مجموعے کا چھپ جانا بالفتح میں نہیں چاہتا، بلکہ چُھپ جانا بالضم چاہتا ہوں" [عودِ ہندی، مطبعِ مجتبائی میرٹھ، ص ۱۲۷]۔ ایک اور خط میں اُنھی کو لکھا ہے: "اور ہاں حضرت! وہ مجموعہ چھپے گا بالفتح، یا چُھپے گا بالضم" [ایضاً، ص ۱۲۵]۔

میر امّن نے اپنی کتاب گنجِ خوبی [نسخۂ خطّی، بہ قلمِ میر امّن] میں ہر جگہ التزام کے ساتھ حرفِ اوّل کے نیچے زیر لگایا ہے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ دہلی میں یہ لفظ بہ کسرِ اوّل اور بہ ضمِ اوّل دونوں طرح مستعمل تھا۔ مگر آخر آخر میں بہ کسرِ اوّل کی جگہ بہ ضمِ اوّل نے رواجِ عام پایا اور اب دلّی والے "چُھپنا" کہتے ہیں۔

اہلِ لکھنؤ "چھِپنا" کہتے ہیں۔ مرزا رجب علی بیگ سرور نے شگوفۂ محبت میں ایک جگہ لکھا ہے: "یہ قصّۂ یوسف جمال..... یا تو چھِپا تھا، اب چھَپا۔ جب یہ زیر زبر ہوا، تب مدِ نظر ہوا" [یہ حوالہ نیر مسعود صاحب نے بھیجا ہے]۔ اِس سے مزید وضاحت ہو جاتی ہے۔

چہ می گوئیاں (۱۵۹): لُغت میں "چمی گوئیاں" اور "چہ می گوئیاں" دونوں طرح ملتا ہے۔ س میں تو "چما گوئیاں" ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ کتابت کی غلطی ہے۔ م، خ، گلزار، نسخۂ نول کشور، ع؛ سب میں "چہ می گوئیاں" ہے۔ اِسی املا کو ترجیح دی گئی ہے۔

چیونٹیوں (۱۸۷): ف میں "چیٹیوں" [بغیر نونِ غنہ] ہے۔ لُغات میں "چینٹی" اور "چیونٹی" دونوں املا ملتے ہیں، مگر "چیٹی" کسی لغت میں نہیں ملا۔ ف کے کاتب کا یہ عام انداز ہے کہ ایک ہی لفظ میں کہیں نون کا نقطہ لگاتا ہے اور کہیں نہیں لگاتا۔ اِس بنا پر میں نے یہ مناسب خیال کیا کہ لغات کے اندراج کے مطابق "چینٹی" مع نونِ غنہ کو ترجیح دی جائے۔ ع میں "چیونٹیوں" ہے۔

خاتمُ الانبیا (۴۲۴): "خاتم" بہ فتحِ سوم اور بہ کسرِ سوم، دونوں طرح صحیح ہے [المنجد]۔

قرآنِ پاک میں بہ فتحِ تا "خاتَم" آیا ہے [سورۂ احزاب، آیت نمبر ۴۰]۔ چوں کہ "خاتم الانبیا" عربی ترکیب ہے، اِس لیے اِسے بہ فتحِ تا "خاتَمُ الانبیا" مرجّح سمجھا گیا ہے۔

خُرُوشش (۱۶۹۵): فارسی میں خ پر پیش ہے۔ نور میں صرف فارسی کا تلفظ لکھا گیا ہے، لیکن آصفیہ میں خ پر زبر لگا ہوا ہے اور یہ اردو میں استعمالِ عام کے عین مطابق ہے۔ اِسی کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔ ہاں نور میں یہ بھی لکھا گیا ہے کہ فارسی میں واو معروف ہے۔ یہ درست نہیں۔ فارسی میں واو مجہول ہے [برہانِ قاطع]۔ اردو میں بھی واو مجہول ہے۔

خِزاں (۶۰۸): فارسی لغات [بہارِ عجم، برہانِ قاطع، غیاث اللغات] میں اِسے بہ فتحِ اوّل لکھا گیا ہے۔ نور میں یہ لکھا گیا ہے کہ اِس میں اختلافِ حرکت ہے کہ بہ فتحِ اوّل بھی لکھا گیا ہے اور بہ کسرِ اوّل بھی۔ آصفیہ میں اسے صرف بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے۔ ہاں مولّف نے یہ صراحت ضرور کر دی ہے کہ اِس لفظ کو بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل، دونوں لکھا گیا ہے۔ [کن لغات میں بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے، اِس کا حوالہ نہ مولّفِ آصفیہ نے دیا اور نہ مولّفِ نور نے]۔ یہ بات ضرور ہے کہ اردو میں زبانوں پر بہ طورِ عموم بہ کسرِ اوّل "خِزاں" ہے اور صاحبِ آصفیہ نے جو "خِزاں" لکھا ہے، یہ دراصل اُردو کے تلفظ کی نشان دہی ہے۔ پلیٹس کے لغت اور اردو لغت میں اسے بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل، دونوں طرح درج کیا گیا ہے۔ فیلن نے اپنے لغت میں اِسے صرف بہ کسرِ اوّل لکھا ہے اور یہ اردو میں استعمالِ عام کے مطابق ہے۔ آصفیہ کے مطابق خ کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

خَیلا (۷۰۱): آصفیہ میں پھوہڑ، بیہودہ، احمق عورت کے معنی میں اِسے معِ یائے معروف لکھا گیا ہے۔ نور میں اِسے عربی لکھ کر، معِ یائے لین "بروزنِ صحرا" لکھا گیا ہے۔ اثر لکھنوی نے فرہنگِ اثر میں اِس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے: "صاحبِ نور اللغات نے عربی "خَیلا" [بہ فتحِ اوّل] اور ہندی "خِیلا" [بہ کسرِ اوّل و یائے مجہول] کو

گڈمڈ کر دیا ہے۔ رنگین کے اِس شعر سے ہندی "خیلا" کے تلفظ میں کوئی شک نہیں رہتا :

مجھے جو نام دھرتی ہے دوگانا تیری خیلا ہے
وہ خود تو آرسی دیکھے کہ کیا کوچا کریلا ہے "

مگر رنگین کے اِس شعر سے "خیلا" میں یاے مجہول کے ہونے پر استدلال نہیں کیا جا سکتا، یوں کہ اصولِ قافیہ کی رو سے لام کا حرفِ ماقبل شاملِ قافیہ نہیں، یوں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ رنگین کے شعر میں یہ لفظ مع یاے مجہول آیا ہے پلیٹس نے خِیلا اور خَیلا، دونوں طرح درجِ لغت کیا ہے ایک ہی معنی میں۔ فیلن نے بھی اِسی طرح لکھا ہے۔ عربی میں "خَیلا" ہے اور "خِیلا" کو ہندی مانا گیا ہے؛ مگر اِن لغات کے اندراج سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اُردو میں یہ دونوں طرح مستعمل ہے۔ آصفیہ میں جو اِس کو مع یاے معروف لکھا گیا ہے، تو اِس کی تصدیق کسی اور اندراج سے نہیں ہوتی۔ میرا خیال ہے کہ آصفیہ کا یہ اندراج قابلِ قبول نہیں۔ اِس لفظ کو "خِیلا" اور "خَیلا" دونوں طرح پڑھا جا سکتا ہے۔ میں نے نور کی مطابقت میں خ پر زبر لگایا ہے۔

دن دِہاڑے (۱۵۸) : نور میں "دہاڑے" کی د کے نیچے زیر لگا ہوا ہے، اصل لغت میں بھی، اور مثالیہ شعر میں جہاں یہ لفظ آیا ہے وہاں بھی۔ آصفیہ میں دال پر نہ زبر ہے نہ زیر۔ فیلن اور پلیٹس کے لغات میں اِسے بہ فتحِ دال لکھا گیا ہے۔ اردو لغت میں اِسے بہ فتحِ دال اور بہ کسرِ دال، دونوں طرح لکھا گیا ہے۔ میں نے یہاں نور کی مطابقت کو ترجیح دی ہے [میرے سننے میں "دن دَہاڑے" آیا ہے]۔

دھین دَھوکڑی (۱۵۷) : ف میں "دھین دونکڑی" ہے۔ نور میں "دھین دھوکڑی" ہے آصفیہ میں "دھینگ دھونکڑی" ہے۔ میں نے نور کی مطابقت کو مرجح سمجھا ہے اِسی نسبت سے "دھین دھوکڑی" لکھا ہے۔

دیدہ دَلیل (۲۶۳، ۹۳۴، ۹۴۶) : نور میں "دلیل" کی دال پر حرکت موجود نہیں، مگر آصفیہ

میں "ذلیل" کی ذال پر زبر لگا ہوا ہے۔ فیلن اور پلیٹس کے لغات میں نیز اردو لغت میں "ذلیل" بہ فتحِ اول و یائے مجہول مندرج ہے ــــ اِسی کی مطابقت اختیار کی گئی ہے۔

رنگ و توبی : دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۱۳۶۹۔

رِواج (۲۶۱) : نور میں اِس لفظ کے ذیل میں صرف یہ صراحت ملتی ہے : "ع، بہ فتحِ اول۔ فارسی بہ کسرِ اوّل بولتے ہیں"۔ البتہ آصفیہ میں اردو سے متعلق صراحت موجود ہے : "یہ لفظ عربی میں بہ فتحِ رائے مہملہ ہے، مگر اردو اور فارسی زبان میں بالکسر مروّج ہے"۔ غیاث اللغات میں فارسی کے تصرف کی وضاحت موجود ہے : "رواج۔ بہ فتح ..... وبکسر چنانکہ مشہور شدہ، تصرفِ فارسیان است"۔ اِسی لغت میں لفظِ "خراج" کے تحت یہ عبارت ملتی ہے :

"خراج۔ بہ فتحِ اوّل ..... و خانِ آرزو در خیاباں نوشتہ کہ خراج بہ فتح، باج۔ و در فارسی بکسر شہرت دارد۔ بدانکہ طورِ فارسیانست کہ مصدرِ بابِ تفعیل کہ بروزنِ فعال بود، بہ فتحِ اوّل، آنرا بکسرِ اوّل خوانند در بعضے مواقع، چنانکہ : وتار و دمار و داع و رواج، کہ ہمہ دراصل مفتوح الاوّل ہستند، فارسیاں ہمہ را بہ کسرِ اوّل خوانند"۔

اِس تفصیل سے بہ خوبی معلوم ہوتا ہے کہ بہ کسرِ اوّل اردو اور فارسی میں مرجح حیثیت رکھتا ہے۔ اِسی لحاظ سے آصفیہ کے مطابق اِسے بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے۔

زار و قَطار (۱۵۸۳) : "قطار" اصلاً بہ کسرِ اوّل ہے، لیکن اردو میں عموماً بہ فتحِ اوّل مستعمل رہا ہے۔ آصفیہ میں اِس کی صراحت موجود ہے۔ "قطار" کو بہ کسرِ اوّل لکھ کر صراحت کی گئی ہے کہ "مشہور بہ فتحِ اوّل"۔ یہی بات مؤلفِ نور نے لکھی ہے : "صحیح بہ کسرِ اوّل ہے، اردو میں زبانوں پر بہ فتحِ اوّل ہے"۔ اِسی لیے ق پر زبر لگایا گیا ہے۔

زُبان (۱۲۶۴) : فارسی میں بہ فتحِ اوّل و بہ ضمِ اوّل، دونوں طرح ہے (برہانِ قاطع) مزید تفصیل غیاث میں ہے۔ نور و آصفیہ دونوں میں اِسے بہ فتحِ اوّل و بہ ضمِ اوّل دونوں

طرح لکھا گیا ہے اور ترجیح کی صراحت نہیں۔ البتہ نفائس اللغات میں اسے صرف
بہ فتحِ اوّل لکھا گیا ہے۔ اِسی طرح "زبان نکالنا" اور "زبان بند ہونا" میں ز کے پر
زبر لگا ہوا ہے، اِس سے مولّف کی ترجیح کا واضح طور پر علم ہوتا ہے۔ لکھنؤ کے
متعدد اہلِ علم اور اہلِ زبان سے معلوم ہوا کہ وہاں فصحا بہ فتحِ اوّل بولتے ہیں۔ میں
نے بھی وہاں اِسی طرح سنا ہے۔ اِسی بنا پر اِس لفظ کو ہر جگہ بہ فتحِ اوّل لکھا
گیا ہے۔

سِجدہ (۱۲۴۸): عربی میں بہ کسرِ اوّل اور بہ فتحِ اوّل، دونوں طرح ہے [المنجد]۔
غیاث اللغات میں مزید تفصیل دیکھی جا سکتی ہے۔ آصفیہ میں س پر زبر اور زیر
دونوں لگے ہوئے ہیں لیکن یہ صراحت کی گئی ہے: "قرآن شریف کی ایک سورت
کا نام۔ بعض فرہنگ نویسوں کی رائے ہے کہ بہ فتحِ سینِ مہملہ اِس کے واسطے ہے
ورنہ بہ کسر ہے۔" نور میں اِس کو صرف "بالکسر و فتحِ سوم" لکھا گیا ہے۔ اِسی بنا پر
س کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

سِر، سَر: دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۱۵۷۔

سِمت (۶۸): یہ عربی کا لفظ ہے اور عربی میں بہ فتحِ اوّل ہے۔ پلیٹس نے اِسی نسبت
سے اِسے بہ فتحِ اوّل لکھ کر، مزید لکھا ہے کہ عوام بہ کسرِ اوّل کہتے ہیں۔ اِس کے
برخلاف فیلن نے بہ فتحِ اوّل لکھ کر، یہ صراحت کی ہے کہ مقبولِ عام "تلفظ" سِمت
[بہ کسرِ اوّل] ہے۔ آصفیہ میں میم پر زبر تو لگا ہوا ہے، مگر س خالی ہے، البتہ نور میں
بہ فتحِ اوّل لکھ کر، یہ وضاحت بھی کر دی گئی ہے: "اردو میں بالکسر ہی زبانوں پر ہے"
اور یہ بالکل درست ہے، اِسی لیے اِسے ہر جگہ بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے۔
اِس میں یہ اضافہ بھی کیا جا سکتا ہے مخطوطۂ گنجِ خوبی میں میر امّن نے اپنے
قلم سے اِس لفظ میں س کے نیچے زیر لگایا ہے۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ لفظ
کی یہ تبدیلی کچھ نہیں بات نہیں۔

سُونچ (۷۷): ف اور ع میں "سونچ" ہے۔ شعر ۲۶۶ میں بھی یہ لفظ آیا ہے اور وہاں

بھی دونوں نسخوں میں اِسی طرح ہے۔ "سونچنا" [مع نونِ غنہ] اُس زمانے میں مستعمل ضرور تھا۔ خطّی اور مطبوعہ تحریروں میں بھی یہ املا مل جاتا ہے اور لُغات میں بھی۔ نور میں لکھا گیا ہے کہ اِس کا املا نون کے ساتھ یعنی "سونچنا" ناجائز ہے، لیکن اِس سے صحیح صورتِ حال سامنے نہیں آتی۔ یہ درست ہے کہ اب بطورِ عموم اِس کو "سوچنا" لکھتے ہیں؛ لیکن پہلے یہ مع نونِ غنہ بھی مستعمل تھا بلکہ بعض کے نزدیک تو صرف مع نونِ غنہ صحیح تھا۔ ناسخ کے معروف شاگرد بحر لکھنوی نے اپنے رسالۂ لُغت بحر البیان میں اِسے صرف نونِ غنہ کے ساتھ لکھا ہے: "سونچنا" بہ واوِ مجہول و نونِ غنہ، خیال کردن و بیاد آوردن چیزے را"۔ لکھنؤ کے معروف استاد اور لُغت نویس جلال نے اپنے لغت سرمایۂ زبانِ اردو میں لکھا ہے: "سونچنا" نونِ غنہ کے ساتھ، اندیشیدن کا ترجمہ ہے۔ جو لوگ اِس کو بدون نونِ غنہ کے پڑھتے ہیں یا لکھتے ہیں، مولف کے نزدیک غلط ہے"۔ اِس کے برخلاف نفائس اللغات میں [جو اُسی عہد کی تالیف ہے اور جس کا مولف دبستانِ لکھنؤ ہی سے تعلق رکھتا تھا] "سوچنا" کو نونِ غنہ کے بغیر لکھا گیا ہے۔

مرزا غالب کا ایک خط بہ نامِ نواب کلب علی خاں مکاتیبِ غالب [مرتبۂ مولانا عرشی] میں موجود ہے۔ اِس خط کا نمبر شمار ۵۳ ہے۔ اصل خط کا عکس مرقعِ غالب [مرتبۂ پرتھوی چند] میں شامل ہے۔ اُس میں ایک جملہ اِس طرح لکھا ہوا ہے: "اور یہ سونچ کر کہ آج کے آٹھویں دن جواب آئے گا"۔ اِس سے معلوم ہوا کہ غالب بھی "سونچنا" لکھتے تھے۔ فسانۂ عجائب کے مختلف نسخوں میں [جو مصنف کی نظر سے گزرے ہیں] اِس لفظ کا املا دونوں طرح ملتا ہے۔ ایسے چھے نسخوں میں سے تین نسخوں میں "سوچنا" ہے اور تین نسخوں میں "سونچنا"۔

موجودہ صورت میں میرے لیے یہ ممکن نہیں کہ یہ طے کر سکوں کہ "سونچ" املاے مصنف ہے یا طریقِ نگارشِ کاتب سے اِس کا تعلق ہے۔ چوں کہ لُغات میں یہ دونوں طرح [مع نونِ غنہ۔ بغیرِ نونِ غنہ] ملتا ہے، اِس لیے میں نے اِس کی ایک

شکل [مع نونِ غنّہ] کو اختیار کیا ہے جو اِن مثنویات کے پیشِ نظر نسخوں میں نسبۃً زیادہ ملتی ہے۔

شُعْبدہ (۸۲۸) : املا شین پر زبر ہے۔ آصفیہ میں بھی "شَعْبَدَہ" ہے، لیکن ساتھ ہی یہ صراحت بھی کر دی گئی ہے کہ : "مشہور بہ ضمِ اوّل ہے" اور یہ بالکل درست ہے فیلن نے "شُعْبدہ" ہی لکھا ہے اور پلیٹس کے لغت میں بھی "شعبدہ باز" اور "شعبدہ بازی" کو بہ ضمِ شین لکھا گیا ہے۔ اِسی لیے ش پر پیش لگایا گیا ہے۔ املاً ب پر زبر ہے، لیکن تلفظ میں یہ لفظ اِس طرح آتا ہے جیسے ب ساکن ہو اور فصاحتِ بیان اِسی کی متقاضی معلوم ہوتی ہے۔ اِس کا لحاظ رکھنا چاہیے۔

شِکوَہ (۱۲۱۶) : عربی کے مطابق اصل لفظ "شکویٰ" (بہ فتحِ اوّل) تھا۔ فارسی میں یہ تصرف ہوا کہ آخر میں ہائے مختفی آگئی اور "شکوہ" [مثلاً : شکوۂ بے مہریِ احباب] لکھنے لگے۔ بہارِ عجم میں "شکوہ آشوب" کے تحت اسناد مندرج ہیں۔ اُردو میں زبانوں پر عموماً بہ کسرِ اوّل ہے۔ مولفِ نور نے صحیح طریقہ اختیار کیا ہے کہ اسے "بالکسر و فتحِ سوم" لکھ کر، صراحت کی ہے کہ : "عربی میں شکویٰ بروزنِ دعویٰ"۔ اِسی لیے شین کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

شِگُوفہ (۱۰۰۶) : فارسی میں شین مکسور بھی ہے اور مضموم بھی۔ اختلاف کی تفصیل غیاث اللغات میں دیکھی جا سکتی ہے۔ مولفِ غیاث نے یہ بھی لکھا ہے : "و در بودنِ کاف عربی اتفاقِ ہمراست"۔ یعنی فارسی میں "شکوفہ" ہے۔ اردو میں مصدر "شگفتن" اور اِس کے جملہ مشتقات صرف گاف کے ساتھ مستعمل ہیں۔ یہی صورت "شگوفہ" کی ہے۔ آصفیہ میں اِسے "شُگوفہ" لکھا گیا ہے، یعنی شین پر پیش بھی لگا ہوا ہے اور اُس کے نیچے زیر بھی ہے۔ مطلب صاف ہے کہ مولف کی رائے میں اردو میں یہ دونوں طرح [شِگوفہ، شُگوفہ] درست ہے۔ نور میں اِسے صرف بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے۔ میں نے نور کی مطابقت میں شین کے نیچے زیر لگایا ہے۔

فاتحہ کو (۱۴۸۷) : ش میں "فاتحے کو" ہے۔ اگر قاعدے پر نظر رکھی جائے تو یہ درست

ہے۔ قاعدہ یہ ہے کہ جس لفظ کے آخر میں ہائے مختفی ہوتی ہے، محرّف صورت میں اُس کے آخر میں [ ہائے مختفی کی جگہ ] ے لکھتے ہیں، جیسے مدرسا اور مدرسے کو، مرثیہ اور مرثیے میں۔ رتبہ اور رتبے کو۔ یہ تو ہوا قاعدہ۔ استعمال کا احوال یہ ہے کہ گفتگو اور تحریر، دونوں میں اِس لفظ کو محرّف صورت میں بھی "فاتحہ" سنا اور دیکھا گیا ہے، جیسے: اُن کی [یا اُن کے] فاتحہ میں شرکت کی۔ یہ نہیں سنا گیا کہ فاتحے میں شرکت کی۔ حالاں کہ بہ لحاظِ قاعدہ ہونا اسی طرح چاہیے۔ اِسی مثنوی کے شعر ۱۷۹۹ میں بھی یہ لفظ اِسی انداز سے آیا ہے:

سن کے یہ سب گئے وہاں احباب  بخشا پڑھ پڑھ کے فاتحہ کا ثواب

اصولاً یہاں بھی "فاتحے کا ثواب" ہونا چاہیے، لیکن ش میں یہاں "فاتحہ کا ثواب" ہے۔ [سننے میں بھی اِسی طرح آتا ہے]۔ ن میں ہر جگہ "فاتحہ" ہے۔ یہ تو مناسب طریقہ ہو گا نہیں کہ ش کی مطابقت میں ایک جگہ "فاتحے کو" لکھا جائے اور دوسری "فاتحہ کا"، اِس لیے اُس صورت کو ترجیح دی گئی ہے جو زیادہ مستعمل ہے۔ اِسی لیے "فاتحہ کا ثواب" کی مطابقت میں یہاں بھی "فاتحہ کو" لکھا گیا ہے۔ یہ لفظ شعر ۱۵۳۴ میں بھی آیا ہے۔

**فَرُوگَش** (۱۶۸۶): فارسی میں "فرو" بہ کسرِ اوّل ہے، اِس لحاظ سے "فِروکش" ہونا چاہیے۔ آصفیہ و نور، دونوں میں اِسے بہ کسرِ اوّل ہی لکھا گیا ہے، لیکن پلیٹس نے "فَرو" اور "فِرو" دونوں طرح لکھا ہے۔ [اِسی طرح فَروکش اور فِروکش]۔ اور فیلن نے صرف "فَرو" لکھا ہے۔ فیلن کی یہ خصوصیت ہے کہ وہ اردو میں استعمالِ عام کو ترجیح دیتا ہے اور یہاں بھی وہی صورت ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ اردو والوں کی زبان سے "فَروکش" زیادہ سننے میں آیا ہے۔ [اِسی طرح "فَروگذاشت"۔ شاید ہی کوئی "فِروگذاشت" کہتا ہو۔ فیلن نے اِسے بھی بہ فتحِ اوّل درج کیا ہے]۔ اِسی مناسبت سے فَ پر زبر لگایا گیا ہے۔

**فَریب** (۱۴۰): فارسی میں "فِریب" [بہ کسرِ اوّل و دوم] ہے۔ آصفیہ میں صرف "فریب" ہے،

یعنی فَ کے نیچے زیر لگا ہوا ہے، مگر مولّفِ نور نے یہ صراحت کی ہے کہ: "اردو میں بہ فتحِ اوّل مستعمل ہے" اور یہ بالکل درست ہے۔ فریب، فریبی، فریبیا، فریفتہ فریفتگی یہ سب لفظ اردو والوں کی زبان پر بہ طورِ عموم بہ فتحِ اوّل ہیں۔ نور کے اندراج کے مطابق فَ پر زبر لگایا گیا ہے۔

**فَریفتہ** (۵۸۸) : فارسی میں بہ کسرِ اوّل ہے [ "فریب" بھی فارسی میں بہ کسرِ اوّل ہے]۔ اُردو میں یہ دونوں لفظ [فریب، فریفتہ] زبانوں پر بہ فتحِ اوّل ہیں۔ نور میں "فریفتہ" کو فارسی کے مطابق اصل حرکات کے ساتھ درج کرنے کے بعد، یہ صراحت کر دی گئی ہے کہ: "یہ لفظ زبانوں پر بہ فتحِ اوّل وکسرِ دوم ہے"۔ یہی صحیح بات ہے۔ اِسی کے مطابق فَ پر زبر لگایا گیا ہے۔

**قالِب** (۱۳۱۰) : یہ لفظ جملہ معانی میں بہ فتحِ لام اور بہ کسرِ لام، دونوں طرح درست ہے۔ لُغات میں اِس کی صراحت موجود ہے؛ لیکن مولّفِ نور نے یہ وضاحت بھی کی ہے کہ: "اردو میں بہ کسرِ لام مستعمل ہے"۔ یہی بات صاحبِ آصفیہ نے لکھی ہے، "اردو والے اور بعض شعرائے فارس بہ کسرِ لام استعمال کرتے ہیں، جیسے: چوں یکے زیں چہار شد غالب :: جانِ شیریں برآید از قالب ۔ سعدی"۔ اِسی بنا پر لام کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

**قُراں** ، دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۸۱۸ کے تحت۔

**قِطار** ، دیکھیے زاروقطار۔

**گِریباں** (۶۳۹) : بہارِ عجم میں اِس لفظ کے تحت لکھا گیا ہے: "بالکسر..... و در فارسی بیائے مجہول شہرت دارد"۔ مولّفِ غیاث اللّغات نے بھی اِسے مع یائے مجہول لکھا ہے اور آخر میں یہ بھی لکھا ہے: "و یائے مجہول را اگر معروف خوانند، مضائقہ نباشد بلکہ فصیح نماید"۔ مطلب یہ نکلا کہ فارسی میں مشہور مع یائے مجہول ہے؛ چونکہ متاخرین فارسی میں ہر مجہول یٰ کو معروف پڑھنے لگے ہیں، اِسی لحاظ سے اِسے مع یائے معروف بھی پڑھا جا سکتا ہے۔

اُردو لغات کا احوال یہ ہے کہ آصفیہ میں اسے مع یائے معروف لکھا گیا ہے۔ نور میں یہ صراحت کی گئی ہے کہ "صحیح یائے مجہول سے اور فصیح یائے معروف سے۔" فیلن نے بھی اِسے دونوں طرح لکھا ہے لیکن امثال میں اِسے صرف بہ یائے مجہول لکھا ہے۔ پلیٹس نے فصیح مع یائے معروف لکھا ہے لیکن جس قدر مثالیہ ٹکڑے لکھے ہیں، اُن سب میں اِسے مع یائے مجہول لکھا ہے۔

نور میں یائے معروف سے فصیح ہونے کی جو صراحت ہے، میرا خیال ہے کہ وہ فارسی کے اندراج کی پیروی ہے۔ یہی احوال آصفیہ کے اندراج کا معلوم ہوتا ہے۔ میراثن نے مخطوطۂ گنجِ خوبی میں ہر جگہ اِس لفظ میں ی پر علامتِ مجہول لگائی ہے۔ اِس سے اس زمانے کے استعمال کا بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ واقعہ یہی ہے کہ اردو میں زبانوں پر بہ یائے مجہول زیادہ رہا ہے۔ اِسی نسبت سے اِسے مع یائے مجہول مرجّح خیال کیا گیا ہے۔ ہاں پہلے حرف کے مکسور ہونے پر سب کا اتفاق ہے۔

مِٹّی (۱۳۵۴) : یہ لفظ بہ کسرِ اوّل اور بہ فتحِ اوّل، دونوں طرح مستعمل رہا ہے۔ انشا نے دریائے لطافت میں لکھا ہے : "مَٹّی بالفتح اور مِٹّی بالکسر، دونوں فصیح ہیں" [ ترجمۂ دریائے لطافت، ص ۲۲۲] لیکن بعد کے لُغت نویسوں نے بہ کسرِ اوّل کو فصیح بتایا ہے۔ آصفیہ میں "مِٹّی" لکھا ہوا ہے، مگر یہ صراحت بھی کر دی گئی ہے کہ "عوام مَٹّی بہ فتحِ اوّل"۔ اِس سے معلوم ہوا کہ مولّف نے بہ کسرِ اوّل کو فصیح یا یوں کہیے کہ مرجّح قرار دیا ہے۔ اِس کے جملہ مرکبات میں التزام کے ساتھ میم کے نیچے زیر لگایا گیا ہے، اِس سے مزید وضاحت ہو جاتی ہے۔

فیلن نے اِس لفظ کو بہ کسرِ اوّل اور بہ فتحِ اوّل، دونوں طرح لکھا ہے، مگر مثالوں میں ہر جگہ اِسے بہ کسرِ اوّل ہی لکھا ہے۔ نور میں بھی بہ کسرِ اوّل کو زیادہ فصیح لکھا گیا ہے : "یہ لفظ بالکسر اور بالفتح، دونوں طرحِ استعمال میں ہے، لیکن بالکسر زیادہ فصیح سمجھا جاتا ہے"۔ اِسی بنا پر میم کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

فیلن کے لکھنے کے مطابق پالی میں MATTIKA ہے۔ گویا "ماٹی" میں

یہی زبر الف کی شکل میں ملتا ہے۔ [پلیٹس نے اِس کی پراکرت اور سنسکرت شکلوں کی بھی نشان دہی کی ہے]۔ دوہوں میں "ماٹی" بہ کثرت آیا ہے اور اُردو میں بھی عہدِ میر و سودا تک یہ ملتا ہے، مثلاً: ہر ذرّہ خاک تیری گلی کا ہے بے قرار :: یاں کون سا ستم زدہ ماٹی میں رل گیا [میر۔ کلیات، مرتبۂ آسی، ص ۱۷] خلقت تمام گردشِ افلاک سے بنی :: ماٹی ہزار رنگ کی اِس چاک سے بنی [میر سوز۔ دیوان، میر سوز نمبر، اردوے معلّیٰ دہلی، ص ۴۳۱]۔

مٹیانا، مٹیار، مٹیالا، مٹیا [مٹیا بھوس، مٹیا سانپ، مٹیا محل، مٹیا برج] اُردو میں اب بھی مستعمل ہیں اور اِن سب میں میم پر زبر ہے؛ لیکن یہ بھی درست ہے کہ دہلی اور لکھنؤ، دونوں جگہ کے بیش تر اساتذہ اور لُغت نویسوں نے "مِٹّی" کو فصیح یا یوں کہیے کہ مرجّح مانا ہے [یوں صحیح اور مستعمل "مَٹّی" بھی ہے]۔

محلّہ (۱۲۸۴): بہ لحاظ اصل میم پر زبر ہے۔ نور میں اِسے "مَحَلّہ" لکھا گیا ہے۔ مزید صراحت اِس طرح کی گئی ہے: "یہ لفظ صحیح بہ فتحِ اوّل ہے۔ عوام کی زبانوں پر بہ ضمِ اوّل ہے۔" آصفیہ میں صرف "مُحَلّہ" ہے۔ فیلن نے بہ فتحِ میم لکھ کر، مزید لکھا ہے کہ مقبولِ عام تلفظ "مُحَلّہ" ہے۔

عام طور پر اب "مُحَلّہ" [بہ ضمِ اوّل] سننے میں آتا ہے۔ اسے اگر "مَحَلّہ" کہا جائے تو یہ اصل کی مطابقت ہوگی اور "مُحَلّہ" کہا جائے تو عام تلفظ کی مطابقت ہوگی۔

مُڑچِڑاپَن (۷۴۶): س، گلزار، ع، سب میں اِسی طرح ہے۔ نور میں "مُڑچڑا" "مُنڈچڑا"، "مُنڈچڑھا" تین شکلیں ملتی ہیں۔ پلیٹس کے لُغت میں "منڈچرا" ہے۔ اصل لفظ تو یہی ہے، اُردو میں "مُڑچرا" بھی مستعمل ہوگیا۔ یہ "مُنڈ" کی طرح "مونڈ" بھی سر کے معنی میں مستعمل ہے، اِسی "مونڈ" سے یہ "مُڑچرا" بنا ہے۔

مَقام (۱۷۸۲): "مَقام" اور "مُقام" دونوں کے معنی ہیں: کھڑا ہونا [قیام کرنا] اور کھڑے ہونے کی جگہ۔ صاحبِ نور نے اِس سلسلے میں یہ لکھا ہے کہ "اُردو میں

بیش تر ٹھہراو، قیام کے لیے بہ ضمِ اوّل اور دیگر معانی میں بہ فتحِ اوّل مستعمل ہے"۔ یہ امتیاز نہایت مناسب ہے۔ اِسی نسبت سے یہاں میم پر زبر لگایا گیا ہے۔

مَنہدی (۱۲۱۵،۶۸۲) : م اور خ میں یہی املا ہے [ اور اِس لفظ کا مرجّح املا یہی ہے]۔

مہینا (۳۹) : محض احتیاطاً یہ صراحت کی جاتی ہے کہ ف میں اِس لفظ کا یہی املا ہے [ یعنی آخر میں الف ہے۔ صحیح املا بھی یہی ہے]۔

ناتَوانی (۱۱۴۶) ، دیکھیے : تَواں۔

ناشُدَنی (۱۳۶۰) : محض احتیاطاً اِس لفظ سے متعلق کچھ وضاحت کی جاتی ہے اصل لفظ "شُدَنی" ہے [ بہ فتحِ نون]۔ فارسی امثال میں یہ لفظ ملتا ہے، مثلاً: "شدنی میشود وغصّہ بجا میماند ــ شدنی شد، دگرچہ خواہد شد" [ امثال وحکم، دہخدا۔ جلدِ دوم]۔ اردو میں بھی یہ اِسی طرح مستعمل رہا ہے۔ "ناشُدَنی" بھی مستعمل رہا ہے۔ اِس کے معنی ہیں: "ناممکن، محال" [ نوَر]۔ یہ تو لفظی معنی ہوئے اور اِن معنوں میں یہ فارسی ہے۔ اُردو میں "بدنصیب، کم بخت، ناخلف" کے معانی کا اضافہ ہوا اور اِن معانی کے لحاظ سے یہ مہنّد ہے اور اِن معانی میں حسبِ صراحتِ مؤلفِ نوَر "بسکونِ دال بول چال میں ہے"۔ نوَر میں اِن معنوں کے تحت شوَق کا یہی شعر درج کیا گیا ہے۔

نامی نام (۱۴۸۶) : ش میں اِسی طرح ہے۔ اصل کلمہ "نام ہی نام" ہے۔ مخفّف صورت میں اِسے "نامھی نام" اور "نامی نام" لکھا جاسکتا تھا، لیکن "نامھی نام" بہ غایت اجنبی شکل ہے۔ مزید برآں، قیاس کے لیے "آپی آپ" موجود ہے، کہ یہ بھی اصلاً "آپ ہی آپ" تھا۔ اِس کے قیاس پر بھی، اور ویسے بھی "نامی نام" مرجّح ٹھہرے گا۔

نانگھوں : دیکھیے اِس ضمیمے کے آخر میں۔

نج (۸۶۹) : یہ لفظ صرف جلاؔل کے لغت سرمایۂ زبانِ اردو میں ملتا ہے: " ایک کلمہ ہے کہ انتہائے کار کے معنی کا فائدہ دیتا ہے"۔ مگر تلفّظ کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ متعلقہ شعر میں یہ لفظ اُس معنی میں نہیں آیا جس معنی میں جلاؔل نے اِسے درجِ لغت کیا ہے اور اِس معنی کے لحاظ سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ لفظ کسی اردو لغت میں نہیں ملتا۔ اِس سلسلے میں مزید تفصیل

کے لیے دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۸۷۹ کے تحت۔

نَشتر (۱۳۶۶) : فارسی میں بہ کسرِ اوّل ہے۔ اِس کو "نیشتر" کا مخفف لکھا گیا ہے [برہانِ قاطع]۔ آصفیہ میں ن پر زبر لگا ہوا ہے۔ فیلن نے بھی بہ فتحِ اوّل لکھا ہے۔ اور نور میں صراحت کر دی گئی ہے کہ "عموماً بول چال میں بالفتح ہے"۔ اِسی بنا پر اِسے بہ فتحِ اوّل لکھا گیا ہے۔

نواب : دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۱۶۰ کے تحت۔

نِوالہ (۶۰۳) : غیاث اللغات میں اِسے بہ فتحِ اوّل اور بہ کسرِ اوّل، دونوں طرح لکھا گیا ہے۔ برہانِ قاطع میں صرف بہ فتحِ اوّل ہے۔ آصفیہ میں "نَوالہ" ہے، لیکن یہ صراحت بھی کی گئی ہے کہ "مشہور بہ کسرِ اوّل"۔ نور میں بھی یہ صراحت موجود ہے: "اردو میں بکسرِ اوّل ہی زبانوں پر ہے"۔ اِسی لحاظ سے ن کے نیچے زیر لگایا گیا ہے۔

ہار سِنگھار (۱۱۶) : ف اور ع، دونوں میں یہی املا ہے۔ صراحت کی ضرورت یوں محسوس کی گئی کہ نور اور آصفیہ میں اِسے صرف "ہار سنگار" لکھا گیا ہے، مگر فیلن اور پلیٹس کے لغات میں ہار سنگار اور ہار سنگھار، دونوں شکلیں ملتی ہیں۔ اِسی بنا پر ف کے املا کو برقرار رکھا گیا ہے۔

ہَرتال (۷۴۹) : س، گلزار میں "ہرتال" معِ رائے مہملہ ہے۔ ع میں "ہڑتال" ہے۔ نور میں "ہرتال" اور "ہڑتال" دونوں لفظ مندرج ہیں اور پلیٹس کے لغت میں بھی اِس لفظ کی یہ دونوں صورتیں موجود ہیں۔ چوں کہ "ہرتال" ہی صحیح صورت ہے، اِس لیے س کے املا کو ترجیح دی گئی ہے۔ [ہاں آج کل بہ طورِ عموم "ہڑتال" بولتے اور لکھتے ہیں اور اِس کی صراحت نور میں بھی کر دی گئی ہے]۔

ہِرَن (۱۴) : یہ لفظ لغات میں بہ کسرِ اوّل اور بہ فتحِ اوّل، دونوں طرح ملتا ہے۔ سننے میں بھی دونوں طرح آتا ہے۔ آصفیہ میں "ہِرَن" لکھا ہوا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ بہ فتحِ اوّل بھی درست ہے اور بہ کسرِ اوّل بھی۔ انشا نے دریائے لطافت میں صراحتاً لکھا ہے کہ "حرفِ اوّل مفتوح بھی ہے اور مکسور بھی" [ترجمۂ دریائے لطافت

ص ۲۲۲]۔ اِس کے برخلاف نفائس اللغات میں اِس لفظ کو صرف بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے، اِس سے علاقۂ اودھ کے تلفظ کا بہ خوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ نور میں "ہرن" کو "بہ فتحِ اوّل و دوم، نیز بہ کسرِ اوّل و فتحِ دوم" لکھا گیا ہے، مگر "ہرنی" اور "ہرنوٹا" کو صرف بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے، اِس سے بھی ترجیح کا کچھ اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ نیر مسعود صاحب نے اطلاع دی ہے کہ لکھنؤ میں پُرانے لوگوں کی زبان سے "ہِرن" [بہ کسرِ اوّل] سنا گیا ہے اور اب بھی اِسی طرح مستعمل ہے۔ کئی حضرات نے اِس کی تائید کی اور اِس سے نفائس اللغات کے اندراج کی تائید ہوتی ہے۔ اِسی بنا پر اِسے بہ کسرِ اوّل لکھا گیا ہے۔

ہَول جَول (۸۶۹) : س، گلزار، ع میں "حول جول" ہے۔ نور میں "ہَول جَول" ہے۔ اصل لفظ "ہَول" ہے، گھبراہٹ، اضطراب کے معنی میں، اِس لحاظ سے "ہول جول" ہی ہونا چاہیے۔ [ "حول" تو دوسرا لفظ ہے] اِسی لیے نور کے مطابق "ہول جول" لکھا گیا ہے۔

یاں۔ واں : یہ لفظ اِن مثنویوں میں جگہ جگہ آئے ہیں۔ "یہاں" کی مخفف صورت "یاں" اور "یھاں" دونوں طرح ملتی ہے۔ انشا نے دریائے لطافت میں جہاں اردو کے حروفِ تہجی سے بحث کی ہے، وہاں ہ سے مخلوط حروف کے تحت "یھ" اور "وھ" کی اِس طرح نشان دہی کی ہے: "واو اور ی کے اختلاط کی مثال ہے "یھاں" اور "وھاں" [ترجمۂ دریائے لطافت، ص ۱۳]۔ لکھنوی اساتذہ اور قواعد نویسوں، نیز لغت نگاروں کے یہاں ایسی کوئی بحث نہیں ملتی، جس سے "یہاں" کے مخفف کو "یھاں" اور "وہاں" کے مخفف کو "وھاں" لکھا اور پڑھا جائے۔ اِس کے برعکس متروکات سے متعلق جو رسالے لکھے گئے ہیں، اُن میں اِن کو "یاں" اور "واں" لکھا گیا ہے، مثلاً کلبِ حسین خاں نادر [تلمیذِ ناسخ] کا رسالہ تلخیصِ معلّی (ص ۳۴) وغیرہ۔

مناسب صورت یہ ہے کہ عہدِ غالب تک کے اساتذۂ دہلی کے کلام میں

مخفف صورت میں "یہاں" اور "وھاں" لکھا جائے۔ غالب نے تو اس کی صراحت بھی کی ہے اور لکھا ہے کہ "یہاں" معِ ہائے مخلوط ہے۔ [مکاتیبِ غالب، مرتبۂ عرشی صاحب، مقدمہ]۔ اساتذۂ لکھنؤ کے کلام میں اِن کو "یاں" اور "واں" لکھنا انسب ہوگا۔ اِسی نسبت سے ہر جگہ "یاں" اور "واں" لکھا گیا ہے۔

# اضافہ

بُتوں (۳۴۳) : ف میں "بتوں" [آخر میں نونِ غنّہ] ہے۔ نول کشور میں بھی اِسی طرح ہے۔ ع میں "بتو" ہے۔ اب عام طور پر "بتو" دیکھنے میں آتا ہے، لیکن اِس کی ایک پُرانی شکل "بتوں" بھی ہے۔ یہ آصفیہ میں موجود ہے۔ اُس میں "بتو یا بتوں" لکھا گیا ہے اور اِس سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے کہ "بتوں" بھی اِس لفظ کی ایک شکل ہے۔ اردو لغت میں بھی بتو اور بتوں، دونوں صورتیں ملتی ہیں۔ ف اور نول کشور میں یہاں اِس کی یہی پُرانی شکل ہے۔ یہ لفظ شعر ۱۶۴۹ میں بھی آیا ہے [چاندسی بتو گھر میں بیاہ کے لاؤ] اور وہاں زہرِ عشق کے سبھی پیشِ نظر نسخوں میں "بتو" ہے اور نسخۂ نول کشور میں بھی "بتو" ہے۔ چوں کہ اب یہی شکل بہ طورِ عموم مستعمل ہے، اِسی لیے دونوں جگہ "بتو" لکھا گیا ہے۔

ناگھوں (۱۱۰۵) : س میں "ناگھوں" ہے۔ م میں "لانگھوں" ہے۔ خ، گلزار، ع میں میں "نانگھوں" ہے۔ ل میں یہ مقام مٹا ہوا سا ہے۔ نور اللّغات میں یہ صراحت کی گئی ہے کہ لکھنؤ میں "نانگھنا" کہتے ہیں اور دہلی والے "لانگھنا"۔ نیز اثر لکھنوی نے فرہنگِ اثر میں لکھا ہے کہ لکھنؤ میں "نانگھنا" ہے۔ جلاؔل نے اپنے لغت سرمایۂ زبانِ اردو میں "نانگھنا" لکھا ہے۔ اِن اندراجات سے یہ واضح ہوجاتا ہے کہ لکھنؤ میں "نانگھنا" بہ طورِ عموم مستعمل رہا ہے۔ اِسی بنا پر اِس شعر میں "نانگھوں" لکھا گیا ہے۔



ضمیمہ ۳

# اختلافِ نسخ

۱، ع: اے قلم لکھ تو پہلے۔
۳، ف، ل: پیغبران [غلطیِ کتابت]۔
۴، ف: سچ کی۔ [ " " ]۔
۶، ع: نہ رکے۔
۱۵، ف: آنکھوں پر۔
۲۴، ع: ایک اک۔
۳۸، ل: صبح سے۔
۴۵، ف میں پہلے مصرعے میں "جو" موجود نہیں۔
[بہ ظاہر غلطیِ کتابت]۔
۵۱، ع: نے شکایت ہے۔
۷۵، ع: کہ اتروائے وہ سواری کو۔
۹۴، ع: اس جا پہ۔
۱۲۶، ل: یا الٰہی۔
۱۲۸، ع: سنئے اس طرح کے جو میں نے کلام۔
۱۶۵، ل: بات کرتے ہیں۔
۱۸۶، ع: تجھ سے مل کے۔
۱۹۸، ف: بتلاؤں [غلطیِ کتابت]۔
۲۲۶، ل: دیجے/کیجے۔
۲۴۸، ل، ع: ہر اک پہ۔ ل: کون اس میں کہ جو چھنال نہیں۔
۲۵۰، ع: کس میں طاقت ہے۔
۲۵۱، ل: کر کے دکھلائیں۔
۲۵۳، ل، ع: لگوائیں۔ کھائیں۔
۲۵۵، ع: گورے پر۔
۲۵۶، ل: واری تیرے نثار۔
۲۵۷، ع: تو جو چاہے کر۔
۲۸۰، ف: دشمن جاں ہے۔
۲۹۹، ع: یاد ہے کس کی۔
۳۰۶، ف: دیکھو یہ ٹک ہتیلی۔
۳۱۳، ع میں "یہ" نہیں۔
۳۱۷، ل: آج تو نے۔
۳۱۹، ع: کیجئے آپ۔ دیجئے آپ۔

۳۳۵، ع: ہووے۔
۳۴۲، ع: فیل بازوں پہ۔
۳۴۵، ع: اس سے بہتر ملے اگر۔
۳۴۸، ف: جیسے ایسا شعار [غلطیِ کتابت]۔
۳۴۹، ع: جس کو جان دو بھر ہو۔
۳۵۱، ف: فقرے بازوں پر۔
۳۶۱، ف، ل: پیٹ پیچھے۔
۳۶۴، ف: منہ پر۔
۳۶۹، ف: بے سلیموں [غلطیِ کتابت]۔
۳۸۰، ع: جانے دے۔
۳۹۰، ع: نہیں خبر ہوتے۔
۳۹۵، ف: فعل ہے۔
۴۰۰، ف: ذکر تک یہ کبھی نہ کیجے آپ۔
[غلطیِ کتابت]۔ ع: نہ کیجئے گا، نہ لیجئے گا۔
۴۰۲، ع: کیجئے، دیجئے۔
۴۰۷، ف، ل: فرق اتنا تھا ہم میں اور اُس میں۔
۴۱۱، ف، ل: نہ مزہ جیسے اُن سے جب پایا۔

## بہارِ عشق

۴۲۰، س: یوں کہیں۔
۴۳۸، س: شمع رویوں پر۔
۴۴۳، ع: اک۔
۴۵۲، ع: کسی پر۔

۴۵۸، ع: سیر کرنے کو چوک جاتا تھا۔
۴۶۱، ل، گلزار، ع: قیامت آئی ہے۔
آفت آئی ہے۔ ل، خ، گلزار، ع:
پارسائی پہ۔
۴۶۳، س: کوٹھے پر۔
۴۶۴، س: سر سے پا تک تھا۔
۴۶۵، ع: حسنِ یوسف ہے۔
۴۷۲، یہ شعر س میں موجود نہیں۔
۴۷۹، س میں اِس شعر کے بعد یہ شعر بھی ہے:
فندقیں سرخ سرخ کلیاں تھیں
انگلیاں لوبیے کی پھلیاں تھیں
۴۹۳، ع: واں جنبش۔
۵۰۴، ل، ع: پڑ گئے پھر تو لالے۔
۵۱۳، ل، ع: ہووے۔
۵۲۶، ع: کوئی کیسے ہوئے تم۔
۵۳۴، ع: کیا کریں۔ ل، گلزار، ع: دیکھو اب۔
۵۳۶، ع: کمر کو۔ س: کس پر۔
۵۳۷، س: زبان پر۔
۵۴۴، س: اتنے۔
۵۴۵، س: سارا گھر۔
۵۴۸، ع: ایک کہتا تھا ہائے۔
۵۵۱، یہ شعر ع میں موجود نہیں۔
۵۵۷، ع: وہ غیرتِ ماہ۔

۵۵۸، ل، گلزار، ع، دو ریپرا اٹھانے میں۔
۵۶۴، س، لگی سب گھروں ہونے نذر و نیاز۔
۵۶۸، خ، گلزار، ع، دور ہو جس سے۔
۵۶۹، ع، یہ جس پہ مرتے ہیں۔
۵۷۵، س، جہاں سے جائیں گے۔
۵۷۷، س، تازہ تازہ۔
۵۸۷، ع، شمع رخ کا۔
۵۸۸، ع، حسن خود جس پہ۔
۵۹۵، گلزار، ستمگر پر۔
۵۹۷، ل، اُن کا پتا۔
۶۰۳، گلزار، عشق آپ کا نکالا ہے [غلطیِ کتابت]۔
۶۰۸، ل، گلزار، ع، کہیں بہار ہے یہ۔
۶۲۳، ع، پوشاک چشم دلبر [غلطیِ کتابت]۔
۶۲۹، ع، بادشاہی کا۔
۶۳۶، م، خ، گلزار، ع، دل میں۔
۶۳۸، س، ع، پر۔
۶۴۰، ع، اس کو پہلے ہے۔
۶۴۱، س، پرستے ہیں ـــ ع، گو کہ گزرے نہیں۔
۶۵۰، س، سو طرح کی مشقتیں۔
۶۵۴، س، آہ و نالے۔
۶۵۵، گلزار، لبوں پہ۔
۶۶۴، خ، ل، گلزار، ع، چاہ تاثیر جیب۔

۶۶۳، ل، بتائیں گی۔
۶۶۶، ل، گلزار، پاؤں پر گر میں نے اُن سے کہا ـ ع، پاؤں پر گر کے میں نے اُن سے کہا۔
۶۶۷، ع، نہ اب خراب کرو۔
۶۷۲، ل، گلزار، ع، مردے پہ۔
۶۷۷، ل، گلزار، ع، گھر سے نکلی۔
۶۷۸، ل، گلزار، ع، اک۔
۶۷۹، ع، اک ایک سے۔
۶۸۰، س، چاق و چوبند۔
۶۹۰، س، در بدر۔
۶۹۵، ل، گلزار، ع، ابھی میں جاتی ہوں۔
۷۰۲، ع، اتنا کوئی ہو۔
۷۰۳، ع، پائنچا ہلاتی۔
۷۰۹، م، ل، گلزار، خ، ع، اس دوست۔
۷۲۹، ع، خوب گرمی کی۔
۷۵۷، س، ع، گھر کھوج۔
۷۵۹، ع، نہ اپنی جان دھیان [غلطیِ کتابت]۔
۷۶۷، ع، اور کہنا کہ آؤ۔
۷۷۲، ع، اک ذرا پھر کے۔
۷۸۳، ع، سنبھلتا ہے۔ نکلتا ہے۔
۷۹۸، ل، ع، سر پہ۔
۸۰۰، ل، شرم سے گو کہ عرق تھا سب تن میں۔

ع ؛ شرم سے گو کہ تھا عرق تن میں۔
۸۱۰، س میں "پر" موجود نہیں۔
۸۱۲، س ؛ کچھ ہنسی کچھ ترم۔ ع ؛ تازہ فقرے۔
۸۱۴، س، م، خ ؛ پر۔
۸۱۶، ل، گلزار، ع ؛ کچھ حقیقت تھی۔
۸۲۵، یہ شعر ع میں موجود نہیں۔
۸۳۴، س۔ م، ل، خ ؛ فعلیا۔
۸۳۵، ع ؛ کبھی۔
۸۳۹، ل ؛ اُن سے۔
۸۷۳، ل، گلزار، ع ؛ جھپکنا۔
۸۷۵، ل، گلزار، ع ؛ یہی شرط۔
۸۸۱، ع ؛ کل پھر آویں گے۔ س ؛ حول۔
۹۰۲، ع ؛ موئے بدذات۔ ل ؛ جانتا ہے۔
۹۰۴، ل ؛ کیا بڑا۔
۹۰۸، ع ؛ یک لخت۔
۹۱۱، ع ؛ بولنے پہ۔
۹۲۹، ع ؛ ان گنوں پر ترسے۔
۹۳۷، ع میں دونوں مصرعوں میں "چلتے" ہے۔
۹۴۵، س، گلزار ؛ نخرا تلا۔
۹۵۱، س ؛ چمگوئیاں۔
۹۶۱، ل ؛ چینی پانی۔
۹۶۲، ۹۶۳ ؛ یہ دونوں شعر س میں موجود نہیں۔
۹۶۵، ع ؛ نہیں کچھ اُدماتی۔

۹۸۰، س ؛ مجھ پر۔
۹۸۱، ل ؛ ہے تو۔
۹۸۲، ع ؛ ہے یقیں۔
۹۸۵، س ؛ حال اپنا کون گنوائے۔ ل،
ع ؛ جو تیرے نفقروں میں آئے۔
۹۸۹، ل، گلزار ؛ فعلیاپن۔
۹۹۱، ع ؛ جال میں اک نہ اک دن آئے گا۔
۱۰۰۱، ع ؛ جب ایسے۔
۱۰۰۷، ل، ع ؛ بھینچ کر ہونٹ۔
۱۰۱۰، ع ؛ دکھلائی۔
۱۰۱۵، ع ؛ خدا کی سنوار۔
۱۰۳۰، ع ؛ کھول کے۔
۱۰۳۲، ع ؛ آنکھوں کے۔
۱۰۴۳، ع ؛ دم دلاسے سے۔
۱۰۵۲، ع ؛ زانو پہ۔
۱۰۷۶، ع ؛ یار کرتے ہیں۔
۱۰۷۷، ع ؛ ہٹ کے بیٹھو تمھیں خدا کی قسم۔
اس شعر کے بعد س میں شعر ۱۰۷۷
ہے اور اس کے بعد شعر ۱۰۷۶ ہے
اور پھر شعر ۱۰۷۸ ہے۔
۱۰۸۴، س ؛ خدا ہی ہے۔
۱۰۸۵، ع ؛ پرچھائیں بھی۔
۱۰۸۷، س ؛ دھوئے ہاتھ جہاں۔

۱۰۹۰، گلزار: جلادوں نے۔
۱۰۹۲، س: تیری شیشے پہ بوٹیاں کاٹوں۔
۱۰۹۶، ع: کہتی تھی ہم سے۔
۱۰۹۹، ع: جو یہ پڑ جائے۔ل، ع، ساری شیخی ابھی۔
۱۱۰۰، ل: جعل سازی اب۔
۱۱۰۵، س، م، خ، گلزار: فعل۔
۱۱۱۱، ع: مری رخصت میں۔ہوں گے حقیر۔
۱۱۱۵، ع: مجھ کو جلد۔
۱۱۲۳، ع: پیام سلام۔ل، سلام پیام۔
۱۱۳۹، س: عقل ہوش۔زیاد ہونے لگی۔
۱۱۴۰، ل، گلزار، ع: کبھی ہوا۔
۱۱۴۵، ل، ع: لب پر۔
۱۱۴۸، گلزار: مات کا۔
۱۱۵۳، ع: ذرا سنو۔
۱۱۵۴، س: حول۔
۱۱۵۸، س: حولیں۔
۱۱۶۲، ل: کیسی پچھتائی ہوں۔
۱۲۰۲، ل، ع: پیام سلام۔
۱۲۰۶، ع: میرے اُن کے۔
۱۲۱۰، ل: کیا کیا یہ۔
۱۲۱۵، س: جاتی، آتی۔
۱۲۱۹، ع: بندی میں۔

۱۲۲۴، س: تم یہاں دیکھتے ہو راگ و رنگ
ہو بلا سے کسی پہ قیدِ فرنگ
۱۲۲۶، گلزار: کب ہے۔
۱۲۲۸، س: کھوتا ہے، ہوتا ہے۔
۱۲۳۴، خ، ع: کنبے کی۔
۱۲۳۷، س میں یہ آخری شعر ہے۔ م میں اِس کے بعد "ترغیبِ عشقِ حقیقی" کے عنوان سے ۲۳ شعر ہیں۔
۱۲۴۴، ع: سچ جہاں میں۔ ل: جس کو پی چاہے۔
۱۲۴۵، ع: بہ صد عنواں۔
۱۲۴۶، ل، خ، گلزار، ع: کرنا ہے۔

## زہرِ عشق

۱۲۶۲، ع: باقی جو کچھ کہ ہے کہانی ہے۔
۱۲۶۸، ع: ہے بنا جب سے عالمِ ایجاد۔
۱۲۶۹، ن: رنگِ خوبی۔
۱۲۷۲، ن: انساں کے آب و گل۔
۱۲۷۳، ع: کر دیے اس نے۔
۱۲۷۵، ع: جو کہ واقف تھے ان ـــــ سب حسینوں سے۔
۱۲۷۸، ن: اس سے جس نے ذرا تپاک کیا۔
۱۲۷۹، ن: ہجر سے جلاتا ہے۔

۱۲۸۲، ن، ع : ایک قصہ عجیب — داستان غریب۔
۱۲۸۴، ن، ع ، وہیں رہتا تھا۔
۱۲۸۶، ن، ع ، تھا بہت۔
۱۲۸۷، ن، ع ، دختر تھی اس کی۔
۱۲۹۲، ن : آنکھ بھر کر۔
۱۲۹۵، ن، ل، ع ، شعر گوئی سے۔
۱۲۹۹، ن : نور آنکھوں کا دل کا چین۔
۱۳۰۶، ن، ل، ع ، اترتی جاتی تھیں — کرتی جاتی تھیں۔
۱۳۰۹، ن : کہا نہیں جاتا۔
۱۳۱۴، ع : دیکھتا ان کو — ن : حسنِ جمالِ یار۔
۱۳۱۶، ن ، پاس اُس کے۔
۱۳۱۷، ع : اماں جان آپ کو۔
۱۳۲۴، ع : ٹپک پڑے آنسو۔
۱۳۲۵، ن : ہوئی یہ آمد و رفت۔
۱۳۲۶، ن، ع ، کچھ دن جو۔
۱۳۵۱، ع : یوں ستاؤ گے۔
۱۳۵۴، ل، ع ، بھایا ہے تم کو۔
۱۳۶۰، ع : دل پہ کیا گزرا ہے۔
۱۳۶۱، ع : یوں اگر ہو گیا تو۔
۱۳۶۲، ن : ایسے دیوانے کو۔
۱۳۶۴، ن : کس سے سیکھا ہے اس طرح کے

امور — ع : کس سے سیکھا ہے اس طرح کے طور۔
۱۳۶۷، ن : ایک اور قلب پر۔
۱۳۷۴، ع ، درد و غم آ گیا جو دل کو پسند۔ ل، ع ، سونا راتوں کو۔
۱۳۷۵، ش، آتش سحر۔
۱۳۷۷، ن، ل، ع ، لب پہ آہ تھی سرد۔
۱۳۷۹، ع میں اس شعر کا دوسرا مصرع یہ ہے: جی میں باقی رہا نہ صبر و قرار [ش میں یہ شعر ۱۳۸۱ کا دوسرا مصرع ہے]۔
۱۳۸۰، ۱۳۸۱ : یہ دونوں شعر ع میں موجود نہیں۔
۱۳۸۲، ن، ع : سوچ کر دل میں لکھا اک خط شوق۔
۱۳۸۷، ن ، کوٹھے پے۔
۱۳۹۰، ل، ع ، ورنہ یہ کہتی میں۔
۱۳۹۲، ل، ع ، لکھا یہ اُن کو جواب۔
۱۳۹۶، ن، ل، ع ، سرو۔
۱۴۰۱، ع ، پانی نہیں پیا جاتا۔
۱۴۰۲، ن ، ہا ہر آتا دن میں سو سو بار۔
۱۴۰۶، ن ، اثر ہے ضرور۔
۱۴۱۲، ن، ع ، اس میں غفلت جو تو نے کی لے ماہ۔

۱۴۱۴، ن، ل، ع، دل پہ۔
۱۴۱۷، ل، ع، دل کی الفت نے گو کیا کچھ
جوش ۔ ن : دل کی وحشت نے
کچھ جو مارا جوش۔
۱۴۱۹، یہ شعر ن میں موجود نہیں۔
۱۴۲۲، ل، ع، اب جو پہنچی یہ آپ کی تحریر۔
۱۴۲۵، ن، اُس تلک۔
۱۴۲۹، ن، ل، ع : ہنسی کے کلام۔
۱۴۳۳، ن : میری جانب سے۔
۱۴۴۱، ن، ل، ع، جی میں ٹھانی ہے کیا۔
۱۴۵۰، اس شعر کے بعد ع میں یہ چار شعر ہیں :

لو مری جان جاتی ہوں اب تو
یاد رکھیے گا میری صحبت کو
جو خدا پھر ملائے گا تم سے
تو کہوں گی پھر حال آ تم سے
سن کے میں نے دیا اس کو جواب
نہ کرو دل کو اس قدر بے تاب
کہتی تم کیا ہو یہ خدا نہ کرے
یہ ستم ہو وے کبریا نہ کرے

یہ اشعار ش میں موجود نہیں ۔ نسخۂ
نول کشوری میں بھی یہ شعر موجود نہیں۔
میری رائے میں یہ الحاقی شعر ہیں۔
چوتھا مصرع بحر سے خارج ہے۔ ن
میں یہاں پانچ شعر زائد ہیں۔ چار تو
یہی جو اوپر لکھے گئے ہیں۔ پانچواں
شعر یہ ہے :

عمر بھر ہم وفا نہ توڑیں گے
زندگی بھر نہ منہ کو موڑیں گے

۱۴۵۱، ع : پیار کرتی تھی جو۔
۱۴۵۸، ع : اس طرح سے لگائی آگ۔
ن : اس طرح کی لگائی لاگ۔
۱۴۵۹، ن : دل میں اس کے یہ کس نے بل ڈالا۔
۱۴۶۷، ن : رات پھر کس طرح۔
۱۴۶۸، ل، ع، طبع پھر کس طرح۔
۱۴۷۱، ن، تھی نہ فرصت جو اشک باری سے۔
۱۴۷۴، ع : مشورے ہو رہے ہیں۔
۱۴۷۶، ع، ن : گو ٹھکانے نہیں ہیں۔
۱۴۷۸، ن، ل، ع، اونچے اونچے مکان تھے جن کے۔
۱۴۸۵، ن : کوئی لیتا نہیں اب اس کا نام۔
ل، ع، کوئی لیتا بھی اب نہیں ہے نام۔
شعر ۱۴۸۸، ۱۴۹۰ ل میں موجود نہیں۔
۱۵۰۴، ن، ل، ع، ڈھونڈنے۔
۱۵۰۹، ن، اس کی رسوائی۔
۱۵۱۳، ن، آپ بیٹھے وہاں۔
۱۵۱۴، ش : بند اپنی زباں کو۔
۱۵۲۰، ع، ہوتے آفت کے ہیں یہ پرکالے۔

١٥٢٤، ع: اور جا مشغول۔

١٥٢٧، ن: نہ گھونٹ گھوکے تو [غلطیِ کتابت]۔

١٥٣٢، ن: تانہ ہو جائے۔ ل: دشمنوں کا تن۔

١٥٣٨، ن: دل میں کچھ۔

١٥٣٩، ش: جہاں میں دائم ہے ——

ن: کہیں شادی ہے اور کہیں غم ہے۔

١٥٤٢، ل، ع: کھول کے۔

١٥٤٤، ن، ل، ع: کرلو پیار۔

١٥٤٧، ل، ع: دل میں آئے۔

١٥٤٩، ن: گاڑھے۔

١٥٥٣، ن: کل کسے بیٹھ کر کروگے پیار۔

ل، ن، ع: بلائیں تم ہر بار۔

١٥٥٦، ع: اب تو جاتے ہیں ہم جہان سے کل۔

١٥٥٧، ن: یاد اتنی تمھیں۔

١٥٧٢، ل: کچھ سنا ہے۔

١٥٧٥، ن: گلے میں باہوں کو۔

١٥٧٧، ن: گال پھر رکھ دو گال پر اپنا

١٥٧٨، ن: پھر اسی طرح منہ کو منہ سے ملو۔

١٥٧٩، ن، ل، ع: بوسنگھا دو تم اپنے۔

١٥٨٣، ل: زار قطار۔

١٥٨٧، ل: سانس ٹھنڈی۔ کیوں مرے دل کو۔

١٥٩٠، ن: کرنہ رو رو اپنا حال زبوں [غلطیِ کتابت]۔

١٥٩٣، ل: آنسو بہانہ تو۔

١٥٩٧، ل، ن، ع: دل میں میرے نقط۔

شعر ١٥٩٩ کے بعد ع میں اشعار کی ترتیب اس طرح ہے:

١۔ کون روئے گا اس طبیعت کو
کس سے کہہ جاؤں اس نصیحت کو

٢۔ گو کہ بے جا ترا ہراس نہیں
کوئی دل سوز بھی تو پاس نہیں

٣۔ میں کہاں ہوں جو ساتھ دوں تیرا
ہاتھ میں کس کے ہاتھ دوں تیرا

٤۔ دل لگے گا نہ ساتھ میں اس کا
دل لیے رہنا ہاتھ میں اس کا

٥۔ پر میں اب اس کو کیا کروں کم بخت
آسماں دور ہے زمیں ہے سخت

ن میں اشعار کی ترتیب یہ ہے:

١ کون روئے گا.....

٢ گو کہ بے جا ترا.....

٣ میں کہاں ہوں.....

٤ یوں تسلی تری کرے گا...

٥ کون یوں خوش کرے گا دل تی
دل ہے اس غم سے مضمحل

٦ جی لگے گا نہ ساتھ میں اس
دل لیے رہنا ہاتھ میں اس

٧ پر میں اب اس کو کیا کروں کم بخ

..........

شعر ۵ ش اور ع میں موجود نہیں۔
۱۶۰۲، یہ شعر ع میں موجود نہیں۔
۱۶۰۳، ع، کہ جاؤں اس نصیحت کو۔
۱۶۰۴، ل، ع، دل لگے گا نہ ساتھ میں۔
۱۶۰۹، ل، ع، بجاتا تھا۔ سنسنایا جاتا تھا۔
۱۶۱۰، ن، درد و غم میں کڑھے۔
۱۶۱۱، ل، ع، کہتی ہوں کچھ۔
۱۶۱۶، ن، دشمن کو بھی۔
۱۶۱۷، ن، ع: دوسرا اب یہ اور ماتم ہے۔
۱۶۲۱، ن، دل سے رکھنا ذرا یہ اپنے دور۔
۱۶۲۷، ع، نہ چاہیے کچھ غم۔
۱۶۲۸، ع، وہ یونہی کرتے ہیں ـــ
ن، یُنہیں کرتے وہ۔
۱۶۳۸، ل، ن، ع، ہم نے دیکھی نہیں ہے۔
۱۶۳۹، ن، ع، منہ پہ۔
۱۶۴۳، ل، نہ سنا ہو کبھی۔
۱۶۴۴، ل، ع، ایسی عادت ہے۔
۱۶۴۵، ع، پر مرے جیتے جی ـــ
ن، پر مرے جیتے جی تو بہر خدا
اپنے مرنے کا ذکر منہ پہ نہ لا
۱۶۴۸، ن، نکلیں ماں باپ کے ترے ارماں۔
۱۶۴۹، ن، ع، نہ کڑھا ـــ لا۔
۱۶۵۰، ن، ع، دیکھ سکھ۔
۱۶۵۱، ن، چار دن ہے ـــ ن، ع،
عمر بھر کون کس کو کرتا ہے یاد۔
ل، کوئی کسی کو۔
۱۶۵۳، ل، ن، ع، سنتے ہی اس کے۔
۱۶۵۵، ن، ع، وحشت سما گئی۔
۱۶۶۱، ع، وہ بھول گئی۔ ن، کرنی جو تھی۔
۱۶۶۳، ن بخش دیجو۔
۱۶۶۴، ل، ع، کہہ کے پھر یہ۔
۱۶۶۶، ل، ن، ع، آگ لگ جائے وہ گھڑی۔
۱۶۶۹، ن، آنکھ سے تار۔
۱۶۷۱، ن، یاد آتی تھی۔
۱۶۷۷، ن، دل تڑپنے لگا۔
۱۶۷۸، ع، گزری تھی دوپہر۔
۱۶۸۰، ل، ع، شور و غل۔
۱۶۸۱، ن، ع، حبیب کوئی۔
۱۶۸۲، ن، ع، یوں جو اپنی یہ۔ ع، کون ہے
کس لیے یہ۔
۱۶۸۴، ن، خبر وہاں سے شتاب۔
۱۶۸۶، ع، فرد کش تھا۔ ن، فرو کش ہے۔
۱۶۸۸، ن، ع، صاف کھلتا نہیں ہے یہ اسرار۔
ل، کھلتا نہیں یہ یہ۔
۱۶۹۰، ل، ع، ایسی اب روداد۔
۱۶۹۳، ن، پیٹتے سر ہیں۔

۱۷۰۰، ن : غیر جو ہے۔
۱۷۰۳، ل، ع ، اس سے کیا مطلب۔
۱۷۰۵، ن : شہر میں لوگ روز۔
۱۷۰۶، ل، ن، ع : فکر کرنا ہے —
ن ، بشر کو جنوں۔
۱۷۰۸، ل، ع : آپ ہی آپ۔
۱۷۰۹، ن ، حال دل کا کہو تو کچھ۔
۱۷۱۲، ل، ن، ع : داغ اولاد کا۔
۱۷۱۸، ش ، سر پہ ہے آئی [غلطیِ کتابت]۔
۱۷۲۳، نامی ، نوجوان مرتا ہے قیامت ہے۔
۱۷۲۵، ن، ع : دیکھا جاتا نہیں ہے۔
۱۷۲۷، ل، ع ، اشک جاری ہے چشم گریاں سے
ہوش باقی نہیں تن و جاں سے
۱۷۲۸، ل، ع ، نہ کسی کو ہے صبر نے آرام ،
۱۷۳۴، ل، ع ، عشق کی جو تھی۔
۱۷۳۶، ل، ن : سر کھلے پیچھے کچھ ہیں۔
۱۷۳۹، ع ، جب وہ بھرتے ہیں۔
۱۷۴۵، ن، ع ، پہ — ل ، ایک اُس پہ۔
ن ، جس سے خوش بو نکلتی تھی بالکل۔
۱۷۴۸، ن ، تنگ تھی راہ۔
۱۷۵۳، ش، ل ، ہو رہا ہے زبوں۔
۱۷۵۵، ع ، سب کے پیچھے — ن ، نفس میں۔
۱۷۶۰، ع ، جگر کا داغ۔
۱۷۶۶، ن ، تیری صورت پہ۔

۱۷۷۷، ع ، گو کہ طاقت۔
۱۷۸۰، ن ، ہوا جاتا تھا دل۔
۱۷۸۵، ن ، دل سے اپنے یہ میں نے۔
۱۷۹۲، ع ، تم تماتے ہیں — وجہ کیا ہے بیاں
تو کیجئے احوال [ساقط الوزن] — ن ، بیان
کیجے حال۔
۱۷۹۳، ل، ن، ع ، منہ پہ۔
۱۷۹۵، ش ، بیدل [غالباً غلطیِ کتابت]۔
۱۸۰۲، ن ، شمع رد کا پروانہ — دوڑ کر آیا
مثلِ دیوانہ۔
۱۸۰۵، یہ شعر ن میں موجود نہیں۔
۱۸۰۸، ن ، بعد اس کے غشی ہوئی طاری۔
۱۸۱۰، ل ، کہ یہ کہتی تھی۔
۱۸۱۵، ل، ن، ع ، زہر کا پھر نہ کچھ۔
۱۸۱۶، ع ، مردے جی اٹھتے ہیں خدا کی شان۔
۱۸۱۷، ل، ع ، والدین کا۔
۱۸۱۹، ل، ع ، حاصل آشنا تھا کچھ کہانی سے۔
ش، ل ، نامی گرامی میں شعر ۱۸۱۹ آخری
شعر ہے۔ ن اور ع میں اُس کے بعد یہ
شعر بھی ہے :
عشق میں ہم نے یہ کمائی کی
دل دیا غم سے آشنائی کی
یہ الحاقی شعر ہے۔ اس کی تفصیل ضمیمۂ تشریحی
میں ۱۸۱۹ کے تحت۔



ضمیمہ ۴

# الفاظ اور طریقِ استعمال

## الفاظ

آرام (سکون، چین) : نہیں دم بھر کسی کو واں آرام (۱۷۲۸)۔

ات گت : (۹۵۳)۔

اخیر (آخری) : اب جو نوچندی ہے رجب کی اخیر (۴۷۳)، ہاتھ ملنا اخیر کو بیٹھے (۱۰۸۷)۔

اَسواری (سواری) : رکھ دی اپنی خوشی سے اسواری (۱۲۴)۔

اکھو مکھو، اکھو مکھو تمھیں کو بھاتی ہے (۳۰۶)۔

اَلحذر : الحذر اِن تماش بینوں سے (۳۱۸)، الحذر الحفیظ کی جا ہے (۹۳۶)۔

اِمداد (عطا) : ہوئی ہر شے ہر ایک کو امداد (۱۳۶۶)۔

انکھڑیاں : (۴۳۹)۔

ایسا تیسا : ارے تو کون ایسا تیسا ہے (۱۴۰)۔

بادشائی : (بہ قافیۂ رسائی) (۱۲۵۶)۔

بجد : سب بجد ہیں، دوا نہیں کرتے (۴۲۴)۔

بڑی روٹی (قرآن) : تو بڑی روٹی بھی اگرچہ اٹھائے (۹۳۶)۔

بعد احمد کی مدح کر تحریر (یعنی اس کے بعد) (۲)۔

بل بے : بل بے فقرہ ترا، معاذاللہ (۸۲۶)۔

بل رے بل : بل رے بل یہ ترا فریب وفن (۶۶۳)۔

بیگاری (بیگار کرنے والے) : موئے نوکر ہیں یا ہیں بیگاری (۱۲۴)۔

پہ، پر (لیکن) : (۸۰۰)۔ ۱۲۱۳، ۱۲۱۶، ۱۷۸۱۔

پھٹے منہ : (۸۳۱، ۱۰۱۴)۔

تا (تاکہ) : (۱۲۵۱، ۱۵۱۷، ۱۵۲۶)۔

تابہ دروازہ : تابہ دروازہ آپ ہی آئیں (۶۹۱)۔

تازہ حکایت : تازہ اِس طرح کی حکایت ہے (۱۲۸۳)۔

تازہ فیل : ڈھونڈھ کر تازہ فیل لاؤ کوئی (۲۴۳)۔

تازے تازے تماشے لاتے تھے (۵۷۷)۔

تازے فقرے (۸۱۲)۔

تلک : (ص۷، ۱۳۵۷، ۳۹۱)۔

جم جم سے : (ص۱۳۹، ۹۱۹) وغیرہ ۔

جمی جم : (ص۵۲۷)۔

جوبن (رونق، حسن)، (ص۱۱۳، ۸۱۳، ۱۲۹۷ وغیرہ)۔

جھم جھماتے تھے : (ص۸۰۷)۔

چالاک (شوخ، چلبلی)، (ص۲۳، ۴۸۷)۔

چالاکی (شوخی، چلبلاپن)، (ص۱۵، ۱۷۱)۔

چکنی باتیں : (ص۹۳۲)۔

چم چچڑ : (ص۹۵۲)۔

چھائیں پھوئیں ، (ص۸۹۲)۔

چھٹ ترے (تیرے سوا) ؛ چھٹ ترے
غیر کو جو کرتا ہو پیار (ص۹۷۵)۔

چھنال : (ص۱۳۳۱)۔

حد سے زیاد : (ص۶۰، ۲۷۰، ۱۳۵۷، ۱۸۱۲، ۳۶۰)۔

حرکت : (ص۱۲۱۹)۔

حسبِ دل خواہ : (ص۷۶)۔

حکم احکام ، حکم احکام سب بجاتی ہے (ص۷)۔

خدائی خراب : (ص۷۶۷)۔

خود رفتہ : (ص۱۸۱۲)۔

خوش اسلوب ، خوش نما، خوش مزاج،
خوش اسلوب (ص۲۴)، خوش گلو،
خوش مزاج، خوش اسلوب (ص۳۱)۔

خوش بو (معطر)، جس سے خوشبو وہ راہ تھی
بالکل (ص۱۴۴۵)۔

خوش بیان : (ص۲۶، ۱۵۶)۔

خوش تقریر : (ص۱۲۹۱)۔

خوش جمال : (ص۲۵)۔

خوش جمالی : (ص۲۷)۔

خوش ظاہر ، سب کے سب خوش جمال، خوش ظاہر (ص۱۵)

خوش غلاف ، کتنے جم جم سے خوش غلاف
ہیں آپ (ص۱۳۹)۔

خوش گلو : (ص۳۱، ۴۳)۔

دھین دھوکڑی ، (ص۱۵۷)۔

دیدہ دانستہ ، دیدہ دانستہ کون مرتا ہے (ص۱۸۳)۔

دیدہ دلیل (دیدہ دلیر) ، (ص۲۶۳، ۹۳۴،
۹۴۶) وغیرہ۔

ذاتِ شریف : (ص۲۰۱)۔

راج کریں ، (ص۹۹۵)۔

رنگت ، (ص۱۱۳۲)۔

رنڈی، رنڈیاں (عورت۔ عورتیں)، (ص۲۳۶،
۲۴۷، ۷۰۱)۔

رنڈی بازی (عورت بازی) ، (ص۲۷۵،
۳۹۷، ۹۹۴)۔

رُوزوں (روز کی جمع) دیکھیے ، کچھ روزوں۔

زبان آوری ، (ص۲۰۰)۔

زر (دولت) : (ص۱۹)۔

زیاد (زیادہ) : بس خرابی نہ کر زیاد اپنی (ص۳۳۱)۔

ساں : شمع ساں جل گیا کبھی خاموش (ص۱۱۴۰)۔

سِوا (زیادہ) میرے آگے سِوا نہ بڑ بڑ کر (ص۲۷۹)۔

سہارا (برداشت) : مجھ کو اِس غم کا کب سہارا تھا (ص۳۱۷)۔

سیرباز : (ص۱۳۶)۔

شبِ برات کی رات : (ص۱۵۶۳)۔

فقرے باز : (ص۲۵۱)۔

فقرے بازیاں : (ص۲۳۳)۔

فَیل (دھوکا، فریب) : (ص۱۴۸، ۱۵۸)،

تازہ فیل (نیا فریب) : (ص۲۲۳)۔

فیل کرنا (دھوکا دینا) : (ص۱۵۲)۔

فیل لائے گی : (ص۲۲۹)۔

فیل باز : (ص۲۷۹، ۳۴۲)۔

فیل بازی : (ص۱۸۰)۔

فیلیا : (ص۸۳۳)۔

فیلیاپن : (ص۹۸۹)۔

فیلسوف : (ص۲۳۷، ۳۱۱) وغیرہ۔

فی مابَین : نہ ہوا گو کلام فی مابَین (ص۱۳۱۰)۔

قُران (مد کے بغیر) : (ص۸۱۸، ۹۸۰، ۱۰۷۸)۔

قیدِ فرنگ : (ص۱۲۲۴)۔

قریب (رشتے دار) : مرگیا اُن کا کیا قریب کوئی (ص۱۶۸۱)۔

کارخانہ (مجمعِ احباب) : (ص۵۸)۔

کبھو (ص۱۴۱۸)۔

کچھ روزوں : کرو کچھ رُزوں جینے کی باتیں (ص۸۹۶)۔

کدھی (کبھی) : (ص۸۳۵)۔

کنونڈا : (ص۲۲۴)۔

گوکہ : (ص۱۲۰۴)۔

مانامَت : نہیں تو مانامت مچاؤں گی (ص۱۱۰۶، ۱۱۱۴)۔

ماہر (واقف، آگاہ) : راز سے اُن کے ہے یہی ماہر (ص۱۷)۔

مثال کوئل کے : کوکتے تھے مثال کوئل کے (ص۴۴)۔

مجبور (مجبوراً) : (ص۱۷۹۵)۔

محل بہ قافیۂ دِل (ص۱۶۹۳)۔

مذاق (خوش مذاقی، ذوق) : دل میں لوگوں کے جو بھرا تھا مذاق (ص۴۵)۔

مُرڑچِڑاپن : (ص۷۴۶)۔

مردِ اَشراف : (ص۱۲۸۵)۔

مرشدی : مرشدی تیری کب میں مانتی ہوں (ص۲۶۰)۔

مرنے جُوگا : (ص۷۴۸)۔

ناخونوں : میرے ناخونوں میں یہ باتیں ہیں (ص۲۲۸)۔

نام وگھر : نام وگھر پوچھ لے کہاری کا (ص۲۷)۔

نُج : نج کوئی اِتنی ہول جول مچائے (ص۸۶۹)۔

نواب مرزا : ارے تو ہی نواب مرزا ہے (ص۱۶۰)۔

ہردیگی چمچہ : (ص۳۳۰)۔

چار دن چاندنی دکھاؤ گے ؛ (ص ۳۵۶)۔
چشم کا نور ؛ (ص ۱۸۱۷)۔
چکما کھا گئی ؛ (ص ۸۳۲)۔
چھڑکا ہے (چھڑکا ہوا ہے) ؛ (ص ۱۳۳)۔
چینٹیوں کا بھرا کباب ؛ (ص ۱۸۷)۔
حکم احکام سب بجا تی ہے ؛ (ص ۷۰)۔
حواس پکڑ ؛ (ص ۳۷۹)۔
حواس میں آ ؛ (ص ۹۳۰)۔
خوش آنا ؛ بہ خدا، خاک جو خوش آتا ہو (ص ۱۷۶)۔
دماغ خوش کرو ؛ بوسے پھولوں کی
خوش دماغ کرو (ص ۲۰۶)۔
خوش گزرنا ، خوش گزرتے تھے اِس طرح ایام (ص ۴۰)۔
خوش کمال ہوئی (بہت خوش ہوئی) ؛ (ص ۳۱۸)۔
دل ہلاک ہوا ؛ دل جب اُس کا بہت ہلاک ہوا (ص ۱۱۷۶)۔
دم تمام کیا ؛ بھیڑنے آج دم تمام کیا (ص ۱۱۵۹)۔
دم چلنا ؛ نہ چلے گا یہاں پر آپ کا دم (ص ۴۰۱)۔
دو دو منہ ہنس لیے ؛ (ص ۲۸۴)۔
دُھنتے تھے (بہ طورِ فعلِ لازم) ؛ (ص ۱۱۷۲)۔
دُھننے لگے ( ” ” ) ؛ (ص ۱۳۷۲)۔
دھوم ڈالنا ؛ (ص ۹۱۳)۔
دیکھے اور بھالے ؛ ہیں بہت ایسے دیکھے
اور بھالے (ص ۱۱۸۶)۔
راہ مارتا ہے ؛ (ص ۱۵۸)۔

رنج کھاتا ہوں ؛ (ص ۳۲۵)۔
رنج گزرنے لگے ؛ (ص ۳۴۷)۔
رہی کچھ روز تو یہی تحریر (یعنی اسی طرح
مراسلت رہی) ؛ (ص ۱۳۴۱)۔
ریت کرنا ؛ ساتھ میرے نئی نہ ریت کرو (ص ۸۶۳)۔
زنانہ کروایا ؛ ہٹ گئے سب' زنانہ کروایا (ص ۷۹۶)۔
ساتھ لے دے کے اپنے یاروں کو
مینڈکی بھی چلی مداروں کو (ص ۳۳۴)۔
سوچ یہ (یہ سوچ کر) ؛ (ص ۷۷)۔
سختی دی ؛ سختی ساری بتوں کے دل میں دی (ص ۱۲۷)۔
سوار کر لاؤ ؛ (ص ۸۰)۔
سرتاسر ڈوبا ہوا ہے ؛ (ص ۱۳)۔
شبِ برات کی رات ؛ (ص ۱۵۶۱)۔
شعبدہ بنایا ہے ؛ (ص ۸۲۸)۔
شیخی اُس میں ابھی گھسڑ جائے (ص ۱۰۹۹)۔
طور جمائے ؛ وہاں جا کر جمالے اپنے طور (ص ۳۲۵)۔
عُمر کھینا ؛ عُمر تم کو تو ہے ابھی کھینا (ص ۱۵۴۸)۔
عیش رہتا تھا ؛ (ص ۲۰)۔
فریب اٹھانا ؛ (ص ۱۳۴۰)۔
فطرت بنانا (نیا فریب دینا) ؛ فطرت اِس
سے نئی بناؤ کوئی (ص ۲۳۳)۔
فطرتیں بنانا ، دل میں سو فطرتیں بناتی ہوئی (ص ۱۱۵۲)۔
فکریں کرنا ، (ص ۱۴۰۶)۔

قریب مرگیا (قریبی رشتے دار)، مرگیا اُن کا کیا
قریب کوئی (۱۶۱۸)۔
قہر گزرنا: (۲۰۹)۔
قیل لانا: (۲۳۹، ۲۲۳)۔
کچکچی باندھ کر: (۱۰۶۳)۔
کون طریق: بات کرنے کا ہے یہ کون طریق (۲۹۹)۔
کیوں رہے اُو: (۸۳۰)۔
ماسوا اِس کے: (۱۰)۔
مزہ نہیں تم کو (ذوق نہیں): (۲۰۸)۔
مشورت ٹھہرائی: (۱۲۳۱)۔
مشورہ بتانا: کس نے یہ مشورہ بتایا ہے (۶۰۲)۔
مفت میں جان ہلاک کرے: (۳۵۸)۔
منہ کے نثار: اے مسیحا میں تیرے منہ کے نثار (۸۴)۔
میری صورت (میری طرح)، میری صورت
بھلا مرے گا کون (۱۶۰۳)۔
میرے ہاتھ کی مار: آج کھلے گی میرے
ہاتھ کی مار (۱۵۱)۔
نام نشان رکھنا: رکھتے کیا نام، کیا
نشان ہیں آپ (۱۵۶)۔
نشہ اُٹھنا: نہ اُٹھا تم سے نشۂ عشق (۷۷)۔
نوک چوک: نوک چوک اک جمال سے پیدا (۸۰۱)۔
ہم بھی ہیں پانچویں سواروں میں (۹۲۱)۔
ہم صورتوں [ہم صورت کی جمع] (۱۰۱۸، ۱۱۱۱)۔

ہوتیاں: اور وہ ہوتیاں ہیں الیلی (۹۲۳)۔
ہوش پکڑو، ہوش پکڑو، حواس میں آؤ (۱۷۰۷)۔
ہوئے گا: (۲۷، ۱۶۲۴)۔
نہ ہوئیں گے: (۲۱)۔
ہوئے منظور جو بر لائے خدا: (۶۶۶)۔

## کو

کیا اثر ہے زبان کو تیری
سب کلپتے ہیں جان کو تیری (۱۷۰)۔
دل کو آجانے کی فقط ہے دیر (۲۵۳)۔
مجھے اب گھر کو جانے دیجیے آپ (۲۲۶)۔
اُس کی طاعت کو حکم ہے آیا (۴۳۱)۔
ہم سے چھپ کے کہاں کو جائیں گی (۵۷۶)۔
پھٹے منہ لعنتِ خدا تجھ کو (۸۳۱)۔
گاہ ماتھے پہ ہاتھ کو دھرنا (۸۷۴)۔
ضبط کر دل کو، ہو سکے جتنا (۱۶۸۷)۔
ڈھونڈنے کس طرف کو جائے گی (۱۵۰۱)۔
سیر کرنے کو بام پر آیا (۱۳۰۲)۔

## پر، پہ

اگر آجائے کچھ طبیعت پر (۱۵۳)۔
اور جا پر کہو یہ ڈورے ڈال (۷۴۹)۔
پائنتی سے سرھانے پر بیٹھا (۱۰۵۲)۔

ہرتال ، خوب رویوں کی کچھ نہیں ہرتال (۴۲۹)۔
ہماہمیں : (۱۰۱۹)۔
ہول جول ، (۸۶۹)۔

## افعال، طریقِ استعمال

آخر ہونا ، کہ اسی غم میں ہوں گے ہم آخر (۲۵۵)۔
آفاتِ آسمانی (بہ طورِ واحد)، عشق آفاتِ آسمانی ہے (۶۰۵)۔
آگ لگ جاتی وہ گھڑی کم بخت (۱۲۶۶)۔
آنکھ ناک سے ڈر ، (۲۶۵)۔
آہ نہ آنا ، تیرے پرنے کروں تو آہ نہ آئے (۱۰۹۷)۔
اُبلا ہوا حسن ، حسن ابلا ہوا بہا کے دن (۸۰۲)۔
اپنی گردن کا بوجھ ٹال دیا (۱۳۱)۔
اپنی رادھا کو یاد کیجیے آپ (۴۰۲)۔
اِدھر کی طرف : لاؤں دھوکے سے میں ادھر کی طرف (۸۹) ، کون لایا مجھے ادھر کی طرف (۱۳۱)۔
اِستمزاج لیں گے ، (۶۵۲)۔
اشک جاری کر دیے : اشک آنکھوں سے کر دیے جاری (۲۷۳)۔
اندھیر مچاؤ گے ، وہی اندھیر پھر مچاؤ گے (۳۵۶)۔
اوقات تلف کرنا ، (۳۳۰)۔
ایام خوش گزرتے تھے ، (۳۰)۔

ایسے چودہ ہزار مرتے ہیں ، (۴۳۸)۔
باور نہیں (یقین نہیں) ، یہ تو باور نہیں بلاؤ گی (۱۱۲۹)۔
باغِ سبز دکھانا ، (۱۴۵)۔
بتیس دانت میں زبان ہے ، (۱۸۶)۔
بعد چندے کے ، بعد چندے کے مر گئی آخر (۲۱۵)۔
بھاتا ہو ، (۱۷۶)، بھاتی ہے (۳۰۶)۔
بنے سوتوں عید : سچ یہ ہے بے سوتوں عید کہاں (۳۶۹)۔
تازہ گل پھولا : تازہ گل پھولا، خوش کمال ہوئی (۳۱۸)۔
تازہ فیل لاؤ ، ڈھونڈھ کر تازہ فیل لاؤ کوئی (۲۴۳)۔
تازے ناز و انداز کرتی تھی (۱۰۰۹)۔
تازے تازے تماشے لاتے تھے ، (۵۷۷)۔
تدبیر قرار پاگئی ، (۹۳)۔
تعجب آیا ، اک تعجب سا مجھ کو یہ آیا (۱۸۱۵)۔
تو نہیں ، تیرے بھائی تیس ہزار ، (۳۵۳)۔
جال چلنا ، نہ چلے گا تمھارا مجھ پر جال (۳۵۰)۔
جال کیا (فریب کیا) ، (۱۹۸)۔
جان اک میری جان میں آئی ، (۴۹۵)۔
جان ہلاک کرے ، (۳۵۸)۔
جُل میں آگئی (فریب میں آگئی) ، (۸۳۲)۔

کہ ہر اک جا پہ ہے وہی موجود (ص۱۲۶۱)۔
جب نہ دیکھا وہاں پہ وہ گل رو (ص۱۳۲۶)۔
کل جہاں پر شگوفہ و گل تھے (ص۱۴۷۹)۔
رکھنا اُس وقت تم وہاں پہ قدم (ص۱۵۰۷)۔
اُس جا پر: باغ اُس جا پر اک ہمارا تھا (ص۹۲)۔
کہیں پہ: گل کہیں ہے، کہیں پہ خار ہے یہ (ص۱۰۸)۔
اک جا پہ: سبزہ اک جا پہ لہلہاتا ہے (ص۱۰۸)۔
واں پہ: لوگ پہلے سے واں پہ جاتے تھے (ص۳۵)۔
کہیں پہ: پیچ سنبل کہیں پہ کھاتا ہے (ص۱۰۸)۔

## اعلانِ نون:

تشنۂ خون ہوگئیں فی الفور (ص۲۵۸)۔
صبح کو طائرانِ خوش الحان
پڑھتے ہیں کُلُّ مَن علیہا فان (ص۱۴۹۷)۔

## سقوطِ حروفِ علّت:

ثانی رکھتی نہ تھی وہ صورت میں (ص۱۳۸۸)۔
سختی ساری بتوں کے دل میں دی (ص۱۳۷۲)۔
میری رسوائی کا خیال رہے (ص۱۵۰۵)۔
قابو میں دست و پا نہیں اب تک (ص۳۱۶)۔
باقی کیا رہ گیا تھا مرنے میں (ص۱۰۷۶)۔
باقی جو کچھ کہ ہے وہ فانی ہے (ص۱۲۶۲)۔

## کی، کے۔ ہماری، ہمارے

بوٹی بوٹی میں درد ہے اُن کے
رنگ چہرے کا زرد ہے اُن کے (ص۱۹۵)۔
جان پر بن رہی ہمارے ہے
مر رہا تو جگت کے مارے ہے (ص۱۰۷۱)۔
کوکتے تھے مثال کوئل کے (ص۳۲)۔

## ایک (اک):

جان اک میری جان میں آئی (ص۷۹۵)۔
[محاورہ: جان میں جان آنا]
اک شش و پنج میں طبیعت تھی (ص۱۱۲۵)۔
ایک الجھن سی دل کو ہونے لگی (ص۱۳۷۴)۔
دل میں اک آگ، لب پہ آہِ سرد (ص۱۱۷۶)۔

## قافیہ:

نہیں قابو میں ہے کسی کا دل
بیٹھتے سب ہیں صاحبانِ محل (ص۱۲۹۳)۔
لے کے زانو پہ اُن کا سر بیٹھا
پائنتی سے سرہانے پر بیٹھا (ص۱۰۵۲)۔
پھر مرے سر پہ رکھ دو سر اپنا
گال پر گال رکھ دو پھر اپنا (ص۱۵۷۷)۔

کہتے تھے کوٹ کر سر و سینا
کیوں نہ دشوار اُن کو ہو جینا (ر ۱۷۲۱)۔

خیر تم سے تو کیا میں بولوں گی
پر، کہاری سے جا کے سمجھوں گی (ر ۱۴۹)۔

کوئی مرتا ہے کیوں، بلا جانے
ہم بہو بیٹیاں یہ کیا جانے (ر ۷۳۱)۔

ارے میں کیا سمجھتی تھی یہ بات
ایسی الفت تھی تجھ کو میرے سات (ر ۲۸۱)۔

پھر تو میں دل میں سوچ کر یہ بات
اُن سے کہنے لگا پکڑ کر ہات (ر ۲۶۶)۔

پیش قدمی جو تم نے کی مرے سات
اِس میں ذلت کی کون سی ہے بات (ر ۱۴۰۵)۔

بولی پھر زانوؤں پہ مار کے ہات
نہیں معلوم اب ہے کتنی رات (ر ۱۴۰۸)۔

اک کہاری کھڑی ہے باندھے ہات
ہر گھڑی کرتی ہے اُسی سے بات (ر ۶۹)۔

لاؤ پھندے میں، ایسی بات کرو
جو نہ کرنی ہو، اِس کے سات کرو (ر ۲۳۱)۔

## تذکیر و تانیث

آب و گل (مؤنث)؛ (ر ۱۲، ۱۴۷۲)

دسترس (مذکر)؛ (ر ۱۲۱۹)

سانس (مؤنث)؛ (ر ۱۰۰۶، ۱۰۲۸، ۱۲۶۱)

طرز (مذکر)؛ (ر ۲۴، ۶۵۲، ۲۱۱)

عرض (مؤنث)؛ (ر ۷۱۹)

مَیل (مؤنث)؛ (ر ۱۴۸)

ہَول (مؤنث)؛ (ر ۸۸)



# فرہنگ

**آب** (۱۲۷) : چمک دمک [جیسے : جس موتی میں آب نہیں، وہ کنکر ہے]۔

**آب و گل** (۱۲، ۱۲۷۲) : خمیر، مزاج، سرشت۔

**آپ کے پاؤں پوجیے** : دیکھیے : پاؤں پوجنا۔

**آپ کے دشمن** (۱۶۴۶) : آپ۔ جہاں مخاطب کو کسی بُری بات کی نسبت سے بچانا ہوتا ہے، وہاں یہ کلمہ استعمال کرتے ہیں۔ "جان دینا" اچھی بات نہیں۔ یوں اُس کی نسبت عاشق سے مناسب نہیں، اِس لیے یوں کہا کہ آپ کے دشمن کیوں جان دیں گے۔ مطلب یہی ہے کہ آپ کیوں جان دیں گے۔

**آتش** : آگ۔

**آتش کے پرکالے** (۱۵۲۰) : بہت ذہین، تیز طبع [نور]۔ یعنی بات کی تہ تک بہت جلد پہنچ جانے والے۔

**آٹھ آٹھ آنسو رُلوایا** (۱۰۶۱) : بہت رُلایا۔ مجازاً : بہت تکلیف پہنچائی۔ بہت دُکھ دیا۔ [آٹھ آٹھ آنسو رونا : زار و قطار رُونا، پھوٹ پھوٹ کر رونا، بہت رونا]۔

**آخر ہوں گے** (۲۵۵) : مرجائیں گے۔ [آخر ہونا : مرجانا (نور)]۔

**آراستہ ہو** (۹۴۹) : دیکھیے : بہت آراستہ ہو۔

**آری** (۱۲۲۳) : عاجز، تنگ۔ [زندگی سے جان آری ہے : جینا مشکل ہوگیا ہے۔ زندگی اجیرن ہوگئی ہے]۔

**آڑی ہیکل** (۴۷۷) : دیکھیے : ہیکل۔

**آسماں دور ہے زمیں ہے سخت** (۱۶۰۵) : انتہائی مجبوری اور بے بسی کا عالم ہے۔

**آفت اُٹھانا** (۸۹۲) : مصیبت جھیلنا، تکلیف برداشت کرنا (نور)۔ [یہ آفت کبھی نہ اُٹھائی تھی : ایسی مصیبت کبھی نہیں پڑی تھی]۔

آگ لگ جائے (۱۲۲۹): غارت ہو، تباہ ہو جائے۔ عورتیں یہ طور کوسنے کے اور بددعا کے یہ کلمہ کہتی ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ وہ کیسی بُری گھڑی تھی جب میں بیاہ کر آئی تھی۔

آنکھ چار کرتا ہے (۹۸۸): ڈھٹائی سے دیکھتا ہے۔ بے شرمی سے آنکھیں ملاتا ہے۔

آنکھ لگائے (۱۷۹): محبت کرے، دوستی کرے۔

آنکھ لڑتا (۹۰۱): آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھنا، محبت کی نگاہ سے دیکھنا — [خوب صورتوں کو سبھی نظر بھر کر دیکھتے ہیں]۔

آنکھ ناک سے ڈر (۳۶۵): جب کوئی جھوٹ بولتا ہے یا کوئی بُرا فعل کرتا ہے تو عورتیں کہتی ہیں۔ مطلب یہ ہوتا ہے کہ خدا سے ڈر، کہیں ایسا نہ ہو کہ اِس کی پاداش میں اندھا یا ذلیل ہو جائے۔ اگلے زمانے میں حاکم مجرموں کی آنکھیں نکلوا لیتے تھے یا اُن کی ناک کٹوا ڈالتے تھے [آنکھ اور ناک دونوں آبرو کے اعضا ہیں (وقی)]۔

آنکھ نہیں بھرتی (۹۶۰): نظر نہیں ہٹتی، برابر دیکھے جاتا ہے۔

آنکھوں سے نیل ڈھلنا (۷۱۳): مرتے وقت جو چند قطرے پانی کے آنکھوں سے نکلتے ہیں، اُس کو آنکھوں کا نیل ڈھلنا کہتے ہیں (وقی)۔ مراد ہوتی ہے کہ مرنے کا وقت قریب آ گیا۔

آنکھوں میں چربی چھانا (۸۸۷): بے حیائی کرنا، بے غیرت ہو جانا، اچھے بُرے میں تمیز نہ کرنا۔

آنکھیں پٹم ہو جائیں: اندھا ہو جائے، دیدے پھوٹ جائیں۔

آویزاں (۱۱۸): لٹکے ہوئے۔

ابرِ مَطیر (۱۱۳۹): برسنے والا بادل۔

اُبھار کر لاؤ (۸۰): ورغلا کر، بہکا کر لے آؤ۔ [اُبھارنا: ترغیب دینا، آمادہ کرنا]۔

اپنا سر کھانا (۲۲۳): کسی کا کچھ نہ بگاڑ سکنا، اُلٹا اپنا نقصان کرنا، خود ہی پریشانی میں پڑنا۔ خود ہی بک بک کرتے رہنا، اپنا وقت ضائع کرنا۔

اپنی بانی نہ چھوڑنا (۱۰۵۸): اپنی حرکتوں سے باز نہ آنا، اپنے ہتھکنڈے نہ چھوڑنا (وقی)۔

اپنی رادھا کو یاد کرو (۴۴۲): جاؤ کچھ واسطہ نہیں، کچھ پروا نہیں، اپنے گھر خوش رہو۔

اپنی سی نباہ چلی (۱۶۰۶): جو کچھ میں کر سکتی تھی وہ کر چلی۔ اپنے انداز کو نباہ چلی۔

اپنے جامے سے باہر ہو گئی (۱۲۴۲): دیکھیے جامے سے باہر ہو گئی۔

اپنے کو بہت دور جانتی ہیں (۸۵) : بہت مغرور ہیں، اپنے آپ کو بہت کچھ سمجھتی ہیں۔ [آپ کو دور جاننا : اپنے آپ کو عاقل و کامل سمجھنا، غرور کرنا۔ نور، اردو لغت]۔

اپنے کیے کو خود آتی (۱۲۱۸) : جو کچھ میں نے کیا، اُس کو نباہنے کے لیے خود آتی۔

اپنے منہ میاں مٹھو (۹۸۲) : اُس کو کہتے ہیں جو آپ ہی اپنی تعریف کرے۔

اَت گَت (۹۵۳) : بہت زیادہ، حد سے سوا، بے گنتی، بے شمار۔

اُجڑی (۳۸۰) : عورتیں بطورِ تکیہ کلام بے زاری اور حقارت ظاہر کرنے کے لیے "اُجڑا" یا "اُجڑی" استعمال کرتی ہیں۔

اُجڑ گئی (۹۰۲) : ایک کلمہ ہے جو عورتیں بطور تکیۂ کلام کے بیزاری یا تحقیر کے لیے کہتی ہیں، نگوڑی، موئی، بدبخت۔

اَچپلاپَن (۸۰۹) : شوخی، ناز، کرشمہ، چلبلاپن۔

اَچنبھا گزرتا ہے (۱۷۵) : تعجب ہوتا ہے، حیرت ہوتی ہے۔

اِختِلاط (۸۲۴، ۹۵۰، ۹۵۴) : بے تکلفی، چھیڑ چھاڑ، گرم جوشی، بوس و کنار۔

اِختِلالِ حواس (۱۱۳۸) : حواس میں فتور آنا، بدحواسی۔

اِدراک ہوتا ہے (۱۶۸۹) : محسوس ہوتا ہے، یہ معلوم ہوتا ہے۔

اِدّعائے یکتائی (۵۸۹) : یکتائی کا دعوا ہے، اپنے آپ کو بے مثال سمجھتی ہیں۔

اُدماتی (۹۶۵) : جوانی کے نشے میں چور، شہوت پرست، بدمست۔

اِرتباط (۹۰۴، ۱۰۳۳) : اصلی معنی: میل جول، دوستی، ربط ضبط۔ یہاں مراد ہے جنسی بے تکلفی۔

اَرغواں : دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۱۳۳۷۔

اَز پئے زمانہ (۱۷۲۴) : زمانے کے لیے، سب کے لیے۔ [اَز پئے زمانہ مرگ ہے: سب کو مرنا ہے]۔

اِس آن (۱۵۷۲) : اِس وقت۔

اِستادہ (۶۴) : مراد یہ ہے کہ وہاں ایک خیمہ لگا ہوا تھا۔

اِستادہ ہوئی (۱۶۵۶) : کھڑی ہوئی۔

اُستخواں (۱۴۹۰) : ہڈیاں۔

اِستمزاج (۶۵۲) : مرضی معلوم کرنا، عندیہ لینا۔

اِسرار (۵۰۸) : بھوت پریت، جن، پری یا کسی بد روح کا سایہ، آسیب۔

اَسرار (۱۶۸۸) : راز، بھید، چھپی ہوئی باتیں۔

اُسلوب (۶۷۰) : طریقہ، انداز، روش۔
اُسلوب بندھا ہے (۱۴۰۳) : صورت پیدا ہوئی ہے، راہ نکلی ہے۔
اَسواری (۱۲۴) : سواری۔
اَشک : آنسو۔
اَشک باری : آنسوؤں کا بہنا، رونا۔
اطلس (۱۱۴) : ریشم اور سوت کا ملواں بنا ہوا چکنی اور چمکیلی سطح کا کپڑا۔ اِس کی بُناوٹ اِس طرح کی جاتی ہے کہ تانے کے تار اوپر کے رُخ ہموار سطح بناتے ہیں۔
اِعجاز (۸۱۰) : یہاں مراد ہے اعجازِ مسیحا سے [ یعنی مُردوں کو زندہ کرنے والا معجزہ] ہونٹوں میں وہ اندازِ مسیحائی کہ گفتگو سے مردہ دل کو نئی زندگی مل جائے۔
اُفتاد (۱۲۶) : ناگہانی آفت، اچانک مصیبت۔
اُفتاد (۱۳۲۰، ۱۶۲۹) : مراد ہے گھر والوں کی سختیوں اور پابندیوں سے۔
اُفتاد پڑنا (۱۳۵۷، ۱۳۶۱) : مصیبت پڑنا۔
اَفزونی (۱۶۷۰) : زیادہ ہو جانا، بڑھ جانا۔
اَفعی (۶۱۹) : ایک قسم کا کالا سانپ۔
[اَفعیِ زلفِ یار : محبوب کی زلف کو افعی سے تشبیہ دی ہے]۔

اَقربا : رشتے دار۔
اَکسنا (۱۲۱۸) : ہلنا، ہٹنا [ اکسنے تک نہیں پاتی : کہیں اِدھر اُدھر جا نہیں سکتی]۔
اِکسیر : وہ مرکب جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اُس سے تانبے کو سونا اور رانگے کو چاندی بنایا جا سکتا ہے۔ مجازاً : مقصد حاصل کرنے کے لیے بہت اثر دار اور نہایت مفید دوا یا ایسی ہی کوئی اور چیز۔
اَگھو نگھو (۳۰۶) : عورتیں اکثر اِت کو بچوں کو بہلانے کے لیے اپنا ہاتھ چراغ کی لو کی طرف لے جاتی تھیں اور اُدھر سے پلٹا کر وہی ہاتھ منہ پر پھیرتی تھیں اور زبان سے کہتی جاتی تھیں، اگھو نگھو میاں کو [ یا بی بی کو] اللہ رکھو۔
اَلبیلی (۹۲۴) : سیدھی سادی اُلھڑ، بھولی بھالی [ نور]۔
اَلحَذَر (۳۱۸) : خدا کی پناہ، خدا بچائے۔
اَلحَذَر، اَلحفیظ (۹۳۶) : خدا بچائے، خدا محفوظ رکھے، خدا اپنی پناہ میں رکھے۔
اَلم اُٹھانا (۳۱۳) : غم اُٹھانا، رنج برداشت کرنا۔
اللہ آمین سے پالنا (۵۲۵، ۱۳۴۳) : بڑے لاڈ پیار سے پالنا، دعائیں مانگ کر

اور منتیں مان مان کر پرورش کرنا۔

اَللّے تَلّلے کرنا (۹۸۷) : خوب مزے اُڑانا، عیش کرنا۔

اِمامِ ہُدا (۴۳۶) : سیدھا راستہ دکھانے والا امام۔

اِمتیاز (۱۲۵۲) : سمجھ، سلیقہ، شعور۔

[ہر اک کو امتیاز نہیں، ہر ایک ان باتوں کو، اِس راز کو نہیں سمجھ سکتا]۔

اِمتیاز نہیں (۱۳۶) : اِس شعر میں یہ لفظ شوق کے مفہوم میں آیا ہے، یعنی مجھے سیر کرنے کا شوق نہیں۔

اِمداد ہوئی (۱۲۶۸) : عطا ہوئی، بخشی گئی۔

اُمور (۱۶۲۱) : بہت سے کام، بہت سے معاملات [ "امر" کی جمع]۔ [مطلب یہ ہے کہ تم جو کچھ کہہ رہی ہو، یہ سب کون کرے گا]۔

اَنّا (۱۷۳۸) : وہ عورت جو بچوں کو دودھ پلانے کے لیے ملازم رکھی جاتی تھی۔

اَنَاالحق (۶۳۰) میں خدا ہوں۔ [ یہ منصور کا قول ہے، جس پر اُنھیں، علما کے فتوے کے مطابق قتل کر دیا گیا تھا]۔

اِنتباہ ہوا (۲۶۸) : اپنی غلطی پر آگاہی ہوئی۔

اِن تِلوں تیل ہی نہ تھا (۲۵۹) : مروّت تھی ہی نہیں۔

اَنکھڑِیاں : آنکھیں۔

اُن کی پاپوش کو غرض تھی (۱۱۸۲) : اُنھیں کیا ضرورت تھی، وہ کیوں بھیجتیں۔

اُنگلیاں اُٹھیں گی (۲۷۲) : رُسوائی اور بدنامی ہوگی۔

اِن گُنوں پر پتھر پڑیں : دیکھیے، پتھر پڑیں۔

اَنگور : دیکھیے، زخمِ جگر کا انگور۔

اَوج (۱۰) : بلندی، مرتبہ۔

اَوصاف (۵) : تعریفیں، کمالات ["وصف" کی جمع]۔

اَوصاف (۱۶۱) : بہ طورِ طنز کے یہ لفظ آیا ہے، یعنی میں آپ کی حرکات کے متعلق بہت کچھ سُن چکی ہوں۔

اَوقات (۱۳۴۴) : زندگی۔ [اَوقات تلخ کی : مصیبتیں اُٹھائیں، پریشانیاں برداشت کیں]۔

اَوقات تَلَف کرنا (۳۴۰) : وقت ضائع کرنا، زندگی خراب کرنا۔

اَوَل جَلوَل (۷۰۲) : بدسلیقہ، بے ڈھنگی۔

اُولی الاَمر (۴۳۱) : صاحبِ حکومت، حاکمِ برحق۔ [شاعر نے مراد یہ لی ہے کہ واجد علی شاہ حاکمِ برحق ہیں اور خدا نے قرآن میں حاکم برحق کی اطاعت کا حکم دیا ہے، اس لیے لوگوں کے لیے واجد علی شاہ کی اطاعت لازمی ہے۔ آیت کے حوالے کے لیے دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۴۳۱ کے تحت]۔

اَیّام (۴۰) : دن ["یوم" کی جمع] مراد یہ ہے

کہ زندگی کے دن ہنسی خوشی گزر رہے تھے۔
ایڑی چوٹی پر قربان کرنا (۱۹۰) : عورتیں کبھی غصّے میں اور کبھی نفرت اور حقارت ظاہر کرنے کے لیے کہتی ہیں: بے حیثیت بے حقیقت شخص ہے، اِس قابل ہے کہ اِسے اپنے سر پاؤں پر سے قربان کروں۔
اِیڑی چُوٹی پہ نثار کرنا (۹۴۱) : دیکھیے: ایڑی چوٹی پر قربان کرنا۔
ایسے چودہ ہزار (۷۳۸) : ایسے بہت سے لوگ۔
ایک تو چُوری اُس پہ سَر زُوری (۱۱۰۲) : اُس موقعے پر کہتے ہیں جب کوئی قصور کر کے نہ ڈرے اور اُلٹے ڈھٹائی کی باتیں کرے۔
ایک رنگ آنا ایک جانا : منہ پر ہوائیاں چھٹنا، چہرہ فق ہو جانا۔
ایک کو سائی، دوسرے کو بدھائی (۱۷۴) : ہر کسی سے وعدہ، ہر کسی سے اقرار۔ فریب اور مکاری سے لوگوں کو مختلف امیدوں پر لگا رکھنا [امیر اللغات]۔
ایک ہی لاٹھی سب کو ہانکنا (۲۰۴) : اعلا ادنا، اچھے بُرے میں امتیاز نہ کرنا، سب کے ساتھ ایک جیسا برتاو کرنا۔
اِیکی : ایک ہی۔ [دیکھیے : ایکی مرشد ہو]۔
ایکی مُرشد ہو (۱۶۱) : بہت چالاک ہو، بہت عیار ہو، بڑے اُستاد ہو۔ [ایسے طنزیہ کلمات میں "ایکی" بہت اور بڑے کے مفہوم میں آتا ہے]۔
اَے لُو (۱۳۸) : عورتوں کا تکیہ کلام ہے، لو دیکھو، لو سنو کی جگہ۔ [یہ کلمہ مردوں اور عورتوں دونوں میں مستعمل رہا ہے]۔
اَے لُو خوبی تری صفائی کی (۱۳۸) : دیکھیے: صفائی۔
بات اُٹھنا (۱۶۴۳) : کسی کی سخت بات کو برداشت کرنا، جھڑکیاں سہنا۔
بات میں پَے نکال دیتا تھا : دیکھیے: پَے نکال دینا۔
باڑے کا فقیر (۹۵۷) : باڑا : قبرستان، تکیہ۔ وہ دان اور خیرات وغیرہ جو شادی میں ہندو لوگ فقیروں وغیرہ کو بہ طورِ خیرات دیتے ہیں۔ باڑے کا فقیر: قبرستان میں رہنے والا فقیر، تکیے دار، خیرات خوار فقیر۔
باغِ سبز دکھانا (۱۴۵) : فریب دینا، دھوکا دینا [نور]
باک نہیں (۳۶۴) : خوف نہیں۔ [یعنی کسی ڈر خوف کے بغیر جھوٹ بولے چلا جاتا ہے]۔
بال بیکا نہ ہو تیرا (۱۵۸۵) : تجھ کو کوئی صدمہ نہ پہنچے، تجھ پر کوئی مصیبت نہ پڑے۔

بام : کوٹھا، چھت، بالاخانہ۔
باوَر : یقین۔
بائیں ہاتھ کا کھیل (۳۹۳) : بہت آسان کام۔
بایاں (۲۰۷) : وہ طبلہ یا مجیرا جو بائیں ہاتھ کی طرف رہتا ہے۔
بُتِ ترسا (۴۹۷) : محبوب۔ [ترسا: عیسائی آتش پرست۔ بُتِ ترسا، کافر محبوب۔ مجازاً محبوب کے معنی میں آتا ہے اور اس شعر میں بھی اسی معنی میں آیا ہے]۔
بتیس دانت میں زبان (۱۸۲) : جیسے ۳۲ دانتوں میں زبان گھری ہوتی ہے، اُسی طرح تم کو بہت سے حسین گھیرے رہتے ہیں۔
بَٹّوں (۱۰۵۸) : "بٹا" کی جمع۔ بٹا: وہ پتھر کا ٹکڑا جس سے سِل پر مسالا وغیرہ پیستے ہیں۔ بٹے سے منہ توڑنا: سخت سزا دینا [ نور ]۔
بجا (۳۳۶) : بہت خوب، ٹھیک ہے، بجا و درست [" بجا " یہاں نوبت کی رعایت سے آیا ہے]۔
بجاتی ہے (۷۰) : بجالاتی ہے۔
بجد ہیں (۷۲۴) : سب اصرار کرتے ہیں، کوشش کرتے ہیں۔ بار بار سب لوگ کہہ رہے ہیں۔
بجلیاں (۴۷۶) : کان کی لَو میں پہننے کا ایک زیور۔
بختاوری آتی (۱۱۶۰) : کیسی شامت آتی، کیسی مصیبت میں پھنستی۔
بختاوری آئی ہے (۸۹۴) : شامت آئی ہے۔
بداختلاط (۹۰۲) : بُری طرح چھیڑ چھاڑ کرنے والا۔
بدخواہ (۱۱۳۶) : دشمن۔ مطلب یہ ہے کہ میرے دشمن [یعنی میں] اگر تم سے محبت بھی کرتی تب بھی ..... [یہ عورتوں کا خاص اندازِ بیان ہے، ناگواری کے موقع پر کہتی ہیں کہ میرے دشمن ایسا کام کریں، یعنی اگر میں ایسا کام کروں]۔
بدی تھیں (۱۷۷۴) : قسمت میں لکھی تھیں۔
بَرجَستہ (۸۱۱) : موقع کے مناسب، برمحل، بے ساختہ، فوراً بغیر فکر کیے، عمدہ۔
برہم (۲۱۲) : ناراض، خفا۔
بڑا بول پیش آنا (۴۵۶) : غرور کی سزا ملنا، مغرور آدمی کا ذلیل ہونا۔
بڑی رُوٹی (۹۲۶) : قرآن شریف۔
بِس بُونا (۷۵۱) : فساد کی بنیاد ڈالنا، کسی کے حق میں کانٹے بونا، بُرائی کرنا۔
بسمل (۹۰-) : گھائل، زخمی۔
بعد چندے کے (۴۹۵) : کچھ دنوں بعد۔

بَعْدَہٗ (۱) : اُس کے بعد۔
بغلیں جھانکنا (۲۰۴) : شرمندہ ہونا، بھاگنے کا موقع ڈھونڈنا۔
بَلائیں لینا (۳۰۴) : قربان ہونا، بہت پیار کرنا [عورتیں جب کسی عزیز کو پیار کرتی ہیں تو اپنے دونوں ہاتھ اُس کے سر پر پھیر کر، اپنی کنپٹیوں پر دونوں ہاتھوں کی انگلیاں رکھ کر چٹخاتی ہیں۔ اُس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ اُس کی ساری بلائیں ہم نے اپنے سر لے لیں]۔
بَل بے (۸۲۶) : واہ واہ، کیا کہنا [بہ طورِ طنز کے]۔
بَل رے بَل (۳۶۲) : تعجب اور نفرت کے ملے جلے جذبے کے اظہار کے لیے، خدا کی پناہ، توبہ توبہ۔
بَن آنا : تدبیر سمجھ میں آنا۔
بِنْتُ الْعِنَب (۶۲۶) : شراب [لفظی معنی: انگور کی بیٹی۔ بِنت: بیٹی۔ عِنَب: انگور]۔
بَنُّو (۲۴۳) : "بانو" کا مخفف: خانم، بیگم، دُلھن۔ پیار سے چھوٹی لڑکی کو بھی کہتے ہیں۔ دیکھیے: میری بنّو کا یہی لیکھا ہے۔
بُوس و کنار (۸۳۹) : لپٹا کر بوسے لینا۔
بوقلموں (۱۱۱) : طرح طرح کے، مختلف رنگوں کے۔
بُوم (۱۴۸۰) : اُلّو۔
بہت آراستہ ہو (۹۴۹) : بہت شوق ہے۔ بہت آمادہ ہو۔ [آراستہ: تیار، سجایا ہوا، اسبابِ آرائش و زیبائش سے درست]۔
بہت آراستہ ہو صحبت کے: بہت شوق ہے تفریح کا۔ بہت ارمان ہے عیاشی کا۔
بُھتّی (۸۷۰) : وہ کھانا جو رشتے دار تین دن تک اُس کے گھر بھیجتے ہیں جہاں کوئی مر گیا ہو۔ اِس کھانے میں اکثر کھچڑی ہوتی تھی، اسی لیے اِس کا ایک نام "کڑوی کھچڑی" بھی تھا [آصفیہ]۔ ("بھتّی" کی اصل بھات ہے)۔ [ہماری بھتی کھائے: عورتیں قسم دلانے کے موقعے پر بولتی ہیں۔ معنی یہ ہوتے ہیں کہ [اگر یہ کام کرے تو] ہمارا مرنا چاہے، ہمارا ماتم کرے، ہمیں پیٹے]۔
بہ خدا : خدا کی قسم۔
بہرام (۱۳۸۵) : ایک مشہور ایرانی بادشاہ کا نام جو گُورخر [ایک مشہور جانور] کا شکار کیا کرتا تھا، اِسی لیے اُسے بہرام گور کہتے ہیں۔
بھرنا (۱۳۶۲) : نباہ کرنا، بسر کرنا۔ [بھرے کون، کون نباہ کرے گا، کون شادی کا
بہم کیا (۳۸۲) : اکٹھا کیا، ایک جگہ جمع کیا۔

بے ثبات (۱۴۹۹): ناپائیدار، فنا ہو جانے والا۔ [زندگی بے ثبات ہے، سب کو موت آنا ہے۔ زندگی کو ختم ہونا ہے]۔

بے حجابی ہے (۲۱۵): بے شرمی ہے۔

بید (۴۹۴): ایک لچک دار پہاڑی درخت جس میں پھل نہیں آتا اور جس کی پتلی پتلی شاخیں ہر وقت حرکت کرتی رہتی ہیں۔ اس درخت کی شاخ یا شاخ کی چھال عموماً کرسیاں وغیرہ بُننے کے کام آتی ہے۔

بَیر میں ہے (۱۴۱۹): ایسی دشمنی کر رہا ہے، اِس قدر زیادہ ہے۔

بے سوَیّوں عید کہاں (۳۶۹): آدمی کو جس چیز کا شوق ہوتا ہے، اُس کے بغیر وہ نہیں رہ سکتا۔ اُس کے بغیر اُس کے لیے ہر چیز ادھوری ہے۔

بے عدیل و نظیر (۱۲۹۴): جس کی کوئی مثال نہ ہو۔ مطلب یہ ہے کہ کوئی دوسرا اُس جیسا خوب صورت نہ تھا۔

بے قرینے کر ڈالا (۱۰۷۱): بہت پریشان کر دیا، بُری طرح مسل ڈالا۔

بیگاری (۱۲۴): وہ شخص جسے مفت کام کرنے پر مجبور کیا جائے۔

بین (۳۱): ستار کی طرح کا ایک باجا، جس کے دونوں سروں کے نیچے دو تُونبے اور اوپر ایک ڈانڈ پر سات تار لگے ہوتے ہیں۔ اس میں پردے نہیں ہوتے، تر بیں ہوتی ہیں اور مضراب سے بجاتے ہیں۔

بے وَسواس (۱۱۹۰): کسی ڈر خوف کے بغیر۔ بے تکلفی کے ساتھ [پوری بات کہہ دی]۔

بے ہَنگام (۵۱۸): ناوقت۔ [یعنی یہ دوا کرنے کا وقت نہیں]۔

پاپوش: جوتی۔

پاپوش بھی نہ آئے گی (۴۴۷): میں تو کیا، میری جوتی بھی نہ آئے گی، یعنی میں نہیں آؤں گی۔ نفرت اور حقارت ظاہر کرنے کے لیے عورتیں اِس طرح کہتی ہیں۔

پاپوش بھی نہ مارنا (۱۱۸۴): حد درجہ حقیر اور بے وقعت سمجھنا، ذرا بھی لحاظ نہ کرنا، ٹھکرانا۔

پاپوش سے (۱۴۳۷): بلا سے جان چلی جاتی، کچھ پروا نہیں۔ [مطلب یہ ہے کہ خواہ میری جان چلی جاتی، میری طبیعت نہیں بدلتی]۔

پاپوش کو غرض تھی (۱۱۸۲): دیکھیے: اُن کی پاپوش کو غرض تھی۔

پانی پانی تھا (۸۱۵): دل میں شرمندگی تھی،

شرم اور غیرت کے اثر سے دل پگھل گیا تھا، پسینے پسینے ہو رہی تھی۔

پاؤں پوجنا (۱۱۹۸) : اصلی معنی ہیں تعظیم کرنا۔ طنزاً : قائل ہو جانا، ہار مان لینا۔

[ آپ کے پاؤں پوجیے : مان گئے آپ کو، قائل ہو گئے آپ کی چالاکی کے اور اُستادی کے، آپ اِس قابل نہیں کہ آپ سے ملا جائے ]۔

پاؤں پھیلانا (۲۲۵) : لالچ کرنا، ہوس کرنا، حد سے بڑھنا۔

پتھر پڑیں : غارت ہو، تباہ ہو، لعنت ہے، تُف ہے۔ [ عورتیں خاص طور پر کوسنے کے طور پر استعمال کرتی ہیں ]۔

پٹکی پڑ جائے (۳۰۸، ۹۵۰) : غارت ہو، غضب نازل ہو۔ [ بددُعا اور کوسنے کے طور پر ]۔

پٹم ہو جائیں (۹۹۵) : آنکھیں پھوٹ جائیں، اندھا ہو جائے۔

پچنا (۳۰) : ہضم ہونا۔

پر (۳۲) : لیکن۔

پُرزے اُڑانا (۴۴) : ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

[ دل کے پُرزے پُرزے اُڑاتے تھے، مطلب یہ ہے کہ اپنی خوش آوازی سے دل موہ لیتے تھے، دل پر بہت اثر ہوتا تھا ]۔

پری تمثال (۷۳۲) : پری کی طرح، خوب صورت۔

[ تمثال : پیکر، صورت ]۔

پس گئے (۳۴۳) : عاشق ہو گئے۔

پگاہ (۱۵۴۰) : صبح کا وقت۔

پلا آتا ہے (۹۵۸) : قریب گھسا چلا آتا ہے۔

پلنگڑی (۱۰۵۰) : چھوٹا پلنگ۔

پنجشنبہ (۱۴۵۲) : جمعرات۔

پنڈا (۸۵۳) : جسم، بدن۔

پنڈا پھیکا ہونا : جسم گرم ہونا، ہلکی حرارت [ ہلکا بُخار ] ہونا۔

پنس [ فنس، پینس ] : پالکی کا دوسرا نام۔ پالکی : لکڑی کی بنی ہوئی مستطیل شکل کی چھت دار، چاروں طرف سے بند، دو دروازوں والی سواری، جس میں آگے پیچھے دو موٹے ڈنڈے لگے ہوتے تھے، اِسے کہار کندھوں پر اُٹھاتے تھے۔ زنانی فنس پر سرخ چھلکے [ پردے ] پڑے ہوتے، جن پر کبھی گوٹا لچکا بھی ٹانک دیا جاتا۔ کہار سُرخ بانات کے چُغے پہنے ہوتے، سروں پر سُرخ لگر دار پگڑیاں ہوتیں .... زنانی فنس کے

ساتھ ایک کہاری جھٹکے کا کونا پکڑے دوڑتی جاتی۔ اُن کہاریوں کی وضع بھی خاص قسم کی تھی۔ سب سے بڑی پہچان یہ تھی کہ لہنگے میں اِتنی چوڑی گوٹ ہوتی ہے کہ اُس کا آدھے سے زیادہ حصہ فقط گوٹ کا ہوا کرتا تھا" [شرر، گذشتہ لکھنؤ]۔

پُنّا، بُرا بھلا کہنا، عیب ظاہر کرنا۔ باپ دادا کا نام لے کر گالیاں دینا۔

پُن کے رکھ دوں گی (۹۱۲): ابھی ساری حقیقت کھول کر رکھ دوں گی، سارے عیب گِنا دوں گی۔

پھبتی (۳۳۶): مزاحیہ یا طنزیہ فقرہ جو تشبیہ کے طور پر کسی پر ٹھیک ٹھیک چسپاں ہو جائے [جیسے اِس سے پہلے کے شعر میں ہیرو کو "نوبت کا دھونسا" کہا گیا ہے]۔

پھٹ پڑے سُونا جس سے ٹوٹیں کان (۹۱۴): جس چیز سے آخر میں نقصان ہو، اُس کے ظاہری فائدے یا وقتی چمک دمک سے کیا حاصل۔ ایسے کام یا چیز سے کیا فائدہ جس سے آخر میں نقصان ہو، پریشانی ہو۔ [سب نسخوں میں "پھٹ پڑے" ہے۔ نور اور آصفیہ میں "بھٹ پڑے" ہے اور اسی کو صحیح لکھا گیا ہے]۔

پھٹے منہ (۸۳۱، ۱۰۱۴): حقارت کا کلمہ ہے۔ نحوست کا مارا، جس کے چہرے پر پھٹکار برستی ہو، ملعون۔

پھول گئے (۹۰۰): مغرور ہو گئے، اِترانے لگے۔

پے (۱۳۲۵): لیے، واسطے۔ [پئے تسکیں، تسکین کے لیے]۔

پیٹ سے پاؤں نکالنا (۸۹۸): شرارت پر آمادہ ہونا، حد سے بڑھ چلنا، کسی شخص میں چھپی ہوئی بُرائی کا اُس کی حرکتوں سے ظاہر ہونا۔ ناشایستہ حرکتیں کرنا۔

پیٹنا (۸۷۱، ۸۴۹): بُرا چاہنا، کسی کی موت چاہنا۔ [اب اگر ہاتھ مروڑے، یا ہماری طرف دیکھے، تو ہمارا مرا منہ دیکھے]۔

پیچ و تاب: لپیٹ، بل۔

پیچ و تاب کاکل کا (۸۱۳): زلفوں کا بل، زلفوں کی لہریں۔

پلیے پر بوٹیاں کاٹنا (۱۰۹۲): بے حد تکلیف دینا، سخت سے سخت سزا دینا۔

پے نکال دینا (۵۸۵): کوئی عیب یا خرابی نکال دینا۔

تابُوت (۵۵۶، ۱۵۰۸، ۱۷۴۳): وہ صندوق جس میں لاش رکھی جاتی ہے، جنازہ۔

تاب و تَواں : طاقت، حوصلہ، صبر و قرار۔
تاجِ فرقِ پیمبرانِ سَلَف (۲) : پچھلے پیمبروں کے سر کا تاج، یعنی سارے پچھلے پیمبروں سے افضل، اُن کے سردار۔ [فرق : سر]۔
تازہ فَیل (۲۴۳) : نیا فریب۔
تازہ گُل پھولا (۳۱۸) : نئی بات ہوئی۔
تَبخالہ (۱۲۷۴) : وہ چھالا جو بخار کی گرمی سے ہونٹوں پر یا اُن کے آس پاس پڑ جاتا ہے۔
تَپ (۱۳۹۶) : گرمی، حرارت۔
تَپاں (۱۷۳۶) : تڑپتا ہوا، بے قرار، بے چین۔
تِریاق (۶۱۹) : زہر مہرہ، زہر کا اثر دور کرنے والی دوا۔
تِشنۂ خون (۲۵۸) : خون کی پیاسی، جان کی دشمن۔
تَصَدُّق (۸۹۵) : قربان، صدقے، نثار۔
تعزیر (۱۳۲) : سزا۔
تقصیر (۱۳۲) : قصور۔
تَلَف کرنا (۳۴۰) : ضائع کرنا، گنوانا۔
تماش بین (۵۹) : عیاش، شوقین مزاج، بدکار۔
تم نے اُڑائیں ہم نے بھون بھون کھائیں (۹۴۴) : تمھاری چالاکی ہمارے ساتھ نہیں چل سکتی، ہم تمھاری چالیں خوب سمجھتے ہیں، ہم تمھارے بھی اُستاد ہیں۔
تنکے چُننا (۶۴۱) : دیوانوں کے سے کام کرنا، بد حواس ہو جانا۔

توأم (۱۷۳۹) : ساتھ ساتھ۔
تَوسَن (۱۰۵) : گھوڑا۔
تُوم ڈالنا (۹۱۳) : غصّے میں کسی کی ایک ایک بُرائی ڈھونڈ ڈھونڈ کے بیان کرنا، کھری کھری سُنانا۔ [تُومنا : روئی کے ٹکڑے ٹکڑے کرنا، جب روئی کو دُھنا جاتا ہے تو اُس کے ریشے الگ الگ ہو جاتے ہیں۔ مجازاً : عیب کھولنا]۔
تو نہیں تیرے بھائی تیس ہزار (۲۵۳) : تم نہیں تو تم جیسے بہت ہیں۔
تُھڑی تُھڑی ہونا (۲۷۱) : رسوائی ہونا، ذلّت ہونا۔
تیرھویں کا جلسہ : دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۲۲۱۔
تیری جان سے دور (۱۵۰۲) : دُعائیہ فقرہ، خدا کرے تیری جان سلامت رہے، تجھ پر آنچ نہ آئے۔
تیرے چاٹے پیڑ تک نہ رہیں : تیرے کاٹے کا منتر نہیں، تیری مکاری کا کوئی علاج نہیں (۹۳۷)۔
تیغِ ابرو (۴۴۱) : بھووں کو تلوار سے تشبیہ دی ہے۔
تین دن قبر میں بھی بھاری ہیں (۱۱۱۰) : یہ روایت ہے کہ قبر میں فرشتے تین دن تک حساب کتاب کرتے ہیں۔ یعنی مرنے پر بھی تین دن

بھاری ہوتے ہیں۔

**ٹال دیا** (۱۲۱) : مراد یہ ہے کہ غیر ذمے داری کے ساتھ کام کیا، صحیح طور پر کام نہیں کیا۔ جس طرح کام کرنا چاہیے تھا، اُس طرح نہیں کیا۔

**ٹپّا** (۲۰۷) : "ملکِ پنجاب میں بہ زبانِ ملک، از دو مصرع تا چہار مصرع، قافیہ جدا جدا، مضمون، مرگ و افسونِ جاں پرورِ عشق دیگر" [معدن الموسیقی، ص ۱۶۶] ۔ مزید دیکھیے ضمیمۂ تشریحات میں شعر ۲۰۷ کے تحت۔

**ٹھٹھیرے ٹھٹھیرے بدلائی** (۲۳۶) : اُس جگہ بولتے ہیں جہاں دو ہوشیار ہم پیشہ یا ہم فن باہم لین دین، کاروبار یا بحث و مباحثہ کرتے ہوں اور دونوں برابر کے ہوں ہوشیاری میں۔

**ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کھاؤ** (۹۲۳) : یہاں تمھارا مقصد پورا نہیں ہوگا اِس لیے چلتے بنو، یہاں سے جاؤ۔

**ٹھنڈی گرمیاں** (۹۲۲) : اوپری محبت، دکھاوے کا اختلاط، جھوٹی گرم جوشی۔

**ثَبات** (۳۷۲) : پایداری، اپنی حالت پر قائم رہنا، مضبوطی۔ [مراد یہ ہے کہ آپ کے کچے قول کا کیا بھروسا]۔

**جامہ زیبِ بدن** (۱۲۹۷) : جس پر ہر قسم کا لباس اچھا معلوم ہو۔

**جامے سے باہر ہو گئی** (۳۱۲) : غصّے میں بے قابو ہو گئی، بے حد غصّے میں بھر گئی، اپنے آپ میں نہیں رہی۔

**جان کھونا** : رنج و غم کرنا، رنج و غم میں بے تاب ہو جانا۔

**جان کے لالے پڑنا** (۱۲۷۴) : جینے کی امید نہ رہنا۔

**جاں گداز** (۱۱) : جان کو گھلا دینے والا، جان لینے والا، دُکھ دینے والا۔

**جان ہَلکان ہو گئی** (۱۰۷۲) : بہت تھک گئی، بہت پریشان ہو گئی، بہت مصیبت جھیلی۔

**جاوِدانی** (۱۲۴۱، ۱۲۶۲) : ہمیشہ رہنے والا۔

**جائے حسرت تھی** (۵۵) : مطلب یہ ہے کہ اس پر لوگوں کو حسرت ہونا ہی چاہیے تھی کہ ہم اِس سے محروم ہیں۔

**جائے سخن نہیں** (۱۲۶۶) : اِس سے زیادہ کچھ کہنے کی گنجایش نہیں کہ .... اِس سے زیادہ اور کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ ....

**جَبْہَہ** : پیشانی، ماتھا۔

جَبْہَہ سائی (۴۲۷) : سجدہ کرنا۔ [وقتِ جبہہ سائی ہے : تعظیم کے لیے سجدہ کرنے کا وقت ہے]۔

جَراحَت (۶۲۵) : زخم۔

جس کو چاہے اُسی کا حلوا کھائے (۸۳۶) : عورتیں اِس طرح قسم دیتی ہیں، منع کرتی ہیں : جو سب سے پیارا ہو، اُسی کا مرا منہ دیکھے۔ [مطلب یہ ہے کہ اب جو ہمیں ہاتھ لگائے تو ہمارا مُردہ دیکھے، ہمارا مرا منہ دیکھے]۔

جُگَت (۷۹۱، ۱۰۷۰) : ایسے لفظ استعمال کرنا جن میں حقیقتاً معنوی ربط نہ ہو لیکن اُن کا تلفظ، املا یا باہمی نسبت ایسی ہو کہ معنوی ربط کا دھوکا ہو۔ اِسے "ضلع جگت" بھی کہتے ہیں۔ [شوق کی مثنویوں میں ضلع جگت بہت سے اشعار میں ملتا ہے، مثلاً : کوئی گل رو جو دیکھا پھول گئے۔ پھول اور گل کے لفظ ضلع کی نسبت کے ساتھ آئے ہیں]۔

جُگَت لڑنا (۳۳۸) : ضلع میں بات چیت کرنا۔ گفتگو میں ایسے لفظ استعمال کرنا جن میں ضلع کی نسبت شامل ہو۔

جُل (۱۹۹) : فریب، دھوکا۔

جلسہ (۴۴) : ناچ گانے کی محفل۔ تیرھویں کا جلسہ : مراد ہے اُس محفل سے جو حسین آباد کے تالاب پر ۱۳ رجب کو ہوا کرتی تھی۔ دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۴۴ کے تحت۔

جُل میں پڑ گئی (۹۰۲) : فریب میں آ گئی، دھوکا کھا گئی۔

جُم جُم سے (۱۳۹، ۹۱۹، ۱۴۳۳) : ہمیشہ سے، ماشاءاللہ، کیا کہنا۔ [عورتیں طنز کے طور پر اِس طرح کہتی ہیں]۔

جُمی جُم (۷۵۰) : ماشاءاللہ، کیا کہنا۔ [عورتیں طنزیہ کلمے کے طور پر استعمال کرتی ہیں]۔

جُنون (۱۱۱) : کنایتاً عشق، بہت رغبت اور پسندیدگی کے ساتھ کسی چیز کی دُھن۔ [جُنون ہو : آدمی اُن کے حُسن پر بے اختیار عاشق ہو جائے]۔

جَوان جَہان (۳۷۰) : خوب جوان، پوری جوانی پر، بھرپور جوان۔

جَور (۲۱۴) : ظلم۔

جُوہی (۱۱۵) : ایک قسم کی جنگلی چنبیلی۔

جھوٹے کا کلیجا ہے (۱۱۸۱) : جھوٹ نہ ہے، جھوٹا ہے [عورتوں کی زبان]۔

جیتی مکھی نگلنا (۱۸۴) : جان بوجھ کر ناپسند چیز کو پسند کرنا، دانستہ غلطی کرنا۔

جی سے گزر گئی (۴۱۵) : مر گئی۔

جی گنوانا (۱۸۵) : جان دینا، مرجانا۔
چادرِ گُل (۱۷۴۵) : پھولوں کی چادر [جو قبر اور مزارات پر چڑھائی جاتی ہے]۔
چار آنکھ کرتا ہے ، دیکھیے آنکھ چار کرتا ہے۔
چالاک (۲۳، ۷۸۷) : شوخ و شنگ، جوانی کے اثر سے جسم میں شوخی و شرارت بھری ہوئی ہو [بہ قولِ شوق : بوٹی بوٹی پڑی پھڑکتی ہے]۔
چالاکی (۱۵) ، تیزی، رفتار کی تیزی، پھرتی۔
چالاکی (۱۷۴) ، جوانی کے اثر سے بدن میں شوخی و شرارت کا یک جا ہونا۔ دیکھیے ، چالاک۔
چاہِ ذَقن (۴۴۱) : وہ چھوٹا سا گڑھا جو ٹھوڑی کے بیچ میں ہوتا ہے۔ [چاہ : کنواں ۔ ذقن ، ٹھوڑی]۔
چپنی بھر پانی میں ڈوب مرے (۹۶۱) : غیرت اور شرم دلانے کے لیے کہتے ہیں۔
چچی سمجھ لوں گی (۱۵۰) : مراد یہ ہے کہ سزا دوں گی۔ [دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۱۵۰]۔
چَرخ ، آسمان۔
چَرخِ بے مَدار (۱۵۷۱) : آسمان جو کسی ستون یا سہارے اور مرکز کے بغیر بلند ہے۔
چشمِ خوں چکاں (۶۲۲) : جس آنکھ سے خون کے آنسو بہ رہے ہوں۔
چَشمک (۱۰۱۸) : آنکھ کا اشارہ [طنزاً] نوک جھوک، طعنے تشنے۔
چشمِ گریاں (۱۷۲۷) : روتی ہوئی آنکھیں۔
چکنا گھڑا (۹۵۹) : بے حیا، بے غیرت، بے شرم۔
چل چخے (۳۷۹، ۸۱۷، ۹۳۰، ۹۵۲، ۱۰۱۶) : نامراد، بے ہودہ، دفع ہو، دور ہو۔ [کلمۂ اظہارِ نفرت]۔
چَم چچڑ (۹۵۴) : پیچھا نہ چھوڑنے والا۔ [چچڑی : ایک قسم کا چھوٹا سا خون پینے والا کیڑا، جو عموماً کتے، بکری، گائے، بھینس وغیرہ کی کھال سے چمٹا رہتا ہے اور آسانی سے نہیں چھوٹتا]۔
چمن (۱۱۳، ۱۱۶، ۱۱۷) : باغ کے اُن ٹکڑوں (قطعات) کو کہتے ہیں جہاں سبزہ ہو اور پھول ہوں، پھولوں کے پودے لگائے گئے ہوں، تختہ باغ۔
چوسر (۵۷۹) : چوپڑ، پچیسی۔ فرق یہ ہے کہ پچیسی کوڑیوں سے کھیلی جاتی ہے اور چوسر کا پانسا ہوتا ہے جس سے کھیلتے ہیں۔
چوک (۴۵۸) ، دیکھیے ضمیمہ تشریحات، شعر ۴۵۱ کے تحت۔

چوکھٹ بھی نہ نانگھوں (۱۰۵۰) : مراد یہ ہے
کہ اب کبھی تیرے گھر نہیں آؤں گی۔
چوکھی (۱۹۳) : عمدہ، اچھی، خوب صورت۔
چوکی بھرنا (۱۳۴۶) : کسی بزرگ کے مزار پر
مراد پوری ہونے کے بعد منّت پوری کرنا،
نذر نیاز کرنا۔ [ درگاہ جاکر چوکی بھرتی تھی،
نوچندی جمعرات کو حضرت عباس کی
درگاہ میں حاضر ہوکر منّت مانتی تھی، نیاز
دلواتی تھی]۔
چوکی (۸۱۷) : وہ چھوٹا تخت جو درمیان
سے کٹا ہوا ہوتا ہے اور جس کے نیچے
رفعِ حاجت کے لیے تشت یا کونڈا رکھا
جاتا ہے۔
چوکی پہ لوٹا نہ رکھواؤں : عورتیں بہت زیادہ
حقارت ظاہر کرنے کے لیے کہتی ہیں۔
معمولی اور ادنا کام بھی نہ کراؤں۔
چونی کہے مجھے بھی گھی سے کھاؤ (۳۳۳) :
ادنا آدمی بھی بڑوں کی برابری کرنے لگا۔
اپنی حیثیت سے زیادہ باتیں کرنے لگا۔
[ چونی : دال کا چھلکا ملا ہوا باریک چورا،
جو دَلنے اور چھاننے سے نکلتا ہے]۔
چھائیں پھوئیں (۸۹۲) : خدا بچائے، خدا دور
ہی رکھے۔ [ کسی سے دور رہنا اور اُس
سے بچنے کے موقع پر عورتیں کہتی ہیں]۔
چھتیسا پن (۱۱۰۱) : چھل فریب، کینہ پن، مکّاری۔
چھُٹ ترے (۹۷۵) : تیرے سوا۔
چھُری تلے دم لو (۸۸۲) : ٹھہرو، ذرا صبر کرو۔
چہرے پر مہتاب چھوٹنا : منہ پر ہوائیاں
اُڑنا، چہرے کا رنگ زرد ہو جانا۔
چہرے پر ہوائی چھُٹ رہی ہے (۱۷۹۳) :
چہرے کا رنگ اُڑ گیا ہے، بد حواس نظر آرہے ہو۔
چھوٹے کپڑے (۸۴۳) : انگیا، سینہ بند۔
چہ می گوئیاں (۹۵۱) : دوستانہ نوک
جھوک، گپ شپ، شوخیاں۔
چیونٹیوں کا بھرا کباب (۱۸۷) : جھگڑے
کی چیز، مصیبت کا گھر۔
حادث (۱۲۶۳) : قدیم کی ضد، فنا ہونے والا۔
حاضرات (۵۱۳) : دُعائیں یا منتر پڑھ کر
جن، بھوت پریت اور رُوحوں کو یا بد روحوں
کو بلانے اور حاضر کرنے کا جلسہ جو عام
طور پر عامل لوگ کیا کرتے ہیں۔ کہا جاتا
ہے کہ وہ اِس طرح ان روحوں یا بد
روحوں کے ذریعے اَن دیکھے حالات
معلوم کر لیتے ہیں۔
حد سے زیاد (۶۰) : بہت زیادہ۔
حرّافہ (۱۵۱) : چالاک، مکّار، شوخ دیدہ۔

حرکت دستِ غیر میں ہے (۱۴۱۹)، مطلب یہ ہے کہ خود اُٹھ بیٹھ نہیں سکتا، کسی کی مدد کے بغیر کروٹ بھی نہیں بدل سکتا۔

حزیں (۶۳۳) ، غمگین، رنجیدہ۔

حَسبُ الطَّلَب (۱۲۰۵) ، بُلانے پر۔

حسبِ دستور (۱۰۳) ، قاعدے کے مطابق، معمول کے مطابق۔

حسبِ دل خواہ (۷۶) : پسند کے مطابق، دلی خواہش کے مطابق۔

حُسین آباد ، دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۳۲۔

حلوا کھلائے ، دیکھیے ، جس کو چاہے.....

حواس پکڑ (۳۷۹) ، عقل کی بات کر، ہوش میں آ۔

خاتَمُ الاَنبِیا (۴۲۴) ، سب سے آخری نبی [ جن کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا] مراد ہے رسول اللہ سے۔

خاصدان (۱۲۰۳) ، پان کی گلوریاں رکھنے کا گنبد نما ظرف ، جو چاندی، بھرت یا تانبے وغیرہ کا ہوتا ہے۔

خاک اُڑانا (۱۶۸۹) ، دھول اُڑانا، گرد و غبار اُڑانا۔ "میّت کا سوگ کرنے کے لیے بھی خاک اُڑاتے ہیں" [ نور]۔

خاک چھنوانا [۱۲۷۵] : خاک چھاننا کا متعدی۔

خاک چھاننا ، بہت ڈھونڈنا ، بہت تلاش کرنا ، تلاش میں مارے مارے پھرنا۔

خاک چھنوائی ، بہت دوڑایا، تلاش میں بہت حیران کیا۔

خاکِ شِفا (۵۵۵) ، لفظی معنی : شفا دینے والی اور تندرست کرنے والی مٹی۔ مراد ہے شہدائے کربلا کے مدفن کی خاک، وہاں کی خاک سے بنی ہوئی ٹکیا۔

خال (۶۱۷) ، وہ قدرتی سیاہ تل جو جسم پر ہوتا ہے۔ [ عارض کا خال ، وہ تل جو گال پر ہوتا ہے ]۔

خانگی (۷۲۹، ۱۴۴۱) ، وہ پردہ نشیں عورت جس کا پیشہ زناکاری ہو۔

خانُماں خراب (۱۸۷) : تباہ، برباد، جس کا گھر بار اُجڑ گیا ہو۔

خانہ باغ (۶۳۶) ، وہ باغ جو مکان کی چار دیواری کے اندر ہو۔ گھر کے کسی حصّے سے ملا ہوا باغیچہ۔

خُدا کی سنْوار (۸۱۹) ، عورتوں کی زبان میں کلمۂ انکار، تجھ پر خدا کی مار، پھٹکار۔

خُدائی خراب (۷۶۷) ، آوارہ، خانہ خراب۔

خُدائی ہے (۱۳۱۴) : مطلب یہ ہے کہ خدا ہی بچائے تو بچ جائے ویسے بچنے کی کوئی صورت نہیں۔

خرمن (۸۱۴) : ڈھیر، غلّے کا ڈھیر، کھلیان۔
[خرمنِ جاں پہ برقِ آفت تھی؛ جس طرح بجلی گر کر کھلیان [غلّے کے ڈھیر] کو جلا دیتی ہے، اُسی طرح اُس کا حُسن بھی صبر و قرار کو پھونک دینے والا تھا]۔
خروش (۱۶۹۵) : شور غل، رونے کی آواز، فریاد۔
خضرِ طریقِ عشق (۶۲): عشق کے راستے کے رہبر۔
خَفَقان : اصلاً دل کی ایک بیماری کا نام جس میں دل کی حرکت بڑھ جاتی ہے۔ مجازاً، گھبراہٹ، وحشت۔
خَفَقان کرنا (۱۷۰۵) : کسی خطرے کے اندیشے سے گھبرانا، وہم کرنا۔
خَفَقانی مزاج (۳۱۳) : وہ شخص جس کے مزاج میں گھبراہٹ ہو۔
خَلخال (۸۰۶) : پانو میں پہننے کا ایک زیور جس میں گھنگرو لگے ہوتے ہیں؛ پازیب، پایل۔
خُلق (۴۲۱) : عادت، خصلت، ملنساری، مروّت، خوش مزاجی۔
خندۂ زخمِ عاشقاں (۶۲۰) : "خندۂ زخم" کے معنی ہیں، زخم کا رِسنا، زخم کے کھل جانے اور اُس میں سے مواد رِسنے کی کیفیت۔ مراد یہ ہے کہ اِس عشق سے کہیں عاشقوں کے زخم تازہ ہوئے ہیں؛ بڑھ رہے ہیں۔
خوب گرمی کی (۷۲۸) : اچھی محبت جتائی۔
خوبی تری صفائی کی (۱۳۸) : دیکھیے، صفائی۔
خود بینی (۶۲۴) : اپنے ہی کو دیکھنا، اپنی ذاتی پسند کو سب سے بڑھ کر سمجھنا، غرور۔
خود پسند (۶۱۵) : اپنے آپ کو سب سے بڑا سمجھنے والا، سرکش، مغرور۔
خود رفتہ (۱۸۱۲) : جذبات کی زیادتی میں ڈوبا ہوا، جذبات سے مغلوب، بےخود۔
خود سَر (۱۸۸) : مغرور، ضدّی، خود پسند۔
خود فراموشی (۱۳۲۸) : اپنی حالت سے بےخبر ہونا۔
خود کام (۷۳۹) : خود غرض، مطلب کا آشنا۔
خوش آنا (۱۷۶) : اچھا لگنا، پسند آنا۔
[خاک جو خوش آتا ہو؛ ذرا بھی پسند نہیں]۔
خوش اُسلوب (۲۲، ۳۱) : عمدہ وضع کا، خوب صورت، حسین، خوش ادا۔
خوش اِلحان (۱۳۹۷) : اچھی آواز والا، دل کش اور پُر اثر آواز والا۔
خوش بیان (۲۶) : وہ شخص جس کے کلام یا تقریر میں اندازِ بیان کی خوبی پائی جائے؛ فصیح کلام۔
خوش جمال (۲۵) : خوب صورت، حسین و جمیل۔
خوش جمالی (۲۷) : خوب صورتی، حُسن۔

خوش ظاہر (۲۵): شکل صورت کے لحاظ سے حسین، خوب صورت۔

خوش غلاف (۱۳۹): عیاش، بدچلن۔

خوش گُلو (۳۱، ۱۲۹۳): اچھی آواز والا، سُریلا، خوش آواز۔

خوں بَہا (۱۶۶۳): جان کا معاوضہ۔ وہ نقدی جو مقتول کے وارث اُس کے عوض میں لیں۔ [بَہا، قیمت]۔

خون رکھنا (۷۵۵): قتل کا الزام دینا، قتل کا ذمّے دار ٹھہرانا۔

خویش واَقرِبا (۱۷۴۹): عزیز، رشتے دار۔

خَیبر: دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۸۔

خَیلا (۱۰۷): پھوہڑ، بے وقوف، بے سلیقہ، بے ڈھنگی۔

خَیلا بنانا (۸۹۳): بے وقوف بنانا، بے وقوف سمجھنا۔

دارِ فَنا (۵۴۲): دُنیا۔ [دار: گھر]۔

دال میں کچھ نہ کچھ تو کالا ہے (۱۲۵): کچھ نہ کچھ خرابی ضرور ہے، کچھ شبہہ ہے، شک ہے۔

دائی (۱۷۳۸): بچّے کو دودھ پلانے والی عورت، جو بچّے کی دیکھ بھال بھی کرتی ہے۔ اَنّا۔ وہ عورت جو میکے سے دُلھن کے ساتھ آتی ہے خدمت کرنے کے لیے۔

دائی بندی (۱۰۸۹): جب کوئی بُری بات اپنے لیے یا کسی اور کی نسبت کہنا ناپسند ہو تو اُس وقت عورتیں اشارہ کرنے کے لیے "دائی بندی" کہتی ہیں۔ [مثلاً: دائی بندی کی تو گھٹی میں پڑی چاہ نہ تھی، یعنی میں چاہ سے واقف نہ تھی]۔

دائی بندی کا کیا حال ہوا (۱۳۵۶): یعنی تمھارا کیا حال ہوا۔ [دیکھیے: دائی بندی]۔

دُخت (۱۳۰۴): بیٹی۔ [دُختِ سوداگر، سوداگر کی لڑکی]۔

دُختر (۶): بیٹی۔

درگاہ حضرت عبّاسؑ: دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۳۳۔

درگاہ (۳۳، ۶۳، ۱۱۱۳، ۱۳۵۲، ۱۴۶۹): درگاہ حضرت عبّاسؑ۔ دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۳۳۔

درگذر مجھ سے (۱۰۱۷): مجھے چھوڑ دے، جانے دے، میرے ساتھ یہ سلوک نہ کر۔

دَرگور (۹۰۴، ۹۵۳، ۱۰۵۶): کوسنا، مرجائے، غارت ہو، قبر میں جائے۔

دسترس (۱۳۱۹): قابو، قدرت، طاقت

دَفعَتہً (۱۳۵۷): اچانک۔

دل خواہ (۱۰۱): مرضی کے مطابق، پسند کے مطابق۔

دل سُوز (۱۳۷۵): دل کو جلانے والی۔ [جُدائی کی آگ دل کو جلانے لگی]۔

دل سوز (۱۶۰۰) : ہمدرد، غم خوار۔
دَم پہ چڑھ جانا (۶۷۴)، فریب میں آجانا، باتوں میں آجانا۔
دَم جانا (۵۹۶)، عاشق ہوجانا۔ جس پہ دَم دشمنوں کا جاتا ہے ؛ آپ جس پر عاشق ہیں۔ [ "دم جانا" کے ایک معنی "مرجانا" بھی ہیں، اِس لحاظ سے (بدشگونی کو بچانے کے لیے) بجائے یہ کہنے کے کہ آپ عاشق ہیں، یہ کہا ہے کہ آپ کے دشمنوں کا جس پر دم جاتا ہے ]۔
دَم چُرانا (۳۰۷)، اپنے آپ کو مُردہ ظاہر کرنے کے لیے سانس روک لینا۔
دَم دینا (۲۳۲، ۷۶۶، ۸۷۲)، فریب دینا، بہکانا، دُھوکا دینا۔
دَم میں آگئی (۳۰۷)، دھوکا کھا گئی، بہکانے میں آگئی۔
دَمَن (۱۴۹۵)، ہندوستان کے ایک راجا کی بیٹی کا نام جو راجا نَل کی محبوبہ تھی۔ فیضی نے مثنوی نل دمن میں اِن دونوں کا قصہ لکھا ہے۔
دَم نکلنا (۱۷)، عاشق ہونا، فریفتہ ہونا، طبیعت آنا۔
دَم نہ چلے گا (۳۰۱)، فریب نہیں چلے گا، یعنی میں دھوکا نہیں کھاؤں گی۔
دوا و دَوِش (۵۱۸)، دوا اور دوڑ دھوپ کوشش۔ [مزید دیکھیے ضمیمۂ تشریحات میں شعر ۵۱۸ کے تحت]۔
دو دو کلام کیے (۲۴۳)، دو دو باتیں کیں، تھوڑی سی گفتگو کی۔
دو دو منہ ہنس لیے (۶۸۴)، کچھ کچھ ہنس لی، تھوڑی سی ہنسی کی باتیں کر لیں۔
دُور پار (۱۰۹۰)، خدا نہ کرے، نعوذ باللہ، توبہ توبہ۔ [عورتوں کی زبان میں کلمۂ نفرت]۔
"دور پہنچے گی (۱۳۶۱)، بہت شہرت ہوگی، سب کو معلوم ہو جائے گا۔
دُور جانتی ہیں (۸۵)، دیکھیے، اپنے کو بہت دور جانتی ہیں۔
دُوش (۱۰)، کندھا، مُونڈھا۔
دُوں (۱۲۲۰)، ڈینگ، شیخی۔
دُوں پر دماغ ہے (۱۴۷)، ڈینگیں مار رہے ہو، شیخی بگھار رہے ہو، بڑھ چڑھ کے بات کر رہے ہو۔
دونوں وقت ملتے ہیں (۳۸۴)، شام ہوتی ہے۔ [عورتوں میں اِس وقت لیٹنا منحوس خیال کیا جاتا ہے]۔ جھٹپٹے کا وقت ہے۔

دِھرانا (۴۳۷) : ڈرانا، دھمکانا، خوف زدہ کرنا۔
دُھرّے اُڑانا (۹۱۱) : ذلیل و خوار کرنا، رُسوا کرنا۔
دَہَن (۴۷۰) : مُنہ۔
دَھونسا (۳۳۵) : بڑا نقارہ۔ [ نوبت کا دھونسا : نوبت کے ساتھ جو بڑا نقارہ ہوتا ہے۔ "نوبت" کے لیے دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۳۳۵۔
دھین دَھوکڑی (۱۵۷) : زبردستی۔
دِیدوں، گھٹنوں کے آگے آئے (۸۳۷) : عورتوں کی زبان میں کوسنا، بد دُعا؛ مراد ہے : اندھا، لنگڑا ہو جائے۔
دِیدہ دَلیل (۳۶۳، ۹۳۴، ۹۴۲) : بے جھجک، نڈر، بے باک۔
دِیدے کی صفائی (۸۲۹) : بے غیرتی، بے حیائی، بے باکی۔
ڈُوب پر ڈُوب تھے (۵۰۴) : لگاتار پسینا آ رہا تھا۔
ڈورے ڈالنا (۴۹۷) : فریب کا جال پھیلانا، مکر و فریب سے کام لینا، کسی کو محبت کے جال میں پھنسانا۔
ڈِھٹائی (۱۳۸، ۱۰۶۳) : بے شرمی، بے حیائی۔
ڈُھولنا (۹۹۸) : گول اور لمبا سونے چاندی کا زیور، جس کی صورت ڈھول سے مشابہ ہوتی ہے۔ عورتیں ریشم کے تاروں سے گندھوا کر گلے میں پہنتی ہیں۔ چھوٹی تقطیع کا قرآن بھی ڈھولنے میں رکھتے ہیں۔
[ ہر گھڑی ڈھولنا ہاتھوں پر ہے، ہر وقت قرآن شریف کی قسم کھاتا ہے ]۔
ذاتِ شریف (۲۰۱) : چالاک، مُفسد، بڑا اُستاد۔
ذوالفقار (۸) : دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۸۔
راج کریں (۹۹۵) : برباد ہوں، تباہ ہوں۔
[ایسی باتیں راج کریں : ایسی باتوں کو آگ لگے، بھاڑ میں جائیں ایسی باتیں]۔
رادھا (۴۰۲) : کرشن جی کی ایک گوپی، جس سے اُنھیں بہت محبت تھی۔
رال ٹپکی پڑنا (۹۰۱) : شوق کے مارے بے تاب ہونا۔
راہ مارنا (۱۵۸) : راستے میں لوٹ لینا، راستے سے بھٹکا دینا۔
رائی لُون (۱۴۳۵) : بُری نظر کو دفع کرنے کے لیے عورتیں رائی اور لُون چولھے میں ڈالتی ہیں۔ یہاں طنزاً یہ کہا جاتا ہے کہ تم ضرورت سے زیادہ سمجھ دار ہو، کہیں نظر نہ لگ جائے، اِس سمجھ پر سے [یعنی اپنے اوپر سے] رائی لُون اُتار کر چولھے میں ڈال دو۔ [ رائی : سرسوں

سے چھوٹا اور خشخاش سے بڑا ایک [تلہن کا] بیج۔ بیش تر موتی وغیرہ کے اچار میں ڈالا جاتا ہے۔ نُون، نمک]۔

رُخسارِ آتشیں (۶۳۳)؛ آگ جیسے سرخ گال۔ عموماً محبوب کے رخساروں کے لیے آتا ہے۔ [گُلِ رخسارِ آتشیں؛ پھول جیسے سرخ گال]۔

رُستگاری (۱۴۹۸)؛ نجات، رہائی۔ [موت سے کس کو رستگاری ہے؛ موت سے کوئی نہیں بچ سکتا]۔

رشکِ چشمِ غزالِ چیں (۱۲۹۱)؛ دیکھیے، غزالِ چیں۔

رشکِ حور (۸۵)؛ حور سے بڑھ کر۔

رشکِ گُہر (۴۶۹)؛ موتی سے زیادہ چمک دار۔

رَعشہ (۳۱۲)؛ تھرتھراہٹ، دہشت سے کپکپی۔ [رعشہ اعضا میں آگیا تھا؛ دہشت سے ہاتھ پاؤں کانپنے لگے تھے]۔

رمّال (۵۱۷)؛ علمِ رمل جاننے والا، نجومی، جوتشی۔ [علمِ رمل؛ غیب کے حالات یا آیندہ کے حالات معلوم کرنے کا ایک علم]۔

رنجُور (۱۵۹۵)؛ بیمار، افسردہ۔ [تم ابھی سے گھبرا گئے، تھک گئے اور منزل تو ابھی دور ہے]۔

رنڈی (۱۵۱، ۲۰۷، ۷۰۱)؛ عورت۔

رنڈیاں (۲۴۶)؛ عورتیں۔

رنڈی بازی (۳۷۵، ۹۹۴، ۱۱۰۰)؛ زِناکاری، عیاشی۔

رنگ چہرے سے کافور ہوگیا (۴۹۶)؛ چہرے کا رنگ اُڑ گیا۔

رُوح قالب سے پرواز کرگئی (۱۳۳۳)؛ جان ہی نکل گئی۔ مراد یہ ہے کہ ایسا صدمہ ہوا اور اس قدر حیرت ہوئی جیسے بدن سے رُوح نکل گئی ہو۔

رُوداد (۱۰۴)؛ احوال، کیفیت۔

رُوزِ مَصاف (۵)؛ لڑائی کے دن، جنگ میں۔

زار و نزار رونا؛ دیکھیے ضمیمہ تشریحات شعر ۱۸۰۳ کے تحت۔

زَباں آور (۱۶۴)؛ خوش بیان، فصیح، بہت عمدہ گفتگو کرنے والا۔

زَباں آوری (۲۰۰)؛ منہ زوری، تیز زبانی۔

زبان تَرطاق پَراق چلنا (۷۹۱)؛ جلد جلد بولنا، تیزی اور طراری سے کچھ کہے جانا۔

زَبُوں (۱۳۵۲)؛ بُری حالت۔

زَبُوں (۱۵۳۲)؛ بُرا، خراب، تباہ۔

زَبُوں (۱۷۰۶)؛ بُرا۔ [مطلب یہ ہے کہ اس قدر سوچنا اور فکر کرنا اچھی بات نہیں]۔

زخمِ جگر کا انگور ہے (۶۲۶)؛ دل کے زخم کو بھرنے والا۔ مراد یہ ہے کہ عشق

کہیں دل کو تسکین بھی دیتا ہے، زخم پر مرہم بھی رکھتا ہے۔ [ انگور : زخم کا بھراو یعنی اچھا ہو کر بھر جانا]۔

زِنہار رنج نہ ہوتا (۳۵۲) : کبھی رنج نہ ہوتا، بالکل غم نہ ہوتا۔

زِنہار نہ آتیں (۲۴۵) : کبھی نہیں آتیں، ہرگز نہیں آتیں۔

زُوْر (۱۲۳۸) : مکر، دغا، فریب۔

زَہر کھائے مجھی پہ بیٹھے تھے (۷۰۵) : مجھی پر مرنے کے لیے تیار بیٹھے تھے۔

زَہر مار کرنا (۷۵۵) : کوئی ناپسندیدہ چیز کھانا، زبردستی حلق سے نیچے اُتارنا۔

زِیاد (۶۰، ۳۳۱) : زیادہ۔

زیرِ خاک مقیم ہوئے (۱۴۸۳) : قبر میں جا کے سوئے، مطلب یہ ہے کہ اِس دُنیا سے چلے گئے۔

سات پیڑھی کو پُن کے رکھ دینا (۹۱۲) : پورے خاندان کو بُرا کہنا، گالیاں دینا، سات پُشتوں کو کھنگال ڈالنا۔

سادہ مزاج ہے (۱۴۴۳) : مراد یہ ہے کہ بہت بھولے ہو، نرے احمق ہو۔

ساقط ہے (۷۱۳) : مراد یہ ہے کہ نبض کی حرکت بند ہو چکی ہے، دم نکلنے ہی والا ہے۔

ساقط (۶۱۴) : ناکارہ، بے کار۔ [ مثلِ نبضِ علیل ساقط ہے : بیمار کی نبض کی طرح ہے جس کی حرکت اِس قدر کم ہو جاتی ہے کہ معلوم نہیں ہوتی ]۔

سام (۱۴۸۶) : رستم کے دادا کا نام۔

ساں (۱۱۴۰) : طرح۔ [ شمع ساں، شمع کی طرح ]۔

سانگ باقی بہت ہیں شب کم ہے (۱۶۱۷) : رات تھوڑی ہے اور سانگ بہت ہے۔ یہ ایسے موقعے پر کہتے ہیں جب کام زیادہ ہو اور وقت کم ہو۔

سایہ (۵۱۹) : بھوت پریت، جن وغیرہ کا اثر۔

سایہ اُتارنا : آسیب کو بھگانا، بھوت پریت اُتارنا۔

سایے کا اُتارا مشکل ہے : اِس آسیب سے نجات پانا مشکل ہے۔

سَبُو (۴۶۰) : گھڑا، مٹکا، ٹھلیا۔

سِپہر (۴۲۹) : آسمان۔

سِپہرِ جاہ وحَشَم : شان وشوکت کا آسمان، یعنی بہت شان وشوکت والے۔

سُت گیا (۱۳۵۷) : منہ اُتر گیا۔ [ سُت جانا : دُبلا ہو جانا ]۔

سِحر : جادو۔

سخت جانی (۱۸۱۹) : خراب سے خراب حالات میں زندہ رہنے کی طاقت، قوتِ برداشت۔ مصیبت کی برداشت۔

سَراسیمہ (۶۷۵)؛ حیران پریشان، گھبرایا ہوا۔
سرائے فانی (۱۴۷۷)؛ دُنیا۔
سَرتاسَر (۱۳)؛ بالکل، تمام، پوری طرح۔
سَرزوری (۱۱۰۲)؛ دیکھیے؛ ایک تو چوری، اُس پہ سرزوری۔
سر سے سہرا اُتارنا (۱۵۸۴)؛ بلائیں لینا۔
سر کھاتا؛ دیکھیے؛ اپنا سر کھاتا۔
سَرنامہ (۱۳۸۳)؛ جس کو خط لکھا جائے اُس کا نام اور پتا، جو خط کے شروع میں یا لفافے پر لکھتے ہیں۔
سَروپا کی خبر نہیں (۱۷۲۹)؛ سر پیر کی خبر نہیں، یعنی بالکل بدحواس ہیں، بالکل ہوش نہیں۔
سَرورِ خُسروانِ عالَم (۴۳۳)؛ دُنیا کے بادشاہوں کا سردار، سب سے بڑا بادشاہ۔
سَم (۱۵۰۰، ۱۶۲۳)؛ زہر۔
سِن (۲۳، ۱۹۳۵)؛ عُمر۔
سِن رسیدہ (۱۷۳۷)؛ زیادہ عُمر والی، بوڑھی۔
سُنبُل (۱۰۸)؛ بالچھڑ، ایک خوش بودار سیاہی مائل گھاس، جس میں پھول یا پھل نہیں ہوتا۔ یہ گُندھی ہوئی چوٹی کی طرح ہوتی ہے۔ دواؤں میں مستعمل ہے۔ شاعر اُسے معشوق کی زلف وگیسوے تشبیہ دیتے ہیں۔
سِن وسال (۱۳۹۰)؛ عُمر۔
سِوا (۲۱۲، ۳۷۹، ۱۲۲۱)؛ زیادہ۔
سَودائی ہے (۸۶۰، ۸۷۶)؛ پاگل ہوئے ہو۔
سُورۂ حمد (۵۲۶)؛ غالباً سورۂ فاتحہ مراد ہے۔ [قرآن پاک کی پہلی سورت، جو "الحمد" سے شروع ہوتی ہے]۔
سَوگَند (۱۳۷۳)؛ قسم۔ [راتوں کا سُونا سوگند ہوگیا؛ راتوں کی نیند غائب ہوگئی، گویا نیند نے نہ آنے کی قسم کھالی تھی]۔
سَوں (۸۱۸، ۹۸۰)؛ قسم۔
سہارا (۳۱۷)؛ سہار، برداشت۔
سیر باز (۱۳۶)؛ گھومنے پھرنے کا شوقین، تماش بین، رنگین مزاج۔
سیماب (۵۰۳، ۱۲۵۷)؛ پارہ۔
سینک کر بجانا (۳۳۷)؛ تامل کرنا، کام میں جلدی نہ کرنا، سوچ سمجھ کر اطمینان سے کسی کام کو کرنا۔
شانہ (۴۷۹)؛ کاندھا۔
شاہ عباس کا علم ٹوٹے (۹۷۴)؛ بددُعا؛ حضرت عباس کے علم کی مار پڑے، تباہ ہو، برباد ہو۔ [کربلا کے میدان میں حضرت حسینؓ کے ساتھیوں میں تھے اور فوج کا علم [جھنڈا] آپ ہی کے پاس

تھا۔ آپ حضرت علیؓ کے بیٹے (حضرت حُسینؓ کے مختلف البطن بھائی) تھے]۔

شایاں : لائق۔

شبّو (۱۱۵) : ایک سفید پھول (اور اُس کا درخت) جو رات کو خوش بو دیتا ہے۔

شتاب : جلد۔

شَرَف (۳) : بزرگی، بلندی، فوقیت۔

شَشدَر (۶۷۵) : حیران۔

شش و پنج (۱۱۶۵) : فکر، اندیشہ، گھبراہٹ، پریشانی۔

شِعار (۳۴۸) : طور طریقہ، عادت۔

شعلہ رُو (۱۳۳۶) : حسین شخص، معشوق۔
[لفظی معنی: شعلے کی طرح سرخ چہرے والا]۔

شگوفہ : کلی۔ شگوفہ و گل : پھول اور کلیاں۔

شہرِ ظلمہ (۱۰۸۰) : اندھیر نگری۔ وہ جگہ جہاں انصاف نہ ہو، اندھیر ہو۔

شُہدکارا (۷۰۵) : بدزبان، بدکار، بے حیا، آوارہ عورت۔

شیریں (۱۴۹۵) : فرہاد کی محبوبہ کا نام، جو ایرانی بادشاہ خسرو پرویز کی بیوی تھی۔

صاحبانِ محل (۱۶۸۹) : گھر کی عورتیں، خواتین۔

صاف (۱۳۹) : بے لاگ، بے جھجک، ہچکچاہٹ کے بغیر۔ کتنے صاف ہیں آپ : کس قدر بے باکی سے باتیں کر رہے ہیں، کس قدر بے خوف ہیں۔

صُبح کی وَردی (۱۶۵۸) : صبح کے وقت بجائی جانے والی نوبت۔ دیکھیے ضمیمۂ تشریحات شعر ۳۳۵ کے تحت۔

صُحبت (۲۸، ۳۷، ۴۶، ۴۷، ۴۹، ۵۵، ۹۴۹) : جلسہ، جہاں گانا بجانا ہو، عیش و تفریح کی گفتگو ہو، محفلِ احباب۔

صحبت برآر نہ ہوگی (۳۹۸) : نباہ نہ ہوگا۔ ہمارا آپ کا ساتھ ہو نہیں سکے گا۔

صحبت کے بہت آراستہ ہو (۹۴۹) : بہت شوق ہے عیاشی کا، بہت ارمان ہے تفریح کا۔

صَحنک (۱۰۱۸) : حضرت فاطمہؓ کی نیاز اور اُس نیاز کا کھانا، جس میں صرف پاک دامن عورتیں شریک ہو سکتی ہیں۔ صحنک سے اُٹھ جاؤں گی : صحنک میں شامل ہونے کے قابل نہیں رہوں گی۔

صدقے سیلے اُترنا (۵۱۱) : نقد رقم یا کوئی چیز سر پر سے اُتار کر خیرات کے لیے دینا۔

صدقے، قربان اُتارنا (۱۱۸۴) : اپنے اوپر سے صدقہ کر کے پھینک دیں گی۔ مطلب یہ ہے کہ اُن کے نزدیک تمھاری حیثیت ہی کیا ہے، وہ کیوں تم کو بلانے لگیں۔

صدمۂ جاں کاہ (۱۶۸۳) : جان کو گھلا ڈالنے والا صدمہ۔ مراد ہے بہت بڑا حادثہ، بہت بڑا غم۔

صِفاتِ خُدا : خُدا کی تعریفیں۔ دیکھیے ضمیمۂ تشریحات، شعر ۴۱۹۔

صَفائی (۱۳۸) : بے حیائی، بے شرمی، ڈھٹائی [اے لو خوبی تری صفائی کی، کیا کہنا ہے تیری دیدہ دلیری کا، کیا بات ہے تیری بے غیرتی اور ڈھٹائی کی]۔

صَنوبَر (۱۱۷۱) : چیڑ کی قسم کا ایک درخت، جس میں چلغوزے لگتے ہیں۔ بہت سیدھا ہوتا ہے۔

ضَرب (۷) : مار، چوٹ۔ ضربِ حیدر: حضرت علیؓ کی تلوار کا وار، تلوار کی کاٹ۔

ضَربُ المَثَل (۱۷۲) : کہاوت۔ ضربُ المَثَل ہے: مشہور ہے۔

ضَرَر : نقصان۔

ضِلَع (۷۹۱) : دیکھیے، جُگت۔

طاقت طاق ہوجانا (۱۴۰۰) : ذرا بھی طاقت نہ رہنا۔

طائرِ بسمل (۱۳۷۸) : زخمی پرندہ۔

طائرانِ تیز زباں (۱۱۸) : خوب چہکنے والے پرندے۔

طُرفہ (۲۸) : عجیب، انوکھا، نیا۔ طُرفہ صحبت تھی: عجیب مجمعِ احباب تھا، بے مثال محفل تھی۔

طُرّہ یہ ہے (۷۵۵) : غضب یہ ہے، سب سے بڑھ کر یہ ہے کہ۔

طریق (۶۱) : دستور، طور طریقے۔

طَوق : ایک قسم کا زیور جو عورتیں گلے میں پہنتی ہیں، گلوبند۔

طَوقِ مِنّت کے (۴۷۴) : منّت کا گنڈا یا چاندی کا حلقہ یا ہنسلی جو بچوں کے گلے میں ڈالتے ہیں۔

عارِض : رُخسار، گال۔

عارِی (۱۱۱۰) : مجبور، لاچار۔

عارِی (۱۱۸۸) : تنگ، عاجز۔ [کمال عاری ہو: بہت پریشان ہو، تنگ آجائے]۔

عاشق تن (۱۴) : عاشق مزاج۔

عَبَث (۱۵۶۲) : بے کار، بے فائدہ۔

عِتاب : غُصّہ۔

عدو : دُشمن۔

عَرَق (۴۷۵، ۸۰۰، ۱۶۵۶) : پسینا۔

عفو کردو (۱۹۷) : معاف کردو۔

عُقبیٰ (۱۶۰۶) : آخرت، دوسری دُنیا [جہاں مرنے کے بعد جانا ہوگا]۔

عَلَم ٹوٹے : دیکھیے، شاہ عبّاس کا علم۔

عُودسُوز (۱۷۴۶) : اگردان، وہ چھوٹی سی انگیٹھی جس میں عود جلایا جائے۔ عود: ایک قسم کی سیاہ لکڑی جو آگ میں جل کر نہایت عمدہ خوشبو دیتی ہے۔ اسے "اگر" بھی کہتے ہیں۔ [اِسی سے "اگربتی" اور "اگرئی" (اگر کے رنگ کا) بنے ہیں]۔

عَینِ حیات ہے (۱۴۹۹) : درحقیقت زندگی ہے، اصل زندگی ہے۔

غُبار (۱۶۳۶) : ملال، رنج۔

غریب (۱۲۸۲) : نادر، عجیب، انوکھا۔

غَریق (۶۱) : ڈوبا ہوا۔ [بحرِ الفت کے غریق، محبت کے سمندر میں ڈوبے ہوئے، یعنی عشق کرنے والے]۔

غَزال (۶۱۷) : ہرن۔

غَزالِ چین (۱۲۹۱) : علاقۂ چین [تاتار، ختن] کا ہرن، جس کے پیٹ میں مُشک کا نافہ ہوتا ہے۔

غم خُوری (۱۱۰۲) : برداشت، تحمل۔

غَیرتِ حور (۴۷، ۳۶۷) : حور سے بڑھ کر، بہت خوب صورت۔

غیر کے شگون کو ناک کٹاؤں (۳۶۷) : دوسرے کی خواہش پوری کرنے کے لیے اپنی ناک کٹاؤں۔ دوسرے کے فائدے کے لیے اپنا نقصان کروں، اپنی رسوائی اور بدنامی کا سامان کروں۔

فَراغبالی (۱۲۸۶) : بےفکری سے زندگی بسر کرنا۔

فَرطِ شادی (۷۸۲) : خوشی کی زیادتی سے، خوشی اتنی بڑھ گئی کہ۔

فَرطِ غم سے (۱۳۲۴، ۱۶۵۴) : غم کی زیادتی سے۔ [فرط: کثرت، زیادتی]۔

فَرق (۱۴۸۷) : سر۔

فَروکش ہیں (۱۲۸۶) : رہتے ہیں۔

فزوں : زیادہ۔

فَصد کُھلوانا (۸۶۰) : رگ سے خون نکلوانا۔ [جنون اور سودے کے علاج میں طبیب فصد کھلوانا بھی تجویز کرتے ہیں۔ جب کوئی شخص بےوقوفی کی باتیں کرتا ہے، تو اُس سے کہتے ہیں کہ فصد کُھلواؤ، یعنی اپنے جنون کا علاج کرو]۔

فَصد لینا (۳۴۱) : فصد کُھلوانا۔ دیکھیے : فصد کُھلوانا۔

فطرت بنانا (۲۴۳) : مکر کرنا، چالاکی دکھانا، فریب کرنا۔

فطرتیں بناتی ہوئی (۱۱۵۴) : بہانے بناتی ہوئی، بہانے سوچتی ہوئی۔

فَغفُور (۱۴۹۱) : چین کے بادشاہوں کا لقب۔